کیا اسی طرح راتیں ہمیں لپیٹے پھریں گی؟ کیا اسی طرح زمانے کے قدموں تلے ہمیں روندتی رہیں گی؟ کیا اسی طرح قومیں ہمیں لپیٹ کر رکھ دیں گی کہ ہمارا کوئی نشان باقی نہ رہے؟——

——سوائے ہمارے نام کے جو سیاہی کی بجائے پانی سے صفحات روزگار پر لکھا گیا ہے۔ کیا یہ روشنی اسی طرح بجھ جائے گی کہ نقوش محبت تو باقی رہیں مگر تمنائیں مایوس؟

کیا موت ہر اس چیز کو منہدم کردے گی جس کی ہم زندگی میں تعمیر کرتے ہیں؟

کیا ہوا، ہر اس چیز کو منتشر کرڈالے گی جو ہماری زبان سے نکلتی ہے؟

اور——کیا تاریکی ہر اس چیز کو ڈھانپ لے گی جو ہمارے عمل کا نتیجہ ہے؟

کیا اسی کا نام "زندگی" ہے؟

——کیا وہ ایک "افسانہ ماضی" ہے جو اس طرح گزر گیا کہ اس کی نشانیاں تک مٹ گئی ہیں؟

——یا وہ "زمانہ حال" ہے جو تیزی کے ساتھ گزر رہا ہے تاکہ ماضی سے مل جائے؟

——یا "زندگی" "مستقبل کا نام" ہے؟

مستقبل؟——جس کا کوئی وجود نہیں ہے جب تک کہ وہ گزر کر حال یا

---

پیدا کیا اور جتنی ترقی کی وہ ان دونوں شاعروں کو بھی نصیب نہیں ہوگی۔ اس کی شاعری میں جوش بے حد تھا، اس کا سب سے بڑا کمال یہ ہے کہ اس نے تصویرکشی کی حد کردی تھی، جس چیز کو یہ بتانا چاہتا، اس کا نہ صرف نقشہ کھینچتا بلکہ پانچوں حواس سے محسوس کرادیتا۔ ایسا معلوم ہونے لگتا کہ سننے والا چیز کو دیکھ بھی رہا ہے، چھو بھی رہا ہے، سونگھ بھی رہا ہے اور اس کے ذائقہ سے لطف اندوز بھی ہو رہا ہے۔

اس کی ایک دوشیزہ سے محبت بھی تھی لیکن اس سے شادی نہ کرسکا۔ محبت ہی کی وجہ سے آخر میں اسے دق ہوگئی جو بعد کو جان لیوا ثابت ہوئی۔

کہا جاتا ہے کہ مدقوق آدمی جوشیلا ہوجاتا ہے شاید اس کی شاعری کا سارا جوش اس کے جان لیوا مرض دق کا مرہون احسان ہے۔　　　رضا انصاری

ماضی نہ بن جائے۔

کیا ہماری تمام مسرتیں اور تکلیفیں اس طرح گزر جائیں گی کہ ہمیں ان کے نتیجوں کا علم تک نہ ہو؟

کیا انسان کی "زندگی" بس یہی ہے کہ وہ تھوڑی دیر کے لیے سمندر کے پھین کی طرح سطح آب پر نمودار ہو۔ پھر ہواؤں کی آمد و رفت سے غائب ہوجائے۔۔۔۔اس طرح گویا کبھی تھا ہی نہیں؟

نہیں! ہرگز نہیں!! اپنی "زندگی" کی قسم زندگی اس کا نام نہیں!!!

"زندگی"! نہ اس کی ابتدا رحم مادر سے ہوتی ہے اور نہ اس کی آخری منزل گور ہے!!

یہ زمان و مقام کا تصور، "ازلی اور ابدی حیات" کا ایک لمحہ ہے!

یہ "دنیاوی زندگی" اپنی تمام خصوصیتوں کے ساتھ ایک "خواب" ہے جس سے موت کی آواز جگائے گی۔

۔۔۔ایک خواب! لیکن اس خواب میں جو کچھ ہم دیکھتے ہیں اور جو کرتے ہیں یہ سب باقی رہے گا۔

۔۔۔خدا کی بقا کے ساتھ۔

ایتھر، ہر تبسم اور ہر آہ کو جو ہمارے دل سے نکلے، ہاتھوں ہاتھوں لے لیتی ہے اور ہر پیار کی صدا کو۔۔۔ جو ہوس سے نہ ہو بلکہ محبت جس کا مبدا ہو۔۔۔محفوظ کرلیتی ہے۔

ملائکہ، آنسو کے ہر اس قطرے کو شمار کرتے رہتے ہیں جو غم کی شدت سے ہماری آنکھوں سے ٹپکتا ہے اور ہر اس گیت کو فضائے لامحدود میں تیروں والی روحوں کو سناتے ہیں جو خوشی کے مارے ہمارے دل سے نکلتا ہے۔

وہاں۔۔۔ عالم ملکوت میں۔۔۔اپنے جذبات کی تمام حرکتیں اور اپنے دلوں کی تمام جنبش ہم دیکھ سکیں گے۔

وہاں۔۔۔اس روح کی حقیقت سمجھ سکیں گے جس کو آج مایوسی و ناکامی کے

بہ دولت ہم حقیر سمجھتے ہیں گمراہی—جسے آج ہم فضول اور بےکار سمجھتے ہیں کل اس طرح ظاہر ہوگی کہ گویا وہ حیات ابن آدم کے سلسلہ تکمیل کی اہم کڑی ہے مشقت—جو آج ہمارے برداشت سے باہر ہے کل ہماری بزرگی و فخر کا باعث ہوگی۔

تکلیف—جو آج ہمیں برداشت کرنا پڑتی ہے کل ہمارے سر کا تاج بن جائےگی۔ اگر شاعر—بلبل خوش‌نوا—جان کیٹس کو یہ معلوم ہوتا کہ اس کے گائے ہوئے نغمے ہمیشہ لوگوں کے دلوں میں محبت کی روح پھونکا کریں‌گے تو وہ یہ کہتا:

"میری قبر پر لکھ دو:—

یہاں اس شخص کی ہڈیاں ہیں جس کا نام بساط آسمانی پر آتشیں حروف میں لکھا ہوا ہے"

## نالہ و فریاد—کھیتوں کے درمیان

مینہ اندھیرے، شفق کے پیچھے سے سورج کے نکلنے سے قبل، میں کھیت کے بیچوں بیچ بیٹھا "فطرت" سے کانا پھوسی کررہا تھا۔

اس گھڑی—جب ہر طرف خوب‌صورتی اور ستھرےپن کا دوردورہ تھا۔ جب انسان "نیند" کے تہ بہ تہ لحاف میں چھپا ہوا کبھی خواب دیکھتا کبھی جاگ پڑتا—میں گھاس پھوس کی ٹیک لگاکر خود ہی حسن و جمال کی حقیقت کے ہر مشاہدے پر سوالات کررہا ہے اور آپ ہی آپ "حقیقت کی خوب‌صورتی" کی کہانی پوچھ رہا تھا،

اس وقت جب میں اپنے تصورات کے بہاؤ میں "بشریت" سے دور ہوگیا تھا اور میرے تخیلات نے حقیقت کے چہرے سے مادیت کی نقاب ہٹادی تھی—میں نے ایک روحانی بالیدگی محسوس کی جو مجھے "مظاہر فطرت" سے قریب کررہی تھی اور فطرت کے بھیدوں کو پروردگار فطرت کی زبان میں سمجھا رہی تھی۔

اسی اثنا میں نسیم سحری شاخوں کے درمیان آہیں بھرتی گزری جیسے لاچار یتیم

بچہ آہیں بھرتا ہے۔ میں نے پوچھا :۔ آہیں کیوں بھرتی ہے؟ اے خوشگوار نسیم! اس نے مجھے جواب دیا :۔ اس لیے کہ میں "حرارت شمس" کی بھگائی ہوئی شہر کی طرف جارہی ہوں۔

شہر —— جہاں میرے پاک‌دامن میں ہزاروں بیماری کے جراثیم چمٹ جائیں گے اور انسان کی زہریلی سانسیں میرے لگ جائیں گی۔ اسی لیے تم مجھے رنجیدہ دیکھ رہے ہو پھر میں شگوفوں کی طرف مڑا تو ان کی آنکھوں سے شبنم کے آنسو ٹپک رہے تھے۔
میں نے پوچھا :۔ "یہ کیسا رونا ہے؟ اے خوب‌صورت شگوفو!"
ان میں سے ایک نے اپنا نازک سر اٹھاکر جواب دیا :—

"رو یوں رہے ہیں کہ تھوڑی دیر میں "انسان" آئےگا اور ہماری گردنیں کاٹ‌کر شہر لےجائےگا وہاں ہمیں غلاموں کی طرح بیچےگا حالانکہ ہم آزاد ہیں اور جب شام ہوجائےگی اور ہماری تازگی جاتی رہےگی تو ہمیں کوڑے پر پھینک دےگا۔

ہم کیسے نہ روئیں، انسان کا ظالم ہاتھ عنقریب ہمیں اپنے وطن —— کھیت —— سے جدا کردےگا"

تھوڑی دیر کے بعد میں نے سنا کہ کھیت کی نہریں اس طرح بین کررہی ہیں جیسے کسی کا اکلوتا بچہ مرگیا ہو۔
میں نے پوچھا :۔ یہ بین آخر کس سے لیے ہورہا ہے؟ اے شیریں نہرو!
ایک نہر نے جواب دیا "میں شہر جارہی ہوں، جہاں انسان میری توہین کرتا ہے، مجھ پر شراب کو ترجیح دیتا ہے اور مجھے صرف اپنی گندگی بہانے کی خدمت لیتا ہے،

میں کیوں نہ روؤں، عنقریب میری پاکیزگی گندگی سے بدل جائےگی اور میری صفائی میل کچیل سے"
پھر میں نے کان لگائے تو کیا معلوم ہوا کہ جیسے پرندے رنجیدہ گیت گارہے ہیں مرثیہ کی طرح سے، میں نے پوچھا "یہ مرثیہ خوانی کیسی ہورہی ہے؟ اے خوب‌صورت چڑیو!"

ایک چڑیا میرے پاس آئی اور ایک شاخ پر بیٹھ کر کہنے لگی :-
« ابھی ابھی « انسان » اپنا قاتل جہنمی اوزار لیتے ہوئے آئےگا اور ہمیں اس طرح
کاٹ کر رکھ دےگا جیسے ہنسیا سے کھیتی کاٹی جاتی ہے ' تو ہم ایک دوسرے کو
رخصت کررہے ہیں ' نہیں معلوم ہمیں سے کون اس اٹل قسمت سے بچ نکلے ؟
ہم مرثیہ خوانی نہ کریں تو کیا کریں ' ہم جہاں جاتے ہیں موت ہمارے پیچھے
لگی رہتی ہے '
کوہ لبنان کے پیچھے سے سورج نکل آیا۔ اس نے درختوں کی چوٹیوں کو سنہرے
تاج پہنا دیے اور میں اپنے ہی سے سوال کررہا تھا :-
« آخر انسان ہر اس چیز کے پیچھے کیوں پڑگیا ہے جسے فطرت پیدا کرتی ہے ؟

## جھونپڑا ــــ اور ــــ محل'

شام ہوئی ' بجلی کی روشنی سے سرمایہ‌دار کا محل جگمگا اٹھا'
ملازمین دروازوں پر مخملی وردیاں پہنے جن میں سنہرے بلے سینوں پر چمک
رہے تھے ' آنے والوں کا انتظار کررہے ہیں -
پرلطف تانوں سے فضا گونجنے لگی '
معززین و معززات گروہ کے گروہ محل کے پھاٹک پر اپنے قدآور گھوڑے والی
گاڑیوں سے ٹپکنا شروع ہوئے۔
زرق برق لباسوں میں اٹھلاتے لمبے لمبے فخر و اعزاز کے دامن کھینچتے محل میں
داخل ہوئے۔
مرد کھڑے ہوئے اور انھوں نے عورتوں کو « ڈانس » کے لیے مدعو کیا۔
عورتیں کھڑی ہوگئیں ' انھوں نے معززین کو اپنے لیے منتخب کرلیا۔
تھوڑی ہی دیر میں یہ سارا محل ایک باغ معلوم ہونے لگا جس میں موسیقی کی
ہواؤں سے پھول غرور و تمکنت میں جھوم رہے ہوں'
رات آدھی ہونے لگی۔ ایک بڑا دسترخوان بچھایا گیا جس پر عمدہ عمدہ میوے
اور رنگ رنگ کی نعمتیں چنی ہوئی تھیں'

پھر سب لوگوں کے سامنے پیمانوں نے گردش شروع کی، ان کی عقلوں سے دخت رز نے کھیلنا شروع کیا یہاں تک کہ وہ لوگ خود کھیلنے لگے۔

صبح ہوگئی۔ امرا و معززین کا یہ شیرازہ منتشر ہونا شروع ہوا۔

شب بیداری نے انہیں تھکادیا تھا، ان کی عقلوں کو شراب نے رفوچکر کردیا تھا، ڈانس کی وجہ سے وہ پست ہوگئے تھے اور بدنوں کے ٹوٹنے نے انہیں چور چور کردیا تھا۔

ہر ایک اپنے گدگدے بستر پر چلا گیا۔

۲

سورج ڈوبنے کے تھوڑی دیر بعد ایک آدمی، کام کا جو لباس زیب تن کیے ایک جھونپڑے کے دروازے پر آکر ٹھہر گیا، اس نے کھٹکھٹایا، دروازہ کھلا اور وہ اندر ہوگیا، اس نے مسکراتے ہوئے سلام کیا اور بچوں میں گھس کر بیٹھ گیا جو بیٹھے آگ تاپ رہے تھے۔

تھوڑی دیر کے بعد اس کی بیوی نے رات کا کھانا لاکر رکھا۔ ان سب نے ایک لکڑی کے دسترخوان کے گرد جٹ کر روٹی نگلنا شروع کی، اس کے بعد وہ لوگ اٹھے اور ایک چراغ کے قریب بیٹھ گئے جو اپنی زرد زرد شعاعوں کے تیر تاریکی کے کلیجے پر پھینک رہا تھا۔

کچھ رات گزرنے کے بعد وہ سب مکمل خاموشی کے ساتھ اٹھ کر نیند کے متلاطم سمندر میں غرق ہوگئے۔

صبح ہوگئی آدمی نیند سے بیدار ہوا، اس نے اپنے بچوں اور بیوی کے ساتھ تھوڑی سی باسی روٹی اور کچھ دودھ کھایا، پھر بچوں کو پیار کیا اور اپنا بھاری ہل کاندھے پر رکھ کر کھیت کی جانب روانہ ہوگیا تاکہ اپنی پیشانی کے پسینہ سے کھیت کو سیراب کرے، غلہ پیدا کرے اور ان تندرست و تنومند امیروں کے لیے جنھوں نے کل کی رات ناچ و رنگ میں بسر کی تھی۔

پہاڑ کے پیچھے سے آفتاب نکلا، تپش کے بھاری بھاری قدم کسان کے سر کو

کچلنے لگے اور امرا اب تک اپنے عالیشان محلوں میں نیند میں مدھوش پڑے ہوئے تھے۔

گذرگاہ عالم میں انسان کی انسان کے ساتھ یہ بدسلوکیاں ہیں،

تماشہ دیکھنے والے بہت ہیں، غور و فکر کرنے والا کوئی نہیں ہے۔

رات کی خاموشی میں خدا کی بھیجی ہوئی "موت" سونے شہر کی جانب اتری اور ایک اونچے منارے پر رک کر اس نے اپنی روشن آنکھوں سے مکانوں کی دیواروں کو چیر کر دیکھا

——لوگوں کی روحیں خواب کے بازوؤں پر سوار اور جسم نیند کے اثر سے مغلوب تھے——

چاند شفق کے پیچھے چھپ گیا، شہر نے "خیال" کا نقاب اپنے اوپر ڈال لیا

——اوس وقت، "موت" دھیرے قدموں سے مکانوں کی طرف بڑھی

سامنے ایک رئیس و تندرست آدمی کا محل تھا،

وہ اندر داخل ہوگئی، اسے دربان روک نہ سکے۔

رئیس کی مسہری کے پاس کھڑے ہوکر اس کی پیشانی چھوئی، وہ نیند سے چونک پڑا، اپنے سامنے "موت کا تصور" دیکھ کر خوف اور غصہ کے ملےجلے خیالات کے ماتحت چیخنے چلانے لگا۔ اس نے کہنا شروع کیا، یہاں سے دور ہوجا، اے ڈراؤنی خواب!

نکل اے بدمعاش خیال! تو یہاں کیسے آیا چوٹے! تو کیا چاھتا ہے

اے اچکے بدمعاش! یہاں سے چلا جا، میں اس گھر کا مالک ہوں!

فوراً چلا جا، ورنہ میں اپنے غلاموں اور چوکیداروں کو پکارتا ہوں وہ تیری دھجیاں بکھیر دیں گے،

موت اور قریب ہوئی، اس نے کڑک‌دار آواز سے کہا:—

"میں ہی موت ہوں، ہوشیار ہو، اور سمجھو"

صحیح تندرست رئیس آدمی نے کہنا شروع کیا:—

تو مجھ سے تو کیا چاھتی ھے' تیرا کیا ارادہ ھے؟ تو یہاں کیوں آئی ھے حالانکہ ابھی تو میرے تمام کام ادھورے ھی ھیں؟ تو مجھ ایسے تندرست آدمی سے کیا لےگی؟

جا' بیماروں کے پاس جا! یہاں سے چلی جا' مجھے اپنے خونخوار پنجوں اور سانپ کے ایسے گیسوؤں سے کیوں ڈرا رھی ھے'

کچھ دیر کی وحشتناک خاموشی کے بعد اس نے پھر کہنا شروع کیا:—

"نہیں نہیں! اے رحم دل موت!! میرے کہنے کا خیال نہ کرو' خوف کے مارے میں نے تمھیں برا بھلا کہا تھا' ڈر میں تو ناجائز باتیں بھی جائز ھوجاتی ھیں'

تم میرے سونے کے ڈھیروں سے ایک ڈھیر لے لو یا پھر میرے غلاموں میں سے چند کی جانیں لےکر چلی جاؤ' اور مجھے میرے حال پر چھوڑ دو'

میرا تو ابھی' اے موت' زندگی کا حساب پورا بھی نہیں ھوا ھے' لوگوں کے پاس میرا مال ھے وہ بھی ابھی واپس نہیں لے سکا ھوں'

سمندروں میں ابھی میرے بہت سے جہاز ھیں جو ساحل تک نہیں پہنچ سکے ھیں' میں نے زمین میں جو کچھ بوایا تھا وہ بھی ابھی اگا نہیں ھے'

تمھارا جو جی چاھے ان چیزوں میں سے لے سکتی ھو' مگر مجھے چھوڑ دو'

میری بہت سی لونڈیاں ھیں' صبح روشن کی طرح حسین و جمیل' اس میں جس کو پسند کرو' لے سکتی ھو'

سنو تو' میرا ایک اکلوتا بچہ ھے۔ میں اسے بہت چاھتا ھوں وہ ھی میری تمناؤں کا مرکز ھے' اسی کو لے لو اور مجھے چھوڑ دو' جو جی چاھے لے لو' تم سب لے سکتی ھو مگر مجھے چھوڑ دو'

اب موت نے اپنا ھاتھ بڑھا کر اس بندۂ حیات کے منہ پر رکھ دیا' اس کی روح لے کر ھوا کے سپرد کردی'

"موت" غریبوں کے محلہ کی طرف بڑھی

سامنے ایک چھوٹا سا گھر تھا'

وہ اندر داخل ھوئی' تخت پر ایک نوجوان لیٹا ھوا تھا۔ ابھی کچھ عمر بھی

زیادہ نہیں ہے! اس کے پُر سکون چہرے پر تھوڑی دیر غور کرنے کے بعد، موت نے اس کی آنکھوں پر ہاتھ پھیرا، وہ جاگ گیا، وہ موت کو اپنے پاس دیکھ کر گھٹنوں کے بل اس کے سامنے جھک گیا، اپنے ہاتھ بڑھا کر اس نے کہنا شروع کیا۔ ایسی آواز سے جس میں محبت و اشتیاق کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا تھا:—

"ہاں میں یہاں ہی ہوں اے حسین موت! مجھے قبول کر لے، اے میرے خوابوں کی تعبیر، اے میری آرزوؤں کا مرکز! مجھے چمٹا لے اے میری محبوبہ! تو بہت رحم دل ہے، اب مجھے یہاں نہ چھوڑ، تو خدا کی فرستادہ ہے،

میں کتنی بار تجھے پکار چکا ہوں مگر تو نے سنا ہی نہیں، آج تو نے سن لی، اب میرے اصرار کا جواب انکار سے نہ دے، میری روح کو گلے لگا لے اے میری محبوب موت!"

موت نے اپنی نازک انگلیاں نوجوان کے ہونٹوں پر پھیریں اور اس کی روح کو لے کر اپنے پروں کے اندر رکھ لیا،

جب موت نے اوپر جاکر دنیا کی طرف دیکھا، اس نے یہ جملے ہوا میں پھیلا دیے:—

"ابدیت کی طرف صرف وہی لوٹ کر جا سکتا ہے جو ابدیت سے آیا ہے"

## بے زبان مخلوق

فی نظرات الحیوان الابکم کلام تفھمہ نفس الحکیم (شاعر ہندی)

"بے زبان جانور کی بھی نگاہوں میں اظہار خیال کا ایک انداز ہوتا ہے جسے "حکیم" ہی سمجھ سکتا ہے" (ٹیگور)

ایک شام کو جب کہ میری عقل جذبات و خیالات سے مغلوب تھی، میں شہر کے باہر ٹہلتا ہوا چلا گیا، ایک ویران گھر کے قریب جو بہت بوسیدہ تھا جس کے چاروں طرف وحشت برس رہی تھی، کھنبے آگے کی طرف جھک گئے تھے اور یہ صاف پتہ چلتا تھا کہ کبھی ضرور یہاں چہل پہل ہوگی مگر اب تو ہر طرف اداسی ہی اداسی تھی، میں ٹھہر گیا،

وہیں ایک بیمار کتا خاک پر پڑا ہوا تھا، سارا جسم زخموں سے چھلنی تھا اور

لاغر و کمزور بدن کا۔ بیماری کی تکلیف سے یہ حال تھا کہ ایک ایک پسلی دکھائی دیتی تھی، کتنا ڈوبتے ہوئے سورج سے آنکھیں ملائے خاموش پڑا ہوا تھا——

——وہ آنکھیں جو سراپا مایوسی تھیں، جن میں بےبسی اور ناامیدی جھلک رہی تھی، ایسا معلوم ہوتا تھا، گویا کتے کو یہ محسوس ہورہا ہے کہ سورج اپنی شعاعوں کی گرمی کو اس ویران اور اجڑے ہوئے دیار سے واپس لیے جارہا ہے، حالانکہ وہی گرم شعاعیں غریب بیمار جانور کی جان تھیں،

وہ حسرت بھری نظروں سے سورج کو رخصتی پیغام دے رہا ہے۔

میں یہ سوچتے ہوئے اس کی طرف بڑھا۔ " کاش میں کتے کی بولی جانتا ہوتا تو میں اس کو دلاسا دیتا اور اس تکلیف میں اس سے ہمدردی ظاہر کرتا"

جیسے ہی میں اس کے قریب پہنچا اس نے اپنی "باقی ماندہ" قوت سے جو قریب الختم تھی، اٹھنے کی کوشش کی اور اپنے شل اور مرض زدہ پیروں پر جو عنقریب بالکل ناکارہ ہوجائیں گے، زور دیا تاکہ بھاگ کھڑا ہو،

وہ کھڑا بھی نہ ہوسکا، اس نے میری طرف دیکھا——

——ایسی نظروں سے دیکھا جس میں طلب رحم کی تلخی اور فریاد رسی کی چاشنی تھی

——ایسی نظروں سے جس میں فریاد کے اور نفرت کے آثار ایک ساتھ پائے جاتے تھے

——اس نے ایسی نظروں سے دیکھا جو گفتگو کے قائم مقام تھی،

یہ گفتگو انسان کی بات چیت سے زیادہ صاف اور عورت کے آنسو سے زیادہ موثر تھی، اس سے آنکھیں چار کرتے ہی میرے رحم کے جذبات بیدار ہوگئے اور احساسات میں حرکت ہونے لگی۔ وہ نگاہیں ایسا معلوم ہوا گویا مجسم ہوکر میرے سامنے کھڑی ہوگئی ہیں، انھوں نے انسانوں کی طرح روزمرہ کی بول چال میں کہنا شروع کیا،

اس کی نگاہوں نے یہ کہا:——

" مصیبتوں کی حد ہوچکی، انسانوں کی سنگ دلی و ظلم جو میں بھگت رہا ہوں، کافی ہے اور مرض کی تکلیفیں کیا کچھ میں نے نہیں جھیلی ہیں، اب خدارا تم چلے جاؤ، مجھے میرے حال پر چھوڑ دو، میں خاموشی سے پڑا ہوا سورج کی گرمی سے

زندگی کے لمحے بڑھا رہا ہوں، میں ابن‌آدم کی سنگدلی اور مظالم سے تنگ آ کر یہاں بھاگ آیا ہوں، میں نے خاک کو اپنا دوست و پشت‌پناہ بنا لیا ہے جو انسان کے دل سے کہیں زیادہ نرم و لطیف ہے'

میں نے ویرانوں میں آ کر اپنا سر چھپایا ہے جو خود انسان سے بہر حال کم وحشتناک ہیں

میرے پاس سے چلے جاؤ، کچھ بھی کیوں نہ ہو، ہو تو تم اسی زمین کے رہنے والے جس میں ہمیشہ جھوٹ فیصلے کیے جاتے ہیں، جہاں عدل و انصاف کا نام و نشان بھی نہیں ہے'

مجھے دیکھو! میں ایک ناچیز جانور ہوں، مگر میں نے ہمیشہ ابن‌آدم کی خدمت کی، میں اس کے گھر میں اس کا خیرخواہ و وفادار رہا۔ اس کے ساتھ سفر میں اس کا محافظ و نگہبان رہا، میں اس کے غم کا شریک اور خوشی کا ساتھی رہا۔

میں اس کی غیرموجودگی میں اس کو یاد کرتا اور ہمیشہ اس کے آنے پر زبردست استقبال کرتا۔ میں نے اس کے دسترخوان کے ذروں پر زندگی بسر کی اور اس کی چھچھوڑی ہوئی ہڈی کو نعمت سمجھتا رہا لیکن——جب میں بوڑھا ہوگیا، میرے اعضا بےکار ہوئے اور بیماریوں کے پنجوں نے میرے جسم کو کھروچنا شروع کیا تو اس نے مجھے دھتکار دیا، اپنے گھر سے نکال دیا اور میں گلی کوچے کے سنگ دل چھوکروں کا کھیل بن کر رہ گیا۔ بیماریوں کے بےخطا تیروں نے مجھے اپنا ہدف بنالیا اور اب میں غلاظتوں کے ٹھہرنے کا ٹھکانا ہوکر رہ گیا ہوں'

میں، اے ابن‌آدم! اگرچہ ایک حقیر جانور ہوں مگر مجھے بھی ایک گونہ نسبت تمہارے ان بہت سے بھائیوں سے ہے جن کے قویٰ آج کمزور ہوگئے تو ان کی روزی کے لالے پڑگئے اور جینا دوبھر ہوگیا'

میری مثال سپاہیوں کی سی ہے جو وطن کی خاطر نوجوانی میں اپنی جان لڑاتے ہیں اور جوانی میں زمین سے منافع حاصل کرتے ہیں، مگر جب زندگی کا موسم سرما آتا ہے اور ان کی ضرورت نہیں رہتی تو لوگ انہیں نکال دیتے ہیں

اور ان کی یاد تک دلوں سے محو ہوجاتی ہے۔ میں اس عورت کی طرح ہوں جو اپنی نوجوانی میں نوجوان دل کے خاطر خوب بناؤ سنگار کرتی ہے اور جب بیوی ہوجاتی ہے تو بچوں کی پرورش کے خیال سے رات رات بھر جاگا کرتی ہے اور جب وہ ادھیڑ عمر کی عورت ہوجاتی ہے تو مستقبل کے لیے مردوں کو تیار کرتی ہے مگر جب بوڑھی اور معذور ہوجاتی ہے تو حرف غلط کی طرح نسیاً منسیا کردی جاتی ہے ——

—— سوسائٹی کے دامن پر ایک بدنما دھبہ معلوم ہونے لگتی ہے'

آہ! اے ابن‌آدم!! کوئی ٹھکانا ہے تیرے ظلم کا؟ کوئی جواب ہے تیری سنگ دلی کا؟

اس جانور —— کتے —— کی نگاہیں کچھ رہی تھیں اور میرا دل سمجھ رہا تھا'

کبھی اس پر ترس آتا تھا اور کبھی اپنے ہم جنسوں کا —— ہیبت ناک —— تصور'

اس نے آنکھیں بند کرلیں' میں پھر اسے چھیڑنا نہیں چاہتا تھا'
اس کے پاس سے چلا آیا........

آہ! اے ابن‌آدم!! کوئی ٹھکانا ہے تیرے ظلم کا؟ کوئی جواب ہے تیری سنگ دلی کا؟

---

# دل کی باتیں

عالی‌شان محل میں —— جو رات کے پروں کے سایہ میں اس انداز سے کھڑا ہے جیسے "زندگی"

موت کے پردوں کے درمیان —— لڑکی' ہاتھی دانت کے میز کے پاس' اپنے دونوں ہاتھوں سے اپنا سر تھامے —— جیسے چنبیلی کا سوکھا ہوا پھول اپنے پتوں پر اٹکا ہو —— بیٹھی ہوئی ہے۔ اپنے گرد رہ رہ کر اس طرح نظر ڈالتی ہے گویا ایک حسرت‌زدہ قیدی اپنے چاروں طرف ایسی نظروں سے دیکھ رہا ہے کہ موقع پاکر قیدخانے کی دیواروں میں چھید کرکے "زندگی" کے اس رخ کو دیکھنا چاہتا ہے جب زندگی

آزادی کے مرکب پر سوار ہو،

گھنٹے ـــــ اندھیرے کے سایوں کی طرح سے ـــــ گزر رہے ہیں اور یہ لڑکی اپنے آنسوؤں کی روانی کے ساتھ تنہائی و اشتیاق کے عالم میں اسی طرح بیٹھی ہے جس طرح پہلے بیٹھی تھی،

جب جذبات کا بوجھ اس کے دل پر زیادہ سے زیادہ ہونے لگا اور احساسات، جذبات کی تہ تک پہنچنے لگے' اس نے قلم اٹھایا اور کاغذ کے صفحوں پر روشنائی کے ساتھ آنسوؤں کی آمیزش شروع کردی، قلمی گفتگو کے ساتھ ساتھ اس نے اپنے دل کی چھپی ہوئی باتیں بھی سپرد قلم کردیں،

اس نے یہ عبارت لکھی :ـ

اے عزیز بہن!

جس وقت دل اپنے بھیدوں سے تنگ آجاتا ہے' جب پلکیں آنسوؤں کی سوزش سے زخمی ہونے لگتی ہیں اور جب دل کی باتیں بڑھتے بڑھتے اس حد تک پہنچ جاتی ہیں کہ پسلیاں پھٹنے لگتی ہیں اس وقت ـــــ انسان کے لیے سوائے اس کے کوئی چارہ ہی نہیں رہ جاتا کہ خوب شکوہ و شکایت کرے اور دوسرے سے گفتگو کرکے اپنا بوجھ ہلکا کرے

اے دوست غمگین کو شکوہ و شکایت میں لذت ملتی ہے،

مظلوم کو رحم کی درخواست کرنے ہی میں مزہ ملتا ہے،

عاشق کو گزری ہوئی شباب کی باتوں ہی سے تسکین ہوتی ہے

تو اسی وجہ سے میں اس وقت تم کو خط لکھ رہی ہوں' میری مثال اس وقت ایک «شاعر» کی سی ہے جو اشیاء عالم کی خوبصورتی اور جمال کو دیکھتا ہے' اس کے بعد اپنی قوت تخلیق سے مجبور ہوکر ان اثرات کو نظم کی صورت میں دوسروں کے سامنے پیش کرتا ہے،

یا میری حالت ایک بھوکے' مفلس بچے کی سی ہے جو اپنی بھوک کی شدت سے تنگ آکر فریاد کرتا ہے اور بھیک مانگتا ہے' اس وقت اسے اپنی بھوک کی ماں کی

تکلیف کا خیال بھی نہیں ہوتا'

اے بہن! اب میرا دلگداز واقعہ سنو اور میری حالت پر آنسو بہاؤ' میری تکلیف پر خوب رو لو! کیوں‌کہ رونا ایک عبادت ہے اور مہربانی و محبت کے آنسو —— احسان کی طرح —— ضائع نہیں ہوئے' وہ آنسو تو ایک حساس و زندہ دل کی گہرائیوں سے نکلتے ہیں!

........ میرے والد نے اپنی مرضی اور ارادے سے میرا رشتہ ایک شریف اور مال‌دار آدمی کے ساتھ جوڑدیا —— اسی طرح جیسے ہر باپ جو ذرا سا بھی شریف اور مال‌دار ہو یہی چاہتا ہے کہ شرافت کا رشتہ شرافت سے جوڑا جائے۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ زمانے کے ہاتھوں ذلیل ہونا پڑے اور جہاں تک ممکن ہو، دولت کا ناتہ دولت سے ملایا جائے ورنہ ڈر ہے کہ ایک وقت کہیں مفلسی نہ اپنا اثر قائم کرے' بہرحال میری شادی ایک دولت‌مند اور شریف خاندان میں ہوگئی۔

میں اپنے تمام جذبات اور تمناؤں کے ساتھ دولت کی قربان‌گاہ پر چڑھادی گئی جسے میں بہت ذلیل سمجھتی ہوں' مجھے شرافت اور عزت کی بھینٹ کردیا گیا جس سے میں نفرت کرتی ہوں'

میں ایسا «شکار» ہوں جو «مادیت» کے چنگل میں کانپ رہا ہے —— «مادیت»؟ —— اگر روحانیت کی خادم اور اس کی مطیع نہیں ہے تو موت سے زیادہ تکلیف‌دہ* اور جہنم سے ناگوار ہوجاتی ہے!

مجھے اپنے شوہر پر اعتماد ہے کیونکہ وہ اچھے اخلاق و صفات کے حامل' نیک‌دل ہیں' میری دلچسپی کے واسطے ہر امکانی کوشش کرتے ہیں' میری خوشی کے لیے بےدریغ روپیہ صرف کرتے ہیں —— لیکن میں کہتی ہوں کہ یہ تمام باتیں مل‌کر وہ اثر نہیں پیدا کرسکتی ہیں جو پاک اور سچی محبت کا ایک لمحہ پیدا کردیتا ہے'

« —— وہ محبت جو ہر چیز کو پست اور کم‌تر سمجھنے کے بعد بھی خود معزز اور محترم ہے'»

مذاق نہ سمجھو اے دوست! میرا مضحکہ نہ اڑاؤ۔ اس وقت میں سب سے زیادہ'

ہر شخص سے زیادہ ' عورت کی قلبی ضرورتوں ' کو سمجھ رہی ہوں'
"------عورت کا دل ' ؟--یہ دھڑکتا ہوا دل ! یہ محبت کی وسیع فضا میں پرواز کرنے والا پرندا ! یہ شراب دہر سے بھرا ہوا پیمانہ جو روحوں کے نوش کرنے کے لیے مہیا کیا گیا ہے !! یہ کتاب جس میں بدنصیبی و سعادت' لذت و تکلیف اور خوشی و غم کے ابواب و فصول علیحدہ علیحدہ چھپے ہوتے ہیں جسے صرف ایک سچا رفیق عورت کی زندگی کا وہ شریک جو ازل سے ابد تک کے لیے بنادیا گیا ہے' پڑھ سکتا ہے'------

ہاں ! ہاں !! میں نے عورت کو اس کی دلی خواہش اور اس کے میلان قلب کے اعتبار سے اسی وقت سے اچھی طرح سمجھ لیا تھا جب کہ میرے شوہر کے توانا وتندرست گھوڑے' اس کی خوبصورت گاڑیاں' اس کے کبھی ختم نہ ہونے والے خزانے اور اس کی شرافت نسبی یہ سب چیزیں میری نظر میں اس غریب شخص کی ایک نگاہ کے برابر بھی نہ ہوسکیں جو ازل سے میرا ہوکر آیا تھا اور میں اس کی وجہ سے اس دنیا میں آئی تھی'

------وہ صابر و شاکر جو مصیبتوں کی شدت اور جدائی کی ذلت کو برداشت کررہا ہے وہ مظلوم جو میرے باپ کی مرضی و خواہش کا شکار ہوا'
وہ گرفتار محسن جو بلا کسی جرم کے ' زندگی کی تاریکی ' میں پھنس گیا------
اے بہن ! تم مجھے تسکین دینے کی زحمت نہ کرو' ان مصائب ہی میں سے مجھے تسکین دینے والی بہت سی چیزیں ہیں' میں اپنی محبت کی طاقت کو خوب سمجھتی ہوں' میں اپنے شوق و اشتیاق کی اہمیت و بزرگی کو اچھی طرح پہچانتی ہوں'

میں جب آنسوؤں کے پردے سے جھانک کر دیکھتی ہوں تو مجھے نظر آتا ہے کہ موت رفتہ رفتہ مجھ سے قریب ہو رہی ہے اور مجھے اس منزل سے قریب کرنا چاہتی ہے جہاں پہنچ کر میں اپنے ' سچے رفیق' کا انتظار کروں گی' اس سے ملوں گی' اس سے ایک طویل اور پاک معانقہ کروں گی'

مجھے ملامت نہ کرنا اے بہن ! میں نے ' بیوی ہونے کے فرائض ' میں ذرا سی کوتاہی نہیں کی' میں اب تک ایک وفادار اور امانت‌دار بیوی کے فرائض ادا کررہی

ہوں اور "انسانی شریعت کے احکام" پر بہادری اور سکون کے ساتھ عامل ہوں'

میں اپنے شوہر کی عزت کرتی ہوں' ہوش و حواس کے ساتھ' میں ان پر بھروسہ کرتی ہوں دل سے اور میں انھیں بزرگ اور محترم سمجھتی ہوں اپنے سے' ——مگر میرے لیے ناممکن ہے کہ میں اپنے کو "بالکل" ان کے سپرد کردوں' اس لیے کہ اللہ تعالی نے میرے جاننے سے پہلے ہی مجھے میرے حبیب کے سپرد کردیا تھا۔

فلک کی یہی مرضی ہے——کسی پوشیدہ حکمت کی وجہ سے——کہ میں اپنی دنیاوی زندگی ایک ایسے شخص کے ساتھ بسر کروں جس کے لیے میں پیدا نہیں کی گئی ہوں' تو میں فلک کی مرضی کے ماتحت یہ زندگی بسر کررہی ہوں سکون و اطمینان کے ساتھ' ——

لیکن جس وقت ابدیت کے دروازے کھل جائیں گے' میں شریک زندگی سے جا ملوں گی' اور اس وقت میں "ماضی میں" —— وہ ماضی بھی آج کل کا زمانہ ہے —— ایک نظر ڈالوں گی جیسے بہار کا موسم گزرے ہوئے جاڑوں پر ایک نظر ڈالتا ہے'

اس وقت میں اپنی اس زندگی پر سونچوں گی اور دیکھوں گی جس طرح وہ شخص جو پہاڑ کی بلندی پر پہنچ گیا ہو نیچے گھاٹیوں کو دیکھتا ہے"

وہ لکھتے لکھتے اٹھ کھڑی ہوئی اور اپنے دونوں ہاتھوں سے اپنے چہرے کو چھپا کر رونا شروع کردیا گویا اس کے دل نے انکار کردیا کہ اس کے سب سے مقدس بھید کاغذ تک منتقل ہو تو اس نے اپنے مقدس بھید کو گرم آنسوؤں کے سپرد کردیا جو بہت تیزی سے خشک ہوجاتے ہیں اور ایتھر میں مل جاتے ہیں جو عاشقوں کی سانسوں کا مسکن اور شگوفوں کی روحوں کا وطن ہے'۔

تھوڑی دیر کے بعد اس نے پھر قلم اٹھایا اور لکھنے لگی:—

"کیا تمھیں یاد ہے اے میری عزیز بہن! وہ نوجوان؟

کیا تمھیں یاد ہیں وہ شعاعیں جو اس کی آنکھوں سے پھوٹ رہی تھیں اور غم

جو اس کی پیشانی پر لکھے ہوئے تھے ؟

کیا تمھیں یاد ھے ' اس کی ھنسی جو اس عورت کے آنسوؤں سے بہت مشابہ تھی جس کا اکلوتا لڑکا مرگیا ؟

کیا تمھیں یاد ھے اس کی آواز جو دور دراز وادی کی صدائے بازگشت کی سی معلوم ھوتی تھی ؟

کیا تمھیں یاد ھے ' جب وہ چیزوں کو غور سے دیکھتا تھا دیر تک خاموشی کے ساتھ ' پھر ایک مجنونانہ انداز میں باتیں کرنے لگتا ' پھر خود ھی اپنا سر جھکالیتا اور اس طرح آھیں بھرنے لگتا گویا وہ ڈرتا ھے کہ اس کی گفتگو سے کہیں اس کے دل ـــ "برے دل" ـــ کی چھپی ھوئی باتیں ظاھر نہ ھوجائیں ؟

کیا تم کو اس کی آرزوئیں اور عقیدے یاد ھیں ؟

کیا تمھیں یہ سب چیزیں یاد ھیں ایک ایسے نوجواں میں جو انسانوں کی نظر میں تو انسان ھے مگر میرے والد نے حقیر سمجھا اس لیے کہ وہ ذلیل خواھشوں اور لالچوں سے بہت اونچا ھے اور اس سے زیادہ شریف ھے کہ اپنے باپ دادا سے شرافت ورثہ میں پائے ؟

تم جانتی ھو نہ ؟ اے میری بہن ! کہ میں "جہالت" کی ماری ھوئی ھوں ۔ میں اس دنیا کے چھوٹے چھوٹے لوگوں کے ھاتھوں شہید ھوئی ھوں ' تم رحم کھاؤگی ؟ اپنی اس بہن پر جو رات کی خوفناک خاموشی میں جاگ رھی ھے تاکہ تمھارے سامنے اپنے سینے کی چھپی باتوں پر سے حجابات دور کردے '

تم رحم ضرور کھاؤگی کیونکہ تمھارا دل بھی محبت کی زیارت کرچکا ھے '

صبح ھوگئی ' لڑکی اٹھی اور نیند کی پناہ میں چلی گئی ' شاید نیند ھی میں اسے بیداری کے خوابوں سے اچھے خواب نظر آئیں ' ........

---

# اردو یا ہندستانی

(از جناب شاہ مقبول احمد صاحب ایم۔اے)

موجودہ سیاسی فضا میں ہم زبان کے سوال کو بھی لسانیات کی بجائے سیاسیات ہی کا ایک مسئلہ سمجھ گئے ہیں جس کا نتیجہ یہ ہے کہ عجیب عجیب تحریکیں اور تجویزیں عمل میں آرہی ہیں۔ ایک طرف تو ایک طبقہ غیرہندستانی (زبان) احاطوں سے رشتہ اتحاد کی خاطر اپنی ہندستانی میں سنسکرتی اور پراکرتی اجزا کے غلبہ کا حامی ہے۔ دوسرا گروہ اس کی تائید اس لیے کررہا ہے کہ قدیم و جدید تہذیب کو ملائے رکھنے کے لیے یہ ایک مضبوط کڑی ہے اور تماشا یہ ہے کہ اس تحریک کو اس جماعت کی بھی حمایت حاصل ہے جو سرمایہ دارانہ نظام کی پیدا کی ہوئی تہذیب سے خود کو بیزار بتلاتی ہے اور جہاں اشتراکیت ہی کے نعرے گونجتے ہیں۔ عربی و فارسی عناصر چونکہ اسلامی اقتدار کی یادگاریں ہیں اس لیے ایک فرقہ سنسکرت کی طرف اس لیے بھی جھک رہا ہے۔ پھر اسی طبقہ میں ان کی بھی شمولیت ہے جن کے متحدہ قومیت کے نظریہ کی رو سے عربی و فارسی والے ایک الگ قوم نہیں بلکہ اسی ایک ہندستانی قوم کے رکن ہیں۔

دوسری جانب ہم دیکھ رہے ہیں کہ ایک حلقہ میں اس منظم تحریک کے خلاف جدوجہد جاری ہے۔ یہاں ایسی آوازیں سنائی دیتی ہیں کہ ہم دوسروں (غیرہندستانی احاطہ) سے روشناس کرنے کے لیے خود اپنے گھر میں اپنی زبان کو اجنبی نہیں بناسکتے۔ عربی و فارسی الفاظ ہمارے ساتھ آئے ہیں۔ اس سر زمین پر ہم جب تک موجود ہیں ان کے شہری حقوق اس وقت تک محفوظ رہیں گے۔ قدرتی طور پر عربی و فارسی کا دامن ہمارے ہاتھوں میں ضرور ہے مگر اب گرفت ڈھیلی ہوتی جارہی ہے۔ بزرگوں

کے مٹے ہوئے نقش قدم ابھر ابھر کے آنکھوں کے سامنے آتے چلے جاتے ہیں اور اب ہم اس راہ میں پھر بھٹک نہیں سکتے ۔ ہماری نگاہیں خزف ریزوں کے ڈھیروں میں بھی جواہر پارے ڈھونڈھنے میں کامیاب ہورہی ہیں ۔ فارسی عربی اثرات کو روز بروز کم ہوتے ہوئے برضا دیکھنے والوں میں ایک بڑی تعداد ان خوف‌زدہ حضرات کی بھی ہے جو یہ سمجھتے ہیں کہ موجودہ حالات میں اگر ایسا نہیں کیا گیا تو خوف ہے کہ زبان بےپناہ ہوکر ایک فرقہ کی بولی ہوکر نہ رہ جائے ۔ کچھ ایسے لوگ بھی اس امر کے خواہاں ہیں جن کا خیال ہے کہ اس کے سمجھنے والوں کی تعداد زیادہ سے زیادہ ہو تا کہ اس کے حامیوں کا ایک بڑا گروہ اس کو مٹائے جانے سے بچالے ۔ بعض بزرگوار دلی اور لکھنؤ کے محلات کی تربیت‌یافتہ ، شائستہ اور خواص‌پسند زبان میں (جو شرفا اور رؤسا کی محفلوں میں باریاب تھی) عوام کے غیرمہذبانہ غلبہ اور ہڑبونگ کو دیکھ کر انقلاب زمانہ اور گردش روزگار کی دہائی دے رہے ہیں ، آنکھیں سوئے چرخ ہیں اور زبان پر فریاد فریاد ہے ۔

ان مختلف خیالات اور بعض متضاد نظریوں کے مطالعہ سے ہمیں اندازہ ہوتا ہے کہ ہم اپنے اہم مسائل پر غور کرتے وقت موضوع سے کسی قدر دور بھٹک جاتے ہیں ۔ جذبات کی یہ سیلانی دیکھ کر ہم کہہ سکتے ہیں کہ ابھی دماغ پر ہم قابض نہیں ہیں بلکہ دل ہم سب پر حکمراں ہے ۔ قطع نظر اس سے کہ ان نظریوں کی صحت اور ان کے معقول ہونے کا کوئی قرینہ ہے بھی یا نہیں کم از کم یہاں پر یہ ایک صاف سی بات معلوم ہوتی ہے کہ ایک لسانی مسئلے کا سیاسی پہلو اتنا غلبہ پا چکا ہے کہ بحث و نظر کے اور گوشے ہمیں دکھائی نہیں دیتے ۔

ایک طرف امیدوں کا وسیع میدان ہے ، جوش و خروش ، بڑھے ہوئے ولولے ، بلند حوصلے اور فلک شگاف نعرے ہیں ، دوسری طرف دلوں میں اندیشوں اور خطروں نے مستقبل کی طرف سے ایک یاس‌انگیزی سی پیدا کردی ہے ۔ دیکھیں آخر ان کی حقیقت کیا ہے ۔ اس خیال سے اس مسئلے پر لسانی نقطۂ نظر سے کچھ عرض کرنا چاہتا ہوں ۔

ہندستان کے جس علاقے میں مسلمان فاتحین پہلے پہل داخل ہوئے اور جس مقام میں ہندو مسلم اقوام کے میل جول کا سب سے پہلے موقع پیش آیا وہیں اردو پیدا ہوگئی۔ مسلمان مورخین کی اس رائے کی تائید مشکل ہے۔ بہتر ہے کہ اسے مندرجہ ذیل طریقہ پر جانچا جائے۔

مغربی ہندی میں یہ بولیاں شامل ہیں: (۱) پنجابی (۲) ہریانی (۳) راجستانی (۴) برج (۵) قنوجی (٦) بندیلی۔ یہ بولیاں آج کے ہندستان کے نقشے کے لحاظ سے مغربی یوپی، مشرقی پنجاب اور متوسط ہند کے بعض شمال مغربی علاقے میں رائج ہیں۔ قدیم ہندو جغرافیہ کی روشنی میں دیکھیے تو معلوم ہوگا کہ یہ پورا علاقہ مدھ دیس (Midland) کے نام سے موسوم تھا اور اسی لیے ان بولیوں کو مدھ دیسی بولیاں بھی کہتے ہیں۔ اردو کا مولد و منشا یہی علاقہ ہے۔ مگر ان بولیوں میں سے کسی ایک اکیلی بولی کی ترقی یافتہ شکل کا نام "اردو" نہیں ہے۔ یعنی یہ کہنا صحیح نہیں کہ جب برج نے نشو و نما پائی اور ارتقائی منازل طے کرلیں تو اسی ساختہ پرداختہ بولی کو اردو کہنے لگے۔ اسی طرح بالکل یہی بات پنجابی یا ہریانی وغیرہ کی نسبت کہی جاسکتی ہے۔

بعض ہندو اہل علم حضرات کا دعویٰ ہے کہ اس کو اردو کے نام سے تو مسلمانوں کے وقت میں بھی بہت بعد کو پکارا گیا مگر زبان مسلمانوں کی آمد سے پہلے ہی عالم وجود میں آچکی تھی اور اس کے ثبوت میں مسلمانوں کے آنے سے پہلے کے چند تحریری نمونے پیش کرتے ہیں، جن کی زبان میں مغربی ہندی کی مختلف شاخوں کے اجزا مخلوط شکل میں پائے جاتے ہیں۔ ان کا عقیدہ ہے کہ جب مغربی ہندی (پنجابی، ہریانی، برج، راجستانی، قنوجی، بندیلی) کے بولنے والوں نے نقل و حرکت شروع کی تو اس آپس کے میل جول نے باہمی مفاہمت کے لیے ایک عام بولی پیدا کی اور یہ بولی دہلی کے آس پاس کے خطے میں پیدا ہوئی جو آج کی طرح اس وقت بھی مرکزی مقام ہونے کے باعث مرجع عالم تھا۔ اور موجودہ اردو کا ڈول اسی وقت پڑچکا تھا البتہ تکوینی زمانہ میں ہونے کے باعث زبان ایک خام شکل میں تھی جس

کو موجودہ پختگی کی حالت کو پہنچنے کے لیے بعد کی عہد بہ عہد کی ارتقائی منزلیں درکار تھیں ۔

قدیم دکنی اردو کے نمونے اس عہد کی یادگاریں ھیں جب آگرہ (علاقہ برج) دارالخلافہ نہیں بنا تھا ۔ مگر پھر بھی اس وقت کی دھلی کی زبان میں برج کے اثرات و خصائص کا پایا جانا مندرجہ بالا خیال کی تائید کرتا ھے ۔ مسلمانوں کے آنے سے پہلے اطراف دھلی میں ایک ایسی ملی‌جلی زبان (جس میں ھریانی، راجستانی، برج اور پنجابی کے نسبتاً زیادہ عناصر پائے جاتے تھے) کے وجود کو دیکھتے ھوئے مدھ دیسی علاقے کی بجائے علاقہ پنجاب کو اردو کا مولد و منشا قرار دینا صحیح نہیں معلوم ھوتا ۔

آگرہ (علاقہ برج) کو مسلمانوں نے جب تک اپنا مرکزی مقام قرار نہیں دیا، اردو میں دیگر عناصر کے مقابلے میں پنجابی عنصر زیادہ نمایاں رھا ۔ اسی حالت میں یہ زبان خلجیوں کے لشکر کے ساتھ دکن و گجرات پہنچی ۔ مرکز دھلی سے آگرہ تبدیل ھوا تو پنجابی اثرات رو بہ زوال ھوئے اور برج کا رنگ روز بہ روز زیادہ سے زیادہ گہرا ھوتا گیا ۔ ایک رنگ دبتا گیا دوسرا رنگ کھلتا گیا ۔ اس صورت حال نے زبان کے چہرے مہرے اور صورت شباھت پر گہرا اثر ڈالا ۔ زبان کچھ سے کچھ ھوگئی ۔ عالمگیر کی لشکرکشی کے ذریعہ سے اورنگ‌آباد میں جو زبان پہنچی اس کا مطالعہ اس امر کی وضاحت کرتا ھے کہ پنجابی اثرات کے کٹ‌چھٹ جانے کے بعد برج نے کیا کیا تبدیلیاں پیدا کیں اور کیسی کیسی تراش و خراش اور کترببونت سے کام لیا ۔

غرض دکنی اردو کا ذخیرۂ ادب ھماری زبان کے دو عہد کی لسانی تبدیلیوں کا آئینہ‌دار ھے ۔ عہد اول تو وہ ھے جب زبان پر دھلی میں پنجابی اثرات غالب تھے ۔ عہد دوم وہ ھے جس میں آگرہ کی مرکزیت کے باعث پنجابی عنصر زوال پذیر ھوا اور برج کا رنگ چوکھا ھوتا گیا ۔ زبان ملک دکن میں اسی حالت میں رھی جس طرح یہ شمالی ھند سے موقع بہ موقع پہنچتی رھی ۔ (پہلی بار پنجابی اثرات لیے ھوے خلجیوں کے ساتھ پہنچی ۔ دوسری بار برج بھاشا کے گہنوں سے لدی ھوئی عالمگیر کے سپاھیوں کے زیرنگرانی پہنچائی گئی) ۔ دکن میں جو بولیاں رائج ھیں وہ دراوڑی نسل

سے تعلق رکھتی ہیں۔ برخلاف اس کے اردو آریائی نسل سے تعلق رکھتی ہے۔ چنانچہ اردو جب وہاں گئی تو خاندانوں کے اس اختلاف نے دو مختلف النسل بولیوں کو ایک دوسرے کی طرف متوجہ نہیں ہونے دیا بلکہ ایک حد تک بیگانہ ہی رکھا۔ اس لیے دراوڑی زبانیں اردو کے اصول قواعد کو متاثر نہ کرسکیں۔ مگر ہم‌سایگی کے حق کے طور پر اردو نے کچھ الفاظ اپنے خزانہ میں داخل کرلیے۔ جغرافی حالات اور ملکی آب و ہوا نے اہل اردو کے لب و لہجہ اور تلفظ کو اپنے سانچے میں بہت کچھ ڈھالا۔ اب مختصر طور پر یوں کہہ سکتے ہیں کہ ولی کے عہد تک دکن میں زبان اردو پر تین حالتیں گزریں: (۱) پنجابی عنصر کا غلبہ (۲) پنجابی عنصر کا زوال اور برج کا زور (۳) ہم‌وطنی کی وجہ سے دراوڑی خصوصیات کا اثر۔

ادھر پورب (اودھ و بہار) میں اَردھ مگھدی (Ardh Maghadi) بولیوں (اودھی، باگھیلی، چھتیس گڑھی) کا سکہ رائج تھا۔ مشرقی یوپی سے مشرقی بہار تک مگھدی بولیوں (بھوجپوری مگھی، میتھلی) کا پرچم لہرا رہا تھا۔ اولوالعزم سپہ سالاروں نے جب ادھر کا رخ کیا تو ان کے ساتھ یہ ان مقامات میں پہنچی۔ جب دراوڑی (Dravadian) بولیاں اس کے حق میں بے انس، بے مہر ہونے پر بھی اس کی خوش اخلاقی کے سامنے پسیج گئیں تو پھر یہاں کا کیا پوچھنا۔ تُزک و احتشام اور جاہ و جلال کے ساتھ ملنساری، خاکساری کا معجزہ دیکھ کر اَردھ مگھدی اور مگھدی بولیاں اسی کا کلمہ پڑھتے ہوئے اپنے اپنے سنگھاسن چھوڑ اسی کے قدموں پر آگریں اور ہاتھ باندھ کر تخت‌گاہ کی طرف اشارہ کیا۔ سارا پورب مغربی اودھ سے مشرقی بہار تک اسی کے زیرنگیں ہوا۔ باوجودیکہ یہ علاقہ (اَردھ مگھدی اور مگھدی) اردو کا وطن (مدھ دیس) نہ تھا مگر یہاں اسے اتنا فروغ حاصل ہوا کہ اس اطراف کے ایک شہر لکھنؤ نے اہل زبان ہونے کا رتبہ پایا اور دوسرے شہر عظیم‌آباد پٹنہ کی زبان‌دانی کا لوہا سارے ملک نے مان لیا اور یہ بات سنجیدگی کے ساتھ کہی جاسکتی ہے کہ اودھ و بہار کو خود مدھ دیسی بولیوں کے بعض علاقوں (مثلاً راجستانی، بندیلی وغیرہ) پر فوقیت حاصل ہے حالانکہ اس میں کوئی کلام نہیں کہ بہ‌مقابلہ اودھ و بہار ان علاقوں

(راجستانی، بندیلی) میں اصول قواعد، لب و لہجہ اور تلفظ کے اعتبار سے اردو کے زیادہ صحیح بولے جانے کے امکانات ھیں ۔

پورب (اودھ و بہار) میں جب اردو پہنچی تو یہاں اس کو ایسی ھی زبانوں سے سابقہ پڑا جو محض دوری اور مدت کی علیحدگی کی وجہ سے مختلف معلوم ھوتی تھیں مگر ان کی رگوں میں وھی آریائی خون دوڑ رھا تھا ۔ اس لیے شناسائی کے فوراً بعد ربط ضبط میل جول حد درجہ کو پہنچ گیا ۔ ادھر کی زبانوں سے میل کھانے کے لیے اس نے پورب کی خوبی اپنے اندر پیدا کی ۔ اصول قواعد میں پورب کی زبانیں جن امور میں اس کا ساتھ نہ دے سکیں اس نے ان کو ترک کیا ۔ فطرت سے جنگ کرتی تو پنپ نہیں سکتی تھی اس لیے لب و لہجہ اور تلفظ مقامی خصوصیات سے متاثر ھوئے ۔ ملکی آب و ھوا، جغرافی حالات جن خصوصیات کے متقاضی تھے ان سے اس نے خود کو بہرہ‌ور کیا ۔

لکھنؤ کے ذریعے کافی پوری خصوصیات، الفاظ اور محاورے اردو میں رواج پائے ۔ «اودھ پنچ» اور رتن ناتھ سرشار وغیرہ کے ناولوں نے جو زبان پیش کی اس میں پورب کی بعض ایسی خصوصیات ھیں جن سے مدھ دیس (مغرب یوپی اور مشرقی پنجاب) والے مانوس نہ تھے، بعد کو انھیں واقف ھونا پڑا ۔ اودھ میں تو اردو کو پھر بھی اردھ مگھدی یعنی ''نیم مگھدی'' بولی سے دوچار ھونا پڑا تھا ۔ مگر بہار میں تو اس کو خالص مگھدی سے آشنا ھونا پڑا ۔ اردھ مگھدی نیم مگھدی ھونے کے باعث پھر بھی کچھ مدھ دیسی خصوصیات کی حامل تھی بلکہ مدھ دیسی اور بہار کی خالص مگھدی بولیوں کے درمیان بیچلی کڑی کا کام کر رھی تھی ۔ مگر بہار کی خالص مگھدی بولیوں کا ساتھ دینا اردو کے لیے اپنے اندر بڑی بڑی تبدیلیوں کا سامنا تھا ۔ جیسا کہ سطور بالا میں عرض کیا گیا ھے یہاں بھی بہ ضرورت کے مطابق نئے سانچے میں ڈھل گئی ۔ عظیم‌آباد پٹنہ کی مرکزی سرپرستی نے مقامی خصوصیات کو اردو میں رواج دیا ۔ مشہور اخبار ''الپنچ'' بانکی پور، سید علی محمد شاد اور سید علی سجاد کے ناولوں نے وھی زبان پیش کی جو بہاری خصوصیات سے بھرپور ھونے کی وجہ سے اھل بہار کی متاع

عزیز* تھی - غرض پچھاں کی رہنے والی اردو نے شیراز ہند پورب کے سبزہ زاروں کی خوب سیر کی - کانٹے بھی راہ میں آئے مگر دامن بھی رشک گلزار ہوگیا -

بنگال خاص ہندستان (مشرقی پنجاب تا مشرقی بہار اور متوسط ہند کے بعض شمالی مغربی علاقے) کا حصہ نہیں ہے - خاص ہندستان میں آریاؤں نے دراوڑی قوموں کے اجزا قبول کرکے ایک مخلوط نسل کی بنیاد ڈالی تھی جس کے نام لیوا ہندستانی کہلاتے ہیں - مگر بنگال کے باشندے دوسری نسل سے تعلق رکھتے ہیں - منگولی اور دراوڑی نسلوں کی آمیزش سے ایک نسل کی بنیاد پڑی جس کی نشانی اہل بنگال ہیں - مگر آریاورت کی قربت اور قنوجی برہمنوں کے قدموں کی برکت کہیے کہ یہ غیر آریائی علاقہ بھی آریاؤں کے رنگ میں رنگ گیا - اور یہ سارا قلمرو مگھی کی بیٹی بنگالی کے تابع فرماں ہوا -

مدھ دیسی اور بنگالہ بولیوں کے درمیان اردھ مگھدی اور مگھدی (اودھ و بہار) کی دو زبردست دیواریں حائل تھیں - یہ کچھ معمولی دوری نہ تھی - سگی بہنیں بھی ہوتیں تو ایک دوسرے سے منہ پھیر لیتیں - چنانچہ اردھ مگھدی اور مگھدی نے جس طرح اپنا سب کچھ اس کے (اردو) حوالہ کردیا تھا اس طرح ادھر کی بولیوں نے اس دریادلی سے تو کام نہیں لیا مگر پیشوائی کے لیے بڑھیں اور اس کو اپنا ہم بزم بنایا - اردو نے یہاں بھی معجزہ دکھلایا - مرشدآباد (مغربی بنگال) اور ڈھاکہ (مشرقی بنگال) میں اپنے سنگین قلعے بنوائے اور یہاں سے بیٹھ کر جو سکے چلائے مدھ دیس کی

---

*انسوس کی بات ہے کہ بہار میں زبان و ادب کی خدمت کے سلسلہ میں ابھی تک دیگر صوبوں کی طرح دور جدید کا آغاز نہیں ہوا ہے - اس لیے یہاں کے اکثر حالات تاریکی میں پڑے ہوئے ہیں اور اس امر خاص میں مورخین اردو کی تحقیقات میں جو کوتاہی اور تشنگی نظر آتی ہے اس سے مذکورہ بالا خیال کی تائید ہوجاتی ہے - عبدالمالک آروی ' قبتی وصی احمد (صاحب سرش‌ص) ، قاضی عبدالودود ' پروفیسر نجیب اشرف ندوی ، پروفیسر محفوظ‌الحق ' حمید عظیم‌آبادی ' رخشاں ابدالی اور رضاقاسم مختار صاحبان نے اس سلسلہ میں جو کچھ کام کیا ہے یقیناً قابل قدر ہے - خصوصاً جناب عبدالمالک صاحب کی اکثر تحریریں اس موضوع پر وقف رہی ہیں - مقبول احمد

ٹکسال میں بھی بغیر پرکھے ھوئے اعتبار کی نظر سے دیکھے گئے۔

اردو جب بنگال پہنچی تو یہاں کی آب و ھوا نے اس کے رنگ روپ پر اثر ڈالا۔ دوسرے اردو کو لانے والے قافلے میں مدھ دیسیوں کے علاوہ اردھ مگھدی اور مگھدی (اودھ و بہار) علاقہ کے باشندوں کا بھی گروہ شامل ہے۔ عرض کیا جاچکا ھے کہ اردھ مگھدی اور مگھدی علاقے میں اردو مقامی خصوصیات سے متاثر ھوئی تھی اور یہاں اس کو اپنی بہت سی مدھ دیسی خصوصیات سے دست بردار ھونا پڑا تھا۔ اس لیے زبان کی صورت بہت کچھ متغیر ھوگئی۔ کلکتہ اور مغربی بنگال کے تقریباً تمام شہر اسی زبان کے نمونے پیش کرتے ھیں جس کو آسانی کے ساتھ پوربی اردو کی ایک شاخ کہہ سکتے ھیں۔

قدیم سے اھل اردو میں پچھاں (مدھ دیس) اور پورب (اودھ و بہار) کا فرق و امتیاز تسلیم کیا گیا ھے۔ پوربی اردو بنگال ھی کے حدود تک نہیں گئی بلکہ اطراف اڑیسہ (Orissa) تک اس کے قدم پہنچ گئے۔ یہاں تو شہروں کے علاوہ گاؤ گانؤ میں بھی اس کا خیر مقدم ھوا۔ صوبہ متوسط و برار اور مدراس و دیگر اطراف ھند میں جو اردو بولی جاتی ھے وہ تذکیر و تانیث اور واحد و جمع کے اصول اور طریقے کے لحاظ سے گو پوربی اردو ھی سے زیادہ قریب معلوم ھوتی ھے مگر اس کے خد و خال اور ناک نقشے سے معلوم ھوجاتا ھے کہ یہ پچھاں والوں کی قلم کاری کا نمونہ ھے۔ اب اسے یوں بھی کہہ سکتے ھیں کہ دائرہ عمل کے اعتبار سے پوربی اردو سے پچھاں کی اردو زیادہ وسیع اور پھیلی ھوئی ھے جو بلاشبہ اس کا حق بھی ھے۔

جب سارے ھندستان جنت نشان کی سیر و سیاحت ھوچکی تو اردو نے پنجاب کی طرف رخ کیا۔ یہاں اس کے پہچاننے میں دیر نہ ھوئی۔ آخر یہ وھی زبان تھی جو دلی کے آس پاس میں جب تک محدود تھی اس پر برج اور دیگر مدھ دیسی بولیوں کا اتنا اثر نہ تھا جتنا کہ پنجابی کا زور تھا۔ ھزار علاقہ برج اور پورب کے اطراف کے قیام نے اسے اپنے سانچے میں ڈھال لیا تھا اور یہ بھی انھیں کے گن گارھی تھی مگر جس (پنجابی) نے سودا کے عہد تک اس کی مانگ پٹی سنواری تھی وہ بھلا کیوں کر

اس کو بھول جاتی۔ اس کے نئے ساز و سامان زیب و زینت اور سلیقہ و لیاقت کو دیکھ کر اپنے دارالخلافہ لاہور میں شاہانہ شان و شکوہ کے ساتھ استقبال کیا اور اس سرے سے اس سرے تک سارے دیار کی زبان پر اسی کا کلمہ جاری ہوا۔

خطۂ پنجاب میں زبان کو بڑی بڑی تبدیلیوں کا سامنا نہیں کرنا پڑا کیوں کہ پنجابی اثرات ہزار کم ہوگئے تھے مگر پھر بھی اس کے باقی ماندہ نقوش موجود تھے۔ اس کے علاوہ اصول قواعد کے بھی اکثر مشترک عناصر نے اس امر میں مدد کی۔ البتہ مدھ دیس کی 'کھڑی بولی' کو پورب نے جس قدر نرم اور رواں کیا تھا، پنجابی لب و لہجہ اس کو برت نہ سکا۔ سہارنپور ہی سے لاٹھیاں چلنی شروع ہوجاتی ہیں تو پھر وہاں کون روکتا ہے جہاں سکندر اعظم کو بھی صفیں آراستہ کرنی پڑی تھیں۔ چنانچہ وہ اردو جس کو لکھنؤ میں خس کی ٹٹیوں اور برف میں سینچی ہوئی مگھئی پان (بہار) کی گلوریوں کے رہتے کل نہیں پڑتا تھا، پیشانی عرق آلود ہوھی جاتی تھی پنجاب پہنچتے ہی کس بل دکھانے لگی۔ غرض لب و لہجہ اور تلفظ پر آب و ہوا کا زبردست اثر پڑا۔ بیسویں صدی کی اردو پر پنجابی طرز کا اتنا گہرا اثر پڑا ہے کہ مشکل سے کوئی تحریر اس سے خالی نظر آتی ہے اور اس سے انکار نہیں کیا جاسکتا کہ اردھ مگھدی اور مگھدی علاقہ والوں کو تو چھوڑیے خود مدھدیس والے اپنی زبان انھیں سے پڑھنے لگے۔

یہاں تک جو کچھ بیان کیا گیا ہے اس سے یہ بات صاف طریقہ سے واضح ہوگئی کہ اردو ہندستان کے گوشے گوشے میں گئی اور جس سمت بڑھی اس کا شایان شان استقبال ہوا۔ اسی لیے ہر خطہ کی خوبو اور ہر مقام کی خاصیت اور تاثیر اس کے اندر موجود ہے جس کی وجہ سے سب اس کو اپنی زبان کہتے ہیں۔

لاہور، دہلی، آگرہ، لکھنؤ، عظیم آباد، پٹنہ، مرشدآباد اور حیدرآباد ہندستان کے ایسے شہروں میں ہیں جن کے نام اردو زبان کا تذکرہ کرتے ہوئے زبان پر آتے ہیں۔ یہ وہ مقامات ہیں جو اسلامی عہد حکومت میں مرکزی حیثیت رکھتے تھے۔ انھیں شہروں کی گلیوں میں ہندستانی مسلمانوں کے علوم و فنون کے خزانے گڑے ہوئے ہیں۔ اردو کو

ان شہروں سے منسوب کرنے کی وجہ سے بعض خوددار قومیت پرست دوستوں کو اس شکایت کا موقع مل گیا ہے کہ یہ مسلمانوں کی زبان ہے اور اس کا چلن مسلمان بادشاہوں اور نوابوں کے دربار تک تھا۔

مندرجہ بالا خیال کی حمایت اور تائید میں چاہے سارے ہندستان کی ایک رائے ہو مگر مدھ دیس (مغربی یوپی اور مشرقی پنجاب) کے ہندو باشندے اپنی مادری زبان کی اس نئی تحقیق کی ہم‌نوائی نہیں کرسکتے۔ اس کو ڈول اور گھڑ کے انھیں نے رکھا تھا البتہ مسلمانوں نے اسے اختیار کرکے اپنی فارسی اور عربی سے خراد کر چمک اور صفائی پیدا کی اگرچہ اس کام میں بھی ان (ہندوؤں) کی شرکت ہمیشہ تقویت کا باعث بنی رہی۔ اب صورت حال یوں ہوجاتی ہے کہ مدھ دیس کے ہندو باشندوں کی تو یہ مادری زبان ہے اور ان کا یہ حق مسلمانوں سے بھی زیادہ اہم ہے۔ مدھ دیس کی سرحدوں سے باہر یہ جہاں اور جس سمت میں بھی گئی اس کے لے جانے والے زیادہ تر مسلمان (فوج' لشکر' صوفی، فقیر) تھے اور اس کو اختیار کرنے والے ادھر کے قدیم باشندے یعنی ہندو تھے۔ یہ پہلے پہل تو اسے بدیسی ہی سمجھتے رہے اور چونکہ مسلمانوں کے ساتھ تھی اور فارسی رسم‌الخط کا لباس زیب تن کیے ہوئے تھی اس لیے ناواقفیت کی وجہ سے بعض علاقوں میں اس کو "ترک بولی" یعنی مسلمانوں کی زبان تک کہنے سے پرہیز نہیں کیا۔ لہذا مدھ دیس کے باہر اس کے تعلقات کی صورت یہ ہوجاتی ہے کہ مسلمانوں (جو اسے اطراف ہند میں لے گئے تھے) کی تو یہ مادری زبان تھی مگر ہندوؤں کے لیے اختیار کی ہوئی زبان تھی' جنھوں نے اپنی مادری زبان کو پس پشت ڈال‌کر اس کو نووارد مسلمانوں سے رشتہ قائم رکھنے کے لیے قبول کیا تھا۔ چنانچہ آج بھی مدھ دیس کے باہر یہ حال ہے کہ وہ ہندو حضرات جنھیں مسلمانوں سے زیادہ رسم و راہ ہے ان کی زبان ان ہندوؤں سے زیادہ صاف ہے جنھیں مسلمانوں کے ہم بزم ہونے کا موقع نہیں یا کم ملا ہے۔

زیادہ وضاحت کے لیے یہ کہنا بے محل نہیں کہ اگر انتہائی قومیت پرستی کے زمانے میں اپنی اپنی غیرترقی‌یافتہ زبانوں کی طرف لوگ متوجہ ہوجائیں اور انھیں کی

ترقی اور ترویج کی طرف ان کا رجحان ھوجائے تو اردھ مگھدی (اودھی، باگھیلی، چھتیس گڑھی) اور مگدھی (بھوجپوری، مگھئی، میتھلی) بولنے والے اس اختیار کی ھوئی مدھ دیسی بولی سے کنارہ کش ھوسکتے ھیں مگر انھیں علاقوں کے مسلمان باشندے مدھ دیس کے ھندو اور مسلمان باشندوں کی طرح اردو کو کسی حالت میں نہیں چھوڑ سکتے* اس سے معلوم ھوگیا کہ مدھ دیس سے باھر ھندوؤں کے مقابلہ میں مسلمانوں کو اس زبان سے زیادہ لگاؤ رھا ھے۔ چنانچہ یہی وجہ ھے کہ لکھنؤ، عظیم آباد، پٹنہ، مرشدآباد، ڈھاکہ اور حیدرآباد وغیرہ مسلمانوں کے سیاسی اور تمدنی مرکز ھونے کے ساتھ ساتھ اس زبان کے بھی مرکز تھے، جس کو یہ مغربی ھند کے ھندوؤں کے تحفے کے طور پر دیگر اطراف ھند کے ھندوؤں کے پاس لائے تھے۔ ان بڑے بڑے مرکزوں ھی پر منحصر نہیں بلکہ قصبے اور گانؤ والوں میں بھی اس کا پیغام لے لےکر گئے اور سارے ملک کو اس بولی سے آشنا کرکے ھندستان کو ایک قومی زبان عطا کی جس کی ضرورت اس وقت کے بٹے ھوئے ھندستان کو تھی اور آج کے متحدہ ھندستان کو اس سے بھی زیادہ ھے۔ مدھ دیس کی طرح اگر اَردھ مگھدی یا مگھدی علاقوں میں بھی مسلمان مقامی بولیاں قبول کرلیتے اور اس مدھ دیسی بولی کی پابندی نہ کرتے تو آج مدھ دیس (مغربی یوپی، مشرقی پنجاب) کے باھر اردو، ھندی ھندستانی یا «اُنھوا ھندستانی» کے بولنے والوں کو تو چھوڑیے اس کا سمجھنے والا بھی مشکل سے نظر آتا اور یہ زبان بھی دیگر زبانوں (بنگلہ، مرھٹی، گجراتی وغیرہ) کی طرح اپنے ھی وطن کی سرحدوں تک محدود ھوتی۔ حالات کی صحیح تصویر دیکھ لینے کے بعد اعتراض قائم نہیں رہ سکتا۔ بدگمانی اور تعصب کے بادل جب چھنٹ جائیں کے تو یہ خیال بھی مٹ جائےگا۔ بلکہ رواداری کے زمانے میں دیگر امور کی طرح زبان کے معاملے میں بھی مسلمانوں کے اس احسان

---

*ابھی حال میں صوبہ بہار کے میتھلی بولنے والے علاقہ میں اپنی زبان کی حمایت اور مغربی ھندی (ھندستانی) کے خلاف تحریک اُٹھی تھی اور اسی بنیاد پر اپنے علاقہ کو صوبہ بہار سے الگ کرنے کے لیے میتھلا کانفرنس میں تجویزیں پیش کی گئی تھیں جو بالاتفاق منظور ھوئی تھیں مگر اسی علاقہ کے مسلمانوں کو اس سے کوئی ھمدردی نہ تھی۔ مقبول احمد

کے آگے سر جھکادینا ھی پڑے گا جس کی مثالیں آج بھی بہت سے سنجیدہ برادران وطن کی تحریروں اور تقریروں سے پیش کی جاسکتی ھیں۔

مدھ دیسی بولی اردو کو ملک کی اکثر قوموں نے اپنے ہر طرح کے خیالات کے اظہار کا ذریعہ بنایا ھے۔ مگر عربی اور فارسی کو چھوڑ دینے کے بعد تو مسلمانوں نے اسی کو اپنا تنہا وسیلہ قرار دیا اور اپنے مذھبی' تمدنی اور تاریخی خیالات کا بیشتر سرمایہ اسی میں منتقل کیا۔ آج یہ اتنا بڑا ذخیرہ ھے کہ اس زبان کے ذریعے اسلامی علوم و فنون میں کافی دستگاہ حاصل ھوسکتی ھے۔ اردو کی یہ خصوصیت ایسی ھے جو "آئے ھوئے مسلمانوں" کے علاوہ ہندستان کے "نو مسلموں" میں بھی اس کو مقبول بنائے ھوئے ھے۔ ان نو مسلموں کے تمدن (جس کا ذکر اوپر ھوچکا ھے) نے ایک ایسی زمین تیار کردی ھے جس میں اردو کی تخم ریزی اس (اردو) کے سرسبز اور بارآور ھونے کے تمام آثار بتلاتی ھے۔

ایک صاحب نے (مدینہ ۱۳ جنوری سنہ ۱۹۴۰ء) شکایت کی تھی کہ "رفتہ رفتہ اردو ادیبوں نے قصداً اور مخاصمتاً اردو ادب کی کتابوں سے اس قسم کے (ہندی اور پراکرتی) الفاظ کو نکالنا شروع کیا اور بجائے اس کے عربی فارسی کے ثقیل اور غیر مانوس الفاظ داخل کرتے گئے" اور اس کو حسب ذیل نقشہ میں ظاھر کیا تھا:—

| ہندی | اردو |
|---|---|
| اکاش | آسمان |
| سنسار | گیتی |
| انند | شادی |
| نین | چشم |
| جیو | روح |

مگر اس کو کیا کہیں گے اور اس تبدیلی میں کون سے "قصد" اور "مخاصمت" کا پته چلتا ہے ۔ (بحوالۂ شعر الہند)

[ii]

| لفظ وقت سودا | تبدیلی وقت ناسخ |
|---|---|
| پہر | پہن |
| نپٹ | بہت |
| برے | الگ |
| اکو | اکے |
| پھرے ہے | پھرتا ہے |
| کریو | کیجیو |

| لفظ وقت سودا | تبدیلی وقت ناسخ |
|---|---|
| لاکا | لگا |
| ستی | سے |
| سمیت | ساتھ |
| رپٹے ہے | پھسلتا ہے |
| کبھی کو | کبھی کی |

اور لسانی اعتبار سے اہل اردو کی یہ " خود کشی " کیسی ، ذرا یہ " ناعاقبت اندیشی " بھی ملاحظہ ہو :—

[iii]

| لفظ وقت مصحفی | تبدیلی وقت ناسخ |
|---|---|
| نئیں | کو |
| رُو رکھنا | منہ رکھنا |
| کب رُو ہے | کب منہ ہے |
| ہمسائگاں | ہمسایوں |
| لے صبح تا شام | صبح سے شام تک |
| جاگہ | جگہ |
| دوستاں | دوستوں |

مندرجہ بالا نقشوں (ii) اور (iii) سے معلوم ہوتا ہے کہ سنسکرتی اور پراکرتی عناصر کی بعض دوستوں کو دھک پڑگئی ہو مگر عربی و فارسی اجزا کے رواج پر[۶] اہل اردو مصر نہیں۔ یہ کاٹ چھانٹ، حذف و اضافہ اور ترمیم و تنسیخ زبان کی فطری ضرورتیں تھیں جن کی بہم رسانی کے بغیر اس (اردو) کے لیے ارتقائی منزلوں کا طے کرنا دشوار تھا۔ جس طرح ایک کاریگر کام کرتے وقت اوزار کے انتخاب میں دیسی اور بدیسی کی قید سے آزاد ہوتا ہے بالکل اسی طرح اہل زبان بھی الفاظ کے استعمال میں کارآمد، معنی‌خیز اور مناسب الفاظ کے خیال کے سوا ہر طرح کے خیال سے آزاد ہوتے ہیں۔ زبان کے معاملے میں ارادے کام نہیں کرتے۔ ارادہ فطرت کے ساتھ جنگ کا دوسرا نام ہے اور زبان فطرت کی ہم‌نوائی کے بغیر پنپ نہیں سکتی۔ دکنی اردو (جو بھاشا اور ہندی کے اجزا سے پُر ہے) کے مقابلے میں شمالی اردو میں فارسی عربی عناصر کی زیادتی کسی خاص ارادہ، 'قصد' یا 'مخاصمت' کی بنا پر نہیں ہے۔ بلکہ یہ صورت حال دکن اور شمالی ہند کے مختلف اور الگ الگ ماحول کی طرف اشارہ کرتی ہے۔ اگر شمالی اردو میں عربی ایرانی خد و خال زیادہ نمایاں ہیں تو اس کا سبب عربی ایرانی اثرات ہیں جو دکن کے مقابلہ میں شمال میں ہمیشہ زیادہ وسیع اور ہمہ‌گیر رہے۔ خالص لسانی مسئلوں کو اس زاویۂ نگاہ سے دیکھنا خود اپنی نظر کا قصور اور دل کا کھوٹ ظاہر کرتا ہے۔

اب میں زبان کے متعلق چند ایسے ترقی پسند خیالات پیش کرتا ہوں جو اردو کی قدرتی رو، فطری رجحان اور طبیعی میلان کو سامنے رکھ کر ظاہر کیے گئے ہیں۔ ان خیالات کو سطور ذیل میں پیش کرتے وقت خوشی معلوم ہوتی ہے کہ یہ خیالات ان بزرگواروں کے ہیں جو اردو دنیا کے ادبی رہنما ہیں اور جن کے خیالات ملک کے سنجیدہ ذوق حلقہ میں قدر کی نگاہوں سے دیکھے جاتے ہیں۔

(۱) انشا، مصحفی اور راسخ کے دور میں جو اصلاح ہوئی تو اس میں شک نہیں کہ بعض ہندی اور بھاشا لفظ جو خارج کیے گئے بدنما اور ثقیل ضرور تھے اور نظم کی صنف نازک ان کی متحمل نہیں ہوسکتی تھی مگر ان کے یک قلم نکال دیے جانے سے دیسی زبان کی ترقیوں کو سخت نقصان پہنچا۔ ایسے جواہر ریزے جو سنسکرت

اور پراکرت کے خزانوں سے زبان اردو کے قبضے میں ایک عرصہ دراز سے چلے آتے تھے فارسیت کے غلبہ سے اب خارج ہوگئے ہیں۔

(تاریخ ادب اردو مترجمہ مرزا عسکری لکھنوی)

(۲) "نہ لفظ کی صرفی ماہیت پر نظر کی گئی، نہ اس کی معنوی اہمیت کا لحاظ ہوا اور خرج بخرج ترک پترک کی گردان شروع ہوگئی۔ یہ دیکھ کر بڑا اچنبھا ہوتا ہے کہ اس اچھوت سدھار، دلت ادھار، تبلیغ اور مساوات کے زمانے میں جب ہر ایک دوسرے کو اپنے میں لینے کو لپکتا ہے اردو میں 'نکالو! باہر کرو' کے سوا اور کوئی صدا سننے میں نہیں آتی۔ یہ بےوقت کا راگ ہے، اردو والے یاد رکھیں اور خوب یاد رکھیں کہ اگر ان کے متروک‌الاستعمال کی لے اسی طرح بڑھتی گئی تو ان کی وہی گت ہوگی جو 'خارج از برادری' کی لے نے ہندوؤں کی بنائی۔ خوف ہے کہ کہیں اردو ادب کو 'تارکان ادب' کے ہاتھوں وہی دن دیکھنا نصیب نہ ہو جو چھوت چھات اور سوچم کی مریضانہ حساسی نے ہندوؤں کے قومی ادبار کا منتہا ثابت کیا۔"

("منشورات" از پنڈت برجموہن دتاتریہ کیفی دہلوی)

(۳) مولانا عبدالماجد دریابادی نے 'پطرس کے مضامین' پر ریویو کرتے ہوئے تحریر فرمایا تھا کہ "زبان ہر جگہ لکھنؤ کے معیار کے مطابق نہیں لیکن یہ کیا ضرور ہے کہ سارے ہندستان کی اردو لکھنؤ ہی کے تابع فرمان رہے"

('صدق' یکم فروری سنہ ۴۰ع)

(۴) "ہم کو معلوم ہے کہ بنگال کے اندرونی حصوں تک میں ہزاروں مسلمان اس زبان کو بولتے اور سمجھتے ہیں لیکن اردو قواعد کی بعض مشکلوں اور تذکیر و تانیث کے جھگڑوں کے سبب سے ان کو الجھن ہوتی ہے لیکن اگر اہل بنگال جرأت کرتے تو اپنی ضرورت کے مطابق وہ لاہور اور پٹنہ کی طرح اپنی اردو آپ بنالیتے اور دلی اور لکھنؤ والوں کو اس کے ماننے پر مجبور کردیتے"

(از خطبہ صدارت مسلم تعلیمی کانفرنس کلکتہ، مولانا سید سلیمان ندوی)

مشہور سوشاسٹ اخبار 'ہند جدید' کلکتہ کے ذریعے جناب عبدالرزاق ملیح آبادی

کی حسب ذیل تحریر دیکھنے میں آئی ۔

"پنجاب میں اردو کی خدمت پر زور دیا جارہا ہے لیکن مجھے معاف کیا جائے اگر میں اپنے دل کی یہ بات ظاہر کردوں کہ پنجاب نے اردو کے نام سے بہت لٹریچر پیدا کردیا مگر یہ لٹریچر اردو کا نہیں ہے کسی ایسی زبان کا لٹریچر ہے جسے اردو کہا نہیں جاسکتا ۔ خود انجمن ترقی اردو کے پیدا کیے ہوئے لٹریچر میں بھی اردو کم دکھائی دیتی ہے ۔"

ابتدا میں یہ بات ظاہر کردی گئی ہے کہ اردو جہاں کہیں گئی وہاں اس کی صورت اور ہیئت میں تبدیلی پیدا ہوگئی ۔ اگر یہ اپنی مدھ دیس خصوصیات کی سختی کے ساتھ پابند ہوتی تو مدھ دیس سے باہر اس کشش اور جاذبیت کی مالک نہ ہوتی جو اسے آج حاصل ہے ۔ دیگر اطراف ہند کی خوبو اگر اردو میں پائی جاتی ہے تو یہ کوئی قابل احتراز امر بھی نہیں ۔ اس زبان کی نشو و نما کے مطالعہ سے یہ بات ظاہر ہوجاتی ہے کہ یہ خو اس کی گھٹی میں پڑی ہے ۔ اسی پر اس کی بنیاد قائم ہے ۔ خود مدھ مدیس میں جہاں یہ پیدا ہوئی ہے کئی بولیوں نے مل کر اس پتلے کو تیار کیا ہے ۔ کسی نے اینٹیں جمع کیں ، کسی نے چونا دیا ، کسی نے سرخی فراہم کی ، کسی نے گٹی کی ڈھیری لگائی اور کسی نے ریختہ کا کام کیا تب کہیں یہ عمارت کھڑی ہوئی ۔

اردو سگھڑ بی کا پاندان نہیں ہے جس کی ترتیب کسی اور کے عمل دخل کی متحمل نہیں ہوسکتی ۔ اس کی عالم‌پناہی کا شہرہ جس قدر دور دور ہو اچھا ہے ۔ مدھ دیس (مغربی یوپی ، مشرقی پنجاب) والوں کی دو طرح کی آرزوئیں جو بہ‌ذات خود ایک دوسرے کی ضد ہوں پوری نہیں ہوسکتیں ۔ پہلی آرزو یہ کہ ہماری زبان ہندستان کے گوشے گوشے میں بولی جائے پھر اسی کے ساتھ دوسری یہ آرزو کہ عام استعمال میں آنے کے بعد مانی ہوئی متوقع تبدیلیوں کا اثر ہماری زبان پر نہ ہو ۔ یہ عملی دنیا میں ممکن نہیں ۔

ہمارا ملک روز بہ روز عوام پسند ہوتا جارہا ہے ۔ اگر ادب زندگی کا آئینہ بردار ہے تو ہمارا ادب بھی ہماری زندگی کے موجودہ رجحانات کا حامل ہوگا ۔ جس درجہ

کے لوگ آج کی سوسائٹی کے بزم نشین ہوں گے انھیں کی ترجمانی موجودہ ادب کا فرض ہوگا۔ آج سے پہلے دنیا امرا' روسا اور شرفا کے ہاتھوں ایک گڑیا بنی ہوئی تھی۔ انھوں نے جس طرح چاہا اس کو اپنے شعور اور مذاق کے مطابق سنوارا۔ اگلے زمانے کی یہ تصویر گزشتہ ادب میں صاف جھلکتی ہوئی دکھائی دیتی ہے۔ جدھر نظر اٹھائیے سرکار دربار ہے آداب و تسلیمات کا عالم ہے عربی فارسی کے عالموں کی ریل پیل ہے۔ اس وقت قصبات کے الفاظ اور محاورے بزم خواص میں باریاب ہونا کجا "قصباتی" اور "گنواری" کہہ کر پائے حقارت سے ٹھکرا دیے جاتے تھے۔ ایسے دور کے ادب پر موجودہ سوشلسٹ حضرات کا غم و غصہ اور لعن طعن بے محل معلوم ہوتا ہے۔ اسی طرح آج کے کسی حد تک جمہوریت پسند زمانے میں زبان میں عوام کی بھیڑ بھاڑ دیکھ کر "یاران کہن" کا چیں بہ جبیں ہونا زمانہ شناسی کے منافی ہے۔ ہماری زبان میں اگر آج بھی موٹے موٹے الفاظ پائے جاتے ہیں تو ماننا پڑے گا کہ ابھی تک پرانے اثرات موجود ہیں۔ اسی کے ساتھ ساتھ اگر آج عوام اور قصبات کے الفاظ و اصطلاحات کے رواج کا بھی مطالبہ ہورہا ہے تو کوئی اس حقیقت سے انکار نہیں کرسکتا کہ ہم اب زیادہ مدت تک اس دو راہے پر کھڑے نہیں رہ سکتے بلکہ جدید راہ متعین ہوچکی ہے اور قافلہ کوچ کا سامان کررہا ہے۔

---

# تبصرے


| نام کتاب | صفحہ |
|---|---|
| **ادب** | |
| اردو شاعری پر ایک نظر | ١٤٣ |
| گل نغمہ | ١٦١ |
| تذکرۂ بےنظیر | ١٦٦ |
| **اردو کے نئے رسالے** | |
| چمنستان | ١٦٦ |
| مشہور | ١٦٧ |

| نام کتاب | صفحہ |
|---|---|
| **خاص نمبر** | |
| مجلہ عثمانیہ | ١٦٧ |
| **متفرق** | |
| نئی تعلیم کا آئینہ | ١٦٨ |
| سو برس کی زندگی | ١٦٩ |

# تبصرے

## ادب

### اردو شاعری پر ایک نظر:-

از مسٹر کلیم الدین احمد بی۔اے (کیمبرج) ۔ پروفیسر شعبۂ انگریزی ۔ پٹنہ کالج ۔ صفحات ۴۲۴ ۔ قیمت ڈھائی روپے ۔ ناشر عظیم پبلشنگ ہاؤس بانکی پور۔ پٹنہ ۔ و ۔ کتابستان الہ آباد۔

اردو شاعری پر جتنے تبصرے اب تک ہوئے ان سب سے یہ ایک نظر نہایت اہم ہے ۔ اہم اس لیے کہا کہ کتاب کی ابتدا اور انتہا کچھ عجیب و غریب واقع ہوئی ہے ۔ اول صفحہ پر یہ الفاظ فاضل مصنف کے قلم سے نکلتے ہیں :-

«شاعری کی ہندستان میں قدر و منزلت نہیں» (صفحہ ۱)

اور یہ تصنیف منیف ان الفاظ کے ساتھ تمت کو پہنچتی ہے:-

«اردو شاعری کا مستقبل امید افزا نظر نہیں آتا»

سرسری طور پر ان اقتباسوں سے استفادہ کرتے ہوئے قیاس کیا جاسکتا ہے کہ اردو شاعری سے متعلق مصنف کے خیالات کیا ہیں اور کیسے ؟ اس سے آگے بحث ہوگی۔ جو نقایص تمہید میں اردو شاعری میں نکالے گئے ہیں اور جو اعتراض اس ساری کتاب میں متقدمین سے لےکر عہد حاضر کے شعرا تک کے کلام پر وارد کیے گئے ہیں ان

پر اجمالی نظر بعد میں ڈالی جائے گی۔ پہلے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ایک اصولی غلطی کا ذکر کردیا جائے جس کا فاضل مصنف شکار معلوم ہوتے ہیں۔ آج کل اکثر انگریزی داں حضرات اس کسوٹی پر دیسی ادب کے کارناموں کو کستے ہیں جو اہل مغرب نے اپنے ادب کی جانچ کے لیے منتخب کی تھی۔ نقد و نظر کے وقت وہی معیار ذہن پر مسلط ہوتا ہے جو کسی مغربی نقاد نے اپنی زبان اور ادب کے لیے مقرر کیا تھا۔ ہم اس کو غلط‌بینی اور کج‌نظری سمجھتے ہیں۔ یہ کوئی نہیں کہتا کہ جن چیزوں کا ذکر ابھی ہوا ان کو حرف غلط سمجھ کر رد کردیا جائے۔ جہاں تک ہماری زبان کے ادبی اور لسانیاتی عوارض اجازت دیں ان سے استفادہ کیا جائے لیکن ان کو ناقص و کامل، مستحسن و شنیع کا معیار تسلیم کرلینا ایک طرح کی غلامانہ ذہنیت اور ادبی خودکشی کی حد تک پہنچتا ہے۔ مدت گزری کہ ڈاکٹر عبدالرحمان بجنوری نے 'نسخہ حمیدیہ' میں اپنے انگریزی‌داں ہم وطنوں کو متنبّہ کیا تھا:—

"تنازع‌للبقا میں مغلوب ہوکر ایشیا والے ایسے مرعوب ہوگئے کہ اپنے ہر فعل و خیال کا موازنہ مغربی اقوال اور آرا سے کرنے لگے ہیں۔ یہ وہ غلامی ہے جس کی زنجیروں کو تلوار بھی نہیں کاٹ سکتی۔ پس کیا تعجب ہے اگر اس یورپ زدگی کے زمانہ میں طالب‌علم اور انگریزی تعلیم یافتہ مرزا غالب کا شیکسپیر، ورڈس‌ورتھ اور ٹے‌نی‌سن سے مقابلہ کرتے ہیں اور خوش ہوتے ہیں۔ افسوس یہ کوتاہ نظر یہ نہیں جانتے کہ شاعری اور تنقید پر کیا دانستہ ظلم ہوتا ہے"۔ (صفحہ ۳۶-۷)

کیا اچھا ہوتا کہ ڈاکٹر بجنوری کے اس قابل تقلید مشورے کی پروا کی جاتی۔

کتاب کا اول حصہ جو میر سے شروع ہوکر انیس و دبیر پر ختم ہوتا ہے قدیم شاعری کے نام سے موسوم ہے۔ شروع میں بعض اصناف شعر پر نظر ڈالی ہے۔ ارشاد ہوتا ہے:

"اردو شعرا اگر شاعری کے صحیح مفہوم سے واقف ہوتے تو یہ مشکل آسان ہوجاتی"۔ شاعری کا صحیح مفہوم کیا ہے اس کا اظہار کہیں نہیں کیا گیا لیکن وہ "صحیح مفہوم" تو اب عرصۂ شہود میں آیا اور کمبخت اردو شاعری کو پیدا ہوئے کئی صدیاں گزر گئیں۔

نہایت افسوس اس بات کا ہے کہ مصنف نے شاعری کی جامع و مانع تعریف بھی واضح طور پر کہیں پیش نہیں کی۔

غزل کے خلاف جو کچھ فرمایا ہے وہ سب بےکار ہے۔ اگرچہ اب بھی پرانی چال کے غزل گو کچھ نہ کچھ موجود ہیں، لیکن عموماً غزل اب وہ غزل نہ رہی جس کے لیے خواجہ حالی کو یہ کہنا پڑا تھا:-

گر غزل لکھیے تو کیا لکھیے غزل میں آخر

نہ رہی چیز وہ مضمون سجھانے والی

اگر قافیہ بندی کے نظام سے قطع نظر کریں تو عہد حاضر کے مشاہیر شعرا کی غزل سانیٹ اور قطعہ کے درمیان رکھی جاسکتی ہے۔ اصغر۔ عزیز۔ حسرت۔ کیفی۔ فانی اور سیماب کی غزلیں عموماً ایسی بلند پایہ ہوتی ہیں کہ فارسی غزل ان کے سامنے پست معلوم ہوتی ہے۔ وہ فارسی جس کی غلامی کا طوق ولایت سے نیا گڑھوا کر مصنف نے اردو غزل کے گلے میں ڈالا ہے۔ اور اصناف مثل قصیدہ و قطعہ وغیرہ پر بھی اسی طرح خاک ڈالی گئی ہے۔ ان تفصیلات میں جانے کی ضرورت نہیں۔ مشاہیر شعرا و اساتذہ کے متعلق آپ کی رائیں معلوم کرنا قارئین کو ضرور محظوظ کرے گا۔

میر　"میر کی قوت حاسہ مخصوص و محدود قسم کی تھی"۔ پھر فرمایا ہے:- "میر کی دنیا تنگ تھی" میر کے کلام پر تبصرہ ان جیسے الفاظ پر ختم ہوتا ہے:- "میر کے کلام میں خامیاں بھی ہیں اصل نقص لیکن کلام کی ناہمواری کا ہے۔ اس کا معتدبہ حصہ نہایت ہی پست و مبتذل ہے"۔

درد　"جن تجربات کی درد ترجمانی کرتے ہیں وہ غیر مانوس ہیں اور اکثر درد ان تجربات کو اس جوش و وجد کے ساتھ محسوس نہیں کرتے جو میر کا حصہ ہے۔ اس لیے درد کے اشعار میر کے اشعار سے کم تاثیر کے حامل ہیں۔ رعایت لفظی بھی موجود ہے۔ قند مکرر۔ دل آوارہ۔ اثر مطلق نہیں" ہم نہیں سمجھتے کہ قند مکرر اور دل آوارہ میں رعایت لفظی کیوں کر پیدا ہوگئی۔ شاعری کے صحیح مفہوم کی طرح رعایت لفظی کا مفہوم بھی مصنف کے ذہن میں خانہ‌زاد ہی ہوگا۔ پہلے فرمایا تھا:

درد کے اشعار میں تاثیر کم ہے' (صفحہ ۴۲)۔ اگلے صفحے پر ارشاد ہوتا ہے :- "ہر ہر لفظ اثر میں ڈوبا ہوا نظر آتا ہے"۔ فاعتبروا یا اولی الابصار۔ فرماتے ہیں :- " درد کی دنیا بھی میر کی دنیا جیسی محدود و تنگ ہے"۔ غنیمت ہے کہ اسلوب پر 'شاباش' کا کلمہ آپ کی زبان سے نکلا۔

سودا

مرزا کے الفاظ و تراکیب وغیرہ کا اعتراف کرکے ارشاد ہوا ہے :- "لیکن الفاظ بندشیں' استعارے خود قابل تعریف کیوں نہ ہوں ان سے کسی شاعر کی برتری ثابت نہیں ہوسکتی۔ یہ محض ایک ذریعہ ہیں اظہار جذبات کا ـــــ اگر الفاظ کے ساتھ جذبات و خیالات کی بھی جانچ کی جائے تو سودا کی برتری ثابت کرنا مشکل ہی نہیں غیرممکن ہے"۔ پہلے میر کے کلام کو ناہموار' پست اور مبتذل بتایا گیا۔ اب ارشاد ہوا ہے کہ "ان کے تجارب ذاتی تھے سودا کے مصنوعی ہیں" (صفحہ ۵۰)۔ پھر مرزا کے کلام کی نسبت کہا جاتا ہے :- "ان کے کلام میں ایک بےپایاں زور بھی ہے جو میر و درد کو میسر نہیں" اثر۔ تاثیر۔ زور ان تین کاموں میں کیا تعلق اور نسبت ہے اس کو واضح کرنا چاہیے تھا۔ غرض کہ جس طرح مکسور کے سوال کے حل میں جمع' منفی اور ضرب تقسیم کے لمبے عمل کے بعد جواب نکلتا ہے' اسی طرح اس کو اس سے گرایا اس کو اور کسی سے۔ حاصل یہ ہوا کہ سب کے سب نکمے اور پھسڈی ہیں۔

ذوق

"ذوق بالطبع ذرا خشک طبیعت واقع ہوئے تھے۔ مختلف جذبات و خیالات کو کامل پختگی' حسن و خوبی کے ساتھ بیان کرتے ہیں لیکن اس لفظی خوبصورتی کا بھی ان کے اشعار میں وجود نہیں جو سودا کے کلام میں تمام ملتی ہے"۔ "انھوں نے اپنی غزلوں میں محض قادرالکلامی کا ثبوت دیا ہے"۔ حیرت ہوتی ہے کہ یہ کیا بوالعجبی ہے کہ جب ایک شاعر کا کلام لفظی خوبصورتی سے محروم ہو تو وہ بیچارہ قادرالکلام کیوں کر ہوسکتا ہے۔

غالب

فرماتے ہیں :- غالب کا دماغ بلند اور تخیل وقیع تھا۔ ان کا مطمح نظر تنگ و محدود نہ تھا" غالب کی غزل کے "اعلیٰ فلسفیانہ مضامین" کا اعتراف کرتے ہوئے فرماتے ہیں :- "لیکن غالب نے بھی غزل کے نقایص کو رفع نہیں کیا" غالب خوش قسمت

تھے کہ یہ سند ان سے لے اڑے :— «محسوسات و جذبات پر خیالات و تصورات کو ترجیح دیتے ہیں۔ مشکل سے مشکل مضمون کو آسانی سے بیان کرتے ہیں»۔ آخر کا جملہ زبردست سے زبردست غالب پرست کو چونکائےگا اور وہ غالب کا یہ مصرع دوہراکر سکتہ کے عالم میں رہ‌جائےگا ۔ ع :— مشکل ہے ز بس کلام میرا اے دل ۔

لیکن غالب کہاں بچ نکلے ۔ ان کا وار بےپناہ ہوتا ہے۔ اعتراف کے بعد فرماتے ہیں :۔ «غالب کے کلام میں چند مخصوص نقایص بھی ہیں ۔ ایک تو ان کے کلام کی مخصوص ناہمواری ہے—ان کا کوئی خاص انداز بیان نہیں»۔ صفحہ ۲۹ میں «پرانے اور فرسودہ خیالات و مروجہ عشقیہ جذبات کو عامیانہ اور رکیک طور پر نظم» کرنے کا الزام غالب پر وارد کیا گیا ۔ اور ارشاد ہوتا ہے: «اس وجہ سے غزل و شعر مفرد کی پراگندگی پراگندہ تر ہوجاتی ہے»۔ شعر مفرد کی پراگندگی کا ثبوت کتاب بھر میں کہیں بھی پیش نہیں کیا گیا۔ غالب کی اس غزل پر جس کا پہلا مصرع ہے :— ع

مدت ہوئی ہے یار کو مہماں کیے ہوئے

تبصرہ فرماتے ہیں :— «غالب نے اپنی ساری قوت متخیلہ محض الفاظ پر صرف کردی۔ اس جدت‌طرازی کا ماحصل بھی ہے کہ سیدھی سادی بات کی بوقلموں پیرایہ اور رنگین بندشوں میں تکرار ہو»۔

فاضل پروفیسر صاحب کے اس اعتراض پر ٹنی‌سن کی ایک مشہور نظم کو جو حادثہ پیش آیا اس کا تذکرہ لطف سے خالی نہ ہوگا ۔ اس نظم کا عنوان ہے 'لائٹ برگیڈ کا دھاوا' اور اس کا مطلع ہے :—

Half a league, half a league, half a league onward.

ایک مجمع میں اس نظم کی بہت تعریف ہو رہی تھی ۔ ٹنی‌سن کی بدقسمتی سے ایک ریاضی کے پروفیسر صاحب بھی وہاں موجود تھے ۔ مطلع سن‌کر وہ بہت چیں‌بہ‌جبیں ہوئے اور طیش میں آکر بولے کہ یہ احمق اتنا بھی نہیں جانتا کہ تین آدھوں کا مجموعہ کیا ہوتا ہے۔ اسے کہنا چاہیے تھا $1\frac{1}{2}$ league onward مگر ہمارے نقاد تو ریاضی نہیں لٹریچر کے پروفیسر ہیں۔ اس سے زیادہ اور کیا کہا جاسکتا ہے۔

**مومن**

مومن کے تبصرے میں فرماتے ہیں کہ: "نازک خیالی کسی شاعر کا منتہائے خیال نہیں ہوسکتی - مومن میں بھی نقص ہے - وہ نازک خیالی و معنی آفرینی کو اکثر اصل شاعری تصور کرتے "۔ گویا تخئیل کی نزاکت شاعری سے کوئی واسطہ نہیں رکھتی - جب تخئیل اور داخلیت شاعری سے خارج کردیے تو پھر باقی کیا رہ جائے گا؟ وہی "چنا زور گرم" کی بانی - اور نہیں تو کیا؟ ارشاد ہوتا ہے :- "لیکن الفاظ کتنے ہی نادر کیوں نہ ہوں، استعارے کتنے ہی نایاب کیوں نہ ہوں اگر صرف اپنے لیے اختراع کیے گئے ہیں تو لائق تحسین نہیں" - اس عبارت کا پہلا حصہ مومن کے کلام پر غرابت کا نقص عاید کرتا ہے جو اعتراض فی‌الواقع غلط ہے - اب رہا دوسرا حصہ یعنی اپنے لیے استعارے اختراع کرنا، مذاق سلیم ان الفاظ کا مطلب سمجھنے سے قاصر ہے - غنیمت ہے آخر میں مومن کے "حسین خیالات و الفاظ، دل‌کش طرزادا" مصنف سے داد لے گئے -

یہاں تک گویا غزل اور غزل‌گو شعرا کا تبصرہ تھا - صفحہ ۷۵ سے قصیدہ کی باری آتی ہے - اب نہ قصیدہ کہنے والے رہے اور نہ وہ لوگ جن کے لیے قصیدے کہے جاتے تھے - جو قصاید غدر سے پہلے ہوچکے وہ اس میں شک نہیں کہ فارسی کے مشاہیر قصاید سے مقابلہ کی نظر سے تصنیف کیے گئے تھے - ان کا اب کیا ماتم ہے - خواجہ حالی نے قصیدۂ‌الغیاثیہ لکھ کر اس صنف میں انقلاب پیدا کردیا - اگرچہ ان کے بعد چند ہی قصیدے ایسے ہوئے جو ذکر کے قابل ہیں - کیا اچھا ہوتا کہ فاضل مصنف اس اشارے کے ساتھ تبصرے کے اس حصے کو ختم کرتے - اور صرف اتنا فرماتے کہ قصیدے کے بارے میں فارسی سے تقابل اور قواعد فن کی سخت پابندی کا لحاظ رکھا گیا - بس اتنا تبصرہ کافی تھا -

سودا کی ہجویں آپ کو بہت پسند ہیں - اس میں تعجب کی کوئی بات نہیں -

**مثنوی**

قصیدے کے بعد مثنوی تنقید کی زد میں آتی ہے - سحرالبیان میں میر حسن نے میر داستان کی شان میں یہ لکھا تھا :-

سوا ان کمالوں کے کتنے کمال مروت کی خو آدمیت کی چال
رذالوں سے نفروں سے نفرت اسے سدا قابلوں سے تھی محبت اسے

اس پر بگڑ کر ارشاد ہوتا ہے :-

"اسے دیکھ کر ہر ذی فہم بھی کہے گا کہ ایسے کامل جانور دنیا میں نظر نہیں آتے" (جانور پر خط ہم نے کھینچا ہے)

ان الفاظ کو سن کر ہر ذی فہم بھی کہے گا کہ یہ مخلصانہ اور شریفانہ انتقاد کی زبان نہیں - کیا کیمبرج کے چڑیا خانہ میں بھی ایسے جانور سدھائے نہیں جاسکتے؟

مثنوی کی صنف پر عام تبصرہ آپ کا یہ ہے :— اس سے انکار نہیں ہوسکتا کہ "اگر صرف الفاظ اور نازک خیالی پر اکتفا کی جائے تو بعض اردو مثنویاں اعلیٰ پیمانہ کی ٹھہریں گی ۰۰۰۰۰" - مگر الفاظ کی شستگی اور خیال کی نزاکت تو آپ کے خیال میں معائب سخن میں سے ہیں - گلزار نسیم اور سحرالبیان پر ذرا مفصل تنقید کی گئی ہے -

**مرثیہ**

ارشاد ہوتا ہے :— "شاعر اپنے ذاتی جذبات کو نہیں بھولتا - وہ شاعرانہ تخیل میں اپنی ہستی فنا نہیں کرتا - اس لیے مختلف نقایص رونما ہوتے ہیں" -

یہ دور کی بات کہی گئی مگر ہے متنازعہ فیہ - پچھلی صدی کے اواخر میں سٹیج پر ایکٹ کرنے کے متعلق یہ سوال اٹھا تھا کہ کیا ایک ایکٹر کو پارٹ کرتے ہوئے اپنی ذات کو فنا کرکے معرض میں جذب ہوجانا چاہیے یا نہیں؟ اور بھی دو سوال تھے - ایک استفساریہ یورپ اور امریکہ کے مشہور ایکٹروں کے پاس بھیجا گیا - سر ہینری اردنگ' بیربھوم ٹری' مس ایلن ٹیری اور بینکرافٹ وغیرہ اس وقت زندہ تھے - سب جوابات مع تشریح کے ناٹک کے مشہور مبصّر ولیم آرچر نے مرتب کیے اور وہ کتاب کی صورت میں شایع کیے گئے جس کا نام ہے سائیکولوجی آف ایکٹنگ - مشاہیر کی رائیں جو شرح و بسط کے ساتھ اس کتاب میں درج ہیں ان میں اختلاف ہے - ہمارا مطلب اس تذکرے سے یہ ہے کہ آپ کی رائے جو ابھی اقتباس ہوئی مغرب میں جہاں سے وہ اخذ کی گئی ہے مختلف فیہ ہے - آپ کو یہی شکایت ہے نا کہ شاعر اپنے جذبات کو قابو میں نہیں رکھتا - آپ واقعی اپنے جذبات کو بھول گئے ہوں گے جب آپ نے سحرالبیان کے ہیرو کو "جانور" بنادیا - مغربی انتقاد کے رطب و یابس کو جا و بےجا کلیہ کی طور پر فاخرانہ پیش کرنا ہمارے نقد و نظر کے اصولوں کے خلاف ہے - مغرب کے اصول فن شاید یہ سکھاتے ہوں -

صفحہ ۴ پر فرمایا تھا کہ "شاعر کے لیے اشد ضروری ہے کہ وہ طوفان جذبات و تصورات کو قابو میں لاسکے اور انھیں پرکھ سکے"۔ اب صفحہ ۱۲۸ پر یہ ارشاد ہوتا ہے:- "شاعر اپنے جذبات کو نہیں بھولتا، وہ شاعرانہ تخیل میں اپنی ہستی فنا نہیں کرتا اس لیے مختلف نقایص رونما ہوتے ہیں"۔ اگر ایک شے کو "قابو میں رکھنا اور پرکھنا" میں اور اس کے بھلا دینے میں فرق نہیں تو مصنف کے دونوں نظریے جو ابھی بتائے گئے صحیح ہیں ورنہ اجتماع نقیضین کا نقص عاید ہوتا ہے۔ بہ‌ظاہر کسی کو اگر یہ شک ہو کہ مصنف کا معہود ذہنی اردو شاعری کے حق میں مصلحانہ اور ہمدردانہ نہیں بلکہ صریحاً اس کی خواہ مخواہ تحقیر و تضحیک منظور ہے تو کسی کو شکوے کی جگہ نہیں۔

مرثیہ کے بارے میں آپ کی رائے ہے کہ شامیوں کے لشکر کے سپاہیوں کی بہادری اور جلادت کا راگ گایا جانا چاہیے تھا اور یہ کہ مرثیہ گو ''رزم کے بعض صحیح اصول سے مطلقاً آشنا نہیں''۔ یہ تو ایسی ہی بات ہوئی کہ کوئی یہ ہدایت کرے کہ مسٹر چرچل کا فرض ہے کہ کم سے کم ہفتہ میں ایک بار ایوان عامہ میں ہٹلر کی مدح سرائی کیا کریں اور بی-بی-سی کو چاہیے کہ نازی بمباروں کی قدر اندازی کا راگ گایا کریں ورنہ کہا جائےگا کہ ہوم ڈیفنس کا ناظم رزم کے صحیح اصول سے آشنا نہیں۔

جاننا چاہیے کہ مرثیہ کہنے کی غرض و غایت یہ نہیں ہے کہ کیمبرج کا ایک گریجویٹ گرے کی ایلیجی کو سامنے رکھ کر پارکر کا جیبی قلم ہاتھ میں لےکر رقم‌طرازی کرے بلکہ وہ کچھ اور ہے۔

لکھتے ہیں:— ''انیس و دبیر کے مراثی میں وہ عام نقایص موجود ہیں جو عموماً صنف مرثیہ میں پائے جاتے ہیں''۔ اور ''انیس کے مراثی میں سیرت نگاری کا وجود نہیں''۔ گویا آپ کی رائے میں مرثیہ اور ڈراما میں کچھ فرق نہیں۔

دونوں استادوں کا موازنہ کرتے ہوئے یہ سند ان کی خدمت میں پیش کی جاتی ہے:- (۱) ''انیس واقعہ نگاری میں کمال رکھتے ہیں۔ انسانی کردار۔ افعال خصوصاً جنگ و نزاع تو نہایت جوش و صفائی سے بیان کرتے ہیں۔ کہیں کوئی شے مبہم و

تاریک نظر نہیں آتی—'' (صفحہ ۱۴۶) - ابھی فرمایا تھا کہ انیس کے مراثی میں سیرت نگاری مفقود ہے - اب یہ تمغہ دیا جاتا ہے - کیا ایک پرانی مثل کو اب یوں بدلنا پڑے گا :- تنقیدگو را حافظہ نہ باشد۔

اور ارشاد ہوتا ہے :- '' انیس مناظر کی تصویر کشی میں بھی دبیر سے بدتر ہیں''- دو بند طلوع سحر کے سلسلے کے دے کر یہ حکم لگایا گیا ہے کہ :- ''الفاظ کی شان' استعاروں کی شوکت ' نقوش کا حسن ظاہر ہے لیکن صبح صاف نظر نہیں آتی''. یہ تعجب کی بات نہیں کیوں کہ عینک رنگین لگی ہوئی ہے -

صفحہ ۱۳۸ میں حضرت امام حسین اور حضرت علی اکبر کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ :- ''یہ افراد نہ خالص عرب نظر آتے ہیں نہ ہندی - بلکہ ان کی ذات میں دونوں قسم کے اجزا ملتے ہیں''- اس کی بیّن وجہ یہ ہے کہ حضرات متعلق عرب کے ہیں لیکن ان کی ذات گرامی سے متعلق حادثات اہل ہند کو بتاتے اور سمجھاتے ہیں۔

اس کے بعد اس عہد کی تنقید کو ختم کرتے ہوئے ارشاد ہوتا ہے :—''اس سرسری تنقید سے اردو شاعری کی بے بضاعتی و کم مایگی ظاہر ہوگئی'' - اس کی وجہ آپ کے خیال میں مشاہدہ عالم کی کمی بتائی گئی ہے (۱۵۸) دوسری وجہ '' اردو شعرا کی مغربی ادب سے ناآشنائی'' بتائی گئی - خدا کا شکر ہے کہ وجوہات کی تعداد آگے نہ بڑھی ورنہ عجب نہ تھا کہ یہ ارشاد ہوتا چونکہ اردو کا ہر شاعر کیمبرج کا گریجوئیٹ نہیں اور نہ کسی کالج میں انگریزی ادب کا پروفیسر ہے اس لیے اردو شاعری بے بضاعت و کم مایہ ہے۔

صفحہ ۱۶۲ کے بعد ایک ضمیمہ شاہ نظیر اکبرآبادی کے بارے میں سپرد قلم فرمایا ہے -

لکھتے ہیں :—اکثر وہ جزئیات میں اس قدر منہمک ہوجاتے ہیں کہ مکمل نقش کے حسن کو فراموش کردیتے ہیں''—'' نظیر کا مطمح نظر بلند نہ تھا اور وہ مغربی ادب سے واقف نہ ہوسکے''- اس سے متعلق بھی کہاجاسکتا ہے کہ اس تمام انتقاد نامہ کا لب‌لباب یہ ہے کہ مغربی ادب سے واقفیت کے بغیر کوئی شخص شاعر نہیں کہا جا سکتا۔

اگر فاضل پروفیسر صاحب کا عندیہ مغربی ادب سے یورپ اور امریکہ کے ہر ملک کا ادب ہے تو عاقل کہہ گئے ہیں کہ ایسی باتوں کا جواب خاموشی ہے۔ لیکن اگر انگریزی زبان کے ادب سے مدعا ہو تو انہیں واضح کرنا چاہیے تھا کہ آیا ان کا عندیہ انگریزی کے کس عہد کے ادب سے ہے۔ جو عہد انگریزی ادب کے ہیں اور جو باہمی اختلافات ان میں مسلم ہیں ان سے معترض کے نظریہ پر خاک روشنی نہیں پڑتی۔ بہرحال یہ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اس مغرب کے ادب کے طلسم کی نقاب کشائی یہیں کردی جائے اور لوگوں کو اس ہوے کے رعب سے نجات دی جائے۔ اس ذکر میں یہ یاد رہے کہ ہم اپنی رائے کو دخل نہ دیں گے بلکہ خود اہل مغرب کے نقد و نظر کو پیش کردیں گے۔ ایک انگریز نقاد فرماتے ہیں:— ڈاکٹر مور کی تائید کرتے ہوئے جنگ عظیم کے بعد جو رجحانات انگریزی شاعری پر حاوی ہوگئے ہیں ان کی بابت مسٹر کلارک[۱] کا قول ہے کہ موجودہ شعرا نے عریاں انسانیت کی تلاش شروع کردی ہے اور ہر قاعدہ و ضابطہ کے قید و بند سے آزاد ہوجانا چاہتے ہیں اور لکھتے ہیں کہ نیچر سے بھی وہ ایسی نیچر مراد لیتے ہیں جو اب تک اچھوتی ہوا۔ اگر آپ اسی وجودیت یا حقیقت نگاری کے شیدا ہیں جو اس وقت انگریزی شاعری کا چہرہ بگاڑ رہی ہے تو یاد رہے کہ آپ کی تبلیغ ھندستان میں کامیاب نہیں ہوگی کیونکہ بدقسمتی سے یہ ملک ایشیا میں واقع ہے، یورپ میں نہیں۔

بعد جنگ عظیم یعنی عہد حاضر کی انگریزی شاعری پر تازہ ترین تبصرہ ڈاکٹر کامپٹن رکٹ کی زبان سے سن لیجیے۔ اس کا لب لباب ہے:—

ایک لٹریچر نے جس کی شان مضطربانہ جنگ جوئی ہے اس (وکٹوریائی عہد) کی جگہ لی ہے۔ یاوہ گوئی نے موسیقی کے علاوہ اور شعبوں پر بھی غاصبانہ قبضہ کرلیا ہے۔ ہمارے زمانہ نے نثر میں اور نظم میں حتیٰ کہ اخلاق

۱ تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو Realistic Revolt in Modern Poetry, by A. M. Clark, 1922.

میں قطع و برید کی ہے۔ آج کل کے لٹریچر میں تمام کمزوریاں آزمایشی دور کی موجود ہیں جسے خود اپنا پتہ نہیں[1]

اس کے بعد جہاں کہیں انگریزی ادب سے ناآشنائی کا الزام ہمارے شعرا پر تھوپا جائے گا نظر انداز کردیا جائے گا۔

حصہ دوم جدید شاعری سے متعلق ہے۔ اس عہد کے شعرا میں سے نصف سے زیادہ انگریزی کے عالم ہیں اور باقی کے نصف سے زیادہ اچھی انگریزی جاننے والے ہیں۔ اس سے کسی کو انکار نہیں ہوسکتا۔ معلوم ہوتا ہے کہ فاضل مصنف ان امور واقعہ کو جانتے اور تسلیم کرتے ہیں۔

خیر اب حصہ دوئم کی داستان سنیے۔ آزاد کو "عصر حاضر کی شاعری کا پیش رو" کہہ کر چھوڑ دیا۔ مگر نزلہ گرا خواجہ حالی پر۔ غزل کے متعلق آپ کا الزام خواجہ مبرور پر یہ ہے کہ انھوں نے غزل کی ابتری کا الزام برا کہنے والے شاعروں پر رکھا صنف غزل کو بری قرار دیا۔ (صفحہ ۵)[2] اور فرماتے ہیں:-

> "حالی اپنے مطمح نظر کی تنگی کے سبب سے نظم کے معنی قصیدہ۔ مرثیہ مثنوی سمجھتے ہیں۔ یہ علم نہیں کہ ہر نظم مبسوط اور طولانی نہیں ہوتی ——— اگر حالی کسی مغربی ادب سے واقف ہوتے تو اس غلط خیالی کے مرتکب نہ ہوتے ——" (۵)

آخر گولر کا پیٹ کھل گیا۔ فرمایا:-

> "حالی کا مقصد اصلاح ہے انقلاب نہیں۔ اور ضرورت تھی انقلاب کی"۔ (۷)

خدا کا شکر ہے کہ یہ ضرورت "اردو شاعری پر ایک نظر" لکھ کر مصنف کی ذات سے پوری ہوئی۔ غنیمت ہے کہ آزاد اور حالی انگریزی سے ناواقف تھے ورنہ کیا عجب

---

۱ A Primer of English Literature, By Arthur Compton-Rickett, M.A., LL.D.-1938, P. 197.

۲ کتاب کے ہر حصہ کے صفحات جداگانہ ہیں۔

کہ وہ بھی انقلاب عظیم کا طوفان برپا کردیتے۔

بےچارے خواجہ پر ایک انوکھا اعتراض سنیے :۔

"ہر جگہ ہر خیال میں اخلاق کی جلوہ گری ہے۔ اس سے حالی کے خیالات کی دنیا تنگ اور ان کی تنقید کی اہمیت کم ہوگئی ہے"۔ (۷)

واقعی خواجہ حالی نے غلطی کی کہ بداخلاقی کے بدلے اخلاق کو موضوع قرار دیا۔ معلوم نہیں مصنف کی ملٹن اور اس کی بہشت گم کردہ کے بارے میں کیا رائے ہے۔ وہ جو کہا کرتا تھا کہ یہ "متشاعر بھی کتنے قابل نفرت، نفس پرست اور جاہل ہیں، وہ خدا اور مذہب کو موضوع بنالیں تو شاعری کی شان کتنی بلند ہوجائے" چنانچہ ملٹن خود تھا بھی سب سے زیادہ مذہبی شاعر۔ حالی پر اخلاق کا الزام ہے تو اسی استدلال سے ملٹن پر مذہب کا الزام عاید ہوسکتا ہے۔ مگر ہم غلطی پر ہیں۔ حالی ہندستانی تھے اور ان کی شاعری اور مقدمہ شعر و شاعری اردو میں ہے جب کہ جان ملٹن حضرت مصنف کی مانند کیمبرج کا 'بڈھا لڑکا' تھا اور اس کی شاعری ایک مغربی زبان میں ہے۔ یہاں تک تو حصہ دوم کا دیباچہ تھا۔ اب نقد و نظر کی ابتدا آزاد مرحوم سے شروع ہوتی ہے۔ تبصرہ بہت طویل ہوگیا اس لیے اختصار سے کام لیا جائے گا۔

**آزاد** | کہا گیا ہے آزاد کی مثنویوں کے "مختلف حصوں میں ربط و تسلسل بھی مکمل نہیں۔ کتنی سطریں حذف کردی جاسکتی ہیں۔ مثنوی کے لیے سطر کا لفظ بھی ایجاد مصنف ہے۔ مگر بےچارے مغرب زدگی کے بحران سے مجبور ہیں۔ انگریزی میں نظم کا سب سے چھوٹا جز لائن ہوتی ہے یعنی مصرع۔ ہمارے ہاں کی طرح شعر یا بیت نہیں۔ مطلب تو ان کا یہ تھا کہ اگر کئی شعر نکال دیں تو مطلب خبط نہیں ہوگا مگر لکھ گئے سطر۔

جاننا چاہیے کہ ربط و تسلسل کا نقص اس کلام پر عاید ہوتا ہے کہ اس میں ایسے کھانچے ہوں کہ جب تک انہیں پُر نہ کیا جائے مطلب پورا نہ ہو۔ آزاد کی بلکہ اردو شاعری کی سب سے پہلی نظم کے بارے میں فرماتے ہیں کہ اس قدر طوالت کی

ضرورت نہ تھی ، یہ دوسری بات ہے، خیر ارشاد ہوتا ہے:-

"آزاد محض معمولی دماغ اپنے ساتھ لائے تھے"

حضرت یہ وہ معمولی دماغ ہے جس نے ملک کی نظم اور نثر کی کایا پلٹ دی، کاش ایسے ہی معمولی دماغ کے اور بہت سے آدمی اس وقت ہوتے !

حالی | خواجہ حالی کی نسبت کچھ تو اس حصے کی تمہید میں آچکا ہے، اب ان کی شاعری پر تبصرہ فرماتے ہیں، ابتدا اس جملے سے ہوتی ہے:-

"حالی کی کائنات ان کا مسدس ہے۔۔۔۔۔۔حالی بھی آزاد کی طرح اوسط درجہ کا دماغ رکھتے تھے اس لیے ان کے خیالات بھی سطحی ہیں ، ذرا بھی بلند پروازی یا عمق نہیں" (۳۰)

مسدس کی شان میں فرماتے ہیں :-

"۔۔۔۔اس لیے اصلیت کی تمنا ہی خیال خام ہے۔ مسدس حالی میں بھی نقص ہے کہ یہ نظم قصداً لکھی گئی ہے اس لیے اس میں ہر جگہ آورد کی جلوہ گری ہے ـــــ مسدس حالی مثل ریگستان کے ہے جس میں کبھی کبھی کوئی مختصر سی سرسبز و شاداب جگہ نظر آجاتی ہے ۔ جس سے ایک لمحہ کے لیے دماغ سکون و فرحت کا سامان حاصل کرتا ہے پھر تو پریشانی ہی پریشانی ہے۔

آورد اور آمد کے بارے میں مصنف کو کچھ سمجھانا تحصیل حاصل ہے ۔ مسدس مدو جزر اسلام کے بارے میں اتنا کہہ دینا کافی ہوگا کہ یہ وہ آوردستان اور ریگستان ہے جس نے مسلم ہندستان میں ایک سرے سے دوسرے سرے تک خلقت کو بیدار کردیا۔ انھیں کشمکش حیات کے لیے تیار اور مستعد بنادیا ۔ نہ صرف یہ بلکہ ہندو حضرات نے بھی اس نظم سے بشارت لے کر اپنے فرقہ پر اچھا اثر ڈالا۔ ہم بلاخوف اختلاف یہ کہنے کو تیار ہیں کہ دنیا کی کسی نظم نے عامۃالخلایق کی ذہنیت پر اتنا اثر نہیں ڈالا جتنا اس نظم نے ۔

شبلی | فرماتے ہیں علامہ شبلی نعمانی کے کلام میں :- "اعلا اخلاق موجود ہے مگر شعریت عموماً مفقود ہے" اور ارشاد ہوتا ہے :-

'' صبح امید کے علاوہ ان کی ساری اخلاقی اور اسلامی نظمیں معیار شاعری سے گری ہوئی ہیں '' ۔

معلوم ہوتا ہے کہ اخلاق اور اسلام سے آپ کو سخت محبت ہے ۔ اتنی کہ انہیں الفاظ اور شعر کا منت‌کش دیکھ نہیں سکتے ۔ اگر مثنوی صبح‌امید معیار شاعری سے گری ہوئی نہیں تو مسدس مد و جزر اسلام بھی ایسا نہیں ہوسکتا کیونکہ دونوں کا موضوع ایک ہی ہے ۔ صرف صنف کا فرق ہے ۔ مثنوی اصل میں مسدس کا ملخص ہے ۔ اور ارشاد ہوتا ہے :-

'' تخیل کی کم‌زوری ، قوت‌حاسہ کی کمی ' گرمی جذبات کی برف سامانی یہ نقایص ان (شبلی) کی راہ میں حایل تھے اور انہیں کامیاب شاعر بننے نہیں دیتے ''

چونکہ آپ غلط زاویۂ نظر سے دیکھتے ہیں اس لیے آپ کا تبصرہ صحیح نہیں ۔ نہ شبلی مرحوم کی قوت حاسہ کم‌زور تھی نہ ان کے جذبات میں گرمی کم تھی ' ہاں وہ بحرانی حدت کے معمول نہ تھے ۔ غنیمت ہے کہ آپ نے علامہ مرحوم کو '' اکبر اور اقبال کا پیش‌رو '' تسلیم کرلیا ۔

**اکبر**

اکبر کے کمال فن کا آپ کو اعتراف ہے مگر فرماتے ہیں :-

'' سودا کا زور انہیں میسر نہیں اور ان کی نظمیں نسبتاً نہایت مختصر ہوتی ہیں—— اکبر میں غضب ' حقارت کا جذبہ نہ تھا ورنہ وہ بلند ترین پیمانہ کے ہجوگو ہوتے '' ۔

اگر اکبر میں بہ‌قول آپ کے یہ اوصاف ہوتے تو وہ سودا کی طرح سب و شتم پر اتر آتے ۔ اکبر کے کلام کو ہجو سے کوئی واسطہ نہیں ۔ وہ طنزیہ اور مزاحیہ حیثیت رکھتا ہے اور یہی اس کا کمال ہے ' آخر میں وہی مغرب پرستی کی بڑ موجود ہے کہ :-

'' اگر وہ نظم کے صحیح معنی سے واقف ہوتے اور کم از کم اس میں مغرب کی تقلید کرتے تو ان کی شاعری کی اہمیت زیادہ سے زیادہ ہوتی ''۔

اس مغربی جنون کا طلسم ہم آگے توڑچکے ہیں ۔

**شوق قدوائی**

مصنف کا اعتراض ہے کہ شوق کو فطرت انسانی پر کامل عبور نہیں ۔ یہ شعر عالم خیال سے نقل کرکے :-

ندیوں کو لے کے یوں دریا سمندر سے ملے
لے کے ارمانوں کو عاشق جیسے دلبر سے ملے

فرماتے ہیں: "دوسرے مصرع میں حسین تشبیہ ہے لیکن صاف ظاہر ہے کہ شاعر نے اس تشبیہ کو اختراع کرنے میں کاوش کی ہے" اختراع اور کاوش کا الزام سراسر غلط ہے، کیونکہ اس میں جدت نام کو نہیں۔ اس مصرع پر اگر عمومیت کا اعتراض کیا جاتا تو فن کی رو سے تو نہیں لیکن آپ کے نقطہ نظر سے درست ہوتا، ارشاد ہے:۔

"شاعر قصداً سادہ طرزادا اختیار کرسکتا ہے لیکن کامیابی کے لیے شرط ہے کہ وہ اس کو آمد کے سانچے میں ڈھال سکے یعنی اپنی کاوش اپنے تکلف کو مخفی رکھ سکے، اسی میں شوق کامیاب نہیں ہوتے"۔

معترض ایک قابل رحم مغالطہ میں پڑے ہوئے ہیں۔ ہمارے ہاں شعر کی تعریف ہی میں قصد کی شرط لازمی ہے۔ وہ سادہ طرز ہو یا رنگین‌طرز، آپ کے مغرب میں جو مشاہیر شعرا آپ کے پیر و مرشد ہیں کیا ان کا کلام ذہن کی اضطراری حالت کا مولود ہے یا آپ کے خیال میں شاعر یا ناثر بغیر ارادے کے اپنے طرز کو برقرار رکھ سکتا ہے۔ اکبر پر اختصار کا الزام تھا۔ شوق پر طوالت کا الزام عاید کیا جاتا ہے۔ کچھ تو کہنا ہوا۔

**اقبال**

فرماتے ہیں:— "تنزل حال، عروج گزشتہ، بشارت مستقبل یہی اقبال کی شاعری کا سنگ بنیاد ہے۔ انھیں کو وہ مختلف پہلو سے متفرق پیرایہ میں جوش و خروش کے ساتھ بیان کرتے ہیں۔ اقبال کا مطمح نظر ہی صرف وسیع نہ تھا ان کا دماغ بھی بلند پایہ تھا"۔

اور لکھتے ہیں:۔

"ہندستان کے موجودہ عصر کا مورخ مسلمانوں کی بیداری کا ایک اہم ترین سبب اقبال اور ان کی نظموں کو قرار دے گا"۔

یہ تو درست ہے۔ لیکن اس سے اگلے ہی صفحہ پر اپنی عادت کے مطابق تفریق کی ادا سے فرماتے ہیں:۔

"قومی و ملی شاعری شاعری کی ایک شاخ ہے، کسی مشرقی و مغربی ادب میں یہ بلند ترین مرتبہ پر نظر نہیں آتی"۔

اگر اقبال کی نظمیں مسلمانوں کی بیداری کا اہم ترین سبب ہیں اور اقبال نے ایشیا کی زبان میں وہ نظمیں کہیں اور اقبال کا وطن ایشیا کے براعظم کا ایک اہم جز ہے تو اس کے لیے کسی ارسطو سے استفتا کی ضرورت نہیں (مغرب سے ہمیں یہاں واسطہ نہیں) کہ مشرقی ادب میں قومی و ملی شاعری کا مرتبہ پست و ادنیٰ بتانا کہاں تک معقولیت رکھتا ہے۔

فرماتے ہیں :۔ "اقبال کی قومی و ملی شاعری کا ماحصل ان کی تین نظمیں ہیں : شکوہ۔ خضرراہ۔ طلوع‌اسلام"۔ خضرراہ پر مفصل تبصرہ کرتے ہوئے ارشاد ہوتا ہے :۔

"......یہ ربط یہ ارتقائے خیال مکمل نظم میں بھی موجود ہے لیکن اکثر علیحدہ بند میں نظر نہیں آتا۔ مثلاً جس بند میں زندگی کی ماہیت پر عمیق فلسفیانہ روشنی ڈالی گئی ہے وہاں اشعار میں ربط و تسلسل نہیں۔۔۔ارتقائے خیال تو سرے سے مفقود ہے۔۔۔اسی طرح اکثر خیالات کی اہمیت ایسی چھاجاتی ہے کہ شعریت گھبرا کر حلقۂ وزن سے نکل‌جاتی ہے"۔ (۷۷)

یہ تنقید اس بند سے تعلق رکھتی ہے جو اس شعر سے شروع ہوتا ہے :۔

شب سکوت افزا ہوا آسودہ۔ دریا نرم سیر
تھی نظر حیراں کہ یہ دریا ہے یا تصویر آب

اس بند میں ربط و تسلسل کا فقدان ہمیں تو کہیں معلوم نہیں ہوتا۔ اس بارے میں کچھ آگے عرض کیا جائےگا۔ پہلے یہ سن لیجیے۔ جو بند اس مصرع سے شروع ہوتا ہے ع :

آ بتاؤں تجھ کو رمز آیۂ ان الملوک

اس کی بابت ارشاد ہوتا ہے کہ :

"نثریت غالب ہے۔ ہر شعر میں ایک خیال کا سیدھا اور عریاں اظہار ہے جو نثر میں بھی ممکن تھا۔ یہی حال اور نظموں کا ہے"۔

جاننا چاہیے کہ نظم میں رنگینی اور دلاویزی محاکات سے آتی ہے۔ جہاں شاعر اس

سے کام لیتا ہے آپ کہہ دیتے ہیں ربط و تسلسل مفقود ہے۔ جہاں وہ واقعیت اور حقایق نگاری سے کام لیتا ہے آپ فرمادیتے ہیں نثریت آگئی۔ افسوس ہے کہ مغرب زدگی نے یہاں تک آنکھوں پر پردہ ڈال دیا ہے کہ مشرق کی کسی چیز میں پسندیدگی نظر ہی نہیں آتی۔ حضرت! اپنے آپ کو مشرق میں تصور کرکے ان بندوں کو پھر پڑھیے اور فن کے محاسن جو اردو شعر پر عاید ہیں ان کی شمع کی روشنی میں ملاحظہ فرمائیے تو آپ کو ان بندوں میں بےانتہا خوبیاں نظر آئیں گی۔ آپ کے مطمح نظر کا ہمیں پتہ چل گیا ہے۔ آپ اسی نظر سے اردو شاعری کو دیکھتے جس نظر سے ڈاکٹر ایچ۔ اے۔ ٹین نے ٹنی سن کے ان میموریم کو دیکھا تھا [1]

غالب کے تذکرے میں اعتراف کیا گیا تھا کہ "ان کی آنکھیں وا ہیں—— محسوسات و جذبات پر خیالات و تصورات کو ترجیح دیتے ہیں" (حصہ اول۔ صفحہ ۶۳)۔ اب اقبال کے تذکرے میں ارشاد ہوتا ہے:۔

"اس قسم کی خیالی نظموں کی اہمیت دنیائے شاعری میں بہت زیادہ نہیں" (۸۹)

سچ کہا ہے: تنقید نگار را حافظہ نہ باشد۔

اس حصہ تنقید کے یہ حصے ازحد افسوس‌ناک ہیں جو صفحہ ۹۲ سے شروع ہوتا ہے:۔

"اقبال کی پرجوش صدا فضا میں گونجی تھی۔ ابھی تک بازگشت آرہی ہے۔ لیکن آواز اپنی اصلیت پر قائم نہیں۔ یہ تیز۔ کرخت۔ بھدی اور بدنما ہوگئی۔ سامعہ بس بس کہہ اٹھتا ہے——اقبال کے معاصرین بھی اس اثر سے محفوظ نہ رہ سکے، کورانہ تقلید تو گویا اردو شعرا کی فطرت ثانی ہے"۔

"لیکن شعرا میں اصلیت و صداقت عموماً مفقود ہے اور اگر اس کا کہیں وجود

---

1. The great task of an artist is to find subjects which suit his talent. Tennyson has not always succeeded in this. His long poem, In memoriam, is cold, monotonous, and often too prettily arranged.---History of English Literature,---by Dr. H. A. Taine; Vol. II. p. 526.

بھی نظر آتا ھے تو اس کی ترجمانی میں نقایص رہ جاتے ھیں۔"
"شعرا میں اکثر تخیل کی کمی ھے" (۹۶)
ابھی اقبال ھی کے تذکرے میں ایک نظم کا جایزہ لیتے ھوئے جس میں اصلیت و صداقت موضوع تھا ارشاد ھوا تھا کہ ایسی باتیں تو نثر میں بھی کہی جاسکتی ھیں۔ اب فرماتے ھیں کہ شعرا میں اصلیت مفقود ھے۔ کہیں "تجربات" کو شاعری کا جزواعظم بتایا جاتا ھے اور تخئیل کو دُلکا جاتا ھے اور کہیں "تخئیل کی کمی" کا ماتم ھے۔

سیماب

ان سے اول تو یہ گلہ ھے کہ وہ نہیں بتاتے کہ اصلاح شاعری کے ضمن میں حقیقی موضوعات کے معنی کیا ھیں؟ سیماب صاحب کے ھاں جو جدید اردو شاعری کے موضوعات پر نظمیں ھیں ان کی نسبت فرماتے ھیں:-
اس طرز کی نظموں میں تمام وہ نقایص موجود ھیں جن کا بیان ھوچکا ھے" (۱۰۱)
ایک نظم ''اے سرمایہ دار'' کا ایک بند نقل کرکے اس کے متعلق فرماتے ھیں:-" یہ سب کچھ ھے لیکن یہاں خیالات محض ھیں۔ شاعرانہ خیالات کا وجود نہیں۔ خیالات اپنی جگہ پر درست بھی ھیں اور ان کا اظہار بھی برزور پیرایہ میں کیا گیا ھے۔ الفاظ میں شوکت اور بندشوں میں چستی بھی نظر آتی ھے، لیکن شعریت کا پتہ نہیں" اب عقل حیران ھے کہ یا رب یہ کیا ماجرا ھے یا ھمارا دماغ صحیح نہیں یا کسی اور صاحب کا۔ ایک نظم میں جب خیالات درست ھیں الفاظ پرشوکت ھیں اور بندش چست ھے تو پھر اس میں نقص کہاں سے آگیا اور پھر موضوع کی نوعیت واقعیت اور اصلیت چاھتی ھے نہ کہ شاعرانہ تخیل غالباً نقاد کو موضوع کا خیال نہ رھا۔ جوش۔ جگر۔ حسرت اصغر۔ فانی اور ترقی پسند شعرا پر بھی عنایت ھوئی ھے۔

چکبست

چکبست میں آپ کو کوئی بات داد و اعتراف کے قابل نظر نہیں آتی۔ "چکبست میں آزادی فکر نہیں — دماغ غایر و محیط نہیں — خیالات و تصورات محض سطحی ھیں" وغیرہ۔ حضرت، چکبست وہ شخص ھے جس نے اودھ اور یو-پی کے شعرا پر نہایت مستحسن اثر ڈالا۔ وہ ان شعرا میں سے ھے جو غزل اور اصناف نظم پر یکساں قدرت رکھتے ھیں اور جنھوں نے اردو شاعری میں وطنیت کا عنصر داخل کیا ھے۔

عہد حاضر کے اور شعرا کی نسبت قارئین کرام اندازہ کرسکتے ہیں جن کا تذکرہ اس کتاب میں آیا ہے۔ تبصرہ بہت طویل ہوگیا ہے اس لیے اس سلسلہ کو ختم کیا جاتا ہے۔

۱۷۸ ویں صفحہ سے 'گل نغمہ' پر تقریظ شروع ہوتی ہے۔ طوالت کے خوف سے اس پر یہاں نقد و نظر ناممکن ہے۔

آخر میں یہ عرض کرنا ہے کہ اگرچہ الفاظ احساسات کے اظہار میں بہت کچھ کامیاب ہوسکتے ہیں لیکن ان کی تنظیم بہت اہمیت رکھتی ہے جس پر عموماً نقاد کی نظر نہیں جاتی۔ الفاظ کی تنظیم سے شاعر الفاظ میں جادو کا اثر ڈال سکتا ہے اور انھیں وہ معنوی وقعت بخشتا ہے جو ان کو پہلے نصیب نہ تھی۔ سائنس عہد بہ عہد ترقی کرتا ہے۔ جوں‌جوں وہ اشیا کی تحلیل پر قادر ہوتا جاتا ہے اپنی تدوین و تکمیل کو پہنچتا جاتا ہے۔ لیکن آرٹ کی ترقی کی یہ چال نہیں- وجہ یہ کہ کسی زمانے کے انسانوں کے جذبات و احساسات کے اظہار کی حیثیت سے اس میں بھی افراط وتفریط ہوا کرتی ہے جو اس عہد کے خیالات و اخلاق کی حالت سے وابستہ ہوتی ہے۔ کسی عہد کا فن‌کار جس کی ترجمانی کرتا ہے وہ اس کے ماحول کا تابع عموماً ہوا کرتا ہے اور اس طرح آرٹ ہمیشہ ایک چیز کو متغیر رنگوں میں دکھاتا رہتا ہے۔ لیکن اصلیت وہی رہتی ہے یعنی اس انقلاب پذیر دنیا میں انسان کے احساسات اور شعور ذہنیہ۔ توقع ہے کہ ہمارے فاضل دوست ان امور پر اور جو بات شروع میں عرض کی گئی تھی اس پر اب تو ضرور غور فرمائیں گے۔

(ل۔ ا)

## گل نغمہ

ڈاکٹر عظیم الدین احمد صاحب کے منظوم کلام کا مجموعہ۔ صفحات ۱۲۹۔ کاغذ و کتابت وغیرہ عمدہ، قیمت ڈھائی روپے۔ ناشر کتابستان، الہ‌آباد۔ ڈاکٹر صاحب کا مطالعہ اور شغل منصبی اگرچہ سائنس سے متعلق رہا لیکن شاعری سے ان

کو عشق اور اس میں ان کا مذاق پسندیدہ معلوم ہوتا ہے۔ چھوٹی چھوٹی اچھی نظمیں کہتے ہیں جو آج کل کے معیار سے بہت دور نہیں رہتیں۔ اگرچہ تخیل بلند نہیں مگر بعض ٹکڑے اچھے جذبات کے حامل ہیں۔ کلام میں زور کم ہے۔ اسلوب بھی اتنا چست نہیں مگر شگفتگی کی طرف میلان ضرور ہے۔ باتیں جو کہنا چاہتے ہیں بری نہیں لیکن ادا اور بیان میں خامیاں رہ جاتی ہیں۔ آمد کی بھی کمی ہے۔

ایک نظم کا عنوان ہے "زبان در گور" اس میں آورد ہی آورد ہے۔ جو ربط اور اثر میر کے اس دو شعروں کے قطعہ میں ہے اس چار سٹینزا کی نظم میں اس کا عشر عشیر بھی نہیں اگرچہ اس نظم کا ماخذ یہی قطعہ ہے۔ وہ یہ ہے:—

کل پانو ایک کاسۂ سر پر جو آ گیا یکسر وہ استخوان شکستہ سے چور تھا
کہنے لگا کہ دیکھ کے چل راہ بے خبر میں بھی کبھی کسی کا سر پر غرور تھا

ایک سات شعر کی نظم ہے جس کا عنوان ہے "ہائے جوانی"۔ اس سے کچھ پتہ نہیں چلتا کہ آیا یہ ماتم جوانی کے گزر جانے کا ہے یا زندگی کی عام مکروہات کا۔ ایک قطعہ کا عنوان ہے "برسات اور شاعر"۔ ملاحظہ ہو:—

تھا درختوں کو ابھی عالم حیرت ایسا
جیسے دلبر سے یکایک کوئی ہو جائے دو چار
ڈالیاں ملنے لگیں تیز ہوائیں جو چلیں
پتے پتے میں نظر آنے لگی تازہ بہار
سنسناہٹ ہوئی جھونکوں سے ہوا کے ایسی
چھٹ گئی ہوں کہیں لاکھوں ہی ہوائی یکبار
رعد گرجا ارے وہ دیکھنا بجلی بجلی
ہلکی ہلکی سی پڑنے لگی بوندوں کی پھوہار
رات تاریک ہے آیا ہے امنڈ کر بادل
میں اکیلا نہ کوئی یار نہ کوئی غمخوار

سرد جھونکوں میں ھوا کے ھے لطافت اور دل
اس کا خواھاں ھے نہیں ملنے کے جس کے آثار
ایسی بےچینی خدایا نہ ھو دشمن کو نصیب
اس سے بد تر نہ کسی کو ھو خدایا آزار

وہ تخیل ھے یا مشاھدہ دونوں میں نقص اور بے ربطی نہایت بھونڈی ھے۔ بیان تسلسل سے جو قطعہ کی شرط اول ھے، معصوم ھے اول شعر کے دوسرے مصرع میں تشبیہ عامیانہ ھے جب کہ وجہ شبہ ندارد ھے۔ شروع کے دونوں شعر آپس میں بےواسطہ ھیں اگرچہ دوسرے شعر میں "جو" نے اس نقص پر پردہ ڈالنے کی کچھ کوشش کی ھے۔ چوتھا مصرع قاری کو اس سے زیادہ حیرت میں ڈالتا ھے جو دلبر سے یکایک دو چار ھو جانے سے ھوتی ھوگی کہ ڈالیاں ھلنے سے پتے پتے میں تازہ بہار کیونکر آجاتی ھے۔ یہ تجربہ اگر کوئی ھے تو اعجوبہ روزگار ھے۔ تیسرے شعر میں ھوائی کی جگہ ھوائیاں ھونا چاھیے۔ یہ محل مفرد کے استعمال کا نہیں۔ "ارے وہ دیکھنا!" فجائیہ کلمات بھی عجیب و غریب ھیں۔ یہ ٹکڑا استعجاب کو چاھتا ھے جس کا یہ قرینہ نہیں۔ چھوٹے بچوں نے بھی بجلی چمکتی دیکھی ھے۔ نہایت بھدی غلطی مشاھدے یا بیان کی یہ ھے کہ جب رعد گرجے اور بجلیاں چمکیں اور ھوا سنسنا رھی ھو تو پھوھار نہیں پڑا کرتی بلکہ تیز بارش ھوا کرتی ھے اور پھر پھوھار کہتے ھی ننی‌ننی بوندوں کو ھیں۔ اس لیے بوندیں یہاں حشو ھیں۔ نہ یہ سماں ھوا میں لطافت پیدا کرتا ھے۔ خیر۔ یہ سماں ھے اور کسی کے ملنے کی خواھش ھے مگر اس کے ملنے کے آثار نہیں نظر آتے جس کا مطلب یہی ھو سکتا ھے کہ نہ موٹر کی ھوٹ سنائی دیتی ھے نہ آنے والے تانگے کے گھوڑے کی ٹاپ۔ قرینہ یہ بتاتا ھے کہ کسی کے آنے کا انتظار ھے اگر دل کسی ایسے شخص کا خواھاں ھوتا جو اس وقت قید حیات میں نہ تھا تو آثار کی جگہ امکان کا کلمہ استعمال کیا جاتا "دل کسی کا خواھاں ھے" یہ غلط زبان ھے۔ آخری شعر سے کوئی ربط اور واسطہ نہیں۔ "بےچینی" کا کلمہ ناگہانی طور پر وارد ھوجاتا ھے۔ وہ بےچینی نہایت شدید قسم کی ھوگی کہ دشمن کو بھی اس سے محفوظ رکھنے کی دعا مانگی

جاتی ہے مگر سب سے آخر کے مصرع سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ بےچینی یا آزار جو کچھ بھی تھا ایسا تھا کہ اگر صرف اسی قدر کسی کو نصیب ہو تو مضایقہ نہیں مگر اس سے زیادہ برا کسی کو نصیب نہ ہو چنانچہ آخری دعا ہے:۔

اس سے بدتر نہ کسی کو ہو الٰہی آزار

القصہ جتنے نقایص اور سقم کسی کلام میں ہوسکتے ہیں وہ سب اس قطعہ میں اکٹھے ہوگئے ہیں۔ اس لیے نہایت اعتدال سے کہہ سکتے ہیں کہ یہ نظم ادنیٰ ترین درجہ کی شاعری کا بدترین نمونہ ہے۔

ایک نظم کا عنوان ہے صبح چمن۔ اس کا ایک شعر ہے:۔

خموش یا تو پرندے تھے اب یہ حالت ہے
کوئی ہے نغمہ سرا۔ کوئی دے رہا ہے تال

صاف ثابت ہے کہ شاعر نے صبح چمن کی کیفیت چمن میں جاکر کبھی مشاہدہ نہیں کی ورنہ وہ پرندوں کو تال دینے پر ہرگز مجبور نہ کرتا۔ پرندے نغمہ‌سرائی ضرور کیا کرتے ہیں مگر تال نہیں دیا کرتے نہ طبلہ بجایا کرتے ہیں۔ اسی نظم میں درختوں کی شاخوں کی کیفیت میں فرماتے ہیں:۔

کبھی الگ ہوئیں وہ اس طرح بہ صد انداز
جدا ہوں رشک سے جس طرح دو پری تمثال

یہ کیفیت بیان کرنی ہے کہ ٹہنیاں کبھی ایک دوسرے سے ملتی تھیں اور کبھی الگ ہوجاتی تھیں۔ مشبہ بہ میں ایک کہانی مضمر ہے۔ دو پری تمثال یعنی دو حسین عورتیں ایک دوسرے سے بغل‌گیر ہوئیں کہ ان میں سے ایک کو یکایک یہ یاد آیا کہ جس سے میں بغل‌گیر ہورہی ہوں وہ تو میری سوکن بننا چاہتی ہے یعنی میرے شوہر سے محبت کرتی ہے (نہیں تو کلمہ رشک حشو اور بےمعنی ٹھہرے گا)۔ فرض کیجیے کہ ایسا ہوسکتا ہے لیکن اس طرح بغل‌گیری کو نامکمل چھوڑ دینے میں اور پھر جب کہ اس مفاجاتی کنارہ کشی کا سبب رشک ہو نہ صرف انداز بلکہ "بہ صد انداز" کا موقع کہاں ہے۔

ایک نظم کا عنوان ہے "فرقت" - اس میں دو شعر قطعہ بند اس طرح واقع ہوتے ہیں:-

سبزے جو ہیں ہوا میں ہلتے　　　ابر جو ہیں آپس میں ملتے

اس میں ویسی شرارت کب ہے　　　اس میں ایسی رفعت کب ہے

گل بوٹے کو سب ہیں نرالے　　　کب ہیں ویسے بھولے بھالے

سبزہ کو سبزے کہنا فاحش غلطی ہے - گل بوٹے کسی درجے میں بھی بھولے بھالے یا چترے چالاک نہیں ہوا کرتے - ایک نظم پرواز عشق میں آٹھ آٹھ مصرعوں کے بند ہیں - قافیہ کی ترتیب یہ رکھی ہے کہ پہلا مصرع اور تیسرا مصرع ہم‌قافیہ ہیں - دوسرا اور چوتھا ہم‌قافیہ ہیں - اسی طرح پانچواں اور ساتواں ہم‌قافیہ ہیں اور چھٹا اور آٹھواں ہم‌قافیہ ہیں - پہلے بند میں مضطر کا تقفیہ بھر کے ساتھ کیا ہے جو غلط ہے کیونکہ مضطر میں طؔ مفتوح ہے مکسور نہیں - اگلے بند میں اسی لفظ مضطر کو میسر سے قافیہ کیا ہے جو درست ہے - اس سے ہم یہ سمجھتے ہیں کہ ڈاکٹر صاحب اس لفظ کا صحیح تلفظ جانتے تھے لیکن غالباً ان کو کسی نے یہ بہکا دیا کہ شعر کہنے میں لفظوں کے تلفظ کی صحت کا پابند رہنا ایک قسم کی فارسی - عربی کی غلامی ہے اور بیچارے ڈاکٹر صاحب جو خاصا اچھا شعر کہنے کی صلاحیت رکھتے ہیں خواہ مخواہ 'وھٹمینیٹ' کے پھیر میں پڑ گئے - جبھی تو اسی نظم کے تیسرے بند میں سے (یاء مجہول) کا تقفیہ ہے (یاء مفتوح) سے کر گئے -

جو کچھ اب تک لکھا گیا ہے خوف ہے کہ بزرگ مصنف کا دل دکھائے - ہم کو خود رنج ہے کہ ہمیں اس کتاب پر تبصرہ کرنا پڑا - ہم پھر کہیں گے کہ ڈاکٹر صاحب محترم میں اچھا شاعر بننے کے امکانات تھے لیکن مغرب کی کورانہ تقلید اور غلط مشورے نے ان کی طبیعت کے ساتھ ظالمانہ سلوک کیا - کیا اچھا ہو کہ وہ اس اڈیشن کو ناشر سے واپس لے لیں اور کسی اچھے ادیب اور شاعر کو دکھاکر دوسرا اڈیشن شایع فرمائیں تاکہ کتاب دیدہ زیبی کے ساتھ بصیرت‌افروز بھی ہو -

(م - ی)

## تذکرۂ بے نظیر

(مرتبۂ سید منظورعلی ایم۔اے کتابستان الہ آباد۔ قیمت دو روپے)

یہ تذکرہ سید منظورعلی صاحب، ایم۔اے' نے جو الہ آباد یونیورسٹی میں فارسی کے ری سرچ اسکالر تھے، ڈاکٹر زبید احمد صاحب کی نگرانی میں مرتب کیا اور ڈاکٹر عبدالستار صدیقی نے اس کی نظرثانی کی اور تصحیح وغیرہ میں مشورہ دیا۔

تذکرہ کے مصنف میر عبدالوہاب افتخار تخلص دولت آبادی ہیں جو خود اچھے شاعر اور میر غلام علی آزاد بلگرامی کے شاگرد تھے۔ افتخار سنہ ۱۱۶۲ھ میں نواب نصر جنگ بہادر کی ملازمت و مصاحبت میں داخل ہوئے۔ یہ ان فارسی شعرا کا تذکرہ ہے جو بارھویں صدی کے پہلے ۷۲ سال میں ہندستان یا ایران میں گزرے۔ کل ایک سو چونتیس شعرا کا ذکر ہے۔ شعرا کا احوال مختصر ہے سوائے بعض شعرا کے جن کا ذکر تفصیل سے کیا ہے۔ لیکن جو کچھ لکھا ہے تحقیق سے لکھا ہے۔ ہر شاعر کے حالات کے ساتھ اس کے کلام کا انتخاب بھی دیا ہے۔ جیسا کہ ہمارے عام تذکروں کا دستور ہے تنقید کم ہے۔ البتہ بعض بعض جگہ تعریف میں مبالغہ ضرور پایا جاتا ہے لیکن اس پردے میں کلام کے اصلی محاسن کا اظہار بھی کردیا ہے۔ ان میں بعض ایسے بھی ہیں جو اردو کے بہت اچھے اور پختہ شاعر ہوئے ہیں لیکن ان کے اردو کلام کا نمونہ نہیں دیا۔

ایک لحاظ سے یہ تذکرہ اردو ادب کے لیے بھی مفید ہے کیونکہ ان اردو شعرا کے کچھ حالات اس میں ایسے ملیں گے جو دوسرے تذکروں میں نہیں ہیں۔

تذکرے کی زبان شستہ اور پختہ ہے اور بیان میں صفائی پائی جاتی ہے۔

# اردو کے نئے رسالے

## چمنستان

(مدیر: آغا سرخوش قزلباش، نائب مدیر: گوردھن داس ایم۔اے، سالانہ چندہ دو روپے)

کے فرزند ہیں۔ رسالہ اپنی گوناگوں دلچسپیوں کے لحاظ سے پڑھنے کے قابل اور قدر کے لایق ہے۔ پروفیسر حامد حسن صاحب قادری نے آغا شاعر مرحوم کی شاعری پر بہت اچھا تبصرہ کیا ہے۔ اس کے علاوہ اور بھی لکھنے والے انھیں اچھے اچھے ملے ہیں۔ جلیل، احسان دانش، احسن مارہروی، فانی، جوش ملیح وغیرہ کا کلام بھی نظر سے گزرتا ہے۔ خواجہ حسن نظامی اور خواجہ محمد شفیع، گوری سرن سری واستو ایم۔ اے کے مضامین بھی پڑھنے میں آتے ہیں۔ ہم قابل مدیروں کو مبارک باد دیتے ہیں کہ انھوں نے نظم و نثر کا دلکش مرقع مرتب کیا ہے۔

## مشہور

(اڈیٹر: حکیم محمد نقی دہلوی۔ سالانہ چندہ ایک روپیہ آٹھ آنے)

یہ ماہانہ رسالہ دہلی سے اسی سال شایع ہوا ہے۔ اس میں ادب اور طب سے بحث ہوتی ہے۔ رسالہ بہت دلچسپ اور مفید ہے۔ کام کی باتوں کے ساتھ افسانے اور مزاحیہ مضمون بھی ہوتے ہیں۔ ادبی اور علمی مضامین بھی ہیں۔ زبان صاف ستھری اور سادہ ہے۔ لکھائی چھپائی اور ترتیب بھی بہت اچھی ہے۔ طب کے حصے میں مفید معلومات اور مجربات درج ہوتے ہیں۔ رسالہ بڑی تقطیع کا ہے اور ساٹھ صفحے سے کم نہیں ہوتا۔ ڈیڑھ روپیہ سالانہ میں ایسا اچھا رسالہ بہت سستا ہے۔ امید ہے کہ اردوداں طبقہ اس کی قدر کرے گا۔

# خاص نمبر

## مجلۂ عثمانیہ

اس سال کا مجلہ عثمانیہ بہت ضخیم ہے۔ دو نمبر ملاکر چھاپے گئے ہیں۔ اردو حصے کے ۲۹۰ اور انگریزی کے ۷۳ صفحے ہیں۔ اس میں ہر قسم کے مضامین ہیں۔ ادب، معاشیات، تاریخ و سیاسیات، افسانے، نگارش لطیف، سائنس پر اچھے اچھے مضامین ہیں اور زیادہ تر جامعہ کے طلبہ کے لکھے ہوئے ہیں۔ علاوہ نثر کے دس نظمیں بھی

ہیں۔ خوشی کی بات ہے کہ طلبہ میں ذوق ادب بڑھتا جاتا ہے اور وہ ہر قسم کے مضامین کو سلیقے سے اچھی زبان میں ادا کرنے پر قادر ہیں۔ مجلہ کا یہ نمبر اپنی گوناگوں خوبیوں اور دلچسپیوں کے اعتبار سے پڑھنے کے قابل ہے۔

# متفرق

**«نئی تعلیم کا آئینہ»** مصنفۂ منشی رام پرشاد ماتھر، سابق ہیڈ ماسٹر، مطبوعۂ شروانی پرنٹنگ پریس، علی گڈھ، سنہ ۱۹۳۹ع۔ کاغذ۔ لکھائی۔ چھپائی عمدہ۔ صفحوں کی تعداد ۴۹۶ قیمت دو روپے آٹھ آنے۔

منشی رام پرشاد صاحب کئی کتابوں کے مصنف ہیں۔ ان کی ایک کتاب «ہندو تیوہاروں کی اصلیت» کافی مقبول ہوچکی ہے۔ ایک اور کتاب پر اسی رسالے میں تبصرہ کیا گیا ہے۔ تعلیم پر بھی اس سے قبل ان کی تصنیف «ابتدائی تعلیم کی رام کہانی» شایع ہوچکی ہے۔ تعلیم جیسے خشک موضوع پر عمدہ کتاب لکھنا معمولی بات نہیں، اس کے لیے کافی معلومات اور وسیع تجربہ ہونا چاہیے۔ قابل مصنف نے زندگی بھر یہی کام کیا ہے۔ وہ نہ صرف مدرس بلکہ کئی مدرسوں کے صدر مدرس رہ چکے ہیں۔ اس کے علاوہ مہتمم تعلیمات کی حیثیت سے انھیں سینکڑوں مدرسوں کا معاینہ کرنے کا موقع ملا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ نئی اور پرانی تعلیم کی خوبیوں اور برائیوں سے بخوبی واقف ہیں اور ایک واقف‌کار کی حیثیت سے انھیں بیان بھی کرتے ہیں۔

اس کتاب کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ قابل مصنف نے تخریبی پہلو اختیار نہیں کیا بلکہ ایک مشفق اور دوراندیش بزرگ کی حیثیت سے تعلیم اور درس‌گاہ کے متعلق اپنے تجربے اور مشاہدے بیان کیے ہیں۔

«قدرت کی تربیت» «پہلے زمانہ میں استاد کا رتبہ اور فرائض» «گروجی کی تعلیم کا تاریک پہلو» «مولوی صاحب کی قمچی» «کمزور بچوں پر ظلم» «عیب‌دار لڑکا» «جغرافیہ اور تاریخ کا مطالعہ» بعض ذیلی عنوانوں کے نام ہیں۔ ان ہی سے تنوع

ظاہر ہے اس میں شک نہیں کہ یہ کتاب بڑی محنت سے لکھی گئی ہے اور اس کے پڑھنے سے بڑا فائدہ ہوگا - یہ کتاب قابل قدر ہے - زبان بھی بہت اچھی ہے - پانچ سَو صفحوں کی عمدہ کتاب کی قیمت دو روپے آٹھ آنے بہت کم ہے -

(ن - ح)

**سو برس کی زندگی** مولفۂ منشی رام‌پرشاد صاحب - اوسط سائز - صفحوں کی تعداد ۱۰۱ - کتابت اور طباعت معمولی - اشاعت سنہ ۱۹۳۰ع قیمت آٹھ آنے - ناشر : رام‌نرائن لال ، الہ‌آباد -

ہمیشہ سے انسان کی خواہش رہی ہے کہ وہ زیادہ سے زیادہ عرصہ تک زندہ، باصحت اور ـــــ جوان رہے! ہر عہد میں ایسے لوگ ہوتے ہیں جن کے خیال میں بہت بڑی عمر کا ہونا عام امکان ہے - ان ہی لوگوں میں منشی رام‌پرشاد صاحب بھی ہیں جن کی یہ کتاب اشاعت کے تقریباً دس سال بعد ہم تک ریویو کے لیے پہنچی ہے - اگر دنیا کا کار و بار اسی سست رفتار سے چلتا رہا تو کچھ تعجب نہیں کہ ہمارے اعصاب کو ایسا سکون نصیب ہو کہ ہم اسی کی بدولت سو برس کی عمر حاصل کرسکیں یا سست رفتار کی وجہ سے ہماری زندگی اتنی دوبھر ہوجائے کہ وہ سو سال کی معلوم ہو -

فاضل مولف نے اپنے رسالے میں جابجا اشارہ کیا ہے کہ صحت بخش غذا ، اوقات کی پابندی اور ورزش کے ذریعہ ہم اپنے معیار صحت کو بلند کرسکتے ہیں - کاش فاضل مولف نے صرف ان ہی امکانی باتوں کا ذکر کیا ہوتا جنہیں وہ بہت سلیقہ اور سادگی سے بیان کرتے ہیں - مثلاً مرغن اور مصالحہ‌دار غذاؤں کے متعلق لکھا ہے : -

"سب سے عمدہ مصالحہ خود بھوک ہے" (صفحہ ۲۶)

اسی بات کو مولانا حالی نے ایک رباعی میں کیا خوب ادا کیا ہے : -

کھانے تو بہت میسر آئے ہیں ہمیں

جو دیکھ کے چکھ کے دل سے بھائے ہیں ہمیں

پر سب سے لذیذ تھے وہ کھانے اے بھوک

جو تو نے کبھی کبھی کھلائے ہیں ہمیں

(حالی)

ظاہر ہے کہ اس کتاب میں تمباکو، لال مرچ اور ان کے "بھائی بند" (!) نشہ بازی اور شراب نوشی کے خلاف بھی لکھا گیا ہے۔ یہاں بھی اگر اعتدال سے کام لیا جاتا تو بہتر ہوتا۔

ج۔ح

# انیسویں صدی میں مدراس کے اردو اخبار

(افضل العلما ڈاکٹر محمد عبدالحق پرنسپل گورنمنٹ محمڈن کالج مدراس)

مدراس کے اردو اخبارات پر مضمون لکھنے کا خیال ایک مدت سے دل میں جاگزیں تھا، لیکن قدیم اخبارات کو فراہم کرنا ایک ایسا مشکل امر ہے کہ باوجود پیہم کوششوں کے جب میں اس میں کامیاب نہ ہوسکا تو تکمیل مضمون کے خیال کو ہمیشہ ملتوی کرنا پڑا۔ اس خیال کی ابتدا اس طرح ہوئی کہ مجھ کو اپنے والد صاحب قبلہ مدظلہ کی زبانی یہ معلوم ہوا کہ آج سے تقریباً پچاس ساٹھ سال پہلے شمالی ہند کے بعض عربی مدارس میں مدراس کا شمس الاخبار بےحد مقبول تھا اور اس کی وجہ صرف یہی تھی کہ اخبار بہ‌مقابلہ دیگر اخبارات کے اسلامی اور بیرونی ممالک کی خبریں بہ‌کثرت شایع کیا کرتا تھا۔ میرے محترم بزرگ ایڈیٹر صاحب رسالۂ اردو نے بھی اس بات کی تصدیق کی اور یہ ترغیب دلائی کہ مدراس کے قدیم اردو اخبارات پر ایک مضمون لکھا جائے، میں نے وعدہ تو کرلیا لیکن ہمیشہ ایفا سے گریز کرتا رہا اور یہ یقین ہے کہ اگر مولوی صاحب کا شدید تقاضا اور انجام‌کار ان کے عتاب کا خوف نہ ہوتا تو شاید ہی یہ وعدہ پورا ہوتا[1]۔ اس مختصر سے مضمون میں میں نے اس امر

---

۱۔ مولوی صاحب کا عتاب آمیز خط جس نے مجھے اس مضمون کے پورا کرنے پر مجبور کیا درج ذیل ہے:۔
''حضرت' جولائی کیا اگست بھی گزر گیا۔ آپ کے مقالہ کا اب تک انتظار ہے۔ کب تک انتظار کرائیے گا۔ میرے بعد اگر مکمل ہوا تو یہ حسرت میں اپنے ساتھ لے جاؤں گا، وقت گزرتا جاتا ہے' حالات بدلتے جاتے ہیں' جو کچھ کرنا ہو کر لیجیے نہ معلوم کل کیا ہوتا ہے۔ اب جس طرح بن پڑے تکمیل کر کے بھیج دیجیے اور وقت کا تعین کرکے لکھیے کہ کب تک میرے پاس پہنچ جائے گا .........یہ دونوں کام

بقیہ حاشیہ بر صفحہ ۱۷۲

کی کوشش کی ہے کہ مدراس اور اس کے اضلاع کے بعض قدیم اردو اخبارات کے متعلق مفید معلومات یکجا جمع کردیے جائیں اور بہت ممکن ہے کہ میں بعض ایسے اردو اخبارات کا ذکر کرسکوں جو اس صوبے میں زبان اردو کے حقیقی خادم تھے۔ جن اخبارات کی جلدیں اور بعض متفرق پرچے میرے پیش نظر ہیں ان کی بنا پر میں نے اس امر کا التزام کیا ہے کہ ۱۸۴۸ع سے ۱۹۰۰ ع تک کے اردو اخبارات کا مجمل تذکرہ مرتب ہوجائے ۔ یہ امر آسان نہیں ہے کہ میں اپنے مضمون میں ان تمام اردو اخبارات کا ذکر کرسکوں جو اس صوبے میں جاری ہوئے کیونکہ قدیم اردو اخبارات کی جلدیں بالعموم کمیاب ہیں اور صوبۂ مدراس کے اردو اخبارات کی جلدیں تو تقریباً ناپید ہیں ' باوجود اس کے میں نے مدراس اور بنگلور کے اکثر اخبارات کا ذکر کیا ہے لیکن جن کی اشاعت کا مجھے علم نہ ہوسکا ان کے متعلق واقف‌کار حضرات اگر رسالۂ اردو کے صفحات میں مفید معلومات پیش کرسکیں تو میری یہ کوشش یقیناً کارآمد ثابت ہوگی ۔

اب تک اردو اخبارات کے متعلق جو معلومات بہم پہنچے ہیں ان کی بنا پر یہ ظاہر ہے کہ اردو کا پہلا اخبار دھلی سے مولانا محمد حسین آزاد کے والد مولوی محمد باقر صاحب کی ادارت میں ۱۸۳۶ ع میں جاری ہوا ' اس کے بارہ سال بعد ہی مدراس میں اردو اخبار شایع ہونے لگے ۔ سب سے پہلا اخبار جو مجھے دستیاب ہوا ہے وہ ۱۸۴۸ع میں جاری ہوا تھا ' غالباً اس کا پہلا نمبر محرم ۱۲۶۵ ھ میں نکلا تھا اور یہ ہی مدراس کا قدیم ترین ہفتہ وار اردو اخبار ہے : اس کے پہلے صفحہ پر اکثر فورٹ سینٹ جارج گزٹ کے اعلانات طبع ہوتے تھے ' نام کے ساتھ تک‌بندی کی عجیب مثال ذیل کے فقروں سے ظاہر ہے :—

« اعظم‌الاخبار » پنجشنبہ روز اشتہار ' قیمت یک روپیہ ماہوار ' پیشگی دس روپے سال کو یک بار ' محصول ڈاک ذمہ خریدار ۔

---

بقیہ حاشیہ صفحہ ۱۷۱

آپ ھی کے کرنے کے ہیں اور آپ ھی کو کرنے پڑیں گے - میری زندگی میں ان سے آپ کو چھٹکارا نہیں مل سکتا ۔

رو داد جہاں کو اک کہانی سمجھو دنیائے دنی کو نقش فانی سمجھو
پر جب کرو آغاز کوئی کام بڑا ہر سانس کو عمر جاودانی سمجھو

نیازمند عبدالحق''

اخبار کا نام غالباً نواب غلام غوث خاں بہادر متخلص بہ اعظم بانیِ مدرسہ اعظم مدراس کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے تھا، پہلے پہل اردو اخبارات کے اجرا سے مقصد شاید یہی تھا کہ نوابوں اور رئیسوں سے بہ‌ذریعہ خوشامد تحصیل زر کی صورت نکل آئے اور غالباً یہی وجہ ہے کہ اکثر قدیم اخبارات اپنی قیمتیں متفاوت مقرر کیا کرتے تھے۔ اعظم‌الاخبار کا جو نمبر میرے پیش نظر ہے وہ ٦ محرم ۱۲٦٦ھ مطابق ۲۲ نومبر ۱۸۴۹ ع کا ہے۔ اس میں مقامی کیفیتیں درج ہیں۔ اس کے علاوہ حیدرآباد، جالنہ، گووا، بمبئی اور ملتان کے متعلق خبریں مندرج ہیں، حیدرآباد کی خبر میں روہیلوں، افغانوں اور سکھوں کی ان تجاویز اور سازشوں کا ذکر ہے جو راجہ نانک بخش کو گرفتار کرنے کے لیے کی گئی تھیں۔

اس اخبار میں رسم‌الخط کی ایک یہ خصوصیت پائی جاتی ہے کہ ہر جگہ «یا» اور «واو مجہول» کو معروف متمائز کیا گیا ہے اور مجہول «یا» اور «واو» پر اس قسم کے نشان پائے جاتے ہیں:۔ «W ،O ،Λ»۔ فارسی اور عربی ترکیبیں زیادہ ہیں۔ سول اور ملٹری کے لیے اہل قلم اور اہل شمشیر یا شمشیربند کی اصطلاح مستعمل ہے۔ ذیل میں چند جملے درج کیے جاتے ہیں جن سے اندازہ ہوگا کہ عربی اور فارسی ترکیبیں بکثرت استعمال کی گئی ہیں:—

«ان کی موت کی تفصیل ہنوز کماینبغی معلوم نہیں ہوئی»

«شاید کہ جنون زدہ ہوا ہو۔ لوگوں پر ہنوز کچھ حقیقت اس کی مکشوف نہیں ہوئی۔ گاڑی بانوں کے اہتمام و سعی سے یہ آتش فرو ہوئی»۔

ان کے علاوہ کہیں کہیں فارسی محاوروں کو اردو میں ڈھال لیا گیا ہے مثلاً «رو دادن» سے «رُو دینا» جیسے ذیل کے جملے سے واضح ہے:۔

«اگر ارباب حکومت اس کی کچھ تدبیر مناسب فرماویں تو خوب، نہیں تو ہمیشہ ایسے ہی اتفاقات رُو دیتے رہیں گے»۔

عبارت میں «نے» کا استعمال بالکل کم ہے، اگر کہیں اس کا استعمال کیا بھی گیا ہے تو غلط۔ مثلاً «امام نے اپنے یاروں کے ساتھ دعا اور استغفار میں مشغول تھا» یا «پراس نے عربوں کی تائید سے ان کے ہاتھ گرفتار نہ آسکا»۔

۱۸۴۹ع میں اس کے علاوہ مدراس سے ایک اور اخبار «آفتاب عالمتاب» نکلتا تھا۔ اس کی خبروں کا حوالہ دھلی کے مشہور ریاضی داں ماسٹر رامچندر کے اخبار «فوائدالناظرین» میں پایا جاتا ھے[۱]۔

مدراس کے ایک اور اخبار کا ذکر نواب غلام غوث خاں بہادر اعظم نے اپنے تذکرۂ گلزار اعظم میں کیا ھے۔ مولوی محمد مہدی واصف کے بیٹے حکیم عبدالباسط متخلص بہ عشق ایک ہفتہوار اخبار «تیسیرالاخبار» کے نام سے نکالتے تھے، حکیم صاحب عربی اور فارسی کے علاوہ اردو اور انگریزی میں بھی دستگاہ رکھتے تھے، شعر و شاعری سے طبیعت کو لگاؤ تھا اور خان عالم خاں بہادر فاروق اصلاح سخن کیا کرتے تھے۔ نواب اعظم کے قول کے مطابق ان کے اخبار میں مختلف ممالک کے حالات و واقعات درج ہوا کرتے تھے۔ نواب صاحب نے یہ تذکرہ چونکہ ۱۲۶۹ھ مطابق ۱۸۵۲ع میں مرتب فرمایا اس سے یہ اندازہ ہوسکتا ھے کہ یہ اخبار ۱۸۵۲ع سے کچھ پہلے ھی جاری ہوا ہوگا، بہت ممکن ھے کہ یہ زیادہ مدت تک زندہ نہ رھا ہو کیونکہ اس کے حوالے کسی اور اخبار میں نہیں پائے جاتے[۱]۔

غدر سے کچھ دنوں پہلے شاید ۱۸۵۶ع میں محمد خواجہ بادشاہ صاحب عبرت نے ایک اخبار «مظہرالاخبار» کے نام سے جاری کیا، اس کا دفتر ترملکھڑی میں مسجد والا جاھی کے متصل تھا۔ عموماً یہ بارہ صفحات کا ہوتا تھا۔ دتاسی نے اس اخبار کا ذکر کیا ھے اور اس کو عشرہ وار کہا ھے[۲] لیکن میرے پاس جو نمبر ۱۸۵۹ع کے موجود ھیں ان سے ظاہر ہوتا ھے کہ یہ ہفتہ وار اخبار تھا، بہت ممکن ھے کہ ابتدائے اشاعت میں یہ اخبار عشرہ وار رھا ہو، پہلے صفحہ پر ایک غزل مدحیہ اخبار کے متعلق ہوا کرتی تھی جس کا مطلع یہ ھے:

---

۱- رسالۂ اردو بابۃ اپریل ۱۸۳۵ع صفحہ ۲۰۱ - تذکرہ گلزار اعظم صفحہ ۵۶۴ - تذکرہ نویس نے اخبار کے متعلق یہ تصریح نہیں کی کہ یہ اردو میں شایع ہوتا تھا لیکن میرا یہ قیاس شاید غلط نہیں کہ اس زمانے میں اردو اخبارات کی پسندیدگی عام کی وجہ سے جناب عشق نے اس کو اردو ھی میں جاری کیا ہوگا، صاحب تذکرۂ شعرائے دکن نے عشق کے ذکر میں اسی اخبار کا نام تمیزالاخبار بتایا ھے جو غالباً تصحیف ھے۔

۲- خطبات گارساں دتاسی ص ۵۱۹ -

«ضیائے دیدۂ بینا ہے مظہرالاخبار مفید مردم ہر جا ہے مظہرالاخبار»

غزل کے بعد ایک مختصر سی نظم تھی جس میں اخبار کی تاریخہائے اشاعت وغیرہ کے متعلق مفصل معلومات درج ہوتی تھیں ۔ ذیل میں اس کو درج کیا جاتا ہے :-

## اطلاع در مثنوی

قلم اب مضامین رنگیں رقم کر خیال معانی نو یک قلم کر
تری قید تحریر میں ہیں مطالب لکھا کر وہی بات جو ہے مناسب
تکلف سے تمہید کی باز آ اب نہیں ناظرینوں کو ہے اس سے مطلب
یہ اخبارنامہ جو ہے خوب و زیبا ہمیشہ سہ‌شنبہ کو مطبوع ہوگا
پئے چہارشنبہ جمعرات دو روز شش و پنج اس میں نہیں اے دل‌افروز
سدا ڈاک پر روز آدینہ جاوے لفافے پہ زیب مواہیر پاوے
بلاعذر بھجوائے ہر صاحب زر جو ماہواری یک روپیہ ہے مقرر
اگر پیشگی سال کی ہووے درپیش روانہ کریں نو روپیے بےکم و بیش
کسی پر گزر جائے گر سال پورا نہ لیویں روپیہ پندرہ سے کم اصلا
جو ہر ہفتہ روئداد لکھا کریں گے ہم ان کو چپ اخبار بھیجا کریں گے
مگر ڈاک کی ان کے جانب ہو اجرت یہ آئین جاری رکھیں اہل خبرت
جو کوئی چھاپنے بھیجے نظم و عبارت تو فی سطر چار آنے پہنچا دے اجرت
یہی مدعا مشتہر کا ہے ہر آں رہیں ناظریں شاد و خورسند و فرحاں

زیر نظر نمبر، ۱۲ ذیقعدہ ۱۲۷۵ھ مطابق ۱۴ جون ۱۸۵۹ع کا ہے ۔ دوسرے صفحہ پر ایڈیٹوریل کے سلسلے میں ذیل کا مضمون ہے جو اس زمانے کی عبارت کا ایک اچھا نمونہ ہے :-

## مدراس ہمایوں اساس

«بفضلہ اس ہفتے کے ایام ٹھنڈے ٹھنڈے ہی گزرے ، نوع غلبۂ حرارت کاستہ نظر آیا ، کچھ ابر بھی گھٹا کیا ۔ بہ فیض ترشح دو راستہ چھنکاؤ ہوا ۔ سرسبزی دکھلائی دی ۔ تقاطر آب نے اطفال نباتات کو جو مہد زمیں پر بہ کمال تشنہ‌لبی مضطرب‌الحال تھے

مرا حال قابل دید ہے' نہ تو آس ہے نہ امید ہے
مری گھٹ کے حسرتیں مر گئیں ' میں ان حسرتوں کا مزار ہوں

ولی دکنی سراپائے محبوب میں گم تھا ' میر واردات محبت سے دل گرفتہ اور مومن معاملات عشق میں محو ۔

مومن کا مطالعہ بہت ہی دلچسپ چیز ہے ۔ مومن پر نئے مثبتی اثرات کا پرتو پڑا تھا ۔ اس کی شاعری میں بھی اس کی ایک گریزاں سی جھلک نظر آتی ہے ۔ مگر ان مثبتی میلانات نے اس کے دل میں ہنگامہ آرائی نہ کی ۔ ایک آدھ مثنوی اور چند اشعار غزل میں ایک سطحی جوش نظر آتا ہے اور بس ۔ ملاحظہ ہو :

عنایت کر مجھے آشوبگاہ حشر غم اک دل
کہ جس کا ہر نفس ہم نغمہ ہو شور قیامت کا
فروغ جلوۂ توحید کو وہ برق جولاں کر
کہ خرمن پھونک دیوے ہستیٔ اہل ضلالت کا
خدایا لشکر اسلام* تک پہنچا کہ آپہنچا
لبوں پر دم ' بلا ہے جوش خوں شوق شہادت کا

مثنویوں کے نام ملاحظہ ہوں : (۱) شکایت ستم (۲) قصۂ غم (۳) حسین مغموم (۴) آہ و زارِ مظلوم وغیرہ ۔ مومن کی اکثر مثنویاں بھی منفیانہ داخلی رنگ میں ڈوبی ہوئی ہیں ۔ چند مثنویوں میں حمد ' نعت ' مناجات اور جہاد کے مضامین ہیں ۔ « مثنوی جہادیہ » سے پتہ چلتا ہے کہ زمانہ کروٹ بدل رہا ہے اور اب اردو شاعری میں منفیانہ میلانات کم سے کم ہوتے جائیں گے ۔ مگر خود مومن ان میلانات سے نجات حاصل نہ کرسکا ۔ عشق کا بھوت اس پر بری طرح سوار تھا ۔ مومن کی شاعری میں عشق کا نشاط نہیں بلکہ بوالہوسی کی لذت اور تلخ‌کامیاں ہیں ۔ مومن

* لشکر اسلام سے مراد وہ فوج ہے جو بسرکردگی حضرت سیداحمد بریلوی رحمۃاللہ‌علیہ سکھوں کے مقابلہ میں سینہ سپر ہوئی تھی (سنہ ۱۲۴۲ھ) ۔ اس جہاد میں صوبہ بہار پیش پیش تھا ۔ صادق‌پوری (عظیم‌آبادی) خاندان نے اس تحریک پر اپنے کو قربان کردیا ۔ اختر

کو اپنے ھلاک بت کافر ھونے کی کمزوری کا ایک مجبورسا احساس تھا ۔ حمد کے مضمون کے تحت کہتا ھے :

وہ حافظ کہ آتش سے خس کو بچادے تپ عشق سے بوالہوس کو بچادے
وہ قادر کہ گر چاھے اس کا کرم مٹادے مرے دل سے عشق صنم

یہاں بھی عشق کے مضمون سے نجات نہیں ۔

ایک تنقید نگار لکھتا ھے : "... مومن کی دنیا بھی محدود ھے ۔ غالب و سودا کی دنیا کی طرح وسیع و فراخ نہیں ۔ مومن کبھی اس تنگ دنیا سے باھر ھونا بھی نہیں چاھتے ۔" "عشق صنم" مومن کے لیے بیک وقت زھر بھی ھے اور تریاق بھی ۔ وہ اس مے نوش کی طرح ھے جیسے شراب ھلاک کر رھی ھو ، مگر وہ شراب نہ پیے تو اس کا دم نکل جائے :

درد ھے جان کے عوض ھر رگ و پے میں ساری
چارہ گر ھم نہیں ھونے کے جو درماں ھوگا

غزلیات اور قصیدوں کے ساتھ مثنویاں اور مرثیے بھی اپنے عصر کے رجحانات سے بری نہیں ۔ عہد ماقبل غالب کی تعمیر و تشکیل میں تین نمایاں اثرات کارفرما ھیں ۔ اول فارسی ادبی روایات کا اثر خصوصاً ایرانی دور انحطاط و انتشار کی روایات ۔ دوم دور جاگیرداری اور خود مختارانہ حکومت کا عام اثر ۔ سوم زوال پذیر تمدن ، دم توڑتی ھوئی سیاست اور فنا ھونے والے نظام اقتصاد کا خاص اثر ۔ ۱۸۵۷ع کی سیاسی کشمکش سے ٹھیک ایک سو سال پہلے ۱۷۵۷ع میں جنگ پلاسی کا معرکہ برپا ھوا ۔ یہ انگریزوں کی سیاسی فتوحات کا سنگ‌بنیاد تھا اور اس کے ساتھ ساتھ جاگیردارانہ نظام اقتصاد کی شکست و ریخت اور صنعتی سرمایہ‌داری کی فتح و استیلا کا پیش خیمہ تھی ۔ یہ اثرات اتنے قوی تھے اور ملک و ملت کے نفسیاتی و اخلاقی قوی اتنے مضمحل ھوچکے تھے کہ کسی بنیادی مثبق ردعمل کی امید بھی نہ تھی ۔ سارے معاشرہ پر اور اس سماج کی ادبی پیداوار پر یاس و قنوط کی گھٹائیں منڈلا رھی تھیں ۔ اغیار کے مکمل عروج کے بعد جب ملک نے کروٹ بدلی تو کسی انقلاب کا فوری موقعہ باقی نہ تھا ۔

۱۸۵۷ ع کے بعد صرف اتنا ہوا کہ ہم حقیقتوں کو آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر دیکھنے لگے، اور ملک کے متوسط طبقے کو اپنی پستی کا احساس ہونے لگا۔ اس کے قبل چند امرا اور جاگیردار تو برسرپیکار تھے لیکن سماج میں عام طور پر خود فریبی اور فرار و گریز کی ہوا چل رہی تھی۔

اردو مثنویوں میں بھی فرار و گریز کی یہی روح کار فرما تھی اور فرار و گریز نتیجہ تھا اوپر بیان کیے ہوئے سہ گانہ اثرات کا۔ یہ گریز عشق کے ایک ایسے غیر ارضی عالم کی طرف ہوتی تھی جس کی تعمیر میں مافوق الفطری عناصر ترکیب پائے ہوئے تھے۔ جن، پری، دیو، سحر، معجزہ وغیرہ۔ "سحرالبیان" اور "گلزار نسیم" میں طرز کے سوا کوئی خاص فرق نہیں۔ دونوں مثنویاں حقیقت سے منہ چھپاتی ہیں۔ راسخ عظیم آبادی کی مثنوی میں اچانک ایک مثبتی چنگاری بھڑکی ہے مگر یہ شعلہ بن نہ پائی۔ یہ مثنوی بھی میر کی مثنوی شعلۂ عشق کی طرح آتش سرد ہے۔ راسخ کا ایک اخگر تپاں ملاحظہ ہو — شکوۂ فلک ہے، مگر جان دار:

پہنچی ہے کارد استخواں تک — بے مہر ہے آسماں کہاں تک
جینا دشوار ہوگیا ہے — میرا تو چھری تلے گلا ہے
کیا کہئے خمیدہ آسماں کو — گر ہاتھ چلے تو اس کماں کو
یاں تک کھینچوں کہ ٹوٹ جاوے — کب تک صدمے کوئی اٹھاوے

مرزا شوق کی مثنویوں میں ہیں تو وہی لوازم عشق مگر اس میں فضا غیر ارضی نہیں۔ یہاں مافوق الفطری عناصر کا فقدان حقیقت نگاری کی طرف میلان کی دلیل ہے۔ یہ تبدیلی بدلتے ہوئے زمانے کی کار فرمائی ہے اور بہت ہی قابل توجہ۔

غالب کے بعد چند در چند وجوہات کی بنا پر اردو شاعری میں مثبتی رجحانات جلوہ فرما نظر آنے لگے۔ اس مثبتی اثر کا نتیجہ پنڈت برجموہن کیفی کی مثنوی "جگ بیتی" ہے۔ فن کارانہ نقایص سے قطع نظر:

"ہے واقعیت اس میں، حقیقت کا بیان ہے — انسان کی شرافت کا ضلالت کا بیان ہے"

اس میں فرار و گریز کی مخالفت پائی جاتی ہے اور اس کے اندر ایک مثبتی پیام ہے۔

اردو مرثیوں کی ابتدا محض نوحہ، بین اور سوز سے ہوئی - مرثیے میں بھی زندگی اور زندگی کو حرکت میں لانے والے عناصر پیدا کیے جاسکتے ہیں - مگر دکن، دلی اور لکھنؤ و عظیم آباد کے ابتدائی مرثیہ نگاروں کے یہاں یاس و قنوط اور گریہ و ماتم کے سوا کچھ نہیں :

دلوں پر محبوں کی حالت عجب ہے　　مصیبت ہے، ماتم ہے، غم ہے، تعب ہے
شہ تشنہ لب کا کسے غم سنائیے　　یہ کس منہ سے کہئیے کہ وہ تشنہ لب ہے

اس خالص منفیانہ رنگ میں میر ضمیر استاد دبیر نے تبدیلی کی یعنی انھوں نے سب سے پہلے مرثیے میں رزمیہ رنگ بھی بھرا - دبیر و انیس اور شاد عظیم آبادی* نے اس انداز کو تکمیل تک پہنچایا - مرثیے میں رزمیہ کیفیات کی آمیزش ایک ایسے جذباتی مطالبے کے سبب سے ہوئی جو ہر چند کہ غیر شعوری تھا، پھر بھی عام معاشری تبدیلی کا پرتو اور مثبتی میلان لیے ہوئے تھا - اس کے یہ معنی نہیں کہ مراثی سے منفیانہ رنگ مٹ گیا - سچ پوچھیے تو ان پر یہ آخرالذکر رنگ ہی غالب رہا :

دبدبہ بھی ہو، مصائب بھی ہوں، توصیف بھی ہو
دل بھی محظوظ ہو، رقت بھی ہو، تعریف بھی ہو　　(انیس)

لیکن اصل نیت مصائب اہل بیت کو بیان کرکے سامعین میں رقت ہی پیدا کرنی ہوتی ہے اور یہ رونا رلانا جوش عمل کو ابھارتا نہیں بلکہ اس پر ایک رسمی افسردگی اور چند کمزور کپکپیوں میں ختم ہوجانے والی بے عملی طاری رہتی ہے - جوش کی نظم «ذاکر سے خطاب» مروجہ مرثیوں کے خلاف ایک خالص مثبتی احتجاج ہے - یہ شہادت حسینؑ کے موضوع سے ایک ولولہ خیز رزمیہ کی تعمیر کے امکانات کی طرف بھی اشارہ کرتی ہے -

* میں شاد عظیم آبادی کی مرثیہ نگاری پر انشاءاللہ جلد ایک مبسوط مقالہ لکھوں گا - شاد نے اس فن میں بہت سی جدتیں کی ہیں -　　اختر

اب ہم لوگ عہد غالب تک پہنچ گئے ہیں۔ ہم نے دیکھا کہ غالب سے پہلے اردو شاعری میں منفیانہ میلانات کی بہتات ہے۔ صرف ایک عظیم المرتبت شاعر اس یاس انگیز میلان سے بچ گیا لیکن بالکل پاک بھی نہ رہ سکا۔ نظیر اکبرآبادی* نے جوش حیات کا خزانہ زندگی کی ایسی سطح پر دریافت کیا جس سے اردو شعرا محروم تھے۔ میں نے نظیر پر تنقید کرتے ہوئے لکھا ہے کہ "نظیر کی شاعری میں زندگی اور زندگی کی امنگوں کی روشنی بھی نظر آتی ہے۔ نظیر کو یہ روشنی عوام الناس کی صحبت سے ملی تھی ---- میر، سوز، درد، سودا وغیرہ بے جا انفرادیت کی بھول بھلیوں میں چکر کھاتے رہے اور نظیر اجتماعی زندگی کے سبزہ زاروں میں کلیلیں کرتا پھرا ----"۔ "مگر وہ اپنے زمانے کے اثرات سے دامن کشاں نہ رہ سکا ---- نظیر کبھی زندگی کے ہنگاموں، اس کے حرص و آز اور اس کے تضاد کا علاج موت کے تصور میں ڈھونڈتا ہے یا تیاگ میں ----"۔ "وہ ترک دنیا کا قایل نہیں اور نہ وہ ماورائیت کو پسند کرتا ہے۔ وہ اسی دنیا میں ہر حال میں خوش رہنا چاہتا ہے ---" یہی نظیر کا تیاگ ہے۔ "اس کا سب سے زیادہ رچا ہوا رنگ قلندرانہ لطف اندوزی میں نظر آتا ہے"۔ "نظیر موت کا خوف دلاکر بے عملی پیدا کرنی نہیں چاہتا بلکہ وہ بے جا تکبر اور غلط حرص و ہوس سے بچانے کی کوشش کرتا ہے"۔

نظیر ایک استثنا ہے اور منار ہدایت بھی۔ اردو شاعری کے موجودہ دور میں بھی شعرا کی ایک کافی تعداد یاس و قنوط کی شکار اور فرار و گریز کی طرف مائل ہے۔ ان شعرا کو نظیر کے سرچشمہ سے فایدہ اٹھانا چاہیے۔ اگر وہ لوگ نظیر، اقبال اور جوش کا مطالعہ اپنی ذاتی سمجھ بوجھ کی روشنی میں کریں تو اردو شاعری کا مستقبل روشن ہوسکتا ہے۔

بہر حال میں قبل عرض کرچکا ہوں کہ کسی دور کی خصوصیات کے یہ معنی ہیں کہ اس دور کے اکثر فن کار اپنے بیشتر کارناموں میں ان خصوصیات کو پیش کرتے ہیں۔

* تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو میرا مضمون "نظیر کی شاعری پر ایک عمومی تبصرہ" نگار (لکھنؤ) نظیر نمبر ۱۹۴۰ع جنوری۔ اختر اورینوی

سب سے زیادہ نمایاں بات ۱۸۵۷ع کی حرکت میں یہ معلوم ہوتی ہے کہ یہ طبقۂ وسطیٰ اور عوام سے کافی تعلق رکھتی تھی۔ یہ پلاسی، سرنگاپٹم، علی وال اور کرکی کی جنگوں کی طرح صرف امرائے کبار کی تحریک نہ تھی۔ دوسری چیز یہ ہے کہ تحریک مذکورہ کئی صوبوں میں پھیل گئی تھی اور اس کا امکان پایا جاتا تھا کہ یہ ہندستان گیر حیثیت اختیار کر لے۔

تاریخ کی ایک کتاب میں ۱۸۵۷ع کی تحریک کے اسباب یوں بیان کیے گئے ہیں :—

(۱) ریلوے، تلغراف، دخانی جہاز، انگریزی تعلیم کی اشاعت وغیرہ وغیرہ اختراعات نے لوگوں کے دلوں میں یہ احساس پیدا کیا کہ وہ لوگ رفتہ رفتہ عیسائی بنالیے جائیں گے۔

(۲) سپاہی سمندر پار جاکر اپنی ذات کھونی نہیں چاہتے تھے۔

(۳) ہندو اور مسلمان سپاہی گائے اور سؤر کی چربی کے کارتوس کے رواج کو مذہب پر حملہ سمجھتے تھے۔

(۴) ملک میں ایک پیشگوئی شائع تھی کہ جنگ پلاسی کے سو برس بعد ایسٹ انڈیا کمپنی کی حکومت ختم ہوجائے گی۔

(۵) جن کی زمینیں اور ریاستیں چھن گئی تھیں ان لوگوں نے اس تحریک کا ساتھ دیا۔ یہ انقلاب ناکام بنگال، بہار، صوبہ متحدہ، متوسط ہند اور دہلی میں برپا ہوا۔

نظر غور سے اگر دیکھا جائے تو صاف پتا چلتا ہے کہ ریلوے، تلغراف، دخانی جہاز اور انگریزی تعلیم یہ سب مذہب سے زیادہ مروجہ نظام اقتصاد کے لیے مہلک تھے۔ ملک کے نفس اجتماعی نے جدید تبدیلیوں کے خلاف رگ مقابلہ کو بھڑکانے کے لیے خطرات پر ایک مذہبی رنگ بھی دے دیا۔ بہر حال ۱۸۵۷ع کی حرکت نے سیاسی، سماجی، مذہبی اور اقتصادی جذبات کو بھڑکایا۔ یہ اس عہد کے اجتماعی کشاکش کے سلسلے کا ایک نمایاں، وسیع اور اہم تصادم تھا۔ چونکہ اس تحریک کا کوئی واضح نصب العین نہ تھا اور اس میں مثبت و منفی دونوں پہلو تھے، لہذا اس نے ناکامیابی کا منہ دیکھا۔ ملک میں اطمینان اور بےاطمینانی دونوں تھیں، انگریزوں کا تسلط

باعث رحمت بھی تھا اور وجہ زحمت بھی ۔ لہذا ملک پر نامکمل یاس طاری تھا اور نہ یہاں پوری امید تھی ۔ ۱۸۵۷ء کی تحریک اپنے اندر نراجی عنصر رکھنے کی وجہ سے غدر بھی کہلاسکتی ہے اور اپنی قوت اقدام اور ہندستان گیر ملی و قومی رنگ رکھنے کے سبب سعئ آزادی بھی ۔

یہ خارجی مظاہر اس عہد کی نفسی حالت کے آئینہ‌دار تھے۔ غالب کی پیدائش ۱۷۹۷ء میں ہوئی اور وفات ۱۸۶۹ء میں۔ غرض وہ اسی تذبذب کے ماحول میں زندگی بسر کرتا رہا اور چونکہ وہ حساس تھا اور اس کی ذہنی قوت کافی جان‌دار تھی ، اس خارجی ماحول نے اس کی داخلی زندگی کو بہت متاثر کیا ۔ غیر شعوری طور پر غالب کی شاعری میں بھی تضاد ، کشمکش ، ہیجان ، تصادم اور تشکیک پیدا ہوئی ۔ غالب سے پہلے یاس و حسرت ہی کا دور دورہ تھا ۔ اس عہد کا نمائندۂ خاص میر ہے ۔ غالب کے عہد میں امید و ناامیدی دونوں تھیں ۔ اس کا مظہر اتم خود غالب ہے۔ غالب کے بعد امید تازہ کے آثار نظر آئے اس کا پیغامبر اقبال ہے ۔

۱۸۵۷ء کی تحریک کی ناکامیابی کے بعد ملک کو اپنی حالت کا صحیح اندازہ ہوا ۔ انگریزوں کے ساتھ تاریخ و اقتصاد کی ارتقائی قوتیں تھیں۔ اس سیلاب کا روکنا گویا ناممکن تھا ۔ زندگی کی نئی موج یورپ سے نکل کر ایشیا کو منقلب کررہی تھی ــ شکست کے بعد پہلے تو داروگیر ہوئی اور پھر ایک سناٹا سا چھا گیا ۔ جب ذرا ہوش آیا تو حقیقت و واقعیت کی روشنی میں ملک نے اپنا جائزہ لیا ۔

اردو شاعری میں سب سے پہلے مثبتی میلان سرسید گروپ کے ایک فرد نے پیدا کیا ۔ یعنی حالی‡ نے ۔ اس مثبتی میلان کی ابتدا ایک جزی حقیقت بینی اور واقعیت پسندی سے ہوتی ہے ۔

غالب کے فن کے پس منظر سے واقف ہونے کے بعد آئیے ہم لوگ اس کا اور اس کے فن کا براہ راست جائزہ لیں۔

---

‡ اس مقالہ کی دوسری قسط انشاءاللہ «اردو شاعری کے مثبتی میلانات» ہوگی ۔ اختر اورینوی

لہذا نظیر کی رجائیت کے باوجود ہم دور ماقبل غالب کو منفیانہ عہد ہی کہیں گے ۔ خود غالب منفی و مثبت میلان کی کشمکش میں گرفتار ہے ۔ غالب کی روح تشکیک کی شکار ہے ۔

اب آئیے مثبت میلان کے پیدا کرنے والے اسباب کا جائزہ لیا جائے ۔

۱۷۳۸ع میں حملۂ نادر کے بعد ہندستان میں طوائف الملوکی چھائی ہوئی تھی ۔ راجپوتانہ میں راجپوتوں نے سر اٹھایا ، بھرتپور میں جاٹوں نے غدر مچایا ، نیپال میں گورکھے سر چڑھے ، پنجاب میں سکھوں نے فتنہ برپا کیا ، مہاراشٹر اور اس کے اطراف میں مرہٹوں نے قیامت اٹھائی ۔ حیدرآباد ، رھیلکھنڈ ، اودھ اور بنگال میں نوابوں نے اپنی ڈیڑھ اینٹ کی مسجدیں الگ الگ بنائیں ، مغل بادشاہ گوبر گنیش بنا ۔ لال قلعے میں گلدستہ طاق نسیاں ہوگیا ۔ یہ نوخیز ریاستیں ایک دوسرے سے برسر پیکار تھیں اور دو شاطران مغرب ان شطرنج کے مہروں کو چل کر بساط ہند پر اپنی بازی جیتنے کی فکر میں تھے ۔ انگلینڈ اور فرانس کی شاطرانہ آویزشیں اور ہندی ریاستوں کی خانہ جنگیاں ، تہذیب ، کلچر اور ادب و فن کے لیے سخت ناسازگار تھیں ۔ شعرا جو زیادہ تر طبقۂ وسطیٰ سے تعلق رکھتے تھے ، سخت بے چین اور ستم ہائے روزگار کے اسیر تھے ۔ اردو شاعری اس ماحول میں اور فارسی ادبی روایات کے ماتحت جیسی کچھ بن گئی آپ نے ملاحظہ فرمالیا ۔

۱۷۹۹ع میں انگریزوں نے ٹیپو سلطان کو شکست دی اور ۱۸۱۸ع میں مرہٹوں کی طاقت بالکل فنا ہوگئی ۔ اس کے بعد انگریز ہندستان پر حاوی ہوگئے ۔ ہندستان کے اکثر حصوں میں امن ہوگیا ۔ لیکن فضا بالکل ساکن نہ تھی ۔ ۱۸۴۹ع میں سکھا شاہی ختم ہوئی ، پنجاب پر بھی انگریزوں کا تسلط ہوگیا ۔ ۱۸۵۳ع میں جھانسی ، ناگپور ، برار اور ۱۸۵۶ع میں اودھ برطانیہ کی حکومت کے دائرہ میں داخل ہوئے ۔ انگریزوں کی عملداری میں مغربی تہذیب و تمدن اور ادب و فن کے اثرات ملک پر پڑنے لگے ۔ ۱۸۳۲ع میں فارسی دربار سے ہٹی اور مقامی زبانوں نے اس کی جگہ لی ۔ فورٹ ولیم کالج کھلا ۔ انگریزی ذریعۂ تعلیم بنی ۔ کالجوں کی دھوم مچی ۔ نہریں ،

ریلوے ، بجلی ، تار اور ڈاکخانے قایم ہوئے ۔ اخبارات نکلے اور کتابیں شایع ہونی شروع ہوئیں ۔ غرض زندگی نے ایک کروٹ بدلی اور نئے قدور اور نصب العینوں سے واقف ہونے لگی ۔ یہ زندگی کے مثبتی رجحانات تھے جنھوں نے رفتہ رفتہ اردو شاعری کو متاثر کیا ۔ ان مثبتی تبدیلیوں کے ساتھ ایک خلفشار بھی معاشرہ پر طاری تھا ۔ جدید و قدیم کی ذھنی ، نیم سیاسی ، ثقافتی اور سب سے بڑھ کر اقتصادی کشمکش ملک میں ہر جگہ پائی جاتی تھی ۔ پرانا نظام بکھر کر نیا نظام قایم ہورہا تھا ۔ پرانی جاگیرداری مٹ رھی تھی ۔ نئی زمینداریاں اور ریاستیں انگریزی " سرمایہ‌دارانہ آمریت" کے سایہ میں اور اسی رنگ میں رنگی ہوئی قایم ہورھی تھیں ۔ صنعتی سرمایہ‌داری کلکتہ ، بمبئی اور مدراس سے نکل کر ملک میں پھیل رھی تھی ۔ پرانے شریف و رئیس طبقے خصوصاً طبقۂ وسطی سے قریب والا طبقۂ اعلی اور طبقۂ وسطی دونوں بےچینی اور بے اطمینانی کے شکار ہورہے تھے ۔ امرائے کبار یا تو جنگ کرکے فنا ہوچکے تھے یا سلطنت برطانیہ کے فرزند ارجمند بن گئے تھے ۔ طبقۂ ادنی بھی زمانے کے بدلتے ہوئے رنگ سے نہ بچ سکا ۔ پرانے اقتصادی نظام کی شکست و ریخت کے بعد جب نیا نظام قایم ہونے لگا تو یہ طبقہ اپنے کو ان تبدیلیوں کے ساتھ جلد ہم آھنگ نہ کرسکا ، لہذا معاشی بد حالی کا شکار ہوا ۔ ملک میں قحط اور وبائیں پے بہ پے انھیں غیر متوازن حالات کے سبب نمودار ہوتی رھیں ۔ غرض دولت انگلشیہ کے ارجمند فرزندوں ، زمانہ ساز نو دولتوں اور ان کے متوسلین کے علاوہ ملک کے اکثر لوگ کم و بیش پریشانی ، تصادم و کشاکش اور ذھنی کوفت میں مبتلا تھے ۔ ایک طرف امن و امان کی نعمت تھی ، ترقی کے مواقع تھے ، طوائف‌الملوکی اور مرہٹہ گردی سے نجات ملی تھی ، زندگی انداز نو سے مسکرارھی تھی ۔ تعلیم و تعلّم عام ہورھا تھا اور دوسری جانب قدیم آسانیوں ، رعایتوں ، زندگی کے مزوں سے محرومی ، پرانے قدور اور نصب العینوں سے مہجوری اور بہتوں کے لئے ناسازگاریاں و ناکامیاں تھیں ۔ اس کشاکش کی ایک نمایاں جھلک ۱۸۵۷ع کی سعئ ناکام تھی ۔ ۱۸۵۷ع کی کوشش انقلاب چند در چند وجوہ کی بنا پر ایک انوکھی اور تحت‌السطح موجوں کا پتا دینے والی حرکت تھی ۔

کی ایک گہرے ذاتی نفسی تجربے کے بعد عکاسی کرتا ہے۔ فن فطرت و ماحول کی ایک تخلیق جدید ہوتا ہے۔ صناعت بلاشبہ فن‌کار کے مشاہدات و تجربات کی تصویر ہے لیکن اس تصویر میں صناع کے خون دل کا رنگ ہوتا ہے۔ آرٹ تنقید حیات ہے لہذا یہ صرف آواز بازگشت نہیں۔ یہ تنقید فن‌کار کی نفسی شخصیت کا اظہار کرتی ہے۔ بےروح مظاہر خارجی نفس کے اندر داخلی زندگی حاصل کرتے ہیں اور صناع کی مسیحا نفسی سے پھر خارج میں جلوہ‌گر ہوتے ہیں۔ صنعت و فن کی ایسی جلوہ‌گری میں صرف سرد حقیقت و صداقت کی رونمائی نہیں ہوتی بلکہ صداقت جان‌دار ہوکر برافگندہ نقاب نظر آتی ہے۔ یہ زندہ صداقت سرد و بےروح صداقتوں سے کہیں زیادہ حسین و خوبصورت ہوتی ہے۔ غرض صناعت میں صداقت و حسن و حیات کا امتزاج کامل ہوتا ہے۔ یہ اقانیم ثلاثہ فن‌کار کے دل میں ترکیب پاتے ہیں۔

«نگاہ کی عکس فروشی» کافی نہیں۔ «خیال کی آئینہ‌سازی» اگر مدد کو نہ آئے تو پھر نگار خانۂ فن کی تخلیق ناممکن ہوجائے۔ تجربات و مشاہدات خارجی صناع کے دل میں ایک طوفان اٹھاتے ہیں اور نفسی کیمیا کے اثر سے اس طوفان کا جز بن جاتے ہیں۔ یہ تلاطم اس سبب سے برپا ہوتا ہے کہ فن‌کار کا دل بےحد نازک اور حساس ہے۔ وہ ایک زندہ «برق پیما» ہے جسے مہیجات خارجی مرتعش کرتے ہیں:

ہجوم فکر سے دل مثل موج لرزے ہے

«صہبائے فکر» میں نگاہ کی عکس فروشی کا پرتو ہوتا ہے اور جب اس سے «آبگینۂ دل» میں «گداز» پیدا ہوجاتا ہے تو ظاہر ہے کہ مشاہدات و تجربات خارجی کوائف قلبی کے ساتھ مرکب ہوکر جزو دل بن جاتے ہیں۔ جب دل میں گداز پیدا ہوگیا تو پھر خارجی مظاہر داخلی زندگی ضرور حاصل کرلیں گے۔ اور اگر گداز پیدا نہ ہو تو پھر فن بےروح اور محض فطرت و ماحول کی نقالی ہوکر رہ جاتا ہے، «ایجاد» و اختراع و تخلیق نہیں بن پاتا۔ جس طرح تیزاب سونے کو گھلا کر خود بھی تیزاب نہیں رہتا بلکہ دونوں کے امتزاج سے ایک نیا مرکب پیدا ہوتا ہے اسی طرح گداز دل سے مشاہدات و تجربات اپنی فطری حالت میں نہیں رہتے بلکہ ایک جدید

انداز میں ترکیب پاکر حیات تازہ حاصل کرتے ہیں۔ یہی ایک فنکار کی خلاقی ہے اور یہی اس کی الوہیت۔ یہی وجہ ہے کہ فن میں فنکار کی نفسی شخصیت جھلکتی ہے۔ مگر فن کو فنکار کی محض نفسی یعنی داخلی تصویر نہیں ہونا چاہیے۔ صناعت نہ خارجی مظاہر و آثار کا فوٹو ہے اور نہ داخلی نفسی کوائف کی آئینہ‌دار۔ وہ دونوں کا ایک مرکب ہے۔ فن میں اگر نری خارجیت ہو تو ـــــ

کھیل لڑکوں کا ہوا دیدۂ بینا نہ ہوا

اور اگر نری داخلیت ہو تو پھر "عالم تمام حلقۂ دام خیال" محسوس ہونے لگتا ہے۔ اب یہ انداز خیال پر منحصر ہے کہ عالم ہست و بود کیسا نظر آتا ہے۔ غالب اس بےراہ روی سے بچ نہیں سکا۔ فنکار کی غیر جانب داری اور بلندی یہی ہے کہ وہ اپنی داخلی کیفیات کی رو میں بہہ نہ جائے۔ خارجیت میں اٹکے رہنا "سبکساری ساحل" ہے اور داخلیت میں ڈوب جانا "غرق دریا" ہوجانا ہے۔ صناع بحر حیات میں اپنے دل کے سفینہ کو "بیم موج و گرداب" سے گزارتا ہوا سلامتئ منزل کی طرف لے جاتا ہے۔ یہی معیار فن ہے اور بڑے فنکار اس پر پورے اترتے ہیں۔

غالب ایک فنکار کی طرح اپنے عہد اور ماحول سے متاثر ہوا تھا۔ وہ اپنے ماحول کی بےکیف ترجمانی نہیں کرتا۔ خارجی مہیجات نفسی تجربہ کی شکل اختیار کرتے ہیں اور اس کے بعد غالب کے فن میں منعکس ہوتے ہیں۔ اس انعکاس میں داخلی رنگ بہت زیادہ ہے اور یہی غالب کی کمزوری ہے۔

میں نے اس مقالے کی ابتدا میں نفسی شخصیت کا تجزیہ کرکے بتایا تھا کہ فنکار کی داخلی ہستی وراثت، روایات اور پہلے کے تجربات کے امتزاج سے بنتی ہے۔ داخلی یعنی نفسی شخصیت ہی خارجی مشاہدات و تجربات کو نفسی تجربے کی حیثیت دے کر ادراک کے سپرد کرتی ہے۔ فنکار کا ادراک و شعور اپنی قوت تمیز و انتخاب سے کام لےکر فن کے ذریعۂ اظہار (Medium) اور طرز ادا (Technique) کی مدد سے ان تجربوں کو منعکس کرتا ہے۔ "طرز ادا" ہی "واسطۂ اظہار" کو اس طرح برتتا ہے کہ "شاعرانہ صداقت" اور "شاعرانہ حسن" کے قانون کے اندر رہتے ہوئے حیات پر تنقید ہوجائے۔

غالب کی اپنی انفرادی زندگی بھی کشاکش میں گزری۔ وہ حیات کے نشیب و فراز کا ذاتی تجربہ رکھتا تھا۔ وہ خود کہتا ہے: "۱۵ دن پہلے تک دن کو روٹی رات کو شراب ملتی تھی۔ اب صرف روٹی ملے جاتی ہے، شراب نہیں۔ کپڑا ایام تنعم کا بنا ہوا ابھی ہے۔ اس کی کچھ فکر نہیں ہے۔ اس ناداری کے زمانہ میں جس قدر کپڑا اوڑھنا، بچھونا گھر میں تھا سب بیچ بیچ کر کھالیا..."۔

اس تُرک سلجوقی کی فطرت میں ایک طرف خودداری بلکہ اکڑ بھی تھی اور دوسری طرف شہ کا مصاحب بن کر اتراتا بھی تھا۔ ایک جانب انگریزوں سے ھاتھ تک ملانے میں عار اور دوسری طرف لاٹ صاحب بہادر کی خدمت میں قصیدے گزرانتا اور افسروں کی خوشامدیں بھی کرتا تھا۔ غالب اس عہد کی نمائندہ سیرت کا مالک تھا۔ ھاں غالب کی شخصیت میں جوش حیات، علوئے تخیل اور منفرد بننے کا جذبہ اوسط سے بہت زیادہ تھا اور اس کے کردار کی قماش میں مزاح و طنز کے چند چمکیلے دھاگے بہت ھی دلچسپ تھے۔

غالب نے تحریک ۱۸۵۷ع کو دیکھا اور اس سے نیز اس کے نتائج سے متاثر بھی ھوا۔ کہتا ھے: "۱۱ مئی ۱۸۵۷ع کو پھر دن چڑھے وہ فوجی باغی میرٹھ سے دلی آئے تھے یا خود قہر الٰہی کا پے در پے نزول ھوا تھا۔ بقدر خصوصیت دلی ممتاز ھے ورنہ سرتاسر قلمرو ھند میں فتنہ و بلا کا دروازہ باز ھے..."۔ پھر لکھتا ھے: "مسموع ھوا ھے کہ ایک محکمہ لاھور میں معاوضۂ نقصان رعایا کے واسطے تجویز ھوا ھے اور حکم یہ ھے کہ جو رعیت کا مال کالوں نے لوٹا ھے البتہ اس کا معاوضہ... سرکار سے ھوگا...... اور جو گوروں کے وقت کی غارت گری ھے وہ ہدر اور بحل ھے۔ اس کا معاوضہ نہ ھوگا۔

جو احکام دلی میں آئے ھیں وہ احکام قضا و قدر ھیں۔ ان کا مرافعہ کہیں نہیں۔ اب یوں سمجھ لو کہ نہ ھم کبھی کہیں کے رئیس تھے، نہ جاہ و حشم رکھتے تھے، نہ املاک رکھتے تھے، نہ پنشن رکھتے تھے، وغیرہ وغیرہ اور ——

بس کہ فعال ما یرید ھے آج ۔۔۔ ھر سلحشور انگلستان کا
گھر سے بازار میں نکلتے ھوئے ۔۔۔ زھرہ ھوتا ھے آب انسان کا

چوک جس کو کہیں وہ مقتل ہے — گھر بنا ہے نمونہ زنداں کا
شہر دہلی کا ذرہ ذرۂ خاک — تشنۂ خون ہے ہر مسلماں کا
گاہ جل کر کیا کیے شکوہ — سوزش داغ ہائے پنہاں کا
گاہ رو کر کہا کیے باہم — ماجرا دیدۂ ہائے گریاں کا

غالب اپنے سماجی ' سیاسی و اقتصادی ماحول سے متاثر ہوا تھا - لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ اس تاثر کا ردعمل نہایت ہی صاف اور واضح انداز میں ہوا اور نہ اس کا یہ مطلب ہے کہ غالب نے اپنے فن کو اس ردعمل کا ایک خاص ذریعۂ اظہار بنایا - جناب ڈاکٹر سیدمحمود صاحب نے غالب کے اشعار کی سیاسی تعبیریں کی ہیں ' میرے خیال میں یہ نقد غالب کا صحیح طریقہ نہیں -

غالب سب سے پہلے ایک غزل‌گو شاعر ہے - وہ کاروبار حسن و عشق کا رازداں ہے اور اسی نوع کے واردات کا نغمہ‌سنج - ہاں یہ ضرور ہے کہ اس نے محسوس کرلیا تھا کہ:

بہ قدر شوق نہیں ظرف تنگنائے غزل
کچھ اور چاہیے وسعت میرے بیاں کے لیے

اور اس نے غزل کے کوزے میں مضامین کے دریا بند کرنے کی کافی کوشش بھی کی - غالب کے فن میں واردات محبت کے علاوہ دوسرے تجربات زندگی کی بھی جھلک ہے - مگر یہ جلوہ افروزی کس طرح ہوتی ہے اس کی وضاحت لازم ہے - پھر یہ بھی ہے کہ غالب کے بہت سے اشعار محض رسمی اور پر تصنع ہیں - یہ حیات کی آئینہ‌داری نہیں کرتے - غالب کہتا ہے :-

فریب صنعت ایجاد کا تماشا دیکھ
نگاہ عکس فروش و خیال آئینہ ساز
ہجوم فکر سے دل مثل موج لرزے ہے
کہ شیشہ نازک و صہبائے آبگینہ گداز

فن‌کار محض گنبد کی صدا نہیں - وہ اپنے گرد و پیش کا صرف ایک غیر جانب‌دار ترجمان نہیں - وہ ماحول اور فطرت کی فقط نقالی نہیں کرتا بلکہ وہ مظاہر و مشہود

غالب کے فن میں بھی اس کے ماحول کی پیش کش صداقت و حسن و حیات کے مثلث کے اندر ہوتی ہے۔ لیکن غالب کے بہت سے ایسے تجربات ہیں جو نفس کی گہرائیوں میں نہیں اترسکے اور اپنی سطحیت کے عالم ہی میں لباس شعر میں رونما ہوگئے۔ اکثر ان سطحی اور رسمی خیالات کو آرائش ظاہری کے رنگین و مرصع لباس کے اندر پر وقار اور اہم بنانے کی سعیٔ ناکام کی گئی ہے۔ فی الحال ایسے اشعار سے قطع نظر ہمیں غالب کے اصلی واردات کا جائزہ لینا ہے۔

قبل ہم نے دیکھا کہ غالب کا اجتماعی اور ذاتی ماحول ایک عالم تذبذب و کشاکش ہے۔ اسی ماحول کا عکس غالب کی نفسی شخصیت پر پڑتا ہے اور اس شخصیت سے اثر پذیر ہوکر اس کے فن میں دوبارہ منعکس ہوتا ہے۔ غالب کی نفسی شخصیت کی تشکیل و تعمیر بھی اصولاً قومی، عمرانی، ثقافتی اور ادبی وراثت و روایات اور اس کے پہلے کے ذاتی تجربات و مشاہدات کے امتزاج سے ہوئی۔ اسی وجہ سے ہم نے غالب کے فن کی تفہیم کی خاطر اس کی قومی، عمرانی، ثقافتی و ادبی وراثت روایات کا جائزہ لیا، نیز ہم نے اس کے ذاتی اور اجتماعی ماحول پر بھی نظر کی۔ غالب کے پہلے منفیانہ رجحانات کی بہتات ہے اور غالب کے عہد میں منفی و مثبت کی ایک کشمکش کا جو پوری طور پر واضح نہیں ہوئی، پائی جاتی ہے۔

غالب کے فن میں ہم اسی تذبذب و کشاکش کو منعکس پاتے ہیں۔ یہاں منفی میلان کے ساتھ مثبت میلان بھی پایا جاتا ہے۔ مثبتی میلانات کی جھلک صرف غالب کے ماحول میں ہی نہیں پائی جاتی بلکہ اس کی عمرانی و ادبی روایات کی فضائے بعید میں بھی رجائیت اقدام اور نشاط عمل کے جلوے پائے جاتے ہیں۔ ہم نے غالب کی اردو روایات شاعری پر ایک سرسری نظر ڈالی ہے جس میں یاس و قنوط کی کارفرمائی ہے۔ مگر غالب فارسی شاعری سے بھی بہت زیادہ متاثر ہوا تھا اور سچ تو یہ ہے کہ اس کی شخصیت کی تعمیر میں فارسیت ہی کا زیادہ اثر ہے۔ غالب کے طرز ادا سے بھی اس کی شہادت ملتی ہے۔ وہ فارسی کا بھی بہت بڑا شاعر ہے۔ فارسی شاعری کی روایات میں بھی قنوطیت کے ساتھ رجائیت پائی جاتی ہے۔ مگر بدقسمتی سے اردو شاعری فارسی

شاعری کے منفیانہ رجحانات سے ھی اثر پذیر ھوئی مگر خود غالب نے فارسی شاعری کے مثبتی اور منفیانہ میلانات دونوں سے اثر قبول کیا ھے ۔ ملاحظہ ھو :

بیا کہ قاعدۂ آسماں بگردانیم قضا بگردش رطل گراں بگردانیم
بجنگ باج ستانان شاخسارے را تہی سبد ز در گلستاں بگردانیم
بصلح بال فشانان صبحگاھی را ز شاخسار سوئے آشیاں بگردانیم
ز حیدریم من و تو ز ما عجب نبود گر آفتاب سوئے خاوراں بگردانیم

فارسی شاعری کے رجائی و مثبتی عناصر پر اس مقالہ میں سرسری نظر کا بھی موقعہ نہیں ۔ اتنا لکھ دینا کافی ھے کہ ایرانی قومیت کے دور احیا کی شاعری میں مثبتی عناصر پائے جاتے ھیں ۔ جس ادب میں سعدی، فردوسی اور رومی کا سرمایہ ھو اسے اس کے دور انحطاط کی شاعری کے ھوتے ھوئے صرف قنوطی ادب نہیں کہہ سکتے ۔

غالب کی شخصیت کی تعمیر میں فارسی شاعری کے مثبتی و رجائی عنصر نے بھی کچھ حصہ لیا تھا ۔ اس کے ادبی روایت کے علاوہ غالب کی عمرانی روایت بھی اپنے منبع و مصدر میں رجائیت اور جوش عمل سے بھری ھوئی ھے ۔ غالب ماوراًالنہر کا ترک سلجوقی تھا ۔ اسے اپنے "پیشۂ آبا" پر فخر تھا ۔ سلجوقیوں کی تعمیری روایات سے ایک عالم واقف ھے ۔ وہ ایک پرجوش و آزاد قوم کا فرد تھا ۔ زمانہ کی نامساعدت نے اس کے دادا کو ھندستان پہنچادیا ۔ جہاں انحطاط و زوال کی گھٹائیں خیمہ‌زن تھیں ۔

غرض غالب کی شخصیت اور شاعری کے پس منظر میں بھی یاس و قنوط، فرار و گریز کے ساتھ رجائیت و تفاول، اقدام و عمل پائے جاتے ھیں ۔ اور یہی دو متضاد میلانات اس کے متذبذب ماحول میں زمانہ کی ھم آھنگی کے سبب اس کے فن کے ذریعہ چھرہ نمائی کرتے ھیں ۔ دبے ھوئے میلانات کا ابھر آنا حالات کی سازگاری پر منحصر ھے ۔

غالب سے پہلے کی اردو شاعری کو پیش نظر رکھتے ھوئے غالب کا فن بدیع‌المثال معلوم ھوتا ھے ۔ واقعی اردو شاعری کے ارتقا میں غالب کا فن "بداعت" (Mutation) کی ایک مثال ھے اور اس بداعت نے آئندہ آنے والے انقلابی میلانات کو کافی متاثر کیا ھے ۔

جس طرح علم‌الحیات† نے حیاتیاتی میدان میں «بداعت» کے اسباب و علل کو منظر عام پر لارکھا ہے۔ اسی طرح عمرانی و ادبی «بداعت» کے اسباب و وجوہ کو منکشف کیا جاسکتا ہے۔ انجلز (Engels) نے قانون «بداعت» کو عمرانیات میں بھی برت کر دکھایا ہے۔ میں نے اسے غالب کی ادبی بداعت کو واضح کرنے کے لیے استعمال کیا ہے۔ «بداعت» ایک عام قانون حیات ہے۔ آہستہ خرام ارتقا کی زنجیر میں کہیں کہیں «بداعت» کی انوکھی کڑیاں بھی نظر آتی ہیں۔ اردو شاعری کی زنجیر میں غالب کا فن اسی قسم کی ایک انوکھی کڑی ہے۔

میرے ایک بزرگ مئی کے معاصر (پٹنہ) میں رقم طراز ہیں کہ—« غالب میں جو انقلابیت ہے وہ صرف اسی قدر ہے کہ اپنے اور زمانے کے حالات سے ان میں ایک قسم کی بےچینی اور بےاطمینانی پائی جاتی ہے۔ اور زمانہ جو رنگ بدل رہا اور طبقہ خاص کو جس کے وہ خود ایک ممتاز رکن ہیں ان تمام آسانیوں، رعایتوں اور زندگی کے مزوں سے جو ان کے لیے مخصوص تھے محروم کر رہا ہے۔ یہ ان کے لیے سخت تکلیف‌دہ اور سوہان روح ہے۔ لیکن بجائے اس کے کہ ان حالات میں ان کے اندر انقلاب پیدا کرنے کا جذبہ ہو وہ صرف اس دنیا سے بھاگ کر کسی امن و سکون کی جگہ پناہ لینا چاہتے ہیں:

رہیے اب ایسی جگہ چل کر جہاں کوئی نہ ہو
ہم‌سخن کوئی نہ ہو اور ہم‌زباں کوئی نہ ہو

یہ بالکل صحیح ہے کہ غالب کے اندر بےچینی اور بےاطمینانی پائی جاتی ہے اور یہ بھی درست کہ اس میں زمانہ ستیزی اور عملی انقلابیت کی روح نہیں پائی جاتی۔ لیکن اس کے اندر حالات کو بدلنے اور «قاعدۂ آسمان» کو منقلب کردینے کی خواہش پائی جاتی ہے۔ یہ نصف صداقت ہے کہ غالب کے اندر صرف فرار و گریز کا جذبہ موج زن ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ وہ دُبدھے میں مبتلا ہے۔ ہر چند کہ اس کے اندر

---

† میں نے (Mutation) کا ترجمہ «بداعت» کیا ہے۔ اس قانون کے تفصیلی علم کے لیے ملاحظہ ہو قانون منڈل (Mendel's Law) آپ بائلوجی کی کسی اچھی کتاب سے استفادہ فرماسکتے ہیں۔ اختر

پیکار و جنگ کا جوش واضح نہیں ہوا ۔ پھر بھی وہ اسی دنیا اور اسی سماج میں رہ کر تمنائے رنگ و بو کو کامیاب بنانا چاھتا ھے ۔ مجھے تو ایسا محسوس ھوتا ھے کہ غالب مقابلے کے جوش کو دبائے ھوئے ھے :

ھے کچھ ایسی ھی بات جو چپ ھوں ورنہ کیا بات کر نہیں آتی

اس ساری غزل میں ایک نفسی دباؤ اور اضطراب خاموش کا اظہار ھے ۔ غالب، میر کی طرح کبھی جل بجھ کر راکھ نہیں ھوا ۔ جس غزل کا مطلع ھے :

دل نادان تجھے ھوا کیا ھے آخر اس درد کی دوا کیا ھے

اس میں ایک جاگا ھوا اور بیقرار جذبۂ جستجو و استفہام پایا جاتا ھے ۔ یہ دلیل زندگی ھے ۔ غالب کے ذھن و ادراک، تخیل و جذبہ، حواس و احساس سے پسپائی آشکار نہیں ھوتی وہ زندگی کو چھونا، دیکھنا، برتنا اور سمجھنا چاھتا ھے :

شکن زلف عنبریں کیوں ھے؟ نگۂ چشم سرمہ سا کیا ھے؟

اگر ایک طرف غالب کہتا ھے کہ :

منحصر مرنے پہ ھو جس کی امید ناامیدی اس کی دیکھا چاھیے

تو کبھی وہ یہ ارادہ بھی رکھتا ھے کہ :

بجنگ باج ستانان شاخسارے را تہی سبد ز در گلستاں بگردانیم

حقیقت یہ ھے کہ غالب امید و ناامیدی کے درمیان کشمکش میں گرفتار ھے ۔ غالب کے اس مثبتی رجحان کو علامہ اقبال نے بھی محسوس کیا تھا ۔ غالب فلک مشتری† پر یہی نغمہ گاتا ھے ۔ مگر اس میں کوئی کلام نہیں کہ غالب میں منفیانہ رنگ مثبتی رنگ سے زیادہ نمایاں نظر آتا ھے اور دونوں کا اتار چڑھاؤ غیر منقطع ھے :

شکوہ و شکر کو ثمر بیم و امید کا سمجھ
خانۂ آگہی خراب دل نہ سمجھ بلا سمجھ

---

† ملاحظہ ھو جاوید نامہ از علامہ اقبال ۔ فلک مشتری صفحۂ ۱۳۶ ۔

آئیے ذرا غالب کی تمناؤں کے خاکستر کو کریدیں ۔ شاید وہاں بھی ہمیں کچھ تپتی ہوئی چنگاریاں مل جائیں :

رہئے اب ایسی جگہ چل کر جہاں کوئی نہ ہو
ہم‌سخن کوئی نہ ہو اور ہم‌زباں کوئی نہ ہو
بے در و دیوار سا اک گھر بنایا چاہیے
کوئی ہمسایہ نہ ہو اور پاسباں کوئی نہ ہو
پڑیے گر بیمار تو کوئی نہ ہو تیمار دار
اور اگر مرجائیے تو نوحہ خواں کوئی نہ ہو

شاعر اپنی « محرومیٔ قسمت » سے افسردہ ہوکر ایسی دنیا بسانی چاہتا ہے جہاں کم از کم « مردم گزیدگی » سے اسے نجات حاصل ہوجائے ۔ مگر اس دل برداشتگی کے اندر بھی محبت کرنے والے لوگوں کے درمیان رہنے کی آرزو کروٹیں لے رہی ہے ۔ تیسرے شعر سے یہ صاف ظاہر ہوتا ہے کہ شاعر اپنی تنہائی اور بےکسی کو پیش کرکے سماج کے ہم‌دردانہ جذبات کو اکسانا چاہتا ہے ۔ اسے تیمارداری کی ضرورت کا احساس ہے اور وہ یہ بھی چاہتا ہے کہ جب وہ مرجائے تو اس پر لوگ آنسو بہائیں ۔ وہ ہمسایہ اور پاسبان کا بھی آرزومند ہے اور ہم‌سخن و ہم‌زبان کا بھی ۔ اس قطعہ میں نفرت و غصہ یا سخت بیزاری کا جذبہ نام کو بھی نہیں ۔ صحیح معنوں میں غالب اس معاشرہ سے بھاگنا چاہتا ہی نہیں ۔ وہ دنیا اور سماج میں ابھی دل‌کشی پاتا ہے ۔ وہ صرف مہجوری اور بے اعتنائی سے دلگیر و دردمند ہے ۔ « کاو کاو سخت جانی ہائے تنہائی نہ پوچھ ! » ع :

بے در و دیوار سا اک گھر بنایا چاہیے

اس مصرع کو دوبارہ پڑھنے سے یہ احساس ہوتا ہے کہ غالب تیاگ اور خانہ ویرانی کا قائل نہیں ۔ « بے در و دیوار » کے منفیانہ پہلو کے ساتھ « گھر بنایا چاہیے » کا مثبتی پہلو زیادہ نمایاں معلوم ہوتا ہے ۔ اس سارے قطع کا طرز بیان ایسا ہے جس

سے فرار اور استقرار دونوں ظاہر ہوتا ہے۔ غالب کی اصل کیفیت اس کے اس مصرع سے معلوم ہوتی ہے:

وہ جو رکھتے تھے ہم اک حسرت تعمیر سو ہے

شاعر کی «حسرت تعمیر» کبھی پوری نہ ہوئی:

جاتا ہوں داغ حسرت ہستی لیے ہوئے ہوں شمع کشتہ در خور محفل نہیں رہا

مگر اس کی شمع آرزو بجھ بجھ کر جلتی رہی:

نفس نہ انجمن آرزو سے باہر کھینچ اگر شراب نہیں، انتظار ساغر کھینچ

ایک طرف یہ حال ہے:-

نہ گل نغمہ ہوں نہ پردۂ ساز میں ہوں اپنی شکست کی آواز

سرگشتگی میں عالم ہستی سے یاس ہے تسکیں کو دے نوید کہ مرنے کی آس ہے

قید حیات و بند غم اصل میں دونوں ایک ہیں
موت سے پہلے آدمی غم سے نجات پائے کیوں

غم ہستی کا اسد کس سے ہو جز مرگ علاج
شمع ہر رنگ میں جلتی ہے سحر ہونے تک

اور — ہوگئیں غالب بلائیں سب تمام ایک مرگ ناگہانی اور ہے

دوسرا رخ ملاحظہ ہو:-

اہل بینش کو ہے طوفان حوادث مکتب لطمۂ موج کم از سیلیء استاد نہیں

جلوہ زار آتش دوزخ ہمارا دل سہی فتنۂ شور قیامت کس کی آب و گل میں ہے

رگوں میں دوڑتے پھرنے کے ہم نہیں قائل جب آنکھ ہی سے نہ ٹپکا تو پھر لہو کیا ہے

کیا فرض ہے کہ سب کو ملے ایک سا جواب آؤ نہ ہم بھی سیر کریں کوہ طور کی

نالہ سرمایۂ یک عالم و عالم کف خاک آسماں بیضۂ قمری نظر آتا ہے مجھے

نہیں بہار کو فرصت نہ ہو بہار تو ہے طراوت چمن و خوبیء ہوا کہیے

ان دو متضاد کیفیات کے درمیان توازن یا جدلیاتی ارتقا (Dialectic Evolution) نہیں پایا جاتا ۔ کبھی تضاد ترقی کی طرف لے جاتا ہے اور کبھی شوریدگی اور پریشانی کی طرف ۔ اول الذکر حالت اقبال میں پائی جاتی ہے اور ثانی الذکر غالب میں ۔ ع :

ہے دل شوریدۂ غالب طلسم پیچ و تاب

اس تصادم و کشاکش کا نتیجہ یہ ہے کہ غالب زندگی ہی کو کبھی قید و مصیبت سمجھنے لگتا ہے اور کبھی یہ کہ :

« بازیچۂ اطفال ہے دنیا مرے آگے »

اور حقیقت یہ ہے کہ حیات نہ باطل ہے اور نہ محض لعب و لہو ۔ غالب کی «خودی» میں بھی اسی سبب سے ایک بھڑکے ہوئے جانور کی سی وحشت اور ابہام پایا جاتا ہے ۔ اقبال کی خودی واضح اور متمدن ہے ۔ غالب کی خودی مبہم اور وحشیانہ ہے ۔ اقبال اسے «خودی کی نامسلمانی» کہتا ہے ' ملاحظہ ہو :

بندگی میں بھی وہ آزاد و خود بیں ہیں کہ ہم
الٹے پھر آئے در کعبہ اگر وا نہ ہوا

اک کھیل ہے اورنگ سلیماں مرے نزدیک اک بات ہے اعجاز مسیحا مرے آگے

جز نام نہیں صورت عالم مجھے منظور جز وہم نہیں ہستیٔ اشیا مرے آگے

تیسرے شعر میں منفیانہ کیفیت شروع ہوگئی ہے ۔ خودی جب بہک جائے تو خود بھی فنا ہوجاتی ہے ۔ حال یہ ہوجاتا ہے :

ہاں کھائیو مت فریب ہستی ہر چند کہیں کہ « ہے » ۔ نہیں ہے

میر کہتا ہے :

مشہور ہیں عالم میں مگر ہوں بھی کہیں ہم
القصہ نہ در پے ہو ہمارے کہ نہیں ہم

میر داخلی اور ذاتی کیفیت کو پیش کرتا ہے اور غالب اپنے تجربے میں سارے عالم کو شریک کرلینا چاہتا ہے - بہرحال تجربہ ایک ہی ہے - نفیء خودی - خودی کا ابہام ملاحظہ ہو :

ہنگامۂ زبونیء ہمت ہے انفعال
حاصل نہ کیجے دہر سے عبرت ہی کیوں نہ ہو

غالب کی زندگی ہوش اور بے ہوشی کے دو راہے پر ہے :

دیتے ہیں جنت حیات دہر کے بدلے نشہ بہ اندازۂ خمار نہیں ہے

خمار ایک درمیانی حالت ہے -

اصل یہ ہے کہ غالب ایک رومانی (Romantic) شاعر ہے - وہ اپنے ماحول سے مطمئن نہیں اور اسے بدلنا چاہتا ہے مگر بدل نہیں پاتا لہذا کبھی تو اس ماحول سے تنگ آ کر اسے چھوڑ جانا چاہتا ہے اور کبھی وہیں ٹھہر کر انتظار کرتا ہے - کبھی مقابلہ کی رگ بھی پھڑکتی ہے مگر دعوت عمل کا جوش نہیں پیدا ہوتا - یہ چیز غالب کے بعد اردو شاعری میں پیدا ہوئی - اس کے پہلے یاس و حسرت یا فریب کے سوا کچھ نہ تھا - مگر غالب کی تمناؤں میں جان ہے اور اس کے حوصلے بہت بلند ہیں - وہ یہ جانتا ہے کہ : « فتنۂ شور قیامت کس کی آب و گل میں ہے » اور اسی سبب سے وہ یہ خواہش رکھتا ہے کہ :

منظر اک بلندی پر اور ہم بناسکتے عرش سے ادھر ہوتا کاش کے مکاں اپنا

اور کہتا ہے :

مئے عشرت کی خواہش ساقئ گردوں سے کیا کیجے
لیے بیٹھا ہے اک دوچار جام واژگوں وہ بھی

---

ہے کہاں تمنا کا دوسرا قدم یا رب ؟
ہم نے دشت امکاں کو ایک نقش پا پایا

دونوں جہان دے کے وہ سمجھے یہ خوش رہا
یاں آپڑی یہ شرم کے تکرار کیا کریں

غالب نے اپنے ہاتھ سے ایک اپنی تصویر کھینچی ہے ۔ دیکھیے :-

پیدا نہیں ہے اصل تگ و تاز جستجو مانند موج آب زباں بریدہ ہوں
میں چشم وا کشادہ و گلشن نظر فریب، لیکن عبث کہ شبنم خورشید دیدہ ہوں
ہوں گرمئ نشاط تصور سے نغمہ سنج، میں عندلیب گلشن نا آفریدہ ہوں

غالب کی آنکھ کھلی ہوئی ہے ۔ اس کی آرزوئیں بیدار ہیں اور گلشن دعوت تماشا دے رہا ہے ۔ وہ آغوش چمن میں ہے مگر دم بھر کا مہمان ۔ شبنم کے قطروں کی طرح ۔ لیکن وہ ہستیء ناپائدار کے باوجود تگ و تاز جستجو سے باز نہیں آیا ۔ وہ بے قرار ہے تو اس لیے کہ اس تگ و تاز کی حقیقت کا پتہ نہیں چلتا ۔ تاہم وہ ناامید نہیں ۔ وہ اپنی تخیل کی کارفرمائی سے ایک اچھوتی دنیا بساتا ہے اور اسی کی بہار کے تصور سے سرشار ہوکر نغمہ پیرا ہوتا ہے ۔

اسی تصور میں کچھ اور رنگ بھی جھلکتے ہیں مگر کسی میں فرار و گریز کی زردی نہیں ۔ صرف تمنا اور یاس کی کشمکش نظر آتی ہے ۔ کبھی اک دردمندانہ بیزاری اور کبھی اپنی کمزوری کا احساس پایا جاتا ہے ۔

میں بہت قبل عرض کرچکا ہوں کہ غالب کی غزل گوئی کی بنیاد اصلی واردات حسن و عشق ہی ہے ۔ لیکن وہ نہ تو شیش محل میں بیٹھ کر عشق کرتا ہے اور نہ دنیا سے الگ تھلگ ہوکر ایک ماتم خانۂ محبت تعمیر کرتا ہے ۔ وہ اپنی محبت کو ایک سماجی ماحول عطا کرتا ہے ۔ غالب محبت کرتے وقت دنیا کی طرف سے آنکھیں موند نہیں لیتا ۔ اس کی غزلوں کی « فضا » میں صرف فراق و وصال ، رقیب و درباں ، چارہ‌گر و ندیم ، محبوب و خلوت‌ناز ہی نہیں بلکہ زندگی کے اور بھی مظاہر ہیں ۔ اس کے تغزل کی مثال ایک نگینہ کی سی ہے جو زندگی کی انگوٹھی میں جڑا ہوا ہے ۔ غالب کے تجربات حسن و عشق اس کے دوسرے تجربات کو متاثر کرتے ہیں اور خود بھی ان کا اثر قبول کرتے ہیں ۔ غرض غالب کے مشاہدات حسن اور واردات عشق ایک « ارضیہ » (Setting) کے اندر پائے جاتے ہیں ۔ غالب کے عام تجربات حیات کی نوعیت کو جان لینے کے بعد اس کے تجربات حسن و عشق کی کیفیت کو بھی سمجھا

جاسکتا ہے - جس طرح اس کے عام تجربات زندگی میں مثبت و منفی عناصر پائے جاتے ہیں اسی طرح اس کے اس خاص تجربے میں بھی متضاد و متصادم میلانات ملتے ہیں - غالب کے رسمی اشعار کو علیحدہ کرکے اگر دیکھا جائے تو اس کے تغزل میں یاس و نشاط دونوں پائے جاتے ہیں - میرا مطالعہ یہ ہے کہ غالب کے یاس انگیز و نشاط آفریں تجربات عشق نے اس کے دوسرے تجربات حیات کو اپنے رنگ میں اتنا نہیں رنگا جتنا خود ان تجربات نے اس کی محبت کی دنیا پر اپنا رنگ چڑھایا ہے - یعنی زیادہ اہم بات یہ ہے کہ چونکہ غالب کے عام تجربات حیات یاس و امید کا ایک آمیختہ تھے اس کے تجربات محبت بھی اسی سانچے میں ڈھل گئے - مومن کی محبت اس کی زندگی پر چھائی ہوئی تھی اور یہی سب کچھ تھی - مگر غالب کی محبت اس کی حیات کا ایک جزو ہے خواہ کسی قدر ہی اہم کیوں نہ ہو :

گو میں رہا رہین ستم‌ہائے روزگار لیکن ترے خیال سے غافل نہیں رہا

اور کبھی یہ بھی کہ :

فکر دنیا میں سر کھپاتا ہوں میں کہاں اور یہ وبال کہاں؟

آئیے ذرا غالب کے تجربات حسن و عشق کی کشاکش و تذبذب دیکھیں :

« مدت ہوئی ہے یار کو مہماں کیے ہوئے » والی غزل میں ایک خاص جوش حیات پایا جاتا ہے - اس غزل میں عشق نہ ایک پیشہ کے رنگ میں پیش ہوا ہے ' نہ ایک مرض کی شکل میں - یہاں عشق ایک مطالبۂ زندگی ہے اور حسن مرئی و محسوس :

دوڑے ہے پھر ہر ایک گل و لالہ پر خیال صد گلستاں نگاہ کا ساماں کیے ہوئے

چاہے ہے پھر کسی کو مقابل میں آرزو سرمے سے تیز دشنۂ مژگاں کیے ہوئے

ہر چند کہ یہاں غالب کے تجربے میں رفعت نہیں تاہم یہ ذہنی علالت سے محفوظ ہے -

غالب کی واردات محبت میں صرف پسپائی نہیں پائی جاتی - نشاط محبت کے ساتھ ناامیدیاں بھی ہیں مگر عزم و ارادہ اور مصائب کے مقابلہ کی روح بالکل مٹتی نظر نہیں آتی - ہاں غالب اکثر کاروبار حسن و عشق کو ہی غم روزگار سے پناہ حاصل کرنے کی ایک سبیل بناتا ہے - لیکن زمانہ اسے کبھی اس قابل بھی نہیں رہنے دیتا:

بے عشق عمر کٹ نہیں سکتی ہے اور یہاں
طاقت بقدر لذت آزار بھی نہیں

غالب کا اصل مقام محبت میں یہ ہے - وہی تذبذب :

آج ہم اپنی پریشانیٔ خاطر ان سے
کہنے جاتے تو ہیں پر دیکھیے کیا کہتے ہیں

اور :

بس ہجوم ناامیدی خاک میں مل جائے گی
یہ جو اک لذت ہماری سعئ بے حاصل میں ہے

میں نامراد دل کی تسلی کو کیا کروں مانا کہ تیرے رخ سے نگہ کامیاب ہے

غالب کی نامرادیاں اور ناامیدیاں ملاحظہ ہوں :

عرض نیاز عشق کے قابل نہیں رہا
جس دل پہ ناز تھا ' مجھے وہ دل نہیں رہا
جاتا ہوں داغ حسرت ہستی لیے ہوئے
ہوں شمع کشتہ در خور محفل نہیں رہا

آہ کو چاہیے اک عمر اثر ہونے تک
کون جیتا ہے تری زلف کے سر ہونے تک
عاشقی صبر طلب اور تمنا بیتاب
دل کا کیا رنگ کروں خون جگر ہونے تک
میں نے مانا کہ تغافل نہ کروگے لیکن
خاک ہوجائیں گے ہم تم کو خبر ہونے تک

---

خزاں کیا ؟ فصل گل کہتے ہیں کس کو ؟ کوئی موسم ہو
وہی ہم ہیں - قفس ہے - اور ماتم بال و پر کا ہے
وفائے دلبراں ہے اتفاقی ' ورنہ اے ہمدم !
اثر فریاد دل ہائے حزیں کا کس نے دیکھا ہے

آئیے اب ذرا غالب کی رجائیت ملاحظہ فرمائیے :-

وہ نیشتر سہی ، پر دل میں جب اتر جائے نگاہ ناز کو پھر کیوں نہ آشنا کہئے
نہیں ذریعۂ راحت ، جراحت پیکاں وہ زخم تیغ ہے جس کو کہ دل کشا کہئے
نہیں نگار کو الفت نہ ہو ، نگار تو ہے روانیٔ روش و مستیٔ ادا کہئے
نہیں بہار کو فرصت نہ ہو ، بہار تو ہے طراوت چمن و خوبیٔ ہوا کہئے

نالہ جز حسن طلب اے ستم ایجاد نہیں ہے تقاضائے جفا ، شکوۂ بیداد نہیں

جہاں تیرا نقش قدم دیکھتے ہیں خیاباں خیاباں ارم دیکھتے ہیں

عشق تاثیر سے نومید نہیں جاں سپاری شجر بید نہیں

غالب کے فن میں مزاح لطیف ، بذلہ سنجی ، شوخی و ظرافت ، طنز و مضحکہ بھی قابل مطالعہ عناصر ہیں - یہ چیزیں بھی اس کی خاص نفسی کیفیت کی آئینہ دار ہیں - مزاح ، ظرافت و طنز مختلف کیفیات نفسی کے اثر سے پیدا ہوتے ہیں - کبھی ان میں یاس و قنوط اور سوز و درد پایا جاتا ہے - کبھی نشاط و خوش دلی ، امنگ اور رجائیت جلوہ گر ہوتی ہے - کبھی تلخی کا اثر پایا جاتا ہے ، گاہ خوش گوار اصلاحی تنقید جھلکتی ہے اور گہ تشکیک و تذبذب -

غالب کے مزاح میں یاس و درد کے ساتھ زندہ دلی اور نشاط کی کارفرمائی بھی ہے - اس کے یہاں طنز بھی ہے مگر تلخی نہیں - اس کی ظرافت میں خوش گوار اثباتی تنقید بھی ملتی ہے اور کچھ تشکیک اور تذبذب کی رونمائی بھی ہے -

میر کی مثنویوں [برسات میں گھر کی حالت اور شہر آشوب] میں مزاح کے ساتھ درد و سوز (Pathos) اور یاس و قنوط کی دل گیری ہے - ہنسی ہے مگر گریہ آلود - غالب کے یہاں بھی اس نوع کا مزاح لطیف پایا جاتا ہے - ملاحظہ ہو :-

اگا ہے ، گھر میں ہر سو سبزہ ، ویرانی تماشا کر
مدار اب کھودنے پر گھاس کے ہے میرے درباں کا

در پہ رہنے کو کہا اور کہہ کے کیسا پھر گیا
جتنے عرصے میں مرا لپٹا ہوا بستر کھلا

نقصاں نہیں، جنوں میں بلا سے ہو گھر خراب
سو گز زمیں کے بدلے بیاباں گراں نہیں

قیامت ہے کہ ہووے مدعی کا ہم‌سفر غالب
وہ کافر - جو خدا کو بھی نہ سونپا جائے ہے مجھ سے

اس قسم کے خندۂ دردناک اور المیہ سے بہت قربت ہے - مندرجۂ ذیل دو اشعار سے مزاحیہ موقع بھی ظاہر ہوتا ہے اور الم انگیزی بھی ٹپکتی ہے:

گو ہاتھ میں جنبش نہیں آنکھوں میں تو دم ہے
رہنے دو ابھی ساغر و مینا مرے آگے

اور: رو میں ہے رخش عمر - کہاں دیکھیے تھمے
نے ہاتھ باگ پر ہے نہ پا ہے رکاب میں

دوسرے شعر میں "جون گلپن" (Jhon Gilpin) کا سا نقشہ ہے مگر پر الم -

غالب کی ظرافت اور طنز بھی لطیف ہوتے ہیں - اس میں سودا کی سی تلخی نہیں پائی جاتی - اگر غالب ہجو بھی کرتا ہے تو نہایت ملیح - اس کی بذلہ سنجی میں وحشت نہیں پائی جاتی:

پوچھ مت، رسوائی انداز استغنائے حسن دست مرہون حنا، رخسار رہن غازہ تھا

ترے وعدے پر جئے ہم تو یہ جان جھوٹ جانا
کہ خوشی سے مر نہ جاتے اگر اعتبار ہوتا

پکڑے جاتے ہیں فرشتوں کے لکھے پر ناحق آدمی کوئی ہمارا دم تحریر بھی تھا

گرنی تھی ہم پہ برق تجلّی نہ طور پر دیتے ہیں بادہ ظرف قدح خوار دیکھ کر

اس طعنہ میں کتنا اثباتی رنگ جھلکتا ہے:

آتا ہے داغ حسرت دل کا شمار یاد
مجھ سے مرے گناہ کا حساب اے خدا نہ مانگ

ناکردہ گناہوں کی بھی حسرت کی ملے داد یا رب اگر ان کردہ گناہوں کی سزا ہے

ظالم مرے گماں سے مجھے منفعل نہ چاہ ہے ہے، خدا نہ کردہ، تجھے بے وفا کہوں

ہیں آج کیوں ذلیل؟ کہ کل تک نہ تھی پسند
گستاخیء فرشتہ ہماری جناب میں

اس شعر کا بھی اثباتی رنگ آپ نے غور فرمایا ہوگا۔ اس کے طنز میں جارحانہ تنقید پائی جاتی ہے لیکن لطافت کے ساتھ۔ اسی نوع کا ایک طنز لطیف ہے۔ ملاحظہ ہو:

دونوں جہان دے کے وہ سمجھے۔ یہ خوش رہا
یاں آپڑی یہ شرم کہ تکرار کیا کریں

طنز و ظرافت کے مثبتی میلان کا عروج اکبر الہ آبادی کی شاعری میں پایا جاتا ہے۔ میر، سودا، انشا، غالب، اکبر الہ آبادی اور اقبال کے مزاح و ظرافت کا سلسلہ‌وار مطالعہ بہت ہی نظر افروز ثابت ہوتا ہے۔

اب ذرا غالب کے ہجویہ اشعار دیکھیے۔ وہی لطافت یہاں بھی ہے:

کہاں مےخانہ کا دروازہ غالب اور کہاں واعظ
پر اتنا جانتے ہیں، کل وہ جاتا تھا، کہ ہم نکلے

واعظ نہ تم پیو نہ کسی کو پلاسکو کیا بات ہے تمہاری شراب طہور کی

یہ فتنہ آدمی کی خانہ ویرانی کو کیا کم ہے
ہوئے تم دوست جس کے دشمن اس کا آسماں کیوں ہو

غالب کی تشکیک ملاحظہ ہو۔ ظرافت و تشکیک کا امتزاج کامیاب:

خدا کے واسطے پردہ نہ کعبہ کا اٹھا ظالم
کہیں ایسا نہ ہو۔ یاں بھی وہی کافر صنم نکلے

ہم کو معلوم ہے جنت کی حقیقت لیکن
دل کے خوش رکھنے کو غالب یہ خیال اچھا ہے

غالب اپنی خندہ آفریں حالت پر بھی ہنس سکنے کی صلاحیت رکھتا ہے :

ہولیے کیوں نامہ‌بر کے ساتھ ساتھ　　یا رب اپنے خط کو ہم پہنچائیں کیا

---

میں نے کہا کہ بزم ناز چاہیے غیر سے تہی
سن کے ستم ظریف نے مجھ کو اٹھادیا کہ یوں

---

چاہتے ہیں خوب رویوں کو اسد　　آپ کی صورت تو دیکھا چاہیے

نوشتہ بالا اشعار کے مطالعہ سے غالب کے مزاحیہ رنگ کے دو مختلف 'رنگ' آپ کو صاف نظر آئے ہوں گے - ایک میں درد کی ملونی ہے تو دوسرے میں نشاط کی آمیزش -

اب تک غالب کے بارے میں جتنا علم حاصل کیا جاچکا ہے - اس کی روشنی میں اس کے طرز (Style) کا مطالعہ دل‌چسپ اور حقیقت افروز ہوگا - ایک ناقد کہتا ہے کہ "تجربات اور ان کے ذریعۂ اظہار میں تعلق روح و جسد کا ہے' جسم و لباس کا نہیں" - ظاہر ہے کہ جب حقیقت یہ ہے تو روح کے کوائف کا جسم پر نمایاں و محسوس اثر لازمی ہے - خارجی تجربے نفسی تجربے کی زندگی حاصل کرنے کے بعد ذریعۂ اظہار کی وساطت سے فن کی شکل میں جلوہ‌گر ہوتے ہیں - طرز ادا کا مسئلہ اصل میں نفسی حالت سے گہرا تعلق رکھتا ہے - لہذا طرز میں نفسی حالت کا انعکاس ضروری ہے -

غالب کا طرز ہمیں اپنی طرف متوجہ کیے بغیر نہیں رہتا - ہرچند کہ "میر و درد کی طرح ان کا کوئی خاص انداز بیان نہیں - وہ کم از کم تین طرز سے اظہار خیالات کرتے ہیں" - تاہم غالب کے کلام میں ایک خاص تیور و آہنگ پایا جاتا ہے جو منفرد ہے - اس آہنگ میں اس کی شخصیت کی گونج ہوتی ہے - غالب کے طرز کی ناہمواری میرے خیال میں اس کی ناہموار نفسی کیفیت کے سبب ہے - اس کی نفسی کشاکش صرف اس کے خیالات ہی میں منعکس نہیں ہوتی بلکہ اس کے طرز میں بھی جھلکتی ہے - چونکہ غالب کی نفسی حالت میں تضاد و تصادم پایا جاتا ہے لہذا اس کے طرز بیان میں بھی تضاد و اختلاف ہے -

غالب کا ایک رنگ یہ ہے جس میں سادگی کے ساتھ دل‌کشی پائی جاتی ہے - یہ سہل ممتنع کی مثال ہے - اس میں صبح صادق کی سی روشنی اور لطافت کے جلوے

ہیں - اس طرز میں عبادت صباحی کی سی سپردگی، گداز اور اثر ہے - عرض نغمہ کے وقت مندر سے اٹھنے والی شفاف، دھیمی مگر واضح موسیقی - نغمے کی اس نرم آنچ میں حدت سے زیادہ اس کا نور محسوس ہوتا ہے - سماعت فرمائیے :-

درد منت کش دوا نہ ہوا　　میں نہ اچھا ہوا برا نہ ہوا
ہم کہاں قسمت آزمانے جائیں　　تو ہی جب خنجر آزما نہ ہوا
جان دی، دی ہوئی اسی کی تھی　　حق تو یہ ہے کہ حق ادا نہ ہوا

کوئی امید بر نہیں آتی　　کوئی صورت نظر نہیں آتی
آگے آتی تھی حال دل پہ ہنسی　　اب کسی بات پر نہیں آتی
مرتے ہیں آرزو میں مرنے کی　　موت آتی ہے پر نہیں آتی

دل ناداں تجھے ہوا کیا ہے؟　　آخر اس درد کی دوا کیا ہے
ہم ہیں مشتاق اور وہ بیزار　　یا الٰہی یہ ماجرا کیا ہے
ہم کو ان سے وفا کی ہے امید　　جو نہیں جانتے وفا کیا ہے

ابن مریم ہوا کرے کوئی　　میرے دکھ کی دوا کرے کوئی
بک رہا ہوں جنوں میں کیا کیا کچھ　　کچھ نہ سمجھے خدا کرے کوئی
جب توقع ہی اٹھ گئی غالب　　کیوں کسی کا گلہ کرے کوئی؟

عشق سے طبیعت نے زیست کا مزا پایا　　درد کی دوا پائی، درد بے دوا پایا

طرز بالا کی تعمیر میں غالب، میر کی روایات سے کافی فیض یاب ہوا ہے - اسی رنگ میں ایک دو 'شیڈ'، کی زیادتی سے سادگی و پرکاری کا امتزاج بھی اس نے پیدا کیا ہے - ملاحظہ ہو :-

دھر میں نقش وفا وجہ تسلی نہ ہوا　　ہے یہ وہ لفظ کہ شرمندۂ معنی نہ ہوا

خانہ زاد زلف ہیں زنجیر سے بھاگیں گے کیوں؟
ہیں گرفتار وفا زنداں سے گھبرائیں گے کیا

میر کے یہاں بھی رنگ کی یہ ہلکی سی تیزی نظر آتی ہے۔ اس کے دونوں 'شیڈ' ملاحظہ ہوں:

ہستی اپنی حباب کی سی ہے　　یہ نمائش سراب کی سی ہے
بار بار اس کے در پہ جاتا ہوں　　حالت اک اضطراب کی سی ہے
میں جو بولا کہا کہ یہ آواز　　اسی خانہ خراب کی سی ہے

فقیرانہ آئے صدا کر چلے　　میاں خوش رہو ہم دعا کر چلے
جو تجھ بن نہ جینے کو کہتے تھے ہم　　سو اس عہد کو اب وفا کر چلے
شفا اپنی تقدیر ہی میں نہ تھی　　کہ مقدور تک تو دوا کر چلے

اور دوسرا 'شیڈ':

اب کے بھی سیر باغ کی جی میں ہوس رہی　　اپنی جگہ بہار میں کنج قفس رہی
میں پا شکستہ جا نہ سکا قافلے کے پاس　　آتی اگرچہ دیر صدائے جرس رہی
جوں صبح اس چمن میں نہ ہم کھل کے ہنس سکے
فرصت رہی جو میر بھی سو یک نفس رہی

طرز کی اس مشابہت کے باوجود پوری غزلوں کے مطالعہ سے غالب اپنے خاص تیور، خیالات اور آہنگ سے پہچانا جاسکتا ہے۔ میر سراسر درد اور ماتم ہے۔ غالب گداز و سپردگی سوز و نالہ کے عالم میں بھی اپنی خودداری اور بالیدگی کو مکمل طور پر فراموش نہیں کرتا۔

میر اور غالب دونوں کے یہاں 'شیڈ' کی تیزی فارسی ترکیبوں سے پیدا کی گئی ہے مثلاً۔ «نقش وفا»۔ «وجہ تسلی»۔ «شرمندۂ معنی»۔ «خانہ زاد زلف»۔ «گرفتار وفا»۔ «کنج قفس»۔ «پا شکستہ»۔ «صدائے جرس»۔ وغیرہ۔

غالب کے طرز کے دوسرے قطب کی دریافت سے مندرجۂ ذیل رنگ ظاہر ہوتا ہے:

شمار سبحہ مرغوب بت مشکل پسند آیا
تماشائے بہ یک کف بردن صد دل پسند آیا
بہ فیض بے دلی۔ نومیدی جاوید۔ آساں ہے
کشائش کو ہمارا عقدۂ مشکل پسند آیا

ھوائے سیر گل - آئینۂ بے مہری قاتل
کہ انداز بخوں غلطیدن بسمل پسند آیا
جراحت تحفہ ، الماس ارمغاں ، داغ جگر ھدیہ
مبارک باد اسد غمخوار جان دردمند آیا

شب - خمار شوق ساقی ، رستخیز اندازہ تھا تا محیط بادہ ، صورت خانۂ خمیازہ تھا

ھے نساز مفلساں زر از دست رفتہ پر ھوں گل فروش شوخئ داغ کہن ھنوز

سرشک سر بہ صحرا دادہ ، نورالعین دامن ھے
دل بے دست و پا افتادہ ، برخوردار بستر ھے

وفا مقابل و دعوائے عشق بے بنیاد جنون ساختہ و فصل گل قیامت ھے

دل - خون شدۂ کشمکش حسرت دیدار آئینہ بہ دست بت بد مست حنا ھے

اس طرز میں ایک آدھ لفظ کے علاوہ سارے الفاظ ، فارسی اور عربی کے ھیں - ترکیبیں اور بندشیں فارسی کی اور انداز بیان بھی مستعار - بلند آھنگ الفاظ اور شاندار ترکیبوں کی سطح کے نیچے بیشتر کھوکھلے خیالات ھیں - ڈھول کا پول کھل جانے کے بعد ایک خلا سا محسوس ھوتا ھے - اس طرز میں تصنع کے سبب سطحیت ، رسمیت اور لغویت کے کھپنے کی گنجائش کسی اور دوسری طرز سے زیادہ ھے - غالب کے اکثر بیہودہ اور ناکارہ اشعار اسی مغلق ، مفرس اور بلند بانگ طرز میں پائے جاتے ھیں - اس کی تخلیق کچھ تو فارسیت کے اثر سے ھوئی (حالانکہ اس کا گنجلک انداز بیان فارسی تغزل کے لیے بھی ننگ ھے) لیکن اصل سبب غالب کی غیر مطمئن ، مضطرب اور مذبذب نفسی کیفیت ھے - غالب میں زندگی کی نمود ھے - اس کی خواھش بڑھنے ، پھولنے پھلنے اور چھاجانے کی ھے - مگر زمانہ اس نمو اور ارتقا کے لیے سازگار نہیں - نتیجہ یہ کہ غالب کی طبیعت میں ایک ایسا احساس برتری پایا جاتا ھے جسے کمتری کا خوف دامن گیر ھے - اس پر تصنع اور رعب دار طرز کی نمائش ، ٹھاٹ اور پر وقار چم و خم ایک ایسی بناوٹ ھے جس میں انوکھا ، اونچا اور لاثانی بننے کی خواھش

بے چینی سے اپنے پاؤں پٹک رہی ہے' اور اپنی گردن برات کے زیور سے لدے ہوئے گھوڑوں کی طرح تانے ہوئے ہے۔

اوپر بیان کیے ہوئے دونوں متضاد طرز کے قطبین کے وسط میں ایک اور طرز خط استوا کی طرح اپنی نمایاں حیثیت رکھتا ہے۔ یہ تیسرا متوسط طرز پہلے طرز کے دوسرے شیڈ میں کچھ اور تیزی پیدا کردینے سے وجود میں آیا ہے۔ اس طرز کی اپنی مستقل انفرادیت ہے۔ ملاحظہ ہو:

نوید امن ہے بیداد دوست جاں کے لیے
رہی نہ طرز ستم کوئی آسماں کے لیے
بلا سے گر مژۂ یار تشنۂ خوں ہے
رکھوں کچھ اپنی بھی مژگان خوں فشاں کے لیے

---

مدت ہوئی ہے یار کو مہماں کیے ہوئے
جوش قدح سے بزم چراغاں کیے ہوئے
پھر گرم نالہ ہائے شرر بار ہے نفس
مدت ہوئی ہے سیر چراغاں کیے ہوئے
پھر پرسش جراحت دل کو چلا ہے عشق
سامان صد ہزار نمکداں کیے ہوئے
پھر شوق کر رہا ہے خریدار کی طلب
عرض متاع عقل و دل و جاں کیے ہوئے

---

وہ بادۂ شبانہ کی سرمستیاں کہاں؟ اٹھیے بس اب کہ لذت خواب سحر گئی

---

دیکھو مجھے! جو دیدۂ عبرت نگاہ ہو
میری سنو! جو گوش حقیقت نیوش ہے
ساقی بہ جلوہ دشمن ایمان و آگہی
مطرب بہ نغمہ رہزن تمکین و ہوش ہے

---

داغ فراق صحبت شب کی جلی ہوئی
اک شمع رہ گئی ہے سو وہ بھی خموش ہے

اس آخرالذکر طرز کے امکانات بہت وسیع ہیں ۔ اس کے ذریعہ جدت اور تخلیق نو کی آرزو کامیاب و بارور نظر آتی ہے ۔ غالب اس خاص قماش ( Pattern ) کے فن کارانہ استعمال سے بہت اچھے اچھے اختراعی نمونے ( Design ) پیدا کرتا ہے ۔ اول الذکر طرز کی سادگی اگر روح میں گھلاوٹ پیدا کرتی ہے تو آخرالذکر طرز تخیل و ادراک میں وسعت اور آبادی کے احساس کو وجود میں لاتا ہے ۔ پہلا طرز احساسات، واردات اور کوائف نفسی کا ایک شفاف انعکاس ہے اور تیسرا طرز شاداب ترکیبوں، زندہ تشبیہوں اور فکر انگیز استعارات کی مدد سے واردات و کوائف پر اشکال و صور کا اضافہ کرتا ہے ۔ "سیر چراغاں" ۔ "نالہ‌ہائے شرربار" ۔ "صد ہزار نمکداں" ۔ " ( ساقی بہ جلوہ ) دشمن ایمان و آگہی" ۔ " ( مطرب بہ نغمہ ) رہزن تمکین و ہوش" ۔ "داماں باغباں" ۔ "کف گل فروش" ۔ "جنت نگاہ" ۔ "فردوس گوش" ۔ "گلستان تسلی" "چشم و چراغ صحرا" ۔ "پندار کا صنم کدہ" ۔ "جلوہ‌ہائے معانی" ۔ "مغنیٔ آتش نفس"۔ "جلوۂ برق فنا" وغیرہ وغیرہ ۔ یہ سب ایک زندہ بتخانۂ تصور ہمارے سامنے پیش کرتے ہیں ۔ اس نوع کی فنکاری کو عجمیت کہتے ہیں ۔ ایران اور ہندستان کا پرکار و صورت آفریں دماغ یونانی تخیل سے اس بارے میں مشابہت رکھتا ہے اور سامی دماغ کے عبرانی اور عربی نمونوں سے مغائرت ۔ مگر "عجمیت" اور "یونانیت" (Hellenison) طرز ادا و ترکیب اظہار ( Technique ) میں ایک دوسرے سے جدا جدا ہیں ۔ "یونانیت" 'واقعیت' و نفاست پر زور دیتی ہے اور "عجمیت" ندرت و 'مثالیت' پر ۔ غالب کی شخصیت اور اس کے فن میں عجمیت نمایاں نظر آتی ہے ۔

اگر غالب میں تذبذب و کشاکش کی جگہ استقامت و استواری ہوتی تو وہ اسی آخری خوبصورت طرز کو اختیار کرتا ۔ اسی طرز کی امکانات سے لبریز روایات کی بنیاد پر اقبال نے اپنے فن کی عمارت کھڑی کی ۔

آسماں ہوگا سحر کے نور سے آئینہ‌پوش اور ظلمت رات کی سیماب پا ہوجائے گی
(اقبال)

# سر سید کے ایک مخالف

## (مولوی علی بخش خاں شرر)

(از: آل احمد سرور صاحب ایم۔اے لکچرار اردو، مسلم یونیورسٹی علیگڑھ)

سر سید کو آج اپنے زمانے کا سب سے بڑا مدبر اور مصلح سمجھا جاتا ہے۔ جو بیداری اور روشنی ہم اپنے چاروں طرف دیکھ رہے ہیں وہ سر سید ہی کی کوششوں کا نتیجہ ہے۔ سر سید کا کمال یہ ہے کہ انھوں نے قوم میں پہلے «احساس زیاں» پیدا کیا اور پھر اس احساس سے کام لے کر زمانہ کی رفتار پر چلنا سکھایا۔ بادشاہت کی تال تلیوں میں پڑے پڑے جس سماجی زندگی میں کثافت آگئی تھی اس میں وقتی ضروریات کی حرکت اور روانی پیدا کی۔ انتشار اور بےمرکزی کے خلاف جدوجہد کر کے لوگوں کو ایک نصب العین کی طرف بلایا۔ جس رسم و رواج کا نام مذہب رکھ دیا گیا تھا اس کا بت توڑا جس چیز کو باعث ذلت سمجھا جاتا تھا اسے عزت کی چیز بتایا اور جو نقطۂ نظر اس وقت عام طور پر کارفرما تھا، اسے یک قلم بدل کر ایک نیا اور جدید تصور قائم کیا۔

آج ہم اس کا پورا پورا اندازہ کرنے سے قاصر ہیں کہ انھیں اپنے راستے میں کیا کیا مشکلیں پیش آئیں، کن کن لوگوں سے انھیں سابقہ پڑا۔ وہ کس پائے کے تھے اور ان کی مخالفت کے اسباب کیا تھے؟ ہم تو صرف یہ جانتے ہیں کہ سر سید کے جتنے مخالف تھے وہ یا تو تنگ نظر تھے یا خود غرض۔ ہمیں سر سید اپنے زمانے کے ایک دیو پیکر شخص نظر آتے ہیں جو بونوں میں گھر گیا ہو اور جس پر ہر طرف سے برابر وار ہو رہے ہوں۔ ہم سمجھتے ہیں کہ سر سید قوم کو آگے بڑھانا چاہتے تھے

مگر کچھ سرپھرے ایسے بھی تھے جو اسے پیچھے کی طرف لوٹانے میں مصروف تھے، جو زمانے کی رفتار کے خلاف کام کررہے تھے - انھیں شکست ہوئی اور سر سید کامیاب ہوئے۔ شکست و فتح تو مسلّم ہے لیکن لڑائی ایسی یک طرفہ نہیں تھی جیسی کہ ہم سمجھتے ھیں - سر سید کے مخالفوں میں کچھ لوگ ایسے بھی تھے جو نیک نیتی سے یہ سمجھتے تھے کہ سر سید کا نقطۂ نظر غلط ھے - جو علوم مشرقیہ کے فاضل اور اپنے زمانہ کے مستند عالم تھے - جو ترقی اور تعلیم کے مخالف نہیں تھے بلکہ اس ذھنیت کے خلاف تھے جس کی رو سے سائنس کے نئے نظریے ناقابل تردید تھے اس لیے قرآن کی تعلیمات کو ان کے مطابق قرار دینا عین ایمان تھا اور اسلام کے قوانین کو مغرب اور مغربی علوم کے مطابق ٹھیرانا ضروری تھا - ایسے مخالفوں میں سید الحاج مولوی علی بخش خاں شرر بدایونی بھی تھے، جن کے حالات اور کارنامے میں مختصر طور پر آپ کے سامنے پیش کرنے کی اجازت چاھتا ھوں - حالی نے حیات جاوید میں کئی جگہ ان کا نام لیا ھے مگر ان کے متعلق کچھ نہیں لکھا۔ رسالہ تہذیب الاخلاق میں ان کی مخالفت کا ذکر ھے مگر اس کے علاوہ اور کچھ نہیں۔ چنانچہ حالات کے لیے بدایوں کی بعض پرانی کتابوں خصوصاً اکمل التاریخ اور تذکرۃالواصلین سے مدد لینی پڑی اور بہت سی کام کی باتیں وھاں کے بعض بزرگوں سے معلوم ھوئیں۔ ان سب کا حوالہ اپنی اپنی جگہ موجود ھے -

مولوی علی بخش خاں شرر بدایوں کے ایک قدیم خاندان سے تعلق رکھتے تھے - مصنف اکمل التاریخ کے بیان کے مطابق ۱۲۳۷ھ میں پیدا ھوئے - ان کے والد مولوی سلطان بخش تھے جن کے چھ لڑکے ھوئے محمد بخش، علی بخش، احمد بخش، محمود بخش، نثار بخش، سعید بخش - محمد بخش صدر الصدور اور سر سید کے ایک سفر کا ذکر حالی نے حیات جاوید میں کیا ھے - یہ مولوی علی بخش کے بڑے بھائی تھے - دونوں نے ابتدائی تعلیم مولانا فیض احمد سے حاصل کی تھی جو اس زمانے میں بدایوں کے مشہور عالم اور شاہ عین الحق عبدالمجید کے بھانجے تھے - شاہ عین الحق عبدالمجید حضرت اچھے میاں صاحب مارھروی کے خلیفہ اور منظور نظر تھے اور دونوں

بھائی انھیں کے مرید ہوئے۔ اپنے پیر سے دونوں کو بڑی ارادت و عقیدت تھی جس کا
اندازہ مولوی علی بخس کے اس شعر سے ہوتا ہے :

مرتے ہیں اس پر مجیدی دفن ہوں در کے قریب
بعد مردن بھی نہ چھوٹے اتصال عین حق

مولوی محمدبخش اور مولوی علی‌بخش دونوں نے درسیات کی تکمیل کی اور
پھر سرکاری ملازمت شروع کی جس میں ترقی کرکے صدرالصدور کے عہدے تک پہنچے۔
سر سید بھی اس عہدے پر فایز تھے۔ مولوی محمدبخش کو کتب‌بینی کا زیادہ موقع
نہیں ملا مگر مولوی علی‌بخش نے ملازمت کی مصروفیتوں کے باوجود یہ مشغلہ جاری
رکھا۔ خود کری محنت اور خرچ سے ایک قابل قدر ذخیرہ عربی، فارسی اور اردو کی
کتابوں کا جمع کیا جو ان کے مرنے کے بعد بہت جلد منتشر ہوگیا۔ زیادہ‌تر کتابیں
مذہبی تھیں مگر شعرا کے دیوان بھی بہت سے تھے۔ ایک دفعہ اپنے ایک بھائی سے
یہ سن کر کہ کانپور میں حاجی امدادالعلی کا کتب‌خانہ فروخت ہو رہا ہے۔ تمام کام
کی کتابیں خریدنے کے لیے انھیں لکھا مگر اتفاق سے بھائی صاحب اس گوں کے نہ تھے
اور کام کی کتابوں سے مطلب قانونی کتابیں سمجھے جن کا نہ کتب‌خانہ میں پتہ تھا نہ
علی‌بخش‌خاں کو ان کی ضرورت تھی۔ جب مولوی علی‌بخش اٹاوے میں تھے تو اس وقت
مولوی مہدی‌علی (محسن الملک) نائب تحصیلدار تھے۔ دونوں میں بڑا ربط و ضبط
ہوگیا۔ اس ربط و ضبط کی یادگار آیات بیّنات ہے جس کے متعلق ایک روایت ہے کہ
اس کا پہلا حصہ مولوی علی‌بخش نے لکھا تھا مگر اس کی تصدیق نہ ہوسکی۔ شروع
شروع میں مولوی مہدی‌علی سر سید سے مذہبی خیالات سے اختلاف رکھتے تھے جیسا کہ
انھوں نے کئی جگہ اپنے خطوط اور تصانیف میں لکھا ہے اس کی ایک وجہ
مولوی علی‌بخش کا اثر تھا۔ رفتہ رفتہ یہ اثر کم ہوتا گیا اور سر سید کا رنگ چڑھتا گیا
تاآنکہ سر سید کی حمایت اور اپنے پرانے دوست کی مخالفت میں محسن الملک نے بھی
قلم اٹھایا۔ اٹاوہ کے علاوہ مولوی علی‌بخش علی‌گڈھ۔ بنارس۔ غازی‌پور۔ گورکھپور میں
بھی رہے۔ تہذیب‌الاخلاق کے مطالعہ سے اس کی تصدیق ہوتی ہے۔

سر سید سے مخالفت غالباً غازی‌پور کے قیام سے شروع ہوئی جب دونوں غازی‌پور میں تھے۔ سر سید نے ایک مدرسہ انگریزی کی تعلیم کے لیے قایم کیا جو اب وکٹوریا گورنمنٹ ہائی اسکول کے نام سے مشہور ہے۔ مولوی علی‌بخش نے ایک مدرسہ عربی کی تعلیم کے لیے جاری کیا جو اب چشمۂ رحمت کالج کہلاتا ہے۔ جب اخبار تہذیب‌الاخلاق جاری ہوا تو اس میں مذہبی اصلاح پر بہت زور دیا گیا اور سر سید کے کئی مضمون اس طرح کے نکلے کہ قدامت پرست طبقہ میں ہل‌چل مچ گئی۔ سر سید کا خیال یہ تھا کہ مسلمانوں کو مغربی علوم اور مغربی تہذیب سے پورا پورا فائدہ اٹھانا چاہیے اور ان تمام باتوں کو ترک کردینا چاہیے جو دراصل رسوم سے تعلق رکھتی ہیں مگر مذہب کا جز بن گئی ہے۔ سر سید جس خاندان میں پیدا ہوئے تھے وہ شاہ عبدالعزیز اور شاہ غلام‌علی کا معتقد تھا۔ انھوں نے ہوش سنبھالا تو شاہ اسمعیل شہید کی تصانیف دیکھیں جن میں آزادی کی روح موجود تھی۔ مولوی علی‌بخش جس گھرانے کے مرید تھے وہ وہابی فرقے کے خلاف تھا اور ہر قسم کی جدت کو بدعت کہہ کر پکارتا تھا۔ یہیں سے دونوں کا اختلاف شروع ہوتا ہے۔ مولوی علی‌بخش اب تک وہابیوں اور غیرمقلدوں اور آریوں اور شیعوں کے رد میں مصروف تھے۔ سر سید کے مضامین میں انھیں ایک نیا فتنہ نظر آیا۔ یہ نیچریت کا فتنہ تھا جسے روکنے کی انھوں نے پوری کوشش کی لیکن جو ان کی ساری کوششوں کے باوجود نہ رک سکا۔

اخبار تہذیب الاخلاق جلد سوم نمبر ۵ مورخہ یکم ربیع الاول ۱۲۸۹ھ میں سر سید نے ایک مضمون لکھا جس کا عنوان 'آدم کی سرگزشت' تھا۔ اس مضمون میں سر سید نے اپنے مخصوص سقراطی انداز میں خدا، انسان، شیطان، جبر و قدر، خیر و شر پر ایک حکیمانہ نظر ڈالی اور سوال و جواب کے پیرائے میں یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ شیطان اور جنت کے قصہ سے انسان کے مختلف قویٰ کی کشمکش مراد ہے جسے انبیا نے اس زمانے کے علم و عقل کو دیکھتے ہوئے تمثیلوں کے پیرائے میں بیان کیا تھا شجر ممنوعہ دراصل علم و عقل کا دوسرا نام تھا کیونکہ جب تک اس کا مزا نہ ملا تھا انسان اپنی حالت سے خبردار نہ تھا لیکن اسے چکھتے ہی اپنے پیروں پر کھڑا ہونے کے قابل

ہوگیا اور اپنی جنت آپ تعمیر کرنے پر مامور ہوا۔ "آدم نے کہا کہ تمھاری اور تمام دنیا کی سمجھ میں آجانے کے لایق تو اسی بات کو موسیٰؑ اور محمدؐ نے بہت اچھی تمثیل سے بتایا ہے انھوں نے ملکی قویٰ کا نام فرشتہ رکھا ہے اور اس دشمن دوست نما قوت کا نام شیطان اور اس قوت کا نام جو مجھ میں تھی پر میرے کام میں نہ تھی درخت اور اس وقت یا حالت کا نام جب میں اس قوت کو کام میں لانے کے لایق ہوا اس درخت کا مزا چکھنا رکھا ہے اور اس مشکل عقدے کو تمثیلوں سے حل کر کر بیان کیا ہے"۔

اس مضمون کے جواب میں مولوی علی بخش نے ایک کتاب لکھی جس کا نام شہاب ثاقب ہے۔ یہ کتاب جنوری ۱۸۷۳ع مطابق (۱۲۸۹ھ) میں مطبع نول کشور لکھنؤ سے شائع ہوئی۔ دیباچہ میں لکھتے ہیں کہ "سید احمدخاں صاحب بہادر نے تہذیب الاخلاق میں خلاف قرآن و حدیث و جمہور اہل اسلام کے ایک تقریر جدید لکھی ہے جس میں وجود حقیقی ابلیس سے اور اکثر مضامین آیات بیّنات سے انکار کیا ہے اور اس تحریر کا نام 'سرگزشت آدم' رکھا ہے گویا زبان آدم خیالی سے تفسیر آیات قرآنی کی بیان کی گئی ہے اور حتی المقدور بہت فکر کی ہے جس سے مجازی معنی تمام آیات کے قرار پاسکیں"۔ مولوی صاحب کا کہنا یہ ہے کہ سر سید کا استدلال صحیح نہیں کیونکہ اگر ہر وجود کو ہم خارجی تسلیم کرنے سے انکار کردیں جیسا کہ شیطان کے متعلق سر سید نے کیا ہے تو سورج کے متعلق وہ خیال جو انھوں نے قبول کرکے اپنی سند میں پیش کیا ہے باطل ہوجائے گا اور شق صدر اور وجود افلاک و بیت المعمور و براق و انہار جنت سب کے متعلق تاویلیں کرنی پڑیں گی۔ حالانکہ تبیین الکلام میں سر سید نے افلاک وغیرہ کے وجود کو تسلیم کیا تھا۔ اس سلسلہ میں ایک جگہ مولوی علی بخش نے سر سید کی اس قسم کی تاویلوں پر جو اعتراض کیا ہے وہ بہت کچھ صحیح ہے۔ "ممکن ہے آیندہ بذریعہ کسی ایجاد دوربین کے حکماء یورپ وجود افلاک کے قائل ہوجاویں تو یہ تفسیر آیات بیّنات قرآنی کی جو اب کی گئی ہے کہاں جائے گی گویا یہ نتیجہ نکلے گا کہ قرآن شریف کے معنی بیان کرنا منحصر ٹھرا اہل یورپ کی مرضی پر، جدھر وہاں

کی ہوا پھرے ادھر یہاں ایمان بھی پھرنے لگے"۔ مولوی علی بخش نے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ ہیئت جدید اور قدیم میں جو فرق ہوگیا ہے اس سے قرآن کے کسی نظریے کی تکذیب لازم نہیں آتی۔ اس کے بعد وجود خارجی کی بحث کو لیا ہے اور یہ دکھلایا ہے کہ قرآن کریم میں جن و انس کا ذکر اس قدر صاف صاف بیان ہوا ہے کہ اسے دوسرے معنوں میں سے ہی نہیں کہتے اور اسی طرح شیطان کے متعلق اس قدر صریح اشارے ہیں کہ انھیں کسی دوسری طرح بیان ہی نہیں کیا جا سکتا۔ آگے چل کر مولوی علی‌بخش نے لفظ نیچر پر بحث کی ہے اور "قانون فطرت" میں جو فریب پوشیدہ ہے اسے ظاہر کیا ہے۔ لکھتے ہیں "جناب نے خطبات احمدیہ میں دعوی کیا ہے کہ جو مذہب مطابق و موافق نیچر کے نہ ہو وہ غلط ہے لہذا میری گزارش ہے کہ نیچر کے عقاید تو پہلے بیان کردیجیے اور یہ بھی ضرور ارشاد کیجیے کہ نیچرسٹ فلاسفہ میں باہم اختلافات اقوال میں ہیں یا نہیں۔ اگر ہیں تو حضور کے مقتدیٰ اور مسلّم کون کون کلیم ہیں اور کس کس کتاب نیچر پر حضور کو اطمینان ہے"۔

'اختتام سال ۱۲۸۹ھ اور شروع سال ۱۲۹۰ھ' کے عنوان سے جو مضمون سر سید نے تہذیب‌الاخلاق میں لکھا ہے اس میں اپنا اور اپنے مخالفوں کا بڑے پرلطف انداز سے ذکر کیا ہے۔ دو صاحبان کے نام اس میں موجود ہیں۔ ایک مولوی سید امدادالعلی اور دوسرے مفتی سعداللہ۔ مولوی سید امدادالعلی نے کانپور سے سر سید کی مخالفت میں اور تہذیب‌الاخلاق کے جواب میں 'نورالآفاق' جاری کیا تھا اور مفتی سعداللہ نے سر سید کی تکفیر کا فتویٰ جاری کیا تھا۔ تیسرے کے متعلق یہ الفاظ ہیں:— "مگر جو صاحب ہماری تکفیر کے فتوے لینے کو مکہ معظمہ تشریف لے گئے تھے اور ہمارے کفر کی بدولت ان کو حج‌اکبر نصیب ہوا، ان کے لائے ہوئے فتووں کے دیکھنے کے ہم مشتاق ہیں۔ سبحان‌اللہ ہمارا کفر بھی کیا کفر ہے کہ کسی کو حاجی اور کسی کو ماجی اور کسی کو کافر اور کسی کو مسلمان بناتا ہے"۔ یہ اشارہ مولوی علی‌بخش صاحب کی طرف ہے جو اس زمانہ میں حج کو گئے تھے اور جن کے متعلق تہذیب‌الاخلاق میں ایک خط درج ہے کہ زمانہ قیام حجاز میں انھیں سب سے زیادہ فکر سر سید کے کفر کے فتوے

حاصل کرنے کی تھی ۔ (یہ خط چونکہ سر سید کے ایک مداح کا لکھا ہوا ہے اس لیے اس میں بعض رائیں بالکل صحیح نہیں معلوم ہوتیں ) ۔

۱۵ جمادی‌الاول ۱۲۹۰ھ کے تہذیب‌الاخلاق میں مولوی علی‌بخش خاں صاحب کا ایک خط بنام مولوی سید مہدی‌علی صاحب شایع ہوا ہے ۔ اس خط کا ضروری حصہ یہ ہے :-

« سیدنا و مولانا ۔ تسلیم ۔ میں ایک اپنے دل کی بات بعد مدت ظاہر کرکے مشورہ چاہتا ہوں وہ یہ ہے کہ مدرسۃالعلوم کے باب میں انواع و اقسام کی رائیں میری نظر سے گزرتی جاتی ہیں مگر میں نے اپنی رائے اس وقت تک اس خاص امر میں نہیں ظاہر کی ہے ۔ اب کہ سید محمود صاحب کی رائے میں نے دیکھی تو وہ شبہ کسی قدر رفع ہوا کہ غالباً ہماری مذہبی کتابوں میں اصلاح کی نہ ٹھیرے گی اور دینیات میں شاید دست اندازی ہوکر ملت نیچریہ کی تعلیم نہ ہوگی چونکہ میں اس قدر امر میں سید احمد خاں صاحب سے مخالف نہیں ہوں کہ ہماری قوم کو علوم جدیدہ کی تحصیل ضرور ہے اور تعلیم موجودہ غیر کافی ہے ۔ صدرا ، میبذی ، شرح چغمنی ، کتب معقولات وغیرہ سے اب کام نہیں چلتا ہے لہذا اگر کوئی مدرسہ ایسا قایم ہو کہ اس میں علوم جدیدہ انگریزی سے ترجمہ ہوکر پڑھائے جاویں تو ہمدردی قومی کا پورا نتیجہ نکلے‌گا مگر پھر بھی تحصیل فقہ و حدیث و تفسیر میں ہرگز خلل نہ آنے پائے گا مگر چند امور ابھی میرے جی میں کھٹکتے ہیں جن سے میں خود بھی چندہ دینے سے باز رہا ہوں اور اپنے احباب سے بھی فرمایش کرنے سے معذور رہا تھا اگر آپ بھی محبت کی نظر سے سچ سچ اصلی حالات سے میری خاطر جمع کردیں تو خوب ہو » ۔

آگے چل کر ایک جگہ یہ فقرہ قابل غور ہے :-

« سید صاحب آپ یہ سمجھتے ہوں گے کہ میں سید احمد خاں صاحب کا ہر بات میں مخالف ہوں ، ہرگز نہیں ۔ میرے نزدیک امور دنیوی میں جس قدر ترویج علوم جدیدہ میں وہ ساعی ہوتے ہیں بظاہر مجھ کو اچھا معلوم ہوتا ہے ۔ ہاں ابتدا میں جو وضع طالب علموں کی اور اصلاح کتب دینی کی ان کی رائے میں دیکھی تھی تو مجھ کو بڑا خطرہ

پیدا ہوا تھا اب تو کچھ دوسرا ڈھنگ سید محمود ڈالا چاہتے ہیں۔ جس سے امید ہے کہ دست‌اندازی عقاید اسلام و کتب مذہبی بھی نہ ہوگی۔ اب میں اپنے شبہات بیان کرکے آپ سے رائے لینا چاہتا ہوں۔۔۔۔۔۔ « مجھ کو اس وقت بلکہ مدت سے سخت افسوس ہے کہ ہماری قوم میں سید احمد خاں صاحب ایک شخص لایق اور نامور اور معزز اور ذی عقل پیدا ہوئے اور ترقی قومی پر آمادہ ہونا ان کا ارادہ ظاہر کیا گیا مگر اپنی خود رائی سے مذہبی دست اندازی و انقلاب دین ایسا ان کی طبیعت میں جم گیا کہ اصلی غرض فوت ہوگئی اور تمام قوم کو ان سے نفرت پیدا ہوگئی ہے۔ مجھ کو بھی جس قدر مخالفت ہے ان کے خیالات مذہبی سے ہے نہ ان کی ذات خاص یا تعلیم علوم جدیدہ سے »۔

جو شبہات مولوی علی‌بخش صاحب نے ظاہر کیے تھے وہ کئی قسم کے تھے: اول‌تو کافی سرمایہ جمع نہ ہونے کی صورت میں انھیں اندیشہ تھا کہ چندہ دینے والوں کا روپیہ ضایع جائےگا، دوسرے ان کا خیال تھا کہ مدرسۃالعلوم کی کمیٹی تہذیب‌الاخلاق کے خیالات کی تعلیم دینے لگےگی، تیسرے انھیں اندیشہ تھا کہ طلبا کے لباس میں تبدیلی ہوجائےگی اور وہ اسلامی نہ رہےگا۔ سر سید نے ان سب باتوں کا مختصر جواب دینے کے بعد مولوی علی‌بخش صاحب سے درخواست کی کہ وہ بھی مدرسۃالعلوم کی کمیٹی میں شریک ہوجائیں تاکہ اپنی مرضی کے مطابق دینی تعلیم کا انتظام کرسکیں۔ اس کے علاوہ اپنے اور تہذیب‌الاخلاق کے متعلق بھی کچھ لکھا اور مولوی صاحب کے اعتراضات کا جواب دیا۔ چند ضروری اقتباس یہ ہیں:-

« میری یہ رائے ہے کہ علوم جدیدہ ہندستان میں اور تمام اسلامی ممالک میں روز بہ روز پھیلتے جاویں گے اگر کوئی ہزار تدبیریں ان کے روکنے کی کرے رک نہیں سکتے اور یہ بھی میں اپنی رائے میں (خواہ وہ غلط ہو یا صحیح) یقین سمجھتا ہوں کہ جب وہ علوم بہ‌خوبی پھیل جاویں گے تو تمام مذاہب کے اور نیز مذہب اسلام کے سرسبز و شاداب پودے جل کر برباد ہوجائیں گے اور ان علوم کے سامنے صرف اس مذہب کا پودا سرسبز و شاداب رہےگا جس نے بہ‌خوبی ان علوم کا مقابلہ کیا ہوگا اور یا تو ان علوم کے

مسایل نے مخالف اسلام کو ڈھادیا ہوگا یا خود اسلام کے مسایل کو ان علوم کے مطابق کر دکھایا ہوگا "۔

" جو لوگ لکھے پڑھے ہیں (میں اپنے تئیں لکھے پڑھوں میں نہیں سمجھتا) وہ حال کے علوم جدیدہ کا مقابلہ کریں اور اسلام کی حمایت میں کھڑے ہوں اور مثل علمائے سابق کے یا تو مسایل حکمت جدیدہ کو باطل کردیں یا مسایل اسلام کو ان سے مطابق کردیں کہ اس زمانہ میں یہی صورت حمایت اور حفاظت اسلام کی ہے "۔

اس کے بعد سر سید نے اپنا نظریہ بابت کواکب و آسمان اور وجود خارجی غیر محسوس پیش کرکے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ اسے قرآن کے مطابق کرکے دکھانے کی وجہ سے انسان کو مرتد و نیچرسٹ کہنا ہرگز صحیح نہیں ہوسکتا۔ خاتمہ میں یہ جملہ خاص طور پر قابل ملاحظہ ہے :-

" پس اب ان سب باتوں پر خیال فرما کر تہذیب الاخلاق کی نسبت اور میری نسبت جو رائے چاہیں قایم کریں مگر اتنا ضرور یاد رکھیں کہ بہت جلد زمانہ آنے والا ہے جو لوگ سمجھیں گے کہ میری کتاب خطبات احمدیہ اور میرا تہذیب الاخلاق مسلمانوں کے لیے کیسی رحمت تھا "۔

اس کے بعد نئے سال کے شروع میں (یعنی اختتام سال ۱۲۹۰ھ و شروع سال ۱۲۹۱ھ) جو مضمون سر سید نے لکھا ہے اس میں بھی خندہ گل و نالہ بلبل کا ذکر کیا ہے اور مولوی امدادالعلی اور مولوی علی بخش صاحب پر نہایت لطیف طنز کی ہے۔

" اس سال میں ہماری تحریرات کی تردید میں مولانا علی بخش خاں بہادر نے (جو امید ہے اب تک حاجی بھی ہوگئے ہوں گے اور انشاء اللہ تعالی آیندہ سے ان کو بھی حاجی لکھا کریں گے) دو رسالے تحریر فرمائے ہیں جن میں سے ایک کا نام شہاب ثاقب اور دوسرے کا تائیدالاسلام "۔

شہاب ثاقب کا ذکر اوپر ہوچکا، تائید الاسلام بھی مطبع نول کشور لکھنؤ میں نومبر ۱۸۷۳ مطابق ماہ رمضان المبارک ۱۲۹۰ھ میں چھپی۔ ۲۰۲ صفحہ کا رسالہ ہے جو بڑے سایز اور معمولی کاغذ پر چھپا ہے (شہاب ثاقب کا سایز اور کاغذ بھی یہی ہے

مگر اس کے صفحات کم ہیں یعنی ۱۳۶) ۔ اس میں سر سید کے مذہبی خیالات کا جواب اور تہذیب‌الاخلاق سے لے کر ان کے خلافیات کا انتخاب کیا گیا ہے اور اس سے کسی قدر معتقدات سر سید کے مستنبط کیے گئے ہیں ۔ اس کے علاوہ ہیئت جدیدہ اور تبریدالاسلام کے خلاف بھی لکھا گیا ہے ۔ کتاب کے شروع میں یہ خیال پھر دھرایا گیا ہے کہ سر سید کے اعتقاد میں کوئی حدیث قابل وثوق نہیں ہے اور مفسرین محدثین و کتب فقہ کا ماننا ضروری نہیں اور قرآن شریف کی ایسی تاویل کرنی چاہیے کہ جس سے کوئی آیندہ مقولات اہل یورپ اور فلاسفہ جدیدہ اور نیچرل مذہب کے خلاف نہ ہونے پاویں ۔ اس کے بعد سر سید کے اس خط کا جواب ہے جو انھوں نے تہذیب‌الاخلاق کے ذریعے سے مولوی صاحب کو دیا تھا ۔ سر سید نے لکھا تھا کہ میں جو کچھ کرتا ہوں وہ اس خیال سے کرتا ہوں کہ اسلام پر سے معترضوں کے اعتراضات کو رد کروں ۔ اس کے جواب میں مولوی صاحب نے سر سید کی تحریرات کے اقتباس خطبات احمدیہ اور تہذیب الاخلاق سے پیش کرکے دعویٰ کیا ہے کہ سر سید کا مذہب نیچر یا قانون قدرت ہے اور اگر اسلام اس کے مطابق نہ ہو تو وہ اسلام نہیں ۔ سر سید نے اس کے جواب میں ایک طویل مضمون 'دافع ارتہان' کے نام سے تہذیب‌الاخلاق میں لکھا جس میں یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ مولوی علی بخش نے نتایج اخذ کرنے میں ایمانداری سے کام نہیں لیا اور عقاید کے بیان میں جا بجا اتہام بھی کیا ہے ۔ یہ مضمون سر سید کی انشا کا بہت عمدہ نمونہ ہے ۔

غرض مذہبی عقاید میں دونوں کا اختلاف تو باقی رہا البتہ مدرسۃالعلوم کی کمیٹی میں شرکت کرنے کی جو دعوت سر سید نے مولوی صاحب کو دی تھی اس کی داستان ذرا دلچسپ ہے ۔ مولوی علی بخش صاحب نے تائیدالاسلام میں لکھا ہے کہ انھوں نے مدرسۃالعلوم کے متعلق سر سید کو ایک خط لکھا اور درخواست کی کہ وہ تہذیب‌الاخلاق میں شایع کردیا جائے ۔ وہاں تو وہ شایع نہ ہوا لیکن اودھ اخبار میں ضرور شایع ہوا ۔ اس میں یہ کہا گیا تھا کہ مدرسۃالعلوم کی مذہبی کمیٹی

سر سید یا خزینۃالبضاعۃ کے ماتحت نہ ہو بلکہ وہ قوم کے مسلّم علما پر مشتمل ہو۔ چنانچہ تہذیب الاخلاق مورخہ ۱۵ رجب ۱۲۹۱ صفحہ ۱۱۴ لغایت ۱۲۱ میں جو روداد مدرسۃالعلوم کی کمیٹی کی درج ہے اس میں جابجا اس خط کا حوالہ ملتا ہے۔ یہ کمیٹی ۵ اگست ۱۸۷۳ع کو ہوئی تھی۔

مولوی علی بخش کا مطالبہ یہ تھا کہ "اس اطمینان کی میرے نزدیک صرف یہ صورت ہے کہ آپ اور کمیٹی خزینۃالبضاعۃ مذہبی تعلیم میں مداخلت نہ کرے بلکہ مذہبی تعلیم کے واسطے ایک اور کمیٹی مقرر کی جائے اور اس کے اختیار میں تمام امور متعلقہ تعلیم مذہبی کے چھوڑے جائیں اور اس کمیٹی کے وے لوگ ممبر ہوں جن پر تمام اہل اسلام کو اطمینان ہو اور جو لوگ مذہبی تعلیم کے واسطے چندہ دیں اس روپیہ سے سود حاصل نہ کیا جائے اور اس کی آمدنی جائز صرف مذہبی تعلیم میں خرچ کی جائے اور جب ممبران کمیٹی مذہبی اس کی آمدنی میں گنجایش دیکھیں اور تعلیم مذہبی شروع کرنا چاہیں تو ان کو ایسا اختیار حاصل رہے"۔

یہ خط جلسہ میں پیش ہوا اور خود سر سید کی کوشش سے یہ سفارش منظور کی گئی اور اس کے مطابق ایک اطلاع اس زمانہ کے علما کی خدمت میں بھیجی گئی تاکہ اہل سنت و الجماعت والوں کے لیے دینی کمیٹی منتخب کریں۔ شیعہ حضرات نے علیحدہ کمیٹی کی ضرورت نہ سمجھی تھی۔ اس فہرست میں سر سید کے کئی مخالفوں مثلاً مولوی حاجی سید امدادالعلی ڈپٹی کلکٹر علی گڈھ، حاجی مولوی علی بخش خاں صاحب سب آرڈینیٹ جج گورکھپور، مولوی عبدالقادر صاحب رئیس بدایوں اور بہت سے دوسرے حضرات کے نام تھے۔

مگر آگے چل کر یکم محرم الحرام ۱۲۹۲ھ کے پرچے سے معلوم ہوتا ہے کہ "کھنڈت" پڑ گئی اور نہ حاجی امدادالعلی شریک ہوسکے نہ حاجی علی بخش۔ حاجی امدادالعلی نے تو شرکت سے اس وجہ سے انکار کیا کہ جب تک اپنے عقاید سے تم توبہ نہیں کرتے ہم تمھارے ساتھ نہیں ہوسکتے۔ حاجی علی بخش کے ساتھ جو واقعہ پیش آیا وہ مولوی مشتاق حسین (وقارالملک) نے یکم شعبان ۱۲۹۲ھ

کے پرچے میں تفصیل سے لکھا ہے ۔ اس کا خلاصہ یہ ہے کہ حاجی علی بخش صاحب نے اخباروں میں منتشر کرادیا کہ سید احمد خاں نے ان سے وعدہ خلافی کی اس لیے انھوں نے آٹھ سو روپیہ کے چندے کا جو وعدہ کیا تھا اسے پورا کرنا ضروری نہ رہا ۔ مولوی مشتاق حسین صاحب کے بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ حاجی علی بخش صاحب مذہبی تعلیم کی کمیٹی کو خزینۃالبضاعۃ سے علیحدہ اور اپنے اختیار میں چاہتے تھے ۔ سر سید نے تو اس کا وعدہ کرلیا تھا مگر کمیٹی کے تمام ممبر اس پر راضی نہ ہوئے کہ ایک فرد واحد کو سارا اختیار سپرد کردیا جائے اور اس مخالفت کی اطلاع حاجی صاحب کو ہوگئی تھی اور انھوں نے جب آٹھ سو کے چندے کا وعدہ کیا تو بھی انھیں اس کا علم تھا ، اس لیے اس کی ادایگی ہر حال میں انھیں لازم آتی تھی ۔

بہر حال اس کے بعد تہذیب الاخلاق میں کوئی " چھیڑچھاڑ " نہیں ملتی ۔ یہ بھی معلوم نہ ہوسکا کہ آٹھ سو روپیہ سر سید کو بھیج دیے گئے یا نہیں ۔

یہ سب اس زمانے کے قصے ہیں جب موصوف ملازمت کے سلسلے میں تھے ۔ جب پنشن ملی اور گھر آئے تو دوسرے اشغال کا بھی موقع ملا ۔ شاعری وہ پہلے سے کرتے تھے مگر اب تک اس کے لیے زیادہ وقت نہ مل سکا تھا ۔ اکمل التاریخ کے مصنف کا بیان ہے کہ حضرت عین الحق عبدالمجید صاحب کا انتقال ۱۲۶۳ ھ میں ہوا ۔ حاجی علی بخش صاحب انھیں کے مرید تھے ۔ ان کی زندگی میں انھیں کے پاس اپنا عشقیہ دیوان لے گئے ۔ انھوں نے دیکھ کر فرمایا کہ " نفس خوش ہوا مگر روح جب خوش ہوتی جب یہ قابلیت نعت شریف میں صرف کرتے " مرشد کا یہ قول دل کو لگ گیا ، دیوان چھپ چکا تھا مگر اس کی سب کاپیاں ضایع کردیں چنانچہ اس کا کوئی پتہ نہ لگ سکا ۔ بڑی تلاش سے اس کا ایک قلمی نسخہ ہاتھ لگا جو ناقص ہے اس میں بہت سے اشعار بیچ بیچ سے چھوڑ دیے گئے ہیں ۔ غالباً کئی کاتبوں نے نقل کی ہے اس لیے کہ خط مختلف ہے اور کچا ہے ۔ قیاس یہ ہے کہ اس کے بعد بہت سے اشعار بڑھائے گئے ہوں گے اور کئی غزلوں کا اضافہ کیا ہوگا ۔ ان کی ایک بیاض کا بھی پتہ چلا ہے اور اس میں جو اشعار اپنے دیے ہیں وہ دیوان کے اس نسخے میں نہیں ہیں ۔ اس سے اور بھی

یقین ہوتا ہے کہ نسخہ بیاض کے مرتب ہونے سے بہت پہلے کا ہے ۔

قلمی نسخہ میں بڑے سایز کے ۱۳۹ صفحے ہیں ۔ ایک صفحہ میں ۱۹ سطریں ہیں جو کہیں کہیں چھوٹی ہوئی ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ یا تو نقل کرنے والے سے اشعار پڑھے نہیں گئے یا بعد میں یہاں شعر بڑھانا مقصود تھا ۔ شروع میں ایک غزل حمد میں، ۵ نعت میں، ایک منقبت مولا علی میں، ایک منقبت غوث اعظم میں، ایک اپنے پیر کی شان میں ہے، اس کے بعد مروجہ دستور کے موافق غزلیں ہیں ۔ مطلع اول یہ ہے :

خوب موزوں وصف چشم و ابروئے جاناں ہوا
صاد کے لایق ہمارا مطلع دیواں ہوا

مشکل مشکل قافیے اور لمبی یا ٹیڑھی ردیفیں بھی استعمال کی گئی ہیں جن میں سے خاص خاص یہ ہیں :

دل ٹھنڈا، جوڑا سانپ کا، خیال نقش پا، چوکھٹ کا، تبسم زیر لب، تار نظر سرخ، زنار بلند، کہکشاں بالائے سر، شمشیر توڑ، تل کے برابر، نظر انداز، سو سو کوس، حباب شیشہ میں، تین بجیں، شمشیریں دو، طاق میں غنچہ ۔

ان کے علاوہ چھوٹی بحریں اور آسان ردیفیں بھی بہت ہیں ۔ غرض دیوان اس زمانے کے دوسرے دیوانوں کی طرح ہے ۔ یہ بات قابل غور ہے کہ غالب کی اکثر غزلوں پر طرح طرح غزلیں ملتی ہیں ۔ مصنف اکمل التاریخ نے لکھا ہے کہ مرزا غالب سے ہمیشہ شاعری میں چھیڑ چھاڑ رہی ۔ اس کا کوئی اور ثبوت نہیں مل سکا، مگر غالب کی غزلوں سے یہ بہت پھیکی ہیں، ان میں ذوق کا رنگ زیادہ ہے ۔ غزلوں کے بعد دو مناجاتیں ہیں جن میں ارض پاک تک پہنچنے کی تمنا کا اظہار کیا گیا ہے ۔

کلام کا عام رنگ اس زمانہ کا سا ہے ۔ یعنی ناسخ کی رعایت لفظی، ذوق کے محاورے، جرأت کی معاملہ بندی، شاہ نصیر کی مشکل ردیفیں، سب کی مثالیں بکثرت ملتی ہیں ۔ اس کے علاوہ بہت سے اشعار صاف اور سادے ہیں اور ان میں تغزل کی جھلک بھی نظر آتی ہے ۔ صرف ردیف الف سے سرسری نظر سے کچھ انتخاب پیش کیا

جاتا ھے ۔ اس میں جدید مذاق کی رعایت ملحوظ نہیں بلکہ ان کے رنگ کے اشعار لیے گئے ھیں :

پابوس مل گیا ھے رسول کریم کا پایہ بلند تب تو ھے عرش عظیم کا

---

جو بیٹھی تیرے دامن پر تو پھر اٹھنا ھوا مشکل
اثر باقی ھے میری خاک میں بھی ناتوانی کا

---

دامن مژگاں میں رھتا تھا ذرا سا طفل اشک
رفته رفته پاؤں پھیلانے تو اک طوفاں ھوا

ھوئی یہ غش کی حالت مےکدے میں اس کے آتے ھی
گرا گردن کے بل شیشه شراب ارغوانی کا

---

قطرے عرق کے تیرے رخ آتشیں پہ ھیں
پانی میں آج دیکھا ھے شعله دبا ھوا
اے جوش جنوں چاھے جدھر کھینچ کے لے چل
ھاں اب تو ترے ھاتھ میں دامن ھے ھمارا

---

رفته رفته کاکلوں کا آتا جاتا ھے خیال
چڑھ چلا ھے زھر مجھ کو تھوڑا تھوڑا سانپ کا
داب لی ھونٹوں میں بھیگی زلف اس نے وقت غسل
زھر ناحق آب حیواں میں نچوڑا سانپ کا

نقش پا ھوتا ھے پامال خلایق اے شرر
ضعف سے ھم ھوگئے ھیں پائمال نقش پا

---

ھجر میں درد دل زار نے سونے نه دیا
وصل میں حیرت دیدار نے سونے نه دیا

قبر میں بھی تو کھلی رہ گئیں آنکھیں میری
چین سے حسرت دیدار نے سونے نہ دیا
دھوم نالوں سے یہاں تک تو مچائی ہے شرر
بخت خفتہ کو دل زار نے سونے نہ دیا

---

چشم ساقی کو ذرا دیکھتے ہی ٹوٹ گیا
دل نازک بھی مگر توبۂ مستاں ہوگا
رخصت جاں سے دم نزع ڈراتے ہیں لوگ
اور نہ رخصت جاناں سے تو آساں ہوگا
کیا اثر ہے مری افسردگئ خاطر کا
گل بھی تربت پہ نہ میری کبھی خنداں ہوگا
جاتی ہے عالم بالا کی طرف تیغ نگاہ
گنبد چرخ میں بھی گنج شہیداں ہوگا
مے کشی غیر سے ٹھیری ہے وہاں اے ناصح
آج سمجھاؤ وہاں جا کے تو احساں ہوگا

---

داغ سینہ کے بہت تم نے چھپائے ہیں شرر
حال کھل جائےگا جب چاک گریباں ہوگا

---

خاکساروں سے کیوں مکدر ہے　　تیرے دل کے غبار نے مارا

---

مسکرا کر آپ نے دیکھا جو تھا اس کی طرف
غنچہ اتنی بات پر جامہ سے باہر ہوگیا
چمن میں کھل گئے الماس دندان اس گل تر کے
کلیجہ کٹ گیا بس گل کا غنچہ نے لہو تھوکا

---

محرم پہ اس کے عطر جو تم نے لگا دیا　　کیا لطف ہے حباب پہ روغن چڑھا دیا

---

کیا زلف کو رہتی ہے پریشانی خاطر قصہ جو سنا ہے مری آشفتہ‌سری کا

شرمندگی سے وصل میں مرنا پڑا شرر
زندہ میں ہائے کیوں شب ہجراں میں رہ گیا

ہے فکر کہ پھر مشق جفا کس پہ کریں گے مرنا بھی مرا ان کو گوارا نہیں ہوتا
دست بوسی کی تمنا نہ گئی بعد فنا مہندی ہونے لگی خاک شہدا سے پیدا

جا بجا جس میں تماشا رقص بسمل کا نہ ہو کوچہ قاتل میں ایسا رہ‌گزر کوئی نہ تھا

آ پڑی ہے زلف چشم مست پر ابر مے خانے کے اوپر چھا گیا

عشقیہ دیوان کے علاوہ آپ کے چار نعتیہ دیوان بھی ہیں۔ مگر یہ انھوں نے اپنے بھتیجے مولوی حامد بخش کے نام سے چھپوائے ہیں اور اس میں حامد تخلص رکھا ہے۔ یہ کوئی نئی عبرت نہیں ہے اور بھی بہت سی مثالیں اس قسم کی ملتی ہیں۔ نعت میں یہ رنگ زیادہ اچھا معلوم ہوتا ہے اور بعض بعض اشعار محسن کاکوروی کے پائے گئے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ عشقیہ رنگ رسمی تھا لیکن نعت میں وہ عقیدت موجود تھی جس کی وجہ سے کلام میں تاثیر پیدا ہوگئی ہے اور صرف رعایت لفظی یا محبوب کے خال و خد کا ذکر نہیں ہے۔ شرر کے نعتیہ کلام کے متعلق یہاں زیادہ لکھنے کی گنجایش نہیں، وہ اس زمانے کے نعتیہ اشعار کو دیکھتے ہوئے کافی بلند ہے اور اس لیے اس پر مستقل ایک مضمون ہونا چاہیے۔ یہاں صرف چند اشعار نقل کرنا کافی ہوگا:

میرے گناہوں کی یہ سیاہی ابر کرم ہے دھونے والا
یاد جو آیا خار مدینہ پھوٹ کے رویا دل کا چھالا

اٹھا غلاف روضۂ خیرالبشر سے خوب جھالر الجھ گئی مرے تار نظر سے خوب

جو گیسوئے شہ پر نظر جائے گی شب‌قدر جی سے اتر جائے گی
نہ توڑ آہ دل رشتہ کہکشاں کہ تسبیح رنج بکھر جائے گی

ایک دیوان کا نام گلزار نظم حامد ہے - اس کی تاریخ یہ ہے :-

۱۳۰۱

تاریخ یہ بھی کیوں نہ ہر اک گرم ثنا ہو یہ نامۂ اعمال خرابات ہے میرا

۱۳۰۱

ایک دیوان مدح رسول اکرم کے نام سے ہے - اس کی خوبی یہ ہے کہ یہ بےنقط ہے - ۱۶ صفحے ہیں، ان میں ایک قصیدہ، دو خمسے، متعدد رباعیات اور غزلیں شامل ہیں - یہ سب بےنقط ہیں - پہلی غزل کا مطلع یہ ہے :

وہ حمد و مدح کا ہردم ہمارا کام ہوا کہ ایک لال و گہر مطلع کلام ہوا

خمسہ کا ایک بند ملاحظہ فرمائیے :

کہو کس طرح ہو الم ہم کو کل کا کہ ہوگا مددگار وہ ہر عمل کا
الم دور ہوگا ہر اک صدمہ ہلکا اگر ہوگا ڈر ہم کو سوء عمل کا
مددگار ہوگا وہ سرور ہمارا

قصیدے کا ایک مطلع ملاحظہ ہو :

سر اسرار احد اصل اصول اول ماہر علم حمد، اعلم و اعلیٰ اکمل

---

غرض ان مثالوں سے یہ اندازہ ہوسکتا ہے کہ انہیں شاعری میں کس قدر قدرت حاصل تھی اور اس زمانے میں جتنی چیزیں اچھی سمجھی جاتی تھیں، ان سب کو کتنی اچھی طرح برت سکتے تھے -

ان کے ادبی ذوق کا سب سے اچھا اندازہ ان کی ایک بیاض سے ہوتا ہے جس میں متقدمین و متاخرین کے اشعار کا انتخاب ملتا ہے - یہ بیاض مجلد ہے - متوسط سایز، کاغذ جابجا کرم‌خوردہ، سیاہی روشن اور خط پختہ - غالباً خود انہیں کا لکھا ہوا - اس میں بہت سے مشہور شعرا کا نام آگیا ہے لیکن بعض گمنام ہیں - بعض شعرا کا انتخاب طویل ہے - بعض کا صرف ایک ایک شعر ہے - انتخاب عام طور پر اچھا ہے - سب سے زیادہ صفحے ناسخ کی نذر کیے ہیں - میر، سودا، جرات، آتش، نصیر دہلوی، ذوق، مومن، ان سب اساتذہ کے کافی اشعار ہیں - غالب کا انتخاب بھی سات صفحوں میں آیا ہے -

آخر میں اپنے کلام کا بھی انتخاب دیا ہے اور ۲۳ صفحے اس کی نذر کیے ہیں۔ ناموں میں کوئی خاص ترتیب نہیں معلوم ہوتی مثلاً شروع آتش سے کیا ہے اور آخر میں مومن کے اشعار ہیں۔ بیچ میں کچھ صفحے چھوٹے ہوئے بھی ہیں جو غالباً بعد میں بھرے جاتے۔ سب سے آخر میں چند نسخے بھی درج ہیں۔

حسب ذیل شعرا کا انتخاب بیاض میں ملتا ہے :-

آتش ، میر تقی ، مولوی فضل رسول مست ، مہدی علی ذکی ، سلیمان شکوہ ، رسول بخش حشر ، نظام الدین ناطق ، معین الدین معین ، فقیر محمد خاں گویا ، الہی بخش معروف ، اسداللہ خاں غالب ، امام بخش ناسخ ، علی اوسط رشک ، نیر ، کاظم علی قیس ، سید ، امان علی سحر ، محمد رضا برق ، سودا ، آزاد ، آشوب ، آشفتہ ، اثر ، احسان ، احسن ، اسد ، افسوس ، الفت ، امیر ، امین ، امانت ، انجام ، بقا ، بہادر ، بیباک ، بیدار ، تپاں ، تاباں ، تاب ، تجلی ، تسکین ، تصور ، تنہا ، جرات ، جوش ، حاتم ، حجام ، حسرت ، حسن ، حسین ، حشمت ، حفیظ ، حیدر ، خادم ، خرد ، خیال ، داغ ، داور ، درد ، دل سوز ، دلہن بیگم ، دیوانہ ، ذوق ، راسخ ، رغبت ، رفاقت ، رنگین ، رنج ، سجاد ، سرور ، سوز ، شہراب ، شاد ، شوق ، شور ، شہیدی ، شیفتہ ، صفا ، صاحب ، صفدر ، ضیا ، طالب ، طاہر ، ظفر ، عارف ، عاصی ، عاشق ، عاشقی ، عزلت ، عزیز ، عشرت ، عظیم ، علی ، فدا ، فدوی ، فریاد ، فراق ، فغاں ، قایم ، قاسم ، قابل ، قدرت ، قلندر ، کلیم ، کمال ، گنا بیگم ، کوثر ، محزوں ، مایل ، مبشر ، مصحفی ، مرزا اظہر ، معنی ، مقصود ، منشی ، مست ، موزوں ، مومن خاں ، مہر ، ناظم ، نثار ، نجات ، نزاکت ، نظیر ، نعمت ، نکہت ، نوا ، واقف ، وحشت ، وزیر ، وصال ، ولی ، ہوس ، یاس ، یقین ، حقیر ، غافل ، اسیر ، انشا ، معرفت ، یاس ، حیدری ، ملک حسین خاں ، عاصی ، عاص فضل رحمانی ، شعور ، نصیر دہلوی ، فدا ، فضل رسول مست ، شیو لال شوق ، گوبند سہائے ضرف ، علی بخش شرر ، گرم۔

غرض کل ۱۵۳ شعرا کا انتخاب ہے مگر چونکہ مولوی فضل رسول مست کا نام تین جگہ آیا ہے اس لیے ۱۵۱ سمجھنا چاہیے۔ یہ بیاض اس کی مستحق ہے کہ اسے علیحدہ تمام شعرا کے حالات کے ساتھ شایع کیا جائے۔

مولوی علی بخش کا انتقال ۱۷ رجب ۱۳۰۲ کو ہوا۔ سید الحاج در بہشت رسید
۱۳۰۲ھ
سے تاریخ نکلتی ہے۔ اپنے پیر کے مزار کے قریب جو آستانہ قادریہ میں ہے اور درگاہ کہلاتا ہے، دفن ہوئے۔

**عام حالات و عادات**

سید الحاج کا مزاج ذرا تیز تھا، وضع سادہ تھی۔ کرتا، پاجامہ بڑھیا۔ کرتا بہت نیچا ہوتا، داڑھی لمبی۔ اس مکان میں رہتے تھے جس میں اب مولوی یعقوب بخش راغب رہتے ہیں۔ دوپہر میں شاعری کرتے، ہر تازہ نظم رات کو اپنے نعت خوانوں سے پڑھوا کر سنتے۔ خرچ اچھا اور اجلا تھا۔ چار سو روپیہ پنشن ملتی تھی جس میں سے ۲۰۰ روپیہ بیوی کو دے دیتے تھے اور باقی ۲۰۰ خود خرچ کرتے۔ کوئی سوداگر آتا تو خالی نہ جاتا۔ علم جفر میں بڑا کمال تھا چنانچہ آپ کے کئی قصے مشہور ہیں جن کے بیان کرنے کی یہاں گنجایش نہیں۔ آخر عمر میں اس کی طرف سے توجہ ہٹالی تھی۔ اپنے پیر اور ان کے سارے خاندان کا بڑا لحاظ کرتے تھے۔ خان صاحب کا خطاب سرکار سے عطا ہوا تھا۔

**خاتمہ**

غرض مولوی علی بخش اپنے زمانے کے سربرآوردہ لوگوں میں سے تھے۔ مذہبی آدمی تھے اور تصوف رگ رگ میں رچا ہوا تھا۔ سر سید کی عقیدت انہیں پسند نہ آئی، اس وجہ سے ان کی مخالفت کی۔ وہ مدرسۃ العلوم کے خلاف نہ تھے لیکن انھیں یہ اندیشہ تھا کہ سر سید کے عقاید کا اثر اس پر ضرور پڑے گا اس لیے وہ دینی تعلیم کا سب انتظام اپنے ہاتھ میں رکھنا چاہتے تھے۔ لیکن ایسا نہ ہوسکا۔ سر سید کے عقاید مذہبی سے بھی انہیں اختلاف تھا۔ وہ سمجھتے تھے کہ اس عقیدت کی روشنی میں جو مغربی علوم نے ہمیں بخشی ہیں اسلام کو جانچنا صحیح نہیں کیونکہ اس طرح اسلام کو نقصان پہنچتا ہے۔ انھوں نے اپنی تمام تصانیف میں اس پر زور دیا ہے کہ علما و مفسرین کو برا کہنا صحیح نہیں اور ہر خرابی کا الزام ان کے سر پر رکھنا درست نہیں ہوسکتا۔ سر سید جس چیز کو ترقی کہتے تھے، مولوی علی بخش صاحب کے خیال میں وہ بے دینی اور آزاد خیالی تھی۔

اس لڑائی میں اس وقت سر سید کو فتح ہوئی۔ بدایوں کے ایک مشہور فاضل اور ادیب سید محفوظ علی صاحب ناقل ہیں کہ زمانہ طالب علمی وہ اور مولوی شکور بخش جو مولوی علی بخش کے حقیقی بھتیجے تھے ساتھ رہتے تھے اور ساتھ پڑھتے تھے۔ اس وقت سر سید زندہ تھے اور ان دونوں پر بڑی شفقت فرماتے تھے۔ ایک دفعہ پنجاب سے کچھ لوگ علی گڑھ دیکھنے آئے اور سر سید کے ساتھ ٹھیرے۔ سر سید نے ان دونوں طالب علموں کو اس موقع پر اپنے مکان پر بلایا اور اپنے مہمانوں سے خاص طور سے ملایا اور مولوی شکور بخش کی طرف اشارہ کرکے کہا کہ یہ اس شخص کے بھتیجے ہیں جو اپنی زندگی بھر میرا مخالف رہا مگر آج یہ بھی میرے ہی مدرسے میں پڑھنے آئے ہیں۔ اس مدرسہ میں جس کی ان کے چچا نے اس قدر مخالفت کی تھی۔ تو بتاؤ کہ آخر میں جیتا یا مولوی علی بخش، فتح کس کے ہاتھ رہی۔

ظاہر ہے کہ اس وقت سر سید کو فتح ہوئی اور یہی مناسب تھا۔ سر سید نے یہ خوب سمجھ لیا تھا کہ مسلمانوں کی حالت اس وقت تک نہیں سنبھل سکتی جب تک ان میں مغربی تعلیم عام نہ ہو اور یہ اس وقت ہوسکتا تھا جب ان کے مذہبی خیالات اصلاح پا جائیں۔ ان خیالات کی اصلاح کی انھوں نے زندگی بھر کوشش کی۔ ان کی تفسیر اس وجہ سے لکھی گئی تھی کہ وہ ایک نئی تفسیر کی ضرورت کمی سے محسوس کرتے تھے۔ آج جب کہ ہم سر سید کے خلوص، ان کی دوراندیشی، ان کی محنت اور کوشش کی بہار دیکھ رہے گو ان کے نقطہ نظر سے ہمیں پوری طرح اتفاق نہیں، ہمارے لیے یہ ضروری ہے کہ ان اشخاص کا نام بھی فراموش نہ کریں جو نیک نیتی سے سر سید کی مخالفت کرتے تھے۔ سر سید کا سابقہ جاہلوں یا نادانوں سے نہیں تھا، ان کے مقابلے میں بڑے بڑے عالم اور فاضل تھے اور انھوں نے انھیں راضی کرنے کی بڑی بڑی کوششیں کیں۔ مولوی علی بخش تو دینی کمیٹی میں شامل ہوتے ہوتے رہ گئے لیکن مولوی امدادالعلی کی خاطر سر سید نے تہذیب‌الاخلاق بند کرنے میں بھی پس و پیش نہیں کیا۔ اگرچہ اس کی اصلی وجہ مصروفیت ہی کیوں نہ رہی ہو۔ آخر یہ پرچہ تہذیب‌الاخلاق کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ مولوی امداد العلی صاحب کو بھی خوش کرنا چاہتے تھے ـــــ سر سید کے مخالفوں کا درجہ معلوم ہوجائے تو سر سید کی عظمت اور بھی واضح ہوجاتی ہے۔

---

# مولانا برکت اللہ مرحوم

(از جناب عبدالرحمن صدیقی صاحب، ایم۔ ایل۔ اے، سابق میئر کلکتہ)

ہندستان انہیں بھول گیا ہو لیکن وہ کبھی ہندستان کو نہیں بھولے۔ ہندستانی حلقوں میں خواہ وہ دنیا کے کسی حصے میں ہوں «مولانا» کہلائے اور غیر ہندی حلقوں میں پروفیسر، حتیٰ کہ ترک اور عرب بھی انہیں پروفیسر ہی کہتے تھے۔

عام طور پر یہ خیال کیا جاتا ہے کہ مولانا بھوپالی تھے۔ مگر یہ غلط ہے۔ تلاش کرنے پر بھی بھوپال میں نہ تو کوئی رشتہ‌دار ملا اور نہ کسی سے مولانا کے خاندان اور گھرانے کا پتہ چلا۔ ایک شب میلان (Milan) کی گالیریا (Galleria) میں خود انہوں نے فرمایا تھا کہ دراصل میں فتح پور کا رہنے والا ہوں۔ چھوٹی عمر میں بھوپال آ گیا تھا۔ تعلیم وہیں ہوئی۔ یا تو مولانا کے والد ریاست میں کسی عہدے پر مامور تھے یا پھر یہ بھی ممکن ہے کہ پرانے وقت کے رواج کے مطابق کم عمری ہی میں بھوپال جسے نواب صدیق حسن خاں نے اسلامی علوم کا مرکز بنادیا تھا تعلیم حاصل کرنے کی غرض سے آئے ہوں۔ جو کچھ ہوا ہو اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ مولانا نے تعلیم بھوپال ہی میں حاصل کی اور اسی کو اپنا وطن سمجھتے رہے اور اکثر عربی مضامین میں اپنے نام کے بعد «البھوفالی» خود ہی لکھا کرتے تھے۔

سولہ یا سترہ سال کی چھوٹی عمر میں دستار فضیلت حاصل کی۔ حافظ قرآن اور حافظ صحاح ستّہ تھے۔ تفسیر اچھی جانتے تھے۔ عربی کے نہ صرف ادیب ہی تھے بلکہ خلاف معمول اس زبان میں گفتگو بھی کرلیتے تھے۔ اپنے ہم سبق طلبا سے بہت آگے اور بہت اونچے درجے پر تھے۔ ممکن تھا کہ سند حاصل کرنے کے بعد ریاست کے کسی دفتر میں نوکری کرلیتے اور زندگی کے دن اوروں کی طرح گمنامی میں بسر کرتے لیکن

ان کی طبیعت میں ولولہ تھا ۔ انگریزی پڑھ کر پادریوں سے بحث مباحثہ کرنے اور اسلام پر جو غلط اعتراضات کیے جاتے تھے ان کے جواب دینے کا شوق تھا ۔ مگر مفلسی اسے پورا کرنے میں آڑے آتی تھی ۔ لیکن جوئندہ یابندہ ۔ دربار کے ایک افسر کے چھوٹے بھائی بمبئی میں تھے ۔ جب افسر صاحب کو یہ معلوم ہوا کہ مولانا انگریزی پڑھنی چاھتے ھیں انھیں بمبئی روانہ کردیا اور اپنے بھائی کو ھدایت کردی کہ مولانا کی انگریزی تعلیم کا انتظام کردیا جائے ۔

اب مولانا کی زندگی کا دوسرا دور شروع ھوا ۔ انگریزی کس طرح اور کہاں پڑھی جائے اس پر غور ھی ھو رھا تھا کہ خود مولانا نے کھیت واڑی کے محلے میں ولسن (Wilson) ھائی اسکول میں پہلے درجے میں نام داخل کرالیا ۔ چھوٹے چھوٹے ھندو پارسی لڑکوں میں بڑی عمر کا ایک طالب علم جس کی داڑھی مونچھ بھی کچھ کچھ نکل آئی تھی انوکھا ضرور معلوم ھوتا ھوگا ۔ مگر مولانا نے اس کی بالکل پروا نہ کی ۔ برابر مدرسے جاتے رھے اور اپنا سبق سناتے رھے ۔

ایک دن پادری اسکاٹ صاحب مدرسے کا معائنہ کرنے آئے مولانا کو دیکھ کر ذرا حیران ھوئے ۔ حالات دریافت کرنے کے بعد اپنے ساتھ لے گئے اور فرمایا کہ میں تمھیں انگریزی پڑھاؤں گا تم مجھے اردو سکھاؤ ۔ سال ڈیڑھ سال میں اتنی مہارت حاصل کرلی کہ میٹریکولیشن کے درجے میں داخل کرلیے گئے اور پہلے ھی سال یونیورسٹی کے امتحان میں شرکت کی اجازت مل گئی ۔ بد قسمتی سے اور مضامین میں تو کامیاب ھوگئے لیکن انگریزی کے پرچے میں کامیابی حاصل نہ کرسکے ۔ دوسرے سال پھر پوری محنت کرکے امتحان میں شریک ھوئے اور اب کی مرتبہ پھر ناکامیابی سے دو چار ھونا پڑا ۔ شاید پھر کوشش کرتے لیکن انگلستان سے مسٹر عبداللہ کویلیم ( Quilliam ) کے مسلمان ھونے کی خبر ھندستان پہنچ چکی تھی ۔ سلطان عبدالحمید نے انھیں جزائر بریطانیہ کا شیخ الاسلام مقرر کیا اور انگلستان میں تبلیغ اسلام کی تجویزوں پر غور ھونے لگا ۔ ان واقعات سے ھندستان میں کھلبلی پڑگئی اور ھر مسلمان کے دل میں اسلامی جوش ابل پڑا ۔ کویلیم کے قبول اسلام نے مولانا کو بھی بے چین کردیا ۔ انگلستان پہنچ کر وھاں کے شیخ الاسلام

کا ہاتھ بٹانے کی دھن دماغ میں سما گئی - اپنے میزبان سے جو راقم الحروف کے والد تھے، کہا کہ اگر جہاز کے کرائے کا انتظام ہوجائے تو ولایت میں روٹی کا انتظام میں خود کرلوں گا۔ والد اکیلے اس ذمہ داری کو اپنے سر نہ لے سکتے تھے - لیکن ایک میمن سیٹھ صاحب نے جب مولانا کے ولایت جانے کے ارادے کو سنا تو آدھا خرچ دینے کا وعدہ کیا - والد صاحب بھی تیار ہوگئے اور مولانا سفر کی تیاریوں میں مشغول ہوگئے - بریلی سے مولوی ریاض الدین صاحب مدیر "الریاض" بھی اسی مہم پر ولایت جارہے تھے - ان کا اور مولانا کا ساتھ ہوگیا اور دونوں ۱۸۹۰ ع میں ایک ہی جہاز پر سوار ہوکر انگلستان روانہ ہوگئے -

لندن پہنچے - وہاں سے لورپول ( Liverpool ) کو ہلیم صاحب سے ملنے گئے کیونکہ یہ اسی شہر میں سولی‌سٹر ( Solicitor ) کا کام کرتے تھے - ایک ہی ملاقات میں اصلی صورت حالات معلوم ہوگئی - عبداللہ کو ہلیم نے جب پیشے میں زیادہ کامیابی نہ دیکھی تو اسلام کو ذریعہ معاش اور سلطان المعظم اور عالم اسلام سے روپے اینٹھنے کا آلہ بنایا - بعد میں اس کا بھانڈا پوری طور سے پھوٹا - سولی‌سٹروں کی فہرست سے نام خارج کردیا گیا - برسوں ادھر ادھر مارا مارا پھرا - آٹھ دس برس ہوئے لندن میں انتقال ہوا - نام بدل دیا تھا - مسلمانوں کے جلسوں میں شریک ہوکر ترکی، ممالک اسلامی اور ہندستان کے معاملات میں دلچسپی لیا کرتا تھا - مولانا اور ریاض الدین صاحب پژمردہ خاطر اور رنجیدہ لندن واپس لوٹے - ایک چھوٹی سی کتاب جس میں اصول دین اور وضو نماز کی ہدایات تھیں "رہنمائے مسلم" ( مسلم گائیڈ ) کے نام سے لکھی اور مفت شائع کی - جب تک والد زندہ رہے اس وقت تک مولانا کی مالی امداد برابر کرتے رہے لیکن ۱۸۹۳ ع میں ان کے انتقال کے بعد سے مولانا بے‌یار و مددگار ہوگئے - ریاض الدین صاحب تھوڑے ہی عرصے کے بعد واپس چلے آئے تھے لیکن فقیری میں بھی مولانا ہمت نہ ہارے اور جس کام کے لیے وطن چھوڑا تھا وہ اپنی طاقت کے مطابق کرتے رہے - سول سروس کے امیدواروں کو عربی پڑھا کر، برٹش میوزیم میں یورپ کے ادبا کو عربی اور فارسی سے انگریزی میں ترجمے کرکے اور اخبارات اور رسالوں میں

مضامین لکھ کر گزراوقات کرتے رہے - جی - ڈبلیو - ایم گبز (G.W.M. Gibbs) جن کے نام سے گبز میموریئل سیریز (Gibbs' Memorial Series) کی نہایت عمدہ کتابیں عربی اور فارسی کی شائع ہو رہی ہیں - اسی زمانے میں اپنی معرکۃالارا کتاب ترکی شاعری پر لکھ رہے تھے - اس کتاب کا مقدمہ جس میں عروض و قوافی پر عالمانہ بحث کی گئی ہے مولانا کی مدد سے لکھا گیا ہے بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ اگر مولانا کی مدد نہ ہوتی تو یہ مضمون لکھا ہی نہ جاتا - مشہور مورخ اسٹینلی لین پول (Stanley Lane-Poole) کے ساتھ بھی کام کیا - گبز کے مرنے پر مولانا پھر مالی پریشانیوں میں مبتلا ہوگئے - کئی برس عسرت اور مصیبت میں کاٹے - مستقل آمدنی کی صورت پیدا نہ ہوئی لیکن گزر ہوجاتی تھی - محمد علی کو بھی مولانا کی شاگردی کا شرف ملا تھا - سول سروس کے امتحان میں عربی کے پرچے کی تیاری مولانا ہی کی مدد سے انھوں نے کی تھی -

ایک امریکی سیاح مسٹر الکزانڈر ویب (Alexander Webb) ۱۹۰۵ یا ۱۹۰۶ میں انگلستان آئے - یہ مسلمان ہوچکے تھے اور ان کا اسلامی نام محمد تھا - مولانا سے ان کی ملاقات ہوئی - ان کے علم، ان کی صداقت اور ذوق خدمت اسلام سے متاثر ہوئے اور امریکا آنے کی دعوت دی تاکہ دونوں مل کر نمایاں اور بڑے پیمانے پر کام کریں - مولانا ان کے ساتھ امریکا تشریف لے گئے - محمد الکزانڈر ویب کے ساتھ دینی خدمات انجام دیتے رہے لیکن امریکا کی آزاد اور جمہوریت کی فضا میں سیاسیات کا چسکا بھی لگا - ہندستان اور دنیائے اسلام کے مصائب اور ان کی آزادی پر مضامین لکھنے لگے - فورم (Forum) نامی مشہور رسالے میں بھی ان کے مقالے شایع ہوئے - جب موقع ملتا ہندستان کی وکالت ضرور کرتے - بدقسمتی سے مسٹر ویب کا انتقال ہوگیا - مولانا اکیلے رہ گئے - ویب جیسے ہمدرد اور ساتھی کی رفاقت سے کام میں بھی خلل پڑگیا - کہاں جائیں اور کیا کریں کچھ سمجھ میں نہیں آتا تھا - موقع پا کر باہر نکل آنا چاہتے تھے کہ معلوم ہوا کہ ٹوکیو کی یونیورسٹی اردو زبان کے پڑھانے کے لیے ایک شعبہ کھول رہی ہے اور استاد کی تلاش کررہی ہے - مولانا نے عرضی بھیجی - جگہ مل گئی اور ۱۹۰۸ میں جاپان پہنچ گئے -

درس و تدریس کے علاوہ ٹوکیو میں تبلیغ کا کام بھی شروع کردیا۔ چار پانچ جاپانی حضرات نے مولانا کے ہاتھ پر بیعت کی اور مشرف بہ اسلام ہوئے۔ اس کامیابی نے مولانا کے حوصلے بلند کردیے۔ ایک چھوٹی سی انجمن قائم کی اور اپنے جاپانی احباب کی وساطت سے مغول، ترکستانی اور چینی مسلمانوں سے تعلقات قائم کرنے اور ان میں اخوّت و ترقی کی تحریک کے پھیلانے میں مشغول ہوگئے۔ انگریزی زبان میں اسلامک (Islamic) فریٹرنیٹی (Fraternity) یعنی اخوت اسلامیہ کے نام سے ایک ہفتہوار اخبار بھی جاری کردیا۔ اس اخبار کا اثر دور دور پہنچا۔ فیلی‌پین، جاوا، ملایا اور چین کے مسلمان اس کی آواز سے جاگے۔ جگہ جگہ انجمنیں برپا ہوئیں اور ان میں قومی مسائل پر گفتگو ہونے لگی۔ ایک نئے دور کا آغاز ہوا۔ روسی، ہالندیزی اور انگریزی حکومتوں کے نمائندوں نے اس تحریک میں اپنے لیے خطرہ دیکھا۔ سب نے مل‌کر یا ان میں سے ایک یا دو نے جاپانی حکومت سے شکایت کی۔ مولانا کے تقرر کی پہلی میعاد ختم ہونے آئی تھی، دوبارہ تقرر نہ کیا جائے اس پر اصرار ہوا۔ حکومت نے کمزوری دکھلائی اور مولانا کا دوبارہ تقرر نہ ہوسکا۔

یہ وہ زمانہ تھا جب دنیا جنون کے دروازے تک پہنچ گئی تھی۔ جرمن، فرانسیسی اور انگریزی قوموں کی برسوں کی رقابتیں اپنا اپنا رنگ دکھانے والی تھیں اور تمام عالم مشرق اور مغرب ایک قیامت صغریٰ میں سے گزرنے والے تھے۔ آسٹریا کا شہزادہ سربستان کی سرحد پر سارایےوو (Saraievo) کے مقام پر جولائی ۱۹۱۴ع میں قتل ہوا اور اگست کی چوتھی تاریخ تک یورپ کی تمام بڑی بڑی حکومتیں جنگ میں شریک ہوگئیں۔ جاپان میں مولانا کی زندگی تلخ ہو ہی چکی تھی۔ کام مقامی دوستوں کے سپرد کرکے کالی‌فورنیا چلے گئے۔ یہ مقام اس وقت ہندی انقلابیوں کا مرکز بنا ہوا تھا۔ ان کے ساتھ مل کر جنگ سے کس طرح فائدہ اٹھایا جائے اور وطن کو غلامی سے کس طرح نکالا جائے اس کی تدابیر کے سوچنے اور ان کو عمل میں لانے کے لیے ہمہ تن مشغول ہوگئے۔ اس دور میں موصوف کی قابلیت اور جذبۂ ایمانی نے وہ وہ خدمات ان کے ہاتھوں کرائیں اور ایسے ایسے کارنامے ان سے انجام دلوائے

کہ عقل دنگ رہ جاتی ہے۔ عمر ساٹھ سے اوپر ہوچکی تھی لیکن سینکڑوں نوجوانوں سے مولانا زیادہ چست و چاق تھے۔ دن رات کام کرتے تھے۔ ایک جوش تھا جو کسی طرح تھمتا ہی نہ تھا۔

غدر پارٹی والوں نے مولانا سے درخواست کی کہ وہ ان کے نمائندے ہوکر برلین کے ہندی انقلابیوں کے ساتھ جو جرمنی میں تھے مل کر کام کریں۔ امریکا اس وقت تک جنگ میں شریک نہیں ہوا تھا۔ چنانچہ ایک امریکانی جہاز پر سوار ہوکر شروع ۱۹۱۵ع میں ناروے کے رستے برلین پہنچ گئے۔ وہاں کے ہندیوں نے خیر مقدم کیا اور راجہ مہندر پرتاب سنگھ کی صدارت میں جو موقتی حکومت قایم ہوئی تھی اس کے وزیر امور خارجہ مقرر کیے گئے۔

جرمن حکومت سے پیام و کلام ہونے لگے۔ دونوں حکومتوں نے متفقہ فیصلہ کیا کہ ایک وفد جس میں ہندی اور جرمن شریک ہوں افغانستان بھیجا جائے تاکہ امیر حبیب‌اللہ خاں کو غیر جانب‌داری سے ہٹا کر جنگ میں جرمنی اور ترکی کے ساتھ شریک کرادے۔

وفد کا جرمن رئیس فون ہن‌تیگ (Von Hentig) مقرر ہوا اور ہندی رئیس مولانا۔ یہ لوگ ترکی سے عراق گئے اور وہاں سے ایران۔ آگے چل کر رستہ بند ہوگیا کیونکہ مرو (Mero) کی جانب سے روسی اور کوئٹہ کی جانب سے انگریزی افواج بڑھ رہی تھیں اور تجویز یہ تھی کہ دونوں ایک جگہ مل جائیں اور ایران اور افغانستان کے درمیان ناکہ بندی کردیں تاکہ ان کی اجازت کے بغیر کوئی ادھر سے ادھر آ جا نہ سکے۔ حالانکہ ایران اور افغانستان دونوں غیر جانب‌دار تھے۔ فون ہن‌تیگ نے فیصلہ کیا کہ روسی اور انگریزی افواج کے بیچ سے نکل کر کابل پہنچنا نہ صرف مشکل بلکہ ناممکن ہے اور اس نے مشورہ دیا کہ وفد واپس لوٹ جائے۔ مولانا نے اس کی مخالفت کی۔ اس وجہ سے کہ شمال سے روسی اور جنوب سے انگریز علاوہ ناکہ بندی کے ایک لشکری سڑک بھی بنا رہے تھے جو کوئٹہ اور مرو کو جوڑ دیتی۔ یہ سڑک ابھی پوری نہیں ہوئی تھی۔ بیچ کے دونوں سروں میں پچاس ساٹھ میل کا فاصلہ رہ گیا تھا جو ابھی بنا نہ تھا۔ اور اس پر ناکہ بندی اور پہرہ زیادہ سخت بھی نہ تھا۔ مولانا نے اصرار کیا کہ اس ٹکڑے

سے گزر کر منزل مقصود تک پہنچنا ممکن ھے ۔ فون ھن‌تیگ نے مولانا کی رائے سے اتفاق کیا ۔ ظاھری اعلان تو یہ کیا کہ وفد واپس ھو رھا ھے لیکن پوشیدہ احکام یہ دیے گئے کہ موقع پاکر افغانستان کی سرحد کی طرف آگے بڑھنا ھے ۔ آس پاس کے گاؤں میں رستہ دکھلانے والا کوئی رھبر بھی نہ لیا کیونکہ جاسوسی کا شبہہ تھا ۔ مولانا نے نقشے دیکھنے شروع کیے ۔ ان کی ھیئت‌دانی بھی بےحد کام آئی ۔ گھوڑے پر آگے آگے تاروں سے رستہ درست کرتے ھوئے اندھیری رات میں بلا خوف و خطر اپنے تمام ساتھیوں سمیت صحیح و سالم افغانی حدود میں داخل ھوگئے ۔ ھرات ھوتے ھوئے شادمان اور کامران کابل پہنچ گئے ۔ وفد اپنے اصلی مقصد میں کامیاب نہ ھوسکا ۔ امیرحبیب‌اللہ خاں نے خاطر تواضع بہت کی لیکن شرکت جنگ سے انکار کیا ۔ فون ھن‌تیگ تو واپس چلا گیا لیکن امیر نے مولانا کو روک لیا ۔ مصلحت بھی تھی کہ یہ ٹھہر جائیں ۔ امیر کی دعوت قبول کی ۔ دو ڈھائی سال برابر اور متواتر کابل میں رھے ۔ امیر اھم امور میں برابر مشورہ لیا کرتا تھا اور اس پر اکثر عمل بھی کرتا تھا ۔

کابل کے دوران قیام ھی میں روسی انقلاب ھوا ۔ جرمنوں سے برست لیتووسک (Brest-Litovsk) میں صلح ھوئی ۔ حکومت کا مرکز پیترس‌بورگ ( Petersburg ) سے ھٹ کر موسکو آیا ۔ نئی حکومت نے ایشیائی ملّتوں اور درباروں سے تعلقات کے نئے اصول کا اعلان کیا ۔ روسی سفیر متعین ھوکر کابل آیا اور نئے صلح‌نامے کی گفت و شنید ھونے لگی ۔ مولانا کے کارناموں میں یہ بھی ایک تاریخی اور عظیم‌الشان کارنامہ ھے کہ جو صلح‌نامہ تیار ھوا اس کی اصل عبارت فارسی زبان میں لکھی گئی اور یہ مولانا کے قلم کی تھی ۔ روسی زبان میں ترجمہ اس فارسی مسودے سے کیا گیا لیکن دستخط فارسی دستاویز پر ھوئے تھے ۔

افغانستان کی سیاسی ھوا میں اب مولانا کا دم گھٹنے لگا ۔ جو شخص دنیا کی سیاست میں حصہ لے چکا ھو اس کے لیے ھمالیہ اور ھندوکش کے درمیان کی گھاٹیاں بہت تنگ تھیں ۔ آخرکار افغانستان کو خیرباد کہہ کر موسکو چلے گئے ۔ اگر زیادہ ٹھہرتے تو ان کا حشر بھی وھی ھوتا جو مولانا عبیداللہ صاحب اور ان کے ساتھیوں کا ھوا ۔

لے‌نین (Lenin) اور چی‌چےرین (Chicherine) سے دوستانہ تعلقات قایم ہوگئے لیکن موسکو کے ہندی حضرات کی آپس کی خانہ‌جنگیوں سے عاجز آکر روس بھی چھوڑا اور ۱۹۲۳ء میں برلین (Berlin) آگئے۔ لے‌نین نے روکنے کی کوشش ضرور کی لیکن مولانا اس قدر خاطر برگشتہ ہوگئے تھے کہ نہ رکے۔ لے‌نین کہا کرتا تھا کہ پروفیسر برکت‌اللہ کی شخصیت روزانہ سیاسی قصے جھگڑوں سے بالاتر ہے۔ ایسے اشخاص کا تو کسی قوم میں یا ملک میں موجود ہونا ہی اس قوم یا ملک کے لیے باعث برکت و رحمت ہے۔ لے‌نین مولانا کو اپنے ساتھ رکھ کر وسط ایشیا اور مسلم حکومتوں کے ساتھ روسی سیاست پر مشورہ اور ہدایت لینا چاہتا تھا۔ مولانا نہ تو بولشےویکی (Bolsheviky) تھے اور نہ کومونیسٹ (Communist)۔ برسوں کے دیس نکالے کے باوجود ہندی اور مسلم رہے۔ زندگی بھر کبھی کسی غیرہندی یا غیرمسلم شخص، گروہ یا حکومت سے اپنے لیے ایک پائی تک نہ لی۔ موسکو کی حکومت سے اگر مشاہرہ یا کسی اور صورت سے مالی امداد لینا اپنی آزادیء رائے کو فروخت کرنا تھا اور یہ مولانا کو کسی طرح گوارا نہ تھا۔ اخراجات کی تنگی بھی ستانے لگی تھی۔ یورپ کی دنیا میں دوبارہ داخل ہوکر اپنے ہندی اور مسلم احباب سے تعلقات قایم کرکے ان امیدوں کو پھر سے تازہ کرنا تھا جو خاک میں مل گئی تھیں۔ از سر نو ایک نیا لائحہ عمل نئے حالات میں تیار کرنا تھا۔

برلین کے ہندستانیوں کی حالت ناگفتہ‌بہ تھی۔ جس درخت پر یہ لوگ ہندی بیل چڑھانی چاہتے تھے وہ درخت ہی کھوکھلا ہوگیا تھا۔ اور یہ بیل خشک ہوگئی تھی۔ جرمنی کی تباہی کا اخلاقی اثر ہندیوں پر بہت برا پڑا تھا۔ ایک دوسرے کے درپئے آزار ہوگئے تھے۔ مولانا نے ثالث بالخیر بن کر دوستی قایم کرنے کی پوری کوشش کی لیکن رائگاں گئی۔ کچھ عرصے کے بعد برلین چھوڑ کر فرانس میں رہنے کا فیصلہ کیا اور پیرس چلے گئے۔

لوزان کی کانفرنس ہونے والی تھی۔ انقرہ کے حضرات سلطنت اور خلافت دونوں سے عاجز آگئے تھے اور خوف تھا کہ شاید کوئی ایسا فیصلہ کر بیٹھیں جس سے

عالم اسلام کو نقصان پہنچ جائے ۔ مولانا نے مسئلہ خلافت پر ایک عالمانہ مضمون لکھا اور اسے زعمائے ترکی اور دیگر اسلامی ممالک کے نمائندوں میں تقسیم کیا ۔ دوران کانفرنس میں برابر لوزان میں رہے اور ترکوں اور عربوں میں دوستانہ تعلقات قایم کرنے میں کوشاں رہے ۔ روسی وفد جس کا رئیس چیچیرین (Chicherine) تھا اس سے بھی ملتے رہے اور ترکی اور روس کے درمیان اگر کوئی گتھی پیدا ہوجاتی تو اسے سلجھاتے رہے ۔ پیرس لوٹ کر طبیعت نے پھر جوش کھایا ۔ عربی میں ایک پرچہ الاصلاح کے نام سے ہر ہفتے شائع کرنا شروع کیا ۔ طونس، الجزائر، مراکش اور ریف کے مسلمانوں میں اس پرچے کی اچھی شہرت ہوئی ۔ آتے جاتے ہندی، مصری، مغربی اور دیگر ممالک کے مسافر مولانا سے ملتے رہے ۔ پیرس اب مولانا کی وجہ سے ایک چھوٹا سا مرکز بن گیا ۔ جہاں پیرس کی اور خوبیاں بیان کی جاتی ہیں ایک یہ بھی ہے کہ اس انقلابی شہر میں دنیا بھر کی قومی تحریکیں آکر پناہ گزیں ہوتی ہیں ۔ فرانسیسی حکومت نے تو کچھ نہ کیا لیکن ایک بیرونی حکومت کی دوستانہ شکایت پر ایک دن پولیس مولانا کے مکان پر آئی ۔ انھیں اور ان کے کپڑے، کتابیں اور دوسرے اسباب کو گاڑی میں بھر کے ریل میں سوار کردیا ۔ اور جب تک کہ سویٹزرلینڈ کی حد میں گاڑی نہیں پہنچی اس وقت تک پولیس والے نے ساتھ نہ چھوڑا ۔ سین گالن (St Gallen) میں ان کا ایک دوست رہتا تھا اس کے پاس چلے گئے اور اب کیا کیا جائے اس پر غور و فکر کرنے لگے ۔

نچلے بیٹھنے والے آدمی تو تھے ہی نہیں ۔ ذیابطس کی شکایت پیدا ہوگئی تھی اور بائیں کندھے میں عصبی درد بھی ستانے لگا تھا اس پر بھی قومی اور اسلامی خدمت کے لیے ہر وقت مستعد رہتے تھے ۔ ان دنوں طرابلس الغرب کے چند قوم پرست اپنے ہم وطنوں کے مظالم کی شکایت کرنے رومہ آئے ہوئے تھے ۔ ان کی درخواست پر مولانا رومہ تشریف لے گئے ۔ ان کے آلام اور مصائب کی داستان سنی اور سینیور مسولینی (Signor Musoolini) سے ملاقات کرکے نہایت موثر طریقے پر ان کی وکالت کی ۔ اور وعدہ لیا کہ عربوں کو اب ستایا نہ جائے گا ۔

مولانا کی موجودگی سے فائدہ اٹھاکر سینیور مسولینی نے اپنے سکریٹری سینیور کونتارینی (Signor Contarini) کو ان کے پاس بھیجا اور ایک تجارتی تجویز میں ان سے مدد چاہی ۔ اطالیہ والوں کی خواہش تھی کہ ہندی تاجروں سے براہ راست تعلق پیدا کرکے جرمنی اور آسٹریا کی تجارت کو جو جنگ کے بعد بند ہوگئی تھی اطالیہ کی طرف رجوع کردیں ۔ مولانا کو تجویز پسند آئی اور امداد کرنے کا وعدہ کیا ۔ اطالیہ کے مشہور تجارتی ایوان لیگ لومبار دیا (League Lombardia) نے ایک کڑوڑ لیرے (Lire) کے سرمایہ سے ایک کمپنی رجسٹر کی جس کا رئیس بادشاہ کا رشتہ دار ڈیوک چزارے (Duke Cezare) مقرر کیا گیا ۔ اطالیہ کے بڑے بڑے کارخانےدار، تاجر اور بنک اس میں شریک تھے ۔ سینیور آنسالدو (Signor Ansaldo) مسولینی جو پوپولو دیطالیہ (Popolod'Italia) کے مدیر تھے اس کمپنی میں اپنے بھائی کی نمائندگی کرتے تھے ۔ روپیہ جمع ہوگیا ۔ میلان میں دفتر کھول دیا گیا لیکن جس اثر نے انھیں جاپان سے نکالا، پیرس سے نکالا اسی نے اس تجویز کو بھی تباہ کیا اور مولانا مہینوں کی محنت کے بعد ناکام اسویٹزرلینڈ واپس آگئے ۔

۱۹۲۵ء میں حکیم اجمل خان صاحب اور ڈاکٹر انصاری صاحب بغرض علاج تشریف لے گئے ۔ جنیوا (Geneva) میں تقریباً ایک مہینہ رہے ۔ مولانا بھی تشریف لے آئے ۔ روزانہ صحبت رہتی تھی اور بڑی بڑی بحثیں ہوا کرتی تھیں ۔ شیام جی کرشنا ورما صاحب اور پنڈت جواہر لال نہرو جی اس زمانہ میں وہیں تھے ۔ ایک روز چائے پر حکیم صاحب نے دریافت کیا کہ ورما جی آپ کی عمر کیا ہے ۔ فرمایا کہ صاحب ٹھیک تاریخ اور برس تو میں نہیں بتلا سکتا لیکن یوں سمجھیے کہ جب میں ننگا بھاگتا پھرتا تھا تو آپ کے مہاتما جی کی ماں انھیں دودھ پلاتی تھی ۔ حکیم صاحب کو یہ بیان اس قدر پسند آیا کہ اکثر یاد کرکے ہنسا کرتے تھے ۔ حکیم صاحب نے مولانا کا علاج کیا اور ہندستان لوٹ کر دوا بھی بھیجی ۔ راقم الحروف کی عرض پر حکیم صاحب نے مولانا کو ہندستان لوٹنے کا مشورہ دیا اور فرمایا کہ حکومت سے اجازت حاصل کرنے کی کوشش کی جائے گی اور امید ہے اجازت مل جائے گی ۔ خیال یہ تھا کہ مولانا کو ہندستان لاکر علی گڑھ میں دینیات کا پروفیسر بنادیا جائے ۔ مولانا نے اس تجویز کے

قبول کرنے سے انکار کیا اور فرمایا کہ جس وقت تک ہندستان آزاد نہ ہوگا میں واپس نہ جاؤں گا۔

کچھ عرصے کے بعد میرے اصرار پر راضی ہوگئے کہ یورپ میں کوئی ایک مقام پسند کرکے وہاں رہیں اور اپنی زندگی کے حالات لکھیں۔ اطالیہ کے ساحل پر سان رےمو (San Remo) پسند کیا۔ شرایط یہ طے ہوئیں کہ میں اخراجات کا ہی ذمہ نہ لوں بلکہ ایک سکریٹری کی تنخواہ کا بھی جسے مولانا حالات لکھوا دیا کریں اور وہ ٹائپ کرکے انھیں دے دیا کرے۔ مولانا مسودہ کو صحیح کرکے مجھے بھیج دیا کریں اور میں اس کے چھپوانے کا انتظام کروں۔ یہ مولانا سے میری آخری ملاقات تھی۔ میں ہندستان آیا اور وہ سین گانس چلے گئے۔ میں نے احباب کی مدد سے مولانا کے اخراجات کا انتظام کرلیا اور خوش تھا کہ یورپ لوٹ کر اب مولانا سے ان کی سوانح ضرور لکھا لوں گا۔ بمبئی میں شوکت علی صاحب کے پاس بیٹھا تھا کہ ڈاک آئی۔ شوکت صاحب خطوط پڑھنے لگے۔ بہت سے اخبار بھی آئے تھے ان میں سب سے اوپر جو اخبار تھا اسے میں نے اٹھایا۔ یہ لالہ لاجپت رائے کا اردو اخبار «ملاپ» تھا۔ پہلے ہی صفحے پر لکھا تھا کہ ہمارا کالی‌فورنیا کا مخبر اطلاع دیتا ہے کہ مشہور وطن پرست پروفیسر برکت‌اللہ کا انتقال ہوگیا۔ خبر پڑھ کر جو اثر میرے دل پر ہوا وہ بیان سے باہر ہے۔ سمجھ ہی میں نہیں آتا تھا کہ مجھ سے پورا وعدہ کرنے کے بعد مولانا کالی‌فورنیا کیوں گئے اور ایسی کون سی بات تھی جس نے ان کو اتنے دور دراز کے سفر کرنے پر مجبور کیا۔ یورپ لوٹنے پر معلوم ہوا کہ راجہ موہیندر پرتاب سنگھ ان سے ملے اور انھیں اپنے ساتھ امریکا لے گئے اور کالی‌فورنیا میں انھیں تہ خاک کردیا۔ سیاست کا نشہ برا ہوتا ہے۔ کہاں سان رےمو کی خاموش زندگی اور کہاں کالی‌فورنیا کی پر شورش فضا۔ ان کی مٹی وہیں کی تھی اور اسی میں جا کر پیوند ہوگئے۔

یہ سنی‌سنائی داستان اس غرض سے قلم بند کی گئی ہے کہ ہندستان مولانا کو بھول نہ جائے اور کبھی کبھار ان کے حق میں دعائے مغفرت کرتا رہے۔ حالات اور

(۱۱) رسالہ اوصاف یا رسالہ الوجود (۱۲) عربی اشعار۔

مگر یہ سب گم شدہ جواہر کی حیثیت رکھتے تھے۔ اور سوائے اس کے کہ بعض بعض مشہور محققین نے علیحدہ علیحدہ ان کا ذکر اپنے اپنے مصنفات میں کیا۔ مجموعی حیثیت سے کہیں ان کا وجود نہیں تھا۔ علم کی روشنی پھیلنے پر کچھ کتابیں اس زمانہ میں ملیں جن میں سے کئی ایک چھپ گئی ہیں۔ جیسا کہ دارالمصنفین اعظم گڈھ سے ۱۹۳۰ء میں کئی رسالے خیام کے ذیل میں ایک مجلد میں طبع ہوچکے ہیں اور جستہ جستہ اس سے پہلے بعض دوسرے مطابع میں بھی بعض کتابیں شایع ہوئیں۔ بعض آج بھی نایاب ہیں۔ مگر علم و فن کا اس حادثہ فاجعہ پر جس قدر بھی ماتم کیا جائے وہ کم ہے کہ خیام کی شہرت ان کی ان معرکہ آرا تصانیف سے وابستہ نہیں ہے۔ بلکہ رباعیات ان کا سرمایۂ افتخار بنی ہوئی ہیں۔ جن کے متعلق ابھی تک یہ بھی فیصلہ نہیں ہوسکا کہ وہ اس مجموعہ کا مالک ہے یا نہیں اور ہے تو کس جزو کا۔

**عمر خیام کی رباعیات**

رباعیات حکیم خیام کا مطالعہ کرنے والے نقاد دبی زبان سے ہمیشہ اس کے معترف رہے کہ ان کی رباعیات میں آمیزش ہے اور یہ سونا مغشوش ضرور ہوگیا ہے۔ مگر اس کے ساتھ ہی یہ بتانے والے بہت کم پیدا ہوئے کہ یہ آمیزش کہاں سے ہوئی اور کیوں ہوئی۔ اسی پر ہم کو کچھ کہنا اور لکھنا ہے۔

ایک ایسے شخص کو جو رباعیات عمر خیام کے متعلق بحث کرتا ہو مجبوری ہے کہ وہ یہ بھی بحث کرے کہ رباعی کب شروع ہوئی اور فارسی میں اس کا دور دورہ کب ہوا لہذا مختصر طور پر یہ بھی بتا دینا ضروری ہے کہ غزل اور قصاید و مثنوی وغیرہ اصناف سخن سے رباعی پہلی چیز ہے۔ یہ تو نہیں کہا جاسکتا کہ کسی صنف سخن کا پتہ ہی نہ تھا۔ مگر یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ ترتیبی شہرت اور کمال دوسری چیزوں کو حاصل نہ ہوا تھا کہ رباعی عالم وجود میں آئی۔

**رباعی کی ابتدا**

اس کے وجود میں آنے یا اس وزن کے دریافت ہونے کے متعلق کئی قصے مشہور ہیں ایک یہ کہ غزنین یا سجستان کے کسی شہر میں کچھ بچے اخروٹوں سے گولیوں کا کھیل کھیل رہے تھے۔ ایک اخروٹ یا ایک گولی

جو گچی سے دور تھی لڑھک کر اس کی طرف جانے لگی بچہ خوشی سے اچھل پڑا اور بیساختہ اس کی زبان سے (غلطاں غلطاں ھمی رود تا لب گو) نکل گیا۔ دولت شاہ سمرقندی کا بیان ہے کہ یہ لڑکا خاندان صفاریہ کے بانی یعقوب صفّار المتوفی ۲۶۵ ھ کا بچہ تھا۔ یعقوب خود شعر و شاعری کا ذوق رکھتا تھا۔ وہ کھڑا ہوا اس واقعہ کو دیکھ رہا تھا اور جو کچھ بچے نے کہا وہ سن رہا تھا۔ اس کو یہ وزن پسند آیا۔ سوچا کہ یہ بحر کونسی ہے تو اس وجہ سے کہ اس وقت تک یہ وزن رایج نہ تھا اس لیے کچھ سمجھ میں نہ آیا۔ اس لیے اپنے درباری شعرا ابودلف عجلی اور ابن الکعب کو بلا کر پوچھا کہ یہ کون سی بحر ہے۔ انھوں نے غور و فکر کے بعد بتایا کہ یہ بحر ہزج کی ایک شاخ ہے۔ پھر انھوں نے اسی پر تین مصرع اور لگا کر پورے دو شعر کردیے اور دوبیتی نام رکھا اسی طرح اور محققین نے بھی کچھ توجیہات بیان کی ہیں کہ اس کا نام رباعی کیوں ہوا۔ مگر دولت شاہ سمرقندی نے یہ بھی لکھا ہے " تا فضلا دوبیتی را نکو ندیدند گفتند کہ این چہار مصرعی است رباعی نشاید گفتن " اور یہی بات زیادہ قرین قیاس معلوم ہوتی ہے۔ اس کو ترانہ قول، چہاربیتی وغیرہ بھی کہا گیا مگر چونکہ یہ مبحث ہمارے مضمون سے دور ہے اس لیے اس کو طول دینا فضول ہے۔ مقصد صرف اس قدر ہے کہ رباعی کا دور اگر متذکرۂ بالا روایت کے مطابق شروع ہوا تو بھی اس کے شروع ہونے کو خیام کے زمانے تک دوسو ڈھائی سو برس ہوچکے تھے۔ اور یوں تو عرب کی شاعری میں بھی رباعی کا نام لیا گیا ہے۔ اور اس کی وجہ یہ بتائی گئی ہے کہ عرب کی شاعری میں رباعی کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ یہ وزن بحر ہزج سے مستخرج ہے اور وہ چار اجزاء سے مرکب ہے۔ حالانکہ عرب کی رباعی فارسی کے مذاق سے بہت دور ہے اور اسے رباعی ماننے کو کم از کم میرا جی تو نہیں چاہتا۔ پھر بھی اگر اس کو مان لیا جائے تو خیام کے زمانے تک رباعی پیدایش کی مدت اور دراز ہوجائے گی۔

**خیام کا سنہ ولادت اور وفات**

اتفاق کی بات ہے کہ اتنے بڑے مشہور زمانہ حکیم کا صحیح طور پر نہ سنہ ولادت ہی معلوم ہے اور نہ سنہ

وفات کا تقرر ہوا ہے مگر قیاسات کی بنا پر مولوی سید سلیمان صاحب ندوی نے ان کا سنہ ولادت ۴۴۰ھ یا ۴۴۱ ہجری[1] مقرر کیا ہے۔ اور سنہ وفات ۵۱۵ سے ۵۳۰ھ[2] تک کوئی سال۔ اس طرح سے اس کی عمر کم ازکم ۷۵ برس اور زیادہ سے زیادہ ۹۰ برس کی مانی جا سکتی ہے۔ ۷۵ برس ہوں یا ۹۰ برس بہر حال یہ عمر طویل ہی کہی جائیگی اور اس میں حقیقتاً کام کرنے والا آدمی بہت کچھ کرسکتا ہے۔ چنانچہ خیام نے بھی اپنی قابلیت کی اپنے مذاق کی بنا پر بہت سی مثالیں اہل عالم کے سامنے پیش کردیں۔ جن کی ایک فہرست تصانیف ہم اس سے پہلے پیش کرچکے ہیں مگر افسوس کہ اس کی شاعری کا مسئلہ ان تصانیف اور اس کے فضل و کمال کے شمار و اعداد پیش کرنے کے باوجود بھی ویسا ہی الجھا ہوا رہ گیا۔ جس پر ایک تفصیلی بحث اور غایر نگاہ کی ضرورت ہے۔

جیساکہ بیان کیا جا چکا رباعی خیام سے مدتوں پہلے کی چیز ہے۔ اور کئی ایک شاعر ایسے گزرے جن کی شاعری اگر مستقلاً رباعی کی پابند نہ بھی رہی ہو پھر بھی یہ صنف ان کے یہاں اور چیزوں سے زیادہ موجود تھی۔

**بایزید بسطامی**

سب سے پہلے حضرت بایزید بسطامی کا نام آتا ہے۔ جن کے نام سے بعض رباعیاں پائی جاتی ہیں۔ اگرچہ بعض محققین نے شک کیا ہے کہ حضرت بایزید نہ شاعر تھے نہ انھوں نے رباعیاں کہی ہیں۔ مگر بہر حال مجمع الفصحا میں تین رباعیاں ان سے منسوب کی گئی ہیں۔ اور تذکرۂ حسینی میں بھی ان کے نام سے ملتی ہے۔ تذکرہ صبح گلشن میں بھی دو رباعیاں ان سے منسوب کی گئی ہیں۔ آپ کا زمانہ وفات ۲۳۴ھ یا ۲۶۱ھ یا ۲۶۲ھ ہے۔ اور حسب امید ان کے یہاں جس قدر بھی رباعیاں ہیں وہ مذاق تصوف میں ہیں یا بعض میں اخلاقی اور واعظانہ انداز ہے۔

**رودکی**

دوسرا وہ شاعر جس نے اور اصناف کے ساتھ رباعیاں بھی کہیں، رودکی تھا۔ جو فارسی شاعری میں ابوالآبا کا درجہ رکھتا ہے۔ اور جس کی بدیعہ نگاری

---

۱ خیام مطبوعہ ۱۹۳۳ء مطبع معارف اعظم گڑھ صفحہ ۵۹ سطر ۸۔ و صفحہ ۶۰ سطر ۵۔
صفحہ ۵۷ خیام۔

اہل تذکرہ میں مسلم ہے۔ اہل تذکرہ متفق ہیں کہ یہ ۳۰۴ھ میں پیوند خاک ہوا۔ مگر مولوی سید سلیمان صاحب ندوی نے ۳۲۹ھ سال وفات بتاتے ہوئے یہ بھی لکھا ہے کہ وفات کا سنہ مشہور غلط ہے۔ اس کے دیوان مطبوعہ ایران میں رباعیاں اچھی خاصی تعداد میں موجود ہیں اور پھر چونکہ وہ ایک درباری اور دلیادار شاعر تھا اس لیے اس کے کلام میں سبھی قسم کا کلام ہے اور یہی رباعیوں میں ہے۔ عشقیہ حکیمانہ اخلاقی۔ خمریات یہ تمام رنگ ملے جلے ہوئے ہیں۔ جیسی ضرورت داعی ہوئی ہے ویسا کہہ دیا ہے کوئی خاص رنگ نہیں۔ البتہ مدح گستری کا جال ذرا زیادہ بچھا ہوا ہے۔ اتنا کہنا اور رہ گیا کہ پہلے لوگ ہر چار مصرع کی چیز کو خواہ وہ قطعہ ہی ہو رباعی کہہ دیتے تھے۔ اس کے دیوان میں بھی یہی ہوا ہے رباعیوں کے وزن خاص کی رباعیاں کم تعداد میں ہیں اور قطع بہت زیادہ۔ پھر بھی یہ معلوم ہوجاتا ہے کہ رباعیوں کے نام سے یہ سب کچھ کہا گیا اگرچہ اب ان سب کو رباعیات کے تحت میں نہ لایا جاسکے۔ یا پھر چھاپنے والوں نے یہ بدعت کی کہ کچھ کا کچھ لکھ گئے۔ رودکی کے بیشتر حصۂ کلام کو بھی حکیم قطراں کے کلام میں مخلوط بتایا جاتا ہے۔ اور حکیم مذکور کا زمانہ سو برس قریب قریب رودکی کے بعد ہے۔

**ابونصر فارابی**

تیسرا شخص ابونصر فارابی المتوفی ۳۳۹ھ ہے اس کے ساتھ بھی بعض رباعیاں منسوب ہیں اور تذکروں میں جستہ جستہ پائی جاتی ہیں۔ ان کی رباعیاں وہی حکیمانہ رنگ کی ہیں۔ جن میں حکمت۔ فلسفہ۔ موعظت سبھی کچھ ہے۔ اور دراصل ایک حکیم یا صوفی یہی کہہ بھی سکتا ہے۔ مگر چونکہ سوائے بعض تذکروں کے اور کوئی دلیل اس کے رباعی‌گو ہونے کی نہیں اس لیے اس کی بھی مشتبہ حالت ہے۔

**ابوشکور بلخی**

چوتھی صدی کا ایک شاعر ابوشکور بلخی بھی ہے۔ تذکرۂ لباب‌الالباب عوفی میں اس کے نام کی بھی ایک رباعی ملتی ہے۔

**شمس‌المعالی**

شمس‌المعالی کی بھی بعض رباعیاں تذکرہ لباب‌الالباب عوفی میں درج کی گئی ہیں جو عشق اور خمریات میں کہی گئی ہیں

شمس المعالی قابوس بن وشمگیر المتوفی ۴۰۳ھ دیلمی بادشاہ تھا جو ۳۶۶ھ میں تخت حکومت پر بیٹھا ۔ اس کی بعض تصانیف مصر میں طبع بھی ہوگئی ہیں ۔

**عنصری** عنصری المتوفی ۴۴۱ھ کے یہاں بھی رباعیاں ہیں جو کچھ واقعات حالیہ اور کچھ حسن و عشق کے ہنگاموں پر منحصر ہیں ۔ مگر ان میں استادی ہو تو ہو کوئی خاص مزا اور لطف نہیں ہے ۔

**عسجدی** عسجدی جس نے ۴۳۲ھ میں وفات پائی ۔ بہت سنبھل کر کہنے والا ہے اور ان کی رباعیات میں عشق مجازی و حقیقی کی آمیزش نے ایک حسن خاص پیدا کردیا ہے جو اس کے دوسرے معاصرین کے یہاں نہیں ۔

**شیخ بوعلی سینا** حکیم شیخ بوعلی سینا کی رباعیاں بھی مشہور ہیں اور بعض بعض سفینوں اور بیاضوں میں ملتی بھی ہیں ۔ ڈاکٹر ایتھے ETHE نے ۱۸۷۵ع میں ان کی بارہ رباعیاں جمع کرکے چھپوائی تھیں ۔ ان میں شاعرانہ اور حکیمانہ و ظریفانہ خیالات کی آمیزش ہے اور کہیں ایسے خیالات بھی ہیں کہ متشرع لوگ ان کو پسند نہیں کرتے ۔

شیخ ابوالحسن خرقانی المتوفی ۴۲۵ھ کی بھی رباعیاں ملتی ہیں ۔ مگر ان کی بعض رباعیوں میں بابا طاہر کی طرح پہلوی کی آمیزش ہے اور بعض میں نہیں ۔ اس واسطے جن میں یہ آمیزش نہیں ہے ان کو بہ نظر شک دیکھا جاتا ہے ۔ اور محققین کو ان کی طرف منسوب کرنے میں باک ہوتا ہے ۔ پھر بھی ان کی طرف نسبت دی گئی ہے ۔

**بابا طاہر ہمدانی** بابا طاہر ہمدانی بھی رباعی گو شاعر ہیں ۔ مگر زبان دیہاتی ہے خیال عاشقانہ زیادہ ہیں ان کی رباعیوں کا ایک چھوٹا سا مجموعہ میرے کتب خانہ میں بھی موجود ہے ۔ نامانوس زبان کی وجہ سے پڑھتے ہوئے بھی الجھن ہوتی ہے ۔ ان کا انتقال ۴۱۰ھ میں ہوا ۔

**شیخ ابو سعید ابوالخیر رح** شیخ ابو سعید ابوالخیر بھی رباعیوں کے بادشاہ تھے ۔ ان کی زیادہ رباعیاں عارفانہ ہیں جن کا چھپا ہوا ایک مجموعہ بھی مل جاتا ہے ۔ ان کا انتقال ۴۴۰ھ میں ہوا ان کی رباعیوں میں سوز و ساز کی وہ کیفیت ہے

کہ دوسروں کے یہاں نہیں ۔

**علی بن حسن** | علی بن حسن باخرزی المتوفی ۴۶۷ ھ ان کی رباعیوں کا ایک مجموعہ موجود تھا جو انھوں نے خود طرب نامے کے نام سے موسوم کیا تھا ۔

ان کی رباعیات میں عاشقانہ واردات ۔ مستانہ کیفیات ۔ رندی و لاابالی پن کے خیالات اور کہیں کہیں اخلاقی اور واعظانہ انداز پایا جاتا ہے ۔ اس کا ایک تذکرہ بھی ہے اسی میں بتایا ہے کہ اس کا ایک دوست محمد بن ابی نصر ہے جس کی رباعیاں فارسی میں موجود ہیں ۔

**شیخ عبداللہ انصاری** | ابواسمعیل شیخ عبداللہ انصاری المتوفی ۴۸۱ ھ مشہور رباعی‌گو صوفی تھے ان کی رباعیاں اخلاقی ۔ عارفانہ ۔ اور عبرت انگیز ہیں ۔

**امام محمد غزالی رح** | امام محمد غزالی ان کی بھی کچھ رباعیاں تذکروں میں منقول ہیں اگرچہ وہ کچھ زیادہ نہیں ہیں ۔ مگر ان کے وجود سے انکار نہیں کیا جاسکتا اور آپ کے علم و فضل کو دیکھتے ہوئے رباعیات کا آپ کے یہاں پایا جانا کچھ تعجب انگیز نہیں ۔ ان کی رباعیات میں حکیمانہ فلسفیانہ ۔ رندانہ انداز ہے ۔ آپ کا ۵۰۵ ھ میں انتقال ہوا ۔

**امام احمد غزالی** | امام احمد غزالی کی بھی رباعیاں تذکروں میں موجود ہیں یہ امام محمد کے بھائی تھے ۔ آپ کی وفات کا سنہ ۵۲۰ ھ ہے ۔

یہی وہ رباعی گو ۔ حکیم ۔ صوفی اور شاعر ہیں جن کا خیام سے پہلے یا خیام کے دور میں پتہ چلتا ہے ۔ اور جن میں سے بعض کی زیادہ تعداد میں اور بعض کی کم تعداد میں رباعیاں پائی جاتی ہیں ۔ ممکن ہے کہ کچھ اور لوگ بھی باقی ہوں جو حالت کم نامی ہی میں تمام ہوگئے ہوں اور جن کے ساتھ خاک نے ان کے کارناموں کو بھی اپنے دامن میں جگہ دی ہو ۔ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ ان لوگوں کی صرف بعض رباعیاں بہ روئے کار آئی ہوں اور زبانی شہرت دنیا میں پھیل گئی ہو ۔ مگر بہت سی کائنات گنج مدفون بن کر رہ گئی ہو ۔ اس واسطے کہ اس وقت نہ تو اشاعت کے صحیح سامان تھے ۔ نہ پریس تھے نہ دوسرے آلات نشر ۔ زیادہ سے زیادہ زبانی شہرت پر اعتبار کی بنا تھی ۔

ورنہ کتابوں کی نقل جو مصنف کے دور حیات میں دس بیس سے آگے بڑھنا غیر ممکن تھی، کسی کی تصنیف کا نام مشہور ہوجانا ہی بڑا کمال اور بڑا کام تھا۔ اسی لیے بہت سے ماہر اور کامل مصنفوں کی اعلی تصانیف کو تو گوشۂ گمنامی سے نکل کر زبانوں پر آنے کی بھی نوبت نہیں آئی۔

ان سب رباعی‌گو شعرا کی رباعیوں کو دیکھنے کے بعد ذرا خیام کی رباعیات پر بھی ایک نگاہ ڈال لیجیے کہ آج ہم کو اس کے مجموعے بارہ سو رباعیات سے پانچ ہزار تک پر مشتمل ملتے ہیں۔ تھوڑی سی تشریح تعداد آپ کو ذیل کے نسخوں کی تشریح اعداد رباعیات سے معلوم ہوسکے گی۔

(۱) فٹز جیرالڈ نے ۵۸۔۱۸۶۰ء میں بےحد کوشش اور چھان‌بین کے بعد جو نسخہ شایع کیا اس میں رباعیات کی تعداد صرف پچھتر تھی۔ اور اسی طرح پیرس کے ایک نسخہ منقولہ میں جو ۹۳۷ھ کے مخطوطہ سے نقل ہوا رباعیوں کی تعداد پچھتر تھی۔

(۲) ایک قدیم ترین نسخہ جو باڈلین لائبریری آکسفورڈ میں محفوظ ہے اور جو ۸۶۵ھ یعنی ۳۴۸ سال بعد وفات مصنف لکھا گیا اس میں ۱۵۸ رباعیاں ہیں۔ اسی نسخہ کو ایڈورڈ ہیرن یلن نے ۱۸۹۸ء میں عکس لےکر شایع کیا تھا۔ فریڈرک روزن کے مطبوعہ نسخہ میں غلطی سے رباعیوں کی تعداد ۱۸۵ چھپ گئی ہے۔

(۳) فان ہومر جرمنی کے زبردست مستشرق نے اپنے ایک نسخہ کی بابت لکھا ہے کہ اس میں دو سو رباعیاں ہیں۔

(۴) مونسیونکولس فرانسیسی کانسل مقیم رشت نے ۱۸۶۷ء میں جو نسخہ پیرس سے شایع کیا اس میں رباعیوں کی تعداد ۴۶۴ ہے۔ یہ نسخہ فٹز جیرالڈ کے نسخے کے ایک سال بعد شایع ہوا۔

(۵) بائبلوتھک نیشنل کے ایک نسخہ میں جو ۱۵۲۸ء کا لکھا ہوا ہے رباعیوں کی تعداد ۳۴۹ ہے۔

(۶) وھائن فیلڈ نے جو نسخہ ۱۸۸۳ء میں شایع کیا اس میں پانچ سو رباعیاں ہیں۔

(۷) جان پاپن کے نسخے میں رباعیوں کی تعداد ۵۴۸ ہے۔

(۸) کیمبرج یونیورسٹی لائبریری کے نسخے میں ۸۰۱ رباعیاں ھیں۔
(۹) ڈاکٹر اسپرنگر کا بیان ھے کہ انھوں نے لکھنؤ کے ایک نسخہ میں چار سو رباعیاں دیکھیں۔
(۱۰) کلکتہ سے جو ایک نسخہ ۱۸۳۶ع میں شائع ھوا اس میں ۴۳۸ رباعیاں ھیں مگر ضمیمہ کے طور پر اس میں ۱۵۴ رباعیاں اور بھی شامل کی ھیں۔
(۱۱) ایشیاٹک سوسائٹی کے ایک نسخہ میں ۵۱۶ رباعیاں ھیں۔
(۱۲) بانکےپور پٹنہ کے ایک نسخہ میں ۶۰۴ تعداد بتائی گئی ھے۔
(۱۳) بابو گوری‌پرشاد سکسینہ صاحب سکسینہ لکھنؤ کو ایک نسخہ دستیاب ھوا جو ۸۲۶ھ کا لکھا ھوا ھے اس میں رباعیات کی تعداد ۲۰۶ ھے۔
(۱۴) محمد سلیم صاحب (لاھوری) کے نسخے میں جو ۸۶۸ کا لکھا ھوا ھے رباعیات کی تعداد ۱۴۳ ھے۔
(۱۵) سید نجیب‌اشرف ندوی کا ایک نسخہ جو دیسنہ پٹنہ کی لائبریری میں محفوظ ھے اور ۹۱۱ھ کا مخطوطہ ھے اس کا ایک صفحہ اول کم ھے اور مولوی سید سلیمان صاحب ندوی نے اسی سے نقل لےکر ۱۳۵۱ھ میں اپنا نسخہ شایع کیا ھے اس میں ۲۰۶ رباعیاں ھیں۔ جس میں سے ۲۰۵ بہ وجہ ایک رباعی کے گم ھونے کے نقل ھوکر شائع ھوئیں۔
(۱۶) ھالینڈ میں ایک ترجمہ شایع ھوا مگر اس میں چند رباعیاں تھیں معلوم نہیں نسخہ منقول عنہ میں اسی قدر رباعیاں تھیں یا بقیہ کو نظر انداز کردیا تھا۔
(۱۷) مس۔جی۔سی۔ای کیڈل نے ۱۲۰۰ رباعیات کا ایک نسخہ جمع کردیا تھا افسوس کہ اس کا سنہ معلوم نہیں ھوسکا۔
(۱۸) محمد شفیع‌الدین خاں مرادآبادی ممبر ایشیاٹک سوسائٹی لندن نے ۱۹۰۷ع میں ایک نسخہ اس دعوے کے ساتھ شایع کیا کہ میرے پاس نہایت معتبر دو انگریزی نسخے موجود ھیں انھیں سے رباعیوں کو فارسی ترجمہ کرکے شایع کیا جاتا ھے۔ اس میں صرف ۱۷۲ رباعیاں ھیں۔

(۱۹) منشی جے نراین ورما نے ۱۹۰۵ء میں لکھنؤ مطبع جے نراین ورما سے ایک نسخہ شایع کیا اس میں رباعیات کی تعداد ۵۰۰ ہے۔

(۲۰) ڈاکٹر فریڈرک روزن کے نسخے میں ضمیموں کے علاوہ ۳۲۹ رباعیاں ہیں اس کے علاوہ ایک ضمیمہ ۶۲ رباعیوں کا اور ایک عکسی ضمیمہ میں ۱۲ رباعیاں شامل ہیں یہ نسخہ ۱۳۰۴ شمسی میں کادیانی پریس برلن سے طبع ہوا۔

(۲۱) پیام خیام میں جو رباعیات عمرخیام کی شرح ہے اور ڈاکٹر سعیداحمد بریلوی ایم۔بی۔ایس نے معہ مسٹر ظفرقریشی بی۔اے کے مقدمہ کے مصور کراکے محبوب المطابع برقی پریس سے شایع کیا ۴۵۶ رباعیاں ہیں۔

(۲۲) مولوی جلال الدین صاحب زینبی نے جو نسخہ معہ شرح انواراحمدی پریس الہ آباد سے شایع کیا اس میں ۹۰۸ رباعیاں ہیں۔

(۲۳) مطبع نولکشور میں جو نسخہ ۱۳۳۲ھ میں شایع ہوا اس میں ۷۷۰ رباعیاں ہیں۔

(۲۴) تذکرہ رباعیات عمرخیام شرح ولی اللہ صاحب بی۔اے میں جو ۱۹۲۳ء میں شایع ہوا تقریباً چھے سو رباعیاں ہیں۔

اس قدر نسخوں کی تعداد رباعیات کے دیکھنے سے صاف صاف یہ بات سمجھ میں آجاتی ہے کہ اس کے کلام میں یقینی دوسروں کا کلام شامل ہوگیا۔ اور وہ خالص نہیں رہا اور یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ لوگوں نے صرف اپنے خیال اور اپنی معلومات کی بنا پر اس کے نام کے نسخے مرتب کیے۔ ورنہ اگر کوئی نسخہ پہلے سے مرتب ہوتا تو دوسری بڑی بڑی تصنیفوں کی طرح اس قدر تغیر ممکن نہ تھا۔ ہاں یہ ہوسکتا ہے کہ کچھ لفظی غلطیاں اور آمیزشیں ہوجاتیں۔ اور اختلاف نسخ یہیں تک رہتا۔ محدثین اور فقہا کی تصانیف اور نسخوں کے اتحاد مضامین اور یکسانیت کو دیکھیے کہ ان میں سوائے معمولی لفظی اختلاف کے کوئی فرق نہیں اور ہر جگہ ایک ہی طرح کے ملتے ہیں۔ حالانکہ یہ واقعہ ہے کہ ان میں سے بہت سی کتابیں خیام سے بہت پہلے وجود میں آئی تھیں اور ان پر صدیاں گزر چکی تھیں پھر اگر اس پر یہ عذرپیش کیا جائے کہ ایسی کتابوں کی

حفاظت مذہبی ہونے کی حیثیت سے کی گئی ۔ تو کہا جائے گا کہ مذہبی کتابوں کے علاوہ بھی خیام سے پہلے کے بہت سے لوگوں کی تصنیفیں محفوظ موجود ہیں جو من و عن چلی آتی ہیں پھر آخر خیام کے ساتھ ہی زمانے کو کیا عداوت تھی کہ یہ شعبدہ گری برروئے کار آئی ۔

نسخوں کا اختلاف صرف تعداد و شمار رباعیات تک ہی محدود نہیں ہے بلکہ اس کے ہر نسخہ کی ابتداء ایک نئی رباعی سے ہوتی ہے قدیم نسخوں اور جدید مطبوعہ نسخوں میں برابر یہ بوالعجبی کار فرما ہے خود میرے پاس مضمون لکھتے وقت جس قدر نسخے موجود ہیں انہیں سے اندازہ ہوجاتا ہے پیام خیام یعنی شرح رباعیات خیام ڈاکٹر سعید احمد بریلوی میں :-

گویند بہشت و حور عین خواہد بود

نسخہ مرتبہ محمد شفیع الدین خاں مرادابادی :-

زاں پیش کہ از جام اجل مست شوی

نسخہ کشوری ۔ و نسخہ منشی جے نرائن ورما :-

آمد سحرے ندا ز میخانۂ ما

نسخہ مشرح حافظ مولوی جلال الدین احمد :-

ساقی بکرم تو می کنی یاد مرا

نسخہ مولانا سید سلیمان صاحب ندوی :-

چون عہدہ نمی شود کسے فردا را

نسخہ فریڈرک روزن صاحب مطبوعہ برلن :-

تا بتوانی طعنہ مزن مستانرا

اسی پر دوسرے نسخوں کا قیاس کرلیجیے ۔ بعض محققین نے اس اختلاف کو ذرا توضیح کے ساتھ دکھایا ہے مگر نتیجہ یہی نکلتا ہے جو ہم نے عرض کیا ۔ کہ خیام کا کوئی نسخہ ایسا مستند نہیں جس پر یہ بنیاد خیال قائم کی جاسکے کہ خود خیام کا لکھا ہوا ۔ یا اس کے زمانے کا مرتبہ ہے ۔

خیام سے پہلے اور خیام کے زمانے تک یہ دستور تھا کہ ہر معمولی سے معمولی اور چھوٹی سے چھوٹی کتاب کا بھی کوئی نام رکھا جاتا تھا۔ چنانچہ جن حضرات کی رباعیات زیادہ تعداد میں ہیں ان کے اگر علیحدہ نسخے مرتب ہوئے ہیں تو ان کے نام بھی موجود ہیں۔ جیسا کہ طرب نامہ شمس المعالی۔ اور مختارنامہ عطار۔ یہ رباعیات وغیرہ کے مجموعے ہیں۔ خود خیام کی ہر ایک کتاب کا نام موجود ہے۔ مگر رباعیات کے نسخہ کا کوئی نام نہیں۔ اس لیے اس وقت اس کے ہاتھ سے کسی نسخے کا مرتب ہونا ہرگز متیقن نہیں۔ اسی وجہ سے خیام کے کلام پر تنقید و تنقیح کرنے والوں نے برابر افسوس کیا ہے کہ اس کے وقت کا کوئی مستند نسخہ دستیاب نہیں ہوا۔

خیام کے زمانے سے پہلے اور اکثر خیام کے زمانے کے تک اکثر رباعی‌گو ہوئے مگر اتفاق وقت سے چند ان میں سے متعارف ہیں اور چند گوشۂ گم نامی کے زینت افروز۔ مگر جو مشہور بھی ہوئے ان کی رباعیاں بھی تعداد و شمار میں زیادہ نہیں ہیں۔ اور ان میں سے اکثر کی رباعیاں خیام کے مجموعے میں ملی ہوئی ہیں۔

اکثر رباعیاں ایسی ہیں جو مدتوں سے مشہور ہیں۔ مگر صحیح طور سے یہ متعین نہیں ہوا کہ کس کی ہیں ان کی ایک فہرست ژوکوسکی نے مرتب کرکے ان کو آوارہ‌گرد رباعیوں کا خطاب دیا ہے۔ اور بتایا ہے کہ یہ رباعیاں ان لوگوں کے نام سے منسوب ہیں اور خیام سے بھی منسوب ہیں۔ ان آوارہ رباعیوں کی بہت بڑی تعداد خیام کے مجموعے میں موجود ہے۔ اور ان آوارہ رباعیوں کی نسبت ان تمام مشاہیر سے کی گئی ہے جن کے نام دنیا کی زبانوں پر ہیں۔ روسی مستشرق ژوکوفسکی نے جس مجموعہ رباعیات خیام کو دیکھا اس میں کل ۴٦۴ رباعیات تھیں اس میں سے بیاسی رباعیاں آوارہ فرض کی تھیں۔ مگر (گریستن زن) نے اس تعداد کو ایک سو ایک تک پہنچایا۔ اور لطف یہ کہ ان ایک سو ایک غیر اصلی رباعیات میں سے ۱۹ عدد رباعیاں اس مشہور اور مستند علیہ بوڈلین لائبریری کے نسخے میں بھی موجود ہیں جس کو سب سے قدیم مانا گیا ہے۔ جس سے یہ صریحی معلوم ہوتا ہے کہ الحاق کی علت اسی زمانے سے پیدا ہوچکی تھی۔

گریستن زن نے ان کے خالص خیام کی رباعیاں ڈھونڈنے کی ایک یہ صورت نکالی کہ

صرف وہ رباعیاں لے لیں جن میں خیام کا تخلص ہے اور ان پر اصلی ہونے کا بھروسہ کیا یہ رباعیاں بارہ ہیں ۔ اور دراصل یہ ایک بہتر طریقہ تھا ۔ مگر فریڈرک روزن نے اس طریقہ کو بھی قابل اطمینان نہیں سمجھا ۔ اول تو کریستن زن ہی کو ایک رباعی پر شبہ ہوا کہ اصلی شاعر کا نام نکال کر خیام کا نام ڈال دیا ہے اور اسی پر دوسری رباعیوں کا قیاس کیا ۔ اسی طور پر مستشرق جرمنی روزن نے پانچ رباعیوں کو مختلف دلایل سے مسترد کردیا اور اس مجموعے میں سے چھ رباعیاں باقی رہ گئی ہیں ۔

ایک صورت رباعیات خیام کے اصلی ہونے کی یہ بھی تجویز کی ہے کہ جو رباعیات قدیم کتابوں میں مذکور ہیں ان کو اصلی مانا جائے ۔ جیسا کہ نزھۃالارواح شہرزوری میں ۔ یہ دو رباعیاں پائی جاتی ہیں :–

(۱) گویند بحشر گفتگو خواھد بود — وان یار عزیز تندخو خواھد بود
از خیر محض جز نکوی ناید — خوش باش کہ عاقبت نکو خواھد بود

(۲) از واقعہ ترا خبر خواھم کرد — و انرا بدو حرف مختصر خواھم کرد
با عشق تو در خاک فرو خواھم شد — با مہر تو سر ز خاک برخواھم کرد

یا فردوس‌التواریخ میں یہ دو رباعیاں ہیں :-

(۱) ھر ذرہ کہ بر روئی زمینی بودہ است — خورشید رخی زھرہ جبینی بودہ است
گرد از رخ نازنین بآزرم فشان — کان ھم رخ و زلف نازنینی بودہ است

(۲) سیر آمدم ای خدائی از ھستئ خویش — از تنگ دلی و از تہی دستی خویش
از نیست چو ھست میکنی بیرون آر — زین نیستیئم بحرمت ھستی خویش

مگر ان میں سے بھی پہلی رباعی کو انگریزی مستشرق (رس) نے حکیم سنائی سے منسوب بتایا ہے ۔ پھر بھی یہ رباعی تاریخ گزیدہ تالیف ۷۳۰ ھ حمداللہ مستوفی میں بھی عمرخیام سے منسوب بتائی ہے اور اسی کے نام سے لکھی گئی ہے ۔ الغرض اگر اس طریقہ کار کو مانا جائے کہ خیام کی وھی رباعیاں مانی جائیں جو ان کے نام سے قدیم کتب میں موجود ھیں تو صرف چند رباعیاں ان کی ملک ٹھریں گی ۔ اور باقی غیروں کا مال ھوگا ۔ اس پر بھی اگر طرز کلام پر تنقید کی جائے تو ان رباعیوں کی تعداد اور کم ھوجائے گی ۔

اب ذرا ان چیزوں پر بھی نگاہ ڈال لینا چاہیے جن سے استدلال کیا جاتا ہے کہ خیام رباعی‌گو شاعر تھا۔ اس بارہ میں محققین نے مندرجہ ذیل گواہوں کو پیش کیا ہے :—

(۱) مولف قابوس‌نامہ یعنی کیکاوس بن اسکندر بن قابوس بن وشمگیر رئیس جرجان۔ جو اپنی کتاب قابوس‌نامہ میں جو ۴۷۵ ھ میں خیام کی زندگی میں لکھی گئی خیام کے دو شعر نقل کرتا ہے۔

(۲) نزہۃالارواح شہرزوری۔ اس میں خیام کی دو رباعیاں بھی لکھی گئی ہیں جن کو ہم پہلے نقل کرچکے ہیں۔ یہ کتاب ۵۸۶ ھ سے ۶۱۱ ھ تک کی تصنیف بتائی گئی ہے اور اس میں عربی و فارسی میں اس کے شاعر ہونے کی گواہی بھی ہے۔

(۳) تاریخ‌الحکماء قفطی جو ۶۲۴ ھ سے ۶۴۶ ھ کے درمیان کی تالیف ہے خیام کے بعض عربی اشعار نقل کیے ہیں۔

(۴) خریدۃالقصر جو اس عہد کے عربی شعرا کا تذکرہ اور ۵۷۲ ھ کی تالیف ہے۔ اس میں خیام کے عربی اشعار ہیں۔ عمادالدین اصفہانی کاتب اس کا مولف ہے۔

یہ ممکن ہے کہ ان کے علاوہ اور گواہیاں بھی مل سکیں مگر افسوس کہ وہ ہمارے علم میں نہیں آئیں۔ اب دیکھنا چاہیے کہ یہ گواہیاں کہاں تک درست ہوسکتی ہیں۔ خیام کے لیے شاعر ہونا کوئی بڑی بات نہیں اس لیے اس کی شاعری سے انکار ایک غلط اور دور از کار بات ہوگی۔ مگر صرف قابوس‌نامہ کے دو شعر اس کی رباعیات کے لیے مفید نہیں اور ان کی بنا پر اس کو رباعیات کا مصنف نہیں مانا جاسکتا۔

شہرزوری کی تصنیف میں دو رباعیاں ہیں ان میں سے بھی ایک رباعی سنائی سے منسوب ہے۔ اور ایک رباعی جو رہ جاتی ہے۔ اس کو تذکرۂ آتشکدہ میں سلطان ابویزید آل سلطان مظفر برادر شاہ شجاع سے منسوب کیا ہے۔ اور غالباً اسی کی پیروی المغنم‌البارد (مجموعہ رباعیات مرتبہ نواب محمد صدیق حسن خاں مرحوم) مطبوعہ بھوپال ۱۲۹۹ ھ میں کی گئی ہے کاس‌الکرام شرح رباعیات خیام میر ولی‌اللہ بی۔ اے میں یہ رباعی قطران بن منصور ترمذی کی طرف منسوب ہے۔ شمع انجمن میں بھی سلطان ابویزید کے نام سے ہے۔ اور یہ دونوں قدیم شعرا میں سے ہیں یہاں تک کہ قطران انوری المتوفی ۵۴۷ ھ

کا استاد ہے۔ ایک دیوان اور قوس‌نامہ اس کی یادگار ہیں۔ تاریخ الحکما ایک تو خیام کے بہت بعد کی تصنیف ہے اور ۶۲۴ ھ سے ۶۴۶ ھ تک اس کا عالم وجود میں آنا بتایا جاتا ہے۔ اگر خیام کا انتقال ۵۳۰ ھ ہی میں مان لیا جائے تو بھی ایک صدی کی مدت سے کچھ زیادہ کے قریب کا زمانہ گزر جاتا ہے۔ جس میں زبانی اور شہرت یافتہ باتوں کی ایک سربفلک دیوار قائم ہوسکتی ہے۔ دوسرے یہ بھی ہے کہ اس میں محض عربی اشعار نقل کیے گئے ہیں۔ مولوی سید سلیمان صاحب ندوی کا خیال ہے کہ تاریخ الحکما کو اس کی شاعرانہ حیثیت سے کوئی کام نہ تھا۔ حالانکہ اس میں عربی اشعار موجود ہیں۔ مگر شہرزوری نے جو عربی شعر نقل کیے ہیں اس میں سے بھی تین شعر یتیمۃ الدھر قسم رابع میں ابوسہل سعید بن عبدالعزیز نیلی المتوفی ۴۴۰ ھ سے منسوب ہیں۔

فارسی کا ایک قطعہ بھی خیام سے منسوب ہے جس کے اشعار یہ ہیں:-

دوش بـا عقل در سخن بودم — کشف شد بر دلم خیـالے چند
گفتم اے مـایۂ ہمہ دانش — دارم الحق بہ تو سوالے چند
گفتمش چیست زندگانئ دہر — گفت خوابیست یـا خیالے چند
گفتم ازوے چہ حاصل است بگو — گفت درد سر و وبـالے چند
گفتمش نفس رام کے گردد — گفت چون یافت گوشمالے چند
گفتم اہل زمـان چہ طایفہ اند — گفت گرگ و سگ و شغالے چند
گفتمش بحث اہل دنیـا چیست — گفت بیہودہ قیل و قـالے چند
گفتم اہل زمانہ در چہ فن اند — گفت در بند جمع مـالے چند
گفتمش چیست کتخدائی گفت — ہفتۂ عیش و غصہ سـالے چند
گفتم او را مثـال دنیـا چیست — گفت زالے نہـادہ خـالے چند
گفتمش چیست گفتہ‌ہـاے خیـام — گفت پندے و حسب حـالے چند

اول تو یہ قطعہ خواہ وہ کتنا ہی نصایح کے بیش بہا جواہرات سے آراستہ ہو خیام کے طرز کلام کا حاوی ہی نہیں۔ اور ہر وہ شخص جس کو خیام کے بات کہنے کا

ڈھنگ معلوم ہے معاً اس تہ کو پہنچ جائےگا کہ یہ نسبت درست نہیں - اس کے علاوہ میر ولی‌اللہ بی - اے نے رباعیات خیام کی شرح کے مقدمہ میں اس کو نقل کرتے ہوئے یہ بھی لکھا ہے کہ میں نے ایک قدیم دیوان حافظ کے قلمی نسخے میں حافظ کے نام سے یہ قطعہ دیکھا - اور گفتہ ہائے خیام کی بجائے گفتۂ حافظ پایا - ممکن ہے کہ یہ بھی غلطی ہو اور ہم اس قطعہ کو حافظ کی ملکیت بھی ثابت نہ کرسکیں مگر خیام سے اس کو واسطہ نہیں ہوسکتا اور مقطع میں جس طرح خیام کا لفظ ٹھونس دیا گیا ہے خیام کے علم و فضل کے لیے وہ ایک توہین سے زیادہ نہیں -

الغرض وہ گواہیاں جو خیام کی شاعری کے متعلق دی گئی ہیں نہایت کمزور ہیں - اور ان پر اعتماد نہیں ہوسکتا اب ایک اور بات بھی دیکھیے کہ نظامی عروضی سمرقندی جو خیّام کا ایک سربرآوردہ اور مشہور شاگرد تھا - اس نے چہار مقالہ میں خیام کے علم حساب و نجوم کے کمال کا تو ذکر کیا - مگر خیام کی شاعری کا مطلق تذکرہ نہیں - حالانکہ اس نے دوسرا مقالہ (ماہیت علم شعر اور صلاحیت شاعر) میں لکھا ہے - یہ بات کس‌قدر عجیب ہے کہ وہ دوسرے لوگوں کا ذکر کرے اور کہیں اپنے استاد کا بھول کر بھی نام نہ لے -

اسی طرح بیہقی نے بھی اس کا ذکر نہیں کیا - جو حکیم صاحب کا معاصر ہے -

یہ بھی معلوم ہوچکا ہے کہ ان کے قلم کا - یا ان کے زمانے کا لکھا ہوا کوئی نسخہ کم از کم اس وقت تک دستیاب نہیں ہوا -

یہ مسئلہ بھی صاف ہوگیا ہے کہ ان کی رباعیوں میں الحاق کا بےپایاں طوفان موجزن ہے اور کوئی محقق کسی صورت میں مطمئن نہیں ہے یہ بھی پوشیدہ نہیں کہ رباعیات کے بہت سے نسخے ہیں - اور نہ رباعیات کی ترتیب ہی یکساں ہے نہ یہی ہے کہ جو رباعیاں ایک نسخے میں ہیں وہ دوسرے میں بھی ہوں - ایک میں کچھ ہیں دوسرے میں کچھ - کسی میں کوئی رباعی ہے - کسی میں نہیں -

ڈاکٹر فریڈرک روزن نے اپنے نسخے میں آوارہ رباعیوں کی جو مختلف نسخوں میں خیام کے یہاں مختلط ہوگئی ہیں ایک فہرست دی ہے جن کی تعداد مجموعی بہت

بڑی ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ رباعیات کے دیباچے خیام کے مجموعے کی بڑی تعداد دوسروں کی فرض کی گئی ہے اور یہ حالت ہر نسخے میں ہے۔ مگر انھوں نے طول کی وجہ سے یا اور کسی سبب سے کوئی رباعی نہیں لکھی صرف اعداد و شمار پر کفایت کی ہے۔

یہی مستشرق لکھتا ہے: «عدّہ رباعیات را کہ بطور کلی بخیام نسبت دادہ شدہ تا پنجہزار تخمین کردہ اند۔ ازینجا معلوم می گردد کہ بمرور زمان رباعیات و اضافات دیگری داخل گفتہ‌ہائی عمر شدہ آنہا را از حالت خلوص خارج نمودہ است بقسمیکہ امروز تمیز رباعیات خود خیام از میان این تودۂ اشعار کاریست دشوار»

اسی محقق کی طرح دوسرے محقق بھی مُقر ہیں کہ ان رباعیوں میں سے خیام کی خالص رباعیات کا نکالنا اور انتخاب کرنا بہت دشوار اور ناممکن کام ہے۔

خیام کے موجودہ مطبوعہ نسخوں میں جن کی تعداد رباعیات بہت زیادہ ہے۔ مندرجۂ ذیل مضامین پائے جاتے ہیں۔ اور یہی مضمون چھوٹے اور بڑے مجموعوں میں مشترک طور پر موجود ہیں کہیں کم اور کہیں زیادہ۔ ان سب کے ثبوت کے لیے ہم صرف ایک ایک رباعی پیش کرتے جائیں گے:

(۱) متصوفین کا مقولہ اور خیال ہے کہ زندگی میں زندگی کے عقدہ کا حل ہونا دشوار کام ہے بلکہ اس کو سمجھنا امکان نظر و بشر سے قطعاً خارج ہے۔ اور اسی صورت سے دنیا کے وجود کا راز سمجھنا بھی محالات سے ہے۔ مثلاً:

اسرار ازل را نہ تو دانی و نہ من وین حرف معمّا نہ تو خوانی و نہ من
ہست از پس پردہ گفتگوئی من و تو چون پردہ برافتد نہ تو مانی و نہ من

(۲) کائنات کی ہر چیز مظہر نور ذات ہے۔ اور ہر چیز اسی کا پرتو ہے۔ ان کا اصلی مرکز وہی ذات ابدی ہے۔ مثلاً:

اے دل ز غبار جسم اگر پاک شوی تو روح مجردی بر افلاک شوی
عرش است نشیمن تو شرمت بادا کائی و مقیم خطہ خاک شوی

(۳) دنیا فانی ہے۔ یہاں کی کسی چیز کا اعتبار نہیں۔ اس میں غم ہیں۔ ہَم ہیں۔

اور کہیں شادمانی کا وجود نہیں -

شادی مطلب که حاصل عمر دمی است هر ذره ز خاک کیقبادی و جمے است

احوال جهان و اصل این عمر که هست خوابی و خیالی و فریبی و دمی است

(۴) فرصت هستی کو غنیمت سمجھو اور اس میں جو کچھ جی چاهے وہ کر ڈالو پھر اس کا میسر آنا دشوار ہے -

می خوردن و شاد بودن آئین منست فارغ بودن ز کفر و دین دین منست

گفتم به عروس دهر کابین تو چیست گفتا دل خرم تو کابین منست

(۵) خمریات - یہی وہ چیز ہے جس نے اس هوسناک اور عیش‌پرست دور میں خیام کو مشہور یا بدنام کیا اس میں ان کی بہت سی رباعیات هیں مگر اکثر رباعیاں دوسروں کی هیں جو اس کے سر ڈال دی گئی هیں چنانچه زوکوسکی کی ۸۲ رباعیوں میں ۳۳ رباعیات جن میں شراب کا بیان ہے دوسروں کی خیال کی جاتی هیں پھر بھی اس کے یہاں اس قسم کا بہت کافی مساله رہ جاتا ہے -

سنت مکن و فریضه‌ها را به گزار وین لقمه که داری ز کسان باز مدار

غیبت مکن و دل کسی را مآزار در عهدهٔ آنجهان منم باده بیار

(۶) ریاکار صوفیا اور مشایخ پیشه‌ور کی هجو - اور ان کی ظاهر پرستی سے تنافر و بیزاری -

پوشیده مرقع اند این خامی چند نا رفته ره صدق و صفا گامی چند

بگرفته ز طامات الف لامی چند بدنام کنندهٔ نکو نامی چند

(۷) رحمت اور طلب آمرزش - دعائیں اور حقوق بندگی کے عدم ادائی کا اظہار اپنا عجز اور بے بسی - گناهوں سے شرمساری -

بر سینهٔ غم پذیر من رحمت کن بر جان و دل اسیر من رحمت کن

بر پائی خرابات رو من بخشائی بر دست پیاله گیر من رحمت کن

(۸) خداوند کریم آمرزگار حقیقی ہے وہ اپنے کرم سے تمام خطائیں اور گناه معاف کر دے گا - وہ خیر محض ہے اس سے خیر هی هوسکتی ہے -

گویند بحشر گفتگو خواهد بود | وان یار عزیز تندخو خواهد بود
از خیر محض جز نکوئی ناید | خوش باش که عاقبت نکو خواهد بود

(۹) معتزلۂ جبریہ فرقہ کے خیالات ۔ جس کا مقصد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جو کچھ چاہا وہ کیا اور وہ جو چاہےگا کرےگا بندہ مجبور محض ہے:

از رفته قلم هیچ دگرگوں نه شود | وز خوردن غم بجز جگر خون نه شود
گو در همه عمر خویش خونابه خوری | یک قطره از انکه هست افزون نه شود

(۱۰) اخلاق و آداب کے نکات ۔ عام طور سے نیکی کرنا:

با دشمن و دوست فعل نیکو نیکوست | بد کی کند آنکه نیکش عادت و خوست
با دوست چو بد کنی شود دشمن تو | با دشمن اگر نیک کنی گردد دوست

(۱۱) بعض فلاسفہ کا خیال ہے کہ بخشش کا قصہ ۔ روز جزا کا وجود یہ سب سنی سنائی باتیں ہیں ۔ ان کی فکر اور غم محض وہم ہے اور اس جھنجٹ میں پڑ کر دنیا کے عیش و آرام کو چھوڑنا حماقت پر مبنی ہے:

تا چند زنم بروئی دریاها خشت | بیزار شدم ز بت پرستان و کنشت
خیّام که گفت دوزخی خواهد بود | که رفت بدوزخ و که آمد ز بهشت

(۱۲) عالم حادث ہے یا قدیم ۔ یہ مسئلہ بھی علمائے اسلام میں مہتم بالشان کا درجہ رکھتا ہے ۔ اور اس پر بھی خیام نے کہیں کہیں روشنی ڈالی ہے:

چون نیست مقام ما درین دیر مقیم | پس بی مئی و معشوق خطائیست عظیم
تا کی ز قدیم و محدث ای مرد سلیم | چون من رفتم جهان چه محدث چه قدیم

(۱۳) عشق و عاشقی کے مضامین بھی رباعیات میں شامل ہیں اگرچہ بعض محققین خیام کی رباعیوں سے اس جزو کو نسبت نہیں دیتے ۔ اس قسم کی رباعیاں بھی اسی بیان میں شامل سمجھنا چاہیے جن میں عشق کا فلسفہ اور عشق حقیقی و مجازی کا فرق ظاہر کیا ہے مثلاً:

عشقی که مجازی بود آبش نه بود | چون آتش نیم مرده تابش نه بود
عاشق باید که ماه و سال و شب و روز | آرام و قرار و خورد و خوابش نه بود

(۱۴) ان کے علاوہ متفرق مضامین ہیں، جن میں عبرت ۔ نصیحت ۔ دل خوش‌کن ترانے

سب ھی چیزیں شامل ھیں اور ان کی مثال کا تعین ناکافی ھوگا۔

اب سوال یہ پیدا ھوتا ھے کہ کیا یہ سب ایسی چیزیں اور ایسے مضمون ھیں کہ جن کا خیّام سے پہلے وجود نہ تھا۔ اور ان کو صرف خیام کی ملکیت بہ جبر ماننا پڑے گا۔ ممکن ھے کہ سرسری نظر میں کوئی کہہ دے کہ ایسا ھی ھے مگر بہ امعان نظر دیکھنے پر یہ تمام چیزیں متقدمین اور معاصرین خیام کے یہاں مل جاتی ھیں۔ دنیا سے بیزاری۔ ساقی سے بادہ و جام کی خواستگاری۔ حکمت و فلسفہ کے مسایل تمام چیزیں موجود ھیں۔ اور ان کی مثالوں کے پیش کرنے کی بہ‌جائے ہم یہی کہہ کر خاموشی اختیار کرتے ھیں کہ: آفتاب آمد دلیل آفتاب۔ کسی کا کلام اٹھائیے۔ گہری نگاہ ڈالیے اور سب چیزیں دیکھ لیجیے۔ رھے متاخرین ان کے یہاں تو دریا بہہ رھے ھیں جس کے دیوان کو اٹھائیے کچھ نہ کچھ مل رھےگا۔ ان تمام باتوں کو دیکھتے ھوئے اگر یہ کہہ دیا جائے تو کیا غلط ھے کہ خیام نے خود کوئی رباعی نہیں کہی بلکہ اس نے متقدمین اور معاصرین کے کلام سے ایک مجموعہ جمع کیا اور مختلف صحبتوں میں مختلف لوگوں کے سامنے اس کی رباعیاں حسب موقع پڑھیں جنھیں لوگوں نے خیام کے نام سے منسوب کردیا اور شدہ شدہ وہ ان کی ملک خالص یا مشترک کا درجہ حاصل کرگئیں یا یہ کہ خود اس زمانے کی دیکھا دیکھی انھوں نے بھی کچھ کہا۔ مگر خدا معلوم وہ کیا تھا اور کس کے یہاں مخلوط ھوا۔

آج پریس نے شہرت کی دشواریوں کو آسان کردیا ھے۔ ایک معمولی مدت میں شہر بہ شہر۔ ادانی و اعالی تک شہرت پہنچ جاتی ھے۔ مگر اس زمانے میں یہ سب کچھ نہ تھا۔ نہ ریڈیو نہ تار نہ ٹیلیفون۔ مدتوں میں کہیں نسخوں کی نقلیں لی جاتی تھیں۔ اور عمروں میں ایک باکمال باکمال کہنے کے قابل ھوتا تھا۔ مکالمۂ باھمی اور تبادلۂ گفتگو ایک روایت کو کچھ کا کچھ بلکہ بیشتر مسخ کرکے پیش کرتا تھا۔ اور یہی وجہ ھے کہ آج ہم نسخوں میں زیادہ سے زیادہ اختلافات پاتے ھیں۔

ھمارے سامنے ایک قدیم سے قدیم نسخہ ڈاکٹر فریڈرک‌روزن کا ھے جس کو ۷۲۱ھ کے مخطوطہ نسخے کی نقل بتایا گیا ھے۔ مگر دیکھنا چاھیے کہ خیام کی زندگی اور وفات

سے اس کو کس قدر بُعد ہے۔ اور اتنے دنوں میں دنیا کہاں سے کہاں پہنچ سکتی ہے۔ یقینی یہ مدت نقل کو اصل کر دکھانے کے لیے ناکافی نہیں ہوسکتی۔

آج سے سات آٹھ برس پہلے میرے بعض احباب نے مجھ سے خواہش کی تھی کہ میں محققین کے فیصلے کے مطابق ان رباعیوں کا انتخاب کروں جو خیام کی طرف منسوب ہوگئی ہیں یہ کام کچھ آسان نہ تھا۔ مگر تاہم میرے ذوق نے اس کو منظور کیا اور نہ معلوم کس قدر کتابوں کو چھان ڈالا۔ اور ان رباعیوں کو نکالا جو خیام کے نام سے منسوب ہیں اور ان کی نہیں ہیں۔ اس انتخاب کے لیے میں نے مطبع نول‌کشور کے ۱۳۳۲ھ والے نسخہ کو منتخب کیا جس میں رباعیوں کی تعداد ۷۷۰ ہے۔ اس کے علاوہ دوسرے نسخے بھی پیش نظر رکھے جس کے نتیجے میں صرف ایک ہی نسخے سے بہت کافی تعداد ایسی ملی کہ اگر اتنی تعداد میں سے اتنی تعداد منتخبہ نکل جائے تو ہرگز یقین نہیں آتا کہ بقیہ رباعیاں خیام کی ہوں گی۔ چنانچہ ذیل میں پہلے ردیف‌وار ان رباعیوں کو پیش کیا جاتا ہے۔ اس کے بعد دوسرے بعض نسخوں پر بھی تنقید کی جا سکے گی۔

(۱) آمد سحری ندا ز میخانۂ ما کای رند خراباتی دیوانۂ ما
برخیز کہ پر کنیم پیمانہ ز می زان پیش کہ پر کنند پیمانۂ ما

یہ رباعی خیام کے نام کے ساتھ اس قدر چسپاں ہوگئی ہے کہ ایک ایسا آدمی جس کو اس کے کلام پر عبور کلی نہیں ہے خیام کے نام کے ساتھ نسبت دے کر پڑھ دیتا ہے مگر گلستان مسرت میں حیاتی گیلانی کے نام سے لائی گئی ہے۔ اور شراب کے بیان میں جہاں بہت سے اشعار ہیں وہاں یہ رباعی بھی ہے۔

حیاتی گیلانی المتوفی ۱۰۱۵ ایک آزاد منش درویش وضع شاعر تھا۔ مولانا غلام‌علی آزاد نے ذخیرۃالخوانین کے حوالہ سے لکھا ہے کہ ایک مرتبہ خانخانان اس کو خزانے میں لے‌گیا۔ اور حکم دیا کہ جس قدر اشرفیاں اٹھا سکے اٹھا کر لے‌جائے۔

میں نے ایک قلمی نسخہ منتخبات کلام حیاتی کا دیکھا۔ اور اس میں اس رباعی کو ڈھونڈا نہ مل‌سکی۔ مگر یہ معلوم ہوا کہ وہ نہایت خوش‌گو اور جذباتی شاعر تھا

اس کا ایک یہ شعر:-

ع درمیان کافران هم بوده ام یک میان شائستهٔ زنار نیست

سعدی کے نام سے مشہور ہوگیا ہے - یہ رباعی بھی نہایت جوش اور جذبات کا اظہار کرتی ہے مگر افسوس کہ اس کے یہاں اس قسم کی خمریاتی شاعری بہت کم ہے اس لیے ممکن ہے کہ یہ رباعی اس کی نہ ہو - تذکرۂ هفت اقلیم امین رازی میں اس کو سلمان ساوجی المتوفی ۷۷۸ھ سے منسوب کیا ہے - سلمان ان باکمالوں میں سے ہے جن کے کلام میں ہر قسم کا رنگ ہے - رباعی - قصیدے - غزل میں وہ اپنا آپ ہی جواب ہے حافظ نے سلمان کے کلام سے استفادہ کیا ہے اور اس کی مدح میں کہا ہے:-

سر آمد فضلائی زمانه دانی کیست ز راه صدق و یقین نی ز راه کذب و گمان

شهنشه فضلا بادشاه ملک سخن جمال ملت و دین خواجه جهان سلمان

تذکرہ تمنا میں بھی یہ رباعی سلمان ہی سے منسوب بتائی گئی ہے - نسخہ برلن منقولہ مخطوطہ ۷۲۱ھ اور نسخہ دارالمصنفین منقولہ مخطوطہ ۹۱۱ھ میں یہ رباعی نہیں پائی جاتی -

(۲) گر می نه خوری طعنه مزن مستان را گر دست دهد توبه کنم یزدان را

تو فخر بدین کنی که من می نخورم صد کار کنی که می غلام است آن را

یہ رباعی افضل کاشانی المتوفی ۷۰۷ھ کی ہے چنانچہ رباعیات بابا افضل مطبوعہ طہران میں موجود ہے - اور بہ‌جائے (گر می نه خوری) (تا به توانی) ہے - افضل کاشانی کے یہاں ایک بڑی تعداد رباعیوں کی موجود ہے - جن میں ہر رنگ پایا جاتا ہے اور وہ ۴۸۲ رباعیاں ہر جذبے پر منقسم کی جا سکتی ہیں یہ رباعی برلن کے نسخے میں موجود ہے مگر مرتبہ دارالمصنفین میں نہیں ہے - اس رباعی میں ناصحانہ رنگ ہے - اور اس قسم کی نصیحتیں خیام ایسا فلسفی نہیں کرسکتا نہ یہ اس کی طرز و روش نہ یہ اس کا طرز بیان - وہ ناصحانہ انداز میں کہہ سکتا ہے مگر اس کا انداز واعظانہ نہیں -

(۳) چون عهده بمی شود کسی فردا را جائی خوش کن تو این دل سودا را

می نوش بنور ماه ای ماه که ماه بسیار بـه تـابد و نیـابـد مـا را

یہ رباعی شیخ فریدالدین عطار المتوفی ۶۲۷ھ کی ہے مختارنامہ کشوری مشمولہ کلیات عطار مطبوعہ کشوری میں صفحہ ۱۰۰۲ پر موجود ہے - عطار رح نے بہت رباعیاں کہیں - جن میں سے ایک معقول تعداد خود انھوں نے ضایع کردی - اور اب بھی ہزاروں کی تعداد میں مختارنامہ میں موجود ہیں - اور ان میں ہر قسم کے خیالات ہیں - ان کی ایک اور رباعی بھی اسی قسم کے خیال کی سنیے :-

روزیکه بود روز هلاک من و تو از تن ببرند جان پاک من و تو

از بسکه نباشیم درین طاق کبود چه مه تابد بر سر خاک من و تو

رباعی کا چوتھا مصرع بجنسه نقل کردیا گیا ہے - ظاہرا سکته سا معلوم ہوتا ہے - یہ رباعی بھی فریڈرک روزن کے نسخے میں نہیں ہے - مولوی سید سلیمان صاحب کے مطبوعہ نسخے میں موجود ہے -

(۴) بت گفت به بت‌پرست کای عابد ما دانی ز چه روئی کشتهٔ ساجد ما

بر ما به جمال خود تجلی کرد است آں کس که ز تست ناظر و شاهد ما

یہ رباعی بھی افضل کاشانی کے - مجموعہ رباعیات افضل مطبوعہ طہران میں بھی موجود ہے - نسخہ برلن و دارالمصنفین دونوں میں نہیں پائی جاتی اور حقیقت میں خیام کے طرز گفتار کو جن صورتوں سے منسوب کیا جاتا ہے وہ اس میں موجود نہیں - رمز و کنایہ - شوخی کی بہ‌جائے اس میں ایک صاف صاف وحدت وجود اور ہمہ اوست کا مسئلہ بیان کیا گیا ہے -

(۵) با بط می گفت ماهی در تب و تاب باشد که بجوئی رفته بازاید آب

بط گفت که چون من و تو گشتیم کباب بود از پس مرگ ما چه دریا چه سراب

تذکرہ آتشکدہ آذر - اور روز روشن میں یہ رباعی بندار رازی (مداح مجدالدولہ دیلمی) سے منسوب کی گئی - بندار کا کوئی دیوان یا مجموعہ نہیں دیکھا گیا مگر اس کی بعض رباعیاں تذکروں میں ملتی ہیں اور یہ پانچویں صدی کے اوایل تک یا چوتھی صدی کے آخر کا شاعر ہے جو خیام کے دور سے پہلا دور ہے - ملک قمی کی ایک رباعی بھی اسی قسم کی ہے جس میں پہلا مصرع تو بالکل متوارد ہوگیا ہے رباعی یہ ہے :-

با بط می گفت ماهی در تب و تاب — می گشت چو در آتش سوزنده کباب

دردا و دریغا که درین دیر خراب — گه بر سر آتشیم و گه بر سر آب

(۶) از بادهٔ ناب لعل شد گوهر ما — آمد به فغان ز دست ما ساغر ما

از بسکه همی خوریم می بر سر می — ما در سر می شدیم و می بر سر ما

یہ رباعی شیخ فخرالدین عراقی المتوفی ۶۸۸ ھ کے دیوان میں موجود ہے۔ اور مولانا روم المتوفی ۶۷۲ ھ یا ۶۶۱ ھ کی رباعیات میں بھی شامل ہے۔ مولانا کے یہاں ہر قسم کی رباعیاں پائی جاتی ہیں اور میرے نزدیک زیادہ انھیں سے اس کی نسبت درست ہے۔ دوسرے شعر کے مصرع ثانی میں جو انداز بیان اختیار کیا ہے اسے خیام سے کوئی تعلق نہیں ہوسکتا۔ یہ تصنع اور آورد متاخرین کے یہاں ہوتی ہے۔ ابتدائے زبان و شعر میں یہ کوششیں نہیں ہوتیں۔

(۷) خرم به تو داشتم دل پر غم را — هجر تو حزین کرد دل خرم را

من تلخیٔ عالم به تو خوش میکردم — با تلخی هجرت چه کنم عالم را

یہ رباعی خواجہ مجدالدین همگر المتوفی ۶۸۲ ھ کی ہے چنانچہ تذکرۂ ہفت اقلیم امین رازی ذکر مجدالدین همگر میں انھیں سے منسوب کی گئی ہے۔ خیام سے ایسے فراقیہ مضامین کی نسبت نہیں دی جاسکتی۔ ڈاکٹر فریڈرک روزن اپنے نسخہ کے دیباچہ میں عشقیہ مضامین کی نسبت لکھتے ہیں "در اشعار حقیقی خیام مضامین عشق ظاهری خیلے کم است۔ و اگر چیزی دیده شود مقصود عشق تصوف است۔ برخلاف نسخ جدیده متن ما ازین اشعار کم دارد و درین عدۂ معدود هم عشق ظاهری ابداً مورد توجه نیست و به کلی زیر پرده می ماند"

(۸) عاشق همه روز مست و شیدا بادا — دیوانه و شوریده و رسوا بادا

در هشیاری غصهٔ هر چیز خوریم — چون مست شدیم هر چه بادا بادا

یہ رباعی بھی مولانا روم سے منسوب ہے اور ان کے مجموعہ رباعیات مطبوعہ اسلامبول مطبع اختر ۱۳۱۲ ھ میں موجود ہے۔ نیز المغنم البارد مرتبۂ نواب صدیق حسن خاں مرحوم مطبوعہ ۱۲۹۹ ھ بھوپال میں بھی مولانا روم ہی سے منسوب ہے۔ یہ کتاب

رباعیات کا ایک مجموعہ ہے۔ اور اس میں ہزارہا رباعیات متقدمین و متاخرین کی نام بہ نام جمع کی گئی ہیں۔ میرے کتب خانہ میں اس کا ایک نسخہ موجود ہے۔ رباعیات خیام کے قدیم نسخوں میں یہ رباعی نہیں پائی جاتی۔

(۹) ساقی قدحی کہ کارسازست خدا و ز رحمت خود بندہ نوازست خدا
می‌خور بہ بہار و بار طاعت مفروش کز طاعت خلق بی‌نیاز است خدا

ساقی نامۂ اہلی شیرازی کا ایک قلمی نسخہ میری نگاہ سے گزرا جس میں یہ رباعی اہلی شیرازی سے منسوب ہے اس میں چوتھا مصرع اس طرح پر لکھا تھا:

می‌خور بہ نیاز و ناز طاعت مفروش

اہلی امیرعلی شیر کے مداحوں میں سے تھا۔ اور اس کا ایک دیوان بھی ہے جو اصناف سخن پر مشتمل ہے۔ نہایت خوش‌گو تھا۔

(۱۰) خواہی ز فراق در فغان دار مرا خواہی ز وصال شادمان دار مرا
من با تو نہ گویم کہ چسان دار مرا زانسان کہ دلت خواست چنان دار مرا

یہ رباعی افضل کاشانی کے مجموعہ رباعیات مطبوعہ آتشکدہ طہران میں موجود ہے اور انہیں سے منسوب ہے۔ مگر المغنم البارد مطبوعہ ۱۲۹۹ ھ میں امیرخسرو دہلوی کے نام سے لکھی گئی ہے۔ اور چوتھے مصرع میں یہ تغیر ہے:

ز آنساں کہ تو خواہی آن چناں دار مرا

یہ بھی عشقیہ اور التجائیہ سی رباعی ہے جس کی خیام سے امید نہیں کی جاسکتی۔

(۱۱) اجزائی پیالۂ کہ در می پیوست بشکستن آن روا نمی دارد دست
چندیں سر و دست نازنین و بر ودست از مہر کہ پیوست و بہ‌کین کہ شکست

یہ رباعی خواجہ نصیرالدین طوسی المتوفی ۶۷۲ ھ سے منسوب ہے۔ مولوی سید سلیمان صاحب ندوی اور زوکوسکی نے بھی انہیں سے منسوب بتایا ہے۔ اسی قسم کی ایک رباعی تاریخ نایاب میں ذکر شیخ شرف‌الدین بوعلی‌شاہ میں اس قصہ کے ساتھ لکھی ہے۔ کہ سلطان محمد تغلق نے شیخ شرف‌الدین بوعلی‌شاہ قلندر رح کو یہ رباعی لکھکر بھیجی:

گه راست کند صورت مردی و زنی که بشکند این طلسم جانی و تنی
کس نیست که استاد قضا را پرسد کز بهر چه سازی و چرا می شکنی

انھوں نے اس کے جواب میں یہ رباعی لکھکر بھیجی :

شرطست که در امر قضا دم نزنی این نوع که گفتی نه تو مردی نه زنی
گل را چه مجالست که پرسد ز کلال کز بهرچه سازی و چرا می شکنی

معلوم ھوتا ھے کہ دونوں رباعیاں اسی ایک رباعی سے نکال لی گئی ھیں۔ کیونکہ قصہ کی نسبت درست نہیں معلوم ھوتی۔ یہی رباعی مذکورہ بالا افضل کاشانی کے مجموعۂ رباعیات میں بھی پائی جاتی ھے۔ اور افضل کی ایک اور رباعی بھی اسی مضمون کی ھے :

از عرش خدا تا به ثری ملک خداست در ملک خدا هرچه کند حکم رواست
کس را نه رسد که پرسد از حضرت حق کین حکم چگونه بود وآن حکم چراست

(۱۲) ای چرخ فلک خرابی از کینۂ تست بیدادگری عادت دیرینۂ تست
ای خاک اگر سینه تو بشگافند بس گوهر قیمتی که در سینۂ تست

یہ رباعی بھی افضل کاشانی کے مجموعہ رباعیات میں موجود ھے۔ اس کو مھستی گنجوی شاعرہ دور سنجر بادشاہ سے بھی منسوب کیا ھے۔ مھستی اپنے زمانے کی نہایت زودگو اور مشہور شاعرہ تھی۔ اس کا دیوان مرتب ھوچکا تھا۔ مگر وہ برباد ھوکر نایاب ھوگیا۔ اس کی کچھ رباعیاں اب بھی تذکروں میں پائی جاتی ھیں۔ بعض نے اس کا وطن نیشاپور بتایا ھے۔ یہ رباعی اس نے غالباً اپنے کسی عزیز یا شوھر کی وفات پر کہی ھے۔ اس کی ایک اور رباعی بھی اس قسم کے غم کا پتہ دیتی ھے :

شبها که به ناز با تو خفتم همه رفت درها که بناز غمزه سفتم همه رفت
آرام دل و مونس جانم بودی رفتی و هرانچه با تو گفتم همه رفت

(۱۳) ما کافر عشقیم و مسلمان دگر است ما مور ضعیفم و سلیمان دگر است
از ما رخ زرد و جگر پاره طلب بازارچۂ قصب فروشان دگر است

یہ رباعی بھی رباعیات مولانا روم کے مجموعہ میں موجود ھے۔ تذکرۂ تنبیہ الجہلا میں جو شعر کے جواز و عدم جواز کی بحث میں لکھا گیا ھے اس میں بھی مولانا روم ھی سے

اس کو منسوب کیا گیا ہے۔ مرزا غالب مرحوم کی ایک رباعی جو اسی طرز و روش کے ساتھ کہی گئی ہے ملاحظہ کیجیے:

غالب روش مردم آزاد جداست رفتار اسیران ره و زاد جداست
ما ترک مراد را ارم میدانیم و ان باغچه ضبطئ شداد جداست

غلام مصطفے بلگرامی کی بھی ایک رباعی ہے:

ما عاشق ذاتیم و صفاتی دگر است بیرون ز جهاتیم و جهاتی دگر است
ما واجبی ایم ذکر واجب گوئیم افسانه نویس ممکناتی دگر است

(۱۴) چون هشیارم ز من طرب پنهان است چون مست شوم در خردم نقصان است
حالیست میان مستی و هشیاری من بندهٔ آنکه زندگانی آن است

یہ رباعی بھی افضل کاشانی سے منسوب ہے۔ اور ان کے مجموعہ رباعیات میں موجود ہے پہلا مصرع اس طرح پر ہے:

چون هشیارم در طربم نقصان است

بعض لوگوں کا خیال ہے کہ میانہ روی کے لیے یہ خیام کی بہترین نصیحت ہے۔ مگر شاید ان حضرات کو یہ خیال نہیں کہ خیام اس قسم کا ناصح شاعر نہیں ہے۔

(۱۵) هر سبزه که بر کنار جوئی رسته است گویا ز لب فرشته خوئی رسته است
پا بر سر سبزه تابخواری نه نهی کان سبزه ز خاک لاله روئی رسته است

یہ رباعی شیخ نجم‌الدین رازی معروف بہ دایہ المتوفی ۶۵۴ھ سے منسوب ہے تذکرہ حسینی مطبوعہ نولکشور ۱۲۹۲ھ صفحہ ۳۴۷ ذکر شیخ نجم‌الدین رازی اور المغنم البارد صفحہ ۷۰ میں بھی ایسا ہی ہے خیابان عرفان جو فارسی رباعیات کا مجموعہ حیدرآباد سے طبع ہوا ہے اس میں بھی انھیں نجم‌الدین سے نسبت دی گئی ہے۔ ایک تذکرہ قلمی مولفہ غلام امام شاگرد حکیم مومن میں بھی اسی نسبت کو قائم رکھا گیا ہے۔ مگر آتشکدۂ آذر میں شیخ مجدالدین المتوفی ۶۱۶ سے منسوب کیا ہے۔ اگرچہ شیخ رحمۃ اللہ علیہ کی اور بھی رباعیات منقول ہیں مگر یہ نسبت شیخ نجم‌الدین دایہ رح کی طرف زیادہ درست ہوسکتی ہے اور انھیں کی طرف محققین کی اکثریت بھی ہے۔

اصل یہ ہے کہ یہ خیال اس قدر عام ہے کہ متقدمین اور متاخرین دونوں کے یہاں پایا جاتا ہے چنانچہ حکیم سنائی رح کی یہ رباعی:

هر ذره که بر روئی زمینی بوده است خورشید رخی زهره جبینی بوده است

گرد رخ آستین بآزرم فشان کانهم رخ خوب نازنینی بوده است

یا قاضی محمد صادق اختر مولف تذکرۂ آفتاب عالمتاب المتوفی ۱۸۵۸ع کی یہ رباعی:

این سبزۂ تر سبزنگاری بوده است وین غنچه گل رشک بهاری بوده است

گلچین گل را مچین ز بیدردی‌ها کان عارض شوخ گلعذاری بوده است

یا شیخ فریدالدین عطاررح:

هر میوۂ و گل که از زمین بیرون است از خاک یکی سبز خطی گل گون است

هر نرگس و لالۂ که در هامون است ازچشم خوش و وز جگر گل ن گون است

یا شمس الدوله محمد بلخی کی یہ رباعی:

هر لاله که چشم کو هساری بوده است صد قطره ز خون شهر یاری بوده است

مسپر به قدم سبزۂ بستان گستاخ کان وسمۂ ابروی نگاری بوده است

(۱۶) می بر کف من نه که دلم در تاب است وین عمر گریز پائی چوں سیماب است

برخیز که بیدارئی دولت خواب است دریاب که آتش جوانی اب است

یہ رباعی اشرف الدین حسن بن ناصرالدین علوی غزنوی سے منسوب ہے ہفت اقلیم قلمی محفوظہ یونیورسٹی لائبریری لکھنؤ صفحہ ۱۲۱ اور اس میں یہ تغیر ہے کہ بہ‌جائے (دریاب) (بشتاب) مصرع چہارم بہ‌جائے مصرع سوم اور مصرع سوم بہ‌جائے چہارم ہے۔

خیام کے مجموعے میں اسی رباعی سے یہ رباعی یا تراش لی گئی ہے یا ممکن ہے کہ اس سے یہ رباعی لی گئی ہو۔

(۱۷) در ده پسر آن می که جهانرا تاب است زان می که گل نشاط را مهتاب است

بشتاب که آتش جوانی آب است دریاب که بیداری دولت خواب است

اس میں مصرع اولیٰ۔ مصرع ثانی۔ مصرع سوم میں بڑے تکلف کے بعد معنی پیدا ہوسکتے ہیں۔

---

ن ناموزوں۔

(۱۸) هر چند که از گناه بد بختم و زشت نومید نیم چو بت پرستان ز کنشت
اما سحری که میرم از مخموری می خواهم و معشوق چه دوزخ چه بهشت

اسی رباعی کو رد و بدل کرنے کے بعد اهل دل نے یه رباعی بھی مجموعه میں شامل کردی ھے۔

(۱۹) تا چند زنم به روئی دریاها خشت نومید نیم چو بت پرستان ز کنشت
امشب من و سیمبر جوانان کنشت می خواهم و معشوق چه دوزخ چه بهشت

(۲۰) گر کار تو نیک است به تدبیر تو نیست ور شر برود نیز به تقصیر تو نیست
تسلیم و رضا پیش کن و شاد نبری چون نیک و بدجهان به تدبیر تو نیست

یه رباعی گلستان مسرت میں (منع شکایت زمانه ناهنجار و راضی بجان و دل بودن بمرضیات خدا) کے ذیل میں امین کے نام سے لکھی ھے لیکن یه نہیں لکھا که یه کون سے امین ھیں - ممکن ھے که احمد قلی‌خاں قمی متخلص به امین کی ھو - جو عہد اورنگ‌زیب میں هندوستان آئے اور ملازمان شاهی میں منسلک تھے - یه رباعیاں کہتے تھے - یا پھر خواجه محمد امین کوسج کاشانی کی ھو که وه بھی رباعیاں کہتے تھے - یا مولانا شاه ولی الله صاحب امین رح محدث دهلوی کی ھو - بهر حال صحیح حال معلوم نہیں ھوسکا - گلستان مسرت میں اسی کے ساتھ سالم کی یه رباعی بھی لکھی ھے :-

یک ذرهٔ اختیار در دست تو نیست لیکن معقول فطرت پست تو نیست
تدبیر چو کعبتین و تقدیر چو نقش در دست تو هست لیک در دست تو نیست

پھر صورت تدبیر و تقدیر کا ایک نزاعی مسئله همیشه سے علمائے اسلام میں زیر بحث رها ھے اور یه ایک عام بلکه پیشرپا افتاده مضمون ھے - اس کے ساتھ ھی یه رباعی حضرت ابو سعید ابوالخیررح المتوفی ۴۴۰ ھ کے مجموعهٔ رباعیات میں بھی شامل ھے اور کچھ عجب نہیں که انھیں کی ھو - مجموعه رباعیات افضل کاشانی میں بھی پائی جاتی ھے -

(۲۱) روزی که شود اذ السماء انشقت و اندم که بود اذ النجوم انکدرت
من دامن تو بگیرم اندر عرصات گویم صنما بای ذنب قتلت

یہ رباعی بھی رباعیات خیام میں شامل ہے۔ حالانکہ ترکیب نحوی سے اس کا مصرع چہارم قطعاً غلط ہے۔ پہلے شعر میں یہ ہے کہ جب آسمان پھٹیں گے اور ستارے دھندلے ہوجائیں گے۔ یعنی قیامت قایم ہوگی تو میں میدان قیامت میں تیرا دامن پکڑوں‌گا۔ یہاں تک درست۔ لیکن دامن پکڑ کر ایک مظلوم کو یہ کہنا چاہیے کہ بای ذنب قتلتنی۔ یعنی تونے مجھے کس گناہ پر قتل کیا تھا۔ مگر بہ‌جائے اس کے مصرع موجودہ کے معنے یہ ہیں کہ تو کس گناہ پر قتل کی گئی۔ یہ سوال تو وہ ہے جو دختر موؤدہ سے قیامت میں کیا جائےگا۔ کیونکہ ایام جاہلیت میں عرب کی رسم تھی کہ وہاں داماد بنانے کی شرم سے زندہ دفن کرادیتے تھے۔ اسی لیے قرآن شریف میں خدائے جل شانہ نے ارشاد فرمایا ہے: و اذ الموؤدۃ سئلت بای ذنب قتلت۔ یہاں اس کا کوئی محل ہی نہیں ہے استاد ذوق دہلوی کا ایک اردو کا شعر ملاحظہ فرمائیے:—

الہی کس بے گنہ کو مارا سمجھ کے قاتل نے کشتنی ہے
کہ آج کوچے میں اس کے شور بایِّ ذنبٍ قتلتنی ہے

مجھے تعجب آتا ہے کہ ایک ہندی شاعر تو اس مفہوم کے ادا کرنے کے لیے صحیح الفاظ لائے اور خیام ایسا عربی کا زبردست فاضل یہ غلطی کرے تعجب ہے کہ مولوی سید سلیمان صاحب ندوی نے بھی اس کو اپنے مجموعہ رباعیات میں نقل کیا اور کوئی نوٹ بھی نہیں لکھا۔ مجموعہ ڈاکٹر فریڈرک روزن میں یہ رباعی شامل نہیں ہے۔ اگرچہ مولانا سید سلیمان صاحب ندوی کا نسخہ ۹۱۱ ہجری کے نسخے کی نقل ہے مگر حیرت کی کوئی حد نہیں رہتی جب دیکھا جاتا ہے کہ یہ رباعی حکیم مولا بخش صاحب قلق المتوفی ۱۲۹۷ ھ کے کلیات مطبوعہ مطبع انصاری دہلی ۱۲۹۸ ھ کے صفحہ ۲۲۸ پر ان کے فارسی کلام میں متفرقات کے ذیل میں دیکھی جاتی ہے۔ میں نہیں کہتا کہ یہ قلق ہی کی رباعی ہے۔ مگر خیام کی کسی صورت سے نہیں ہوسکتی۔

(۲۲) چون مردن تو مردن یکبارگی است یکبار بمیر این چہ بیچارگی است
خونی و نجاستی و مشتی رگ و پوست درکار نبود این چہ غمخوارگی است

یہ رباعی بھی شیخ فریدالدین عطار کی ہے۔ چنانچہ مختارنامہ میں بھی موجود ہے

اور ھفت اقلیم تذکرہ عطار میں بھی انھیں سے منسوب کی گئی ھے - ھفت اقلیم قلمی مخطوطہ یونیورسٹی لائبریری لکھنؤ صفحہ ۲۶۵ - دوسرے شعر کے مصرع ثانی کا بیان بہت الجھا ھوا ھے -

(۲۳) چندین غم مال و حسرت دنیا چیست ھرگز دیدی کسی کہ جاوید بزیست

این یک نفسی کہ در تنت عاریت است با عاریتی عاریتی باید زیست

یہ رباعی بھی افضل کاشانی سے منسوب ھے ' اور ان کے مجموعہ رباعیات میں موجود ھے - خیال عام ھے -

(۲۴) گر از پئی شہوت و ھوا خواھی رفت از من خبری کہ بی نوا خواھی رفت

بنگر چہ کسی و از کجا آمدۂ می دان کہ چہ می کنی کجا خواھی رفت

یہ رباعی حضرت شیخ الاسلام عبداللہ انصاری المتوفی ۴۸۱ ھ کی ھے چنانچہ ان کی مناجات اور منازل السائرین میں موجود ھے - رباعیات مولانائے روم میں بھی شامل ھے اور دوسرا شعر اس طرح ھے :—

در درگزری ازین بہ بینی بہ عیان کز بہر چہ آمدی کجا خواھی رفت

میرے نزدیک یہ شیخ الاسلام ھی کی رباعی ھے اس لیے کہ ان کی تصانیف مولانا روم سے پہلے کی ھیں اور ان میں یہ موجود ھے - المغنم البارد میں نجیب الدین جربادقانی سے منسوب ھے - خیام کے مجموعے میں ایک رباعی بالکل اس کے خلاف موجود ھے :—

ای آمدہ از عالم روحانی تفت حیران شدہ در پنج و چہار وشش و ھشت

می خور کہ ندانی ز کجا آمدۂ خوش باش نہ دانی بہ کجا خواھی رفت

(۲۵) نیکی و بدی کہ در نہاد بشر است شادی و غمی کہ در قضا و قدر است

با چرخ مکن حوالہ کاندر رہ عقل چرخ از تو ھزار بار بیچارہ تر است

یہ رباعی بھی افضل کاشانی سے منسوب ھے اور مجموعۂ رباعیات افضل میں موجود ھے - اور پہلا مصرع یوں ھے :—

شادی و غمی کہ از قضا و قدر است

اور عقل کے بجائے مصرع ثالث میں عشق ہے۔ دوسرا مصرع بھی بدلا ہوا ہے۔ ان کے یہاں اسی خیال کی ایک دوسری رباعی بھی موجود ہے :-

در عشق هر آن کسی که مستور تر است گوئی ز همه مرادها دور تر است
آنرا که تو آسوده همی پنداری چون در نگری از همه رنجور تر است

اس کے علاوہ یہ رباعی شیخ اوحد الدین کرمانی المتوفی ۶۳۵ھ سے بھی منسوب ہے :-

(۲۶) این کوزه چو من عاشق زاری بوده است در بند سر زلف نگاری بوده است
این دسته که در گردن او می بینی دستی است که در گردن یاری بوده است

یہ رباعی بھی افضل کاشانی سے منسوب ہے اور ان کی رباعیات میں موجود ہے جیسا کہ ہم عرض کرچکے ہیں یہ ایک عام خیال ہے اور فلاسفۂ قدیم نے اس خیال کو کہ دنیا کا کوئی ذرہ ضایع نہیں ہوتا۔ نہ بیکار جاتا ہے۔ بلکہ صور ظاہری کا استحالہ ہوتا رہتا ہے طرح طرح سے ظاہر کیا ہے۔ چنانچہ افضل کی دوسری رباعی :-

پیش از من تو لیل و نهاری بوده است گردنده فلک برائی کاری بوده است
زنهار قدم به خاک آهسته نهی کان مردمک چشم نگاری بوده است

یا مجموعہ خیام کی یہ دوسری رباعیاں :-

خاری که بزیر پائی هر حیوانیست زلف صنمی و ابروئی جانا نیست
هر خشت که بر کنگرۂ ایوانی است انگشت وزیری و سر سلطانی است

در هر دشتی که لاله زاری بوده است آن لاله ز خون شهریاری بوده است
هر برگ بنفشه که زمین می روید خالی است که بر روئی نگاری بوده است

(۲۷) هشدار که روزگار شور انگیز است ایمن منیش که تیغ دوران تیز است
در کام تو گر زمانه لوزینه نهد زنهار فرو مبر که زهر آمیز است

اس رباعی کو بھی مولوی سید سلیمان صاحب ندوی نے افضل کاشانی سے منسوب بتایا ہے۔ مگر مجھے رباعیات افضل میں نہیں ملی۔ ممکن ہے کہ افضل ہی کی ہو کیوں کہ اسی قسم کی ان کی دوسری رباعی بھی موجود ہے :

بر دهر مکن تکیه که لطفش قهر است | مستان ز جهان لقمه که نوشش زهر است
دامادئی دهر است به نزدم همه عیب | کین فاحشه را خون عزیزان مهر است

(۲۸) چون آب به جوئبار و چون باد به دشت | روز دگر از عمر من و تو بگزشت
تا من باشم غم دو روزه نه خورم | روزی که نیامدست و روزی که گزشت

یه رباعی بھی افضل کاشانی کی رباعیات میں موجود ہے ۔ اور پہلا شعر یوں ہے :

از عمر هر انچه بهترین بود گزشت | به گزشت چنان که بگزرد باد به دشت

(۲۹) می خوردن من نه ازبرائی طرب است | نے بہر فساد دین و ترک ادب است
خواهم کہ بیخودی برآرم نفسی | می‌خوردن ومست بودنم زین‌سبب‌است

یہ رباعی شیخ علی لالا بن شیخ سعید پسر عمر شیخ سنائی کی ہے چنانچہ ذکر شیخ علی لالا میں مولف هفت اقلیم نے یہی لکھا ہے ۔ مرزا غالب نے اردو میں اس مضمون کو نہایت عمدہ طور سے کہا ہے ۔

مے سے غرض نشاط ہے کس روسیاہ کو | اک گونہ بیخودی مجھے دن رات چاہیے

سپہری کاشی کی بھی ایک رباعی اسی مضمون کی ہے ۔

روزم تا شب به می پرستی گزرد | شب تا روزم به خواب مستی گزرد
زین بیخودی مدام شادم که مباد | بر من نفسی به فکر هستی گزرد

(۳۰) می نوش که عمر جاودانی این است | خود خاصیت از دور جوانی این است
هنگام گل و مل است و یاران سرمست | خوش باش دمی که زندگانی این است

یہ رباعی دیوان حافظ کی رباعیات میں شامل ہے ۔ دیوان حافظ مطبع نول کشور ۱۲۸۹ھ نیز مطبوعہ کلکتہ ۱۸۸۱ع میں موجود ہے ۔ مگر کلکتہ کے نسخہ میں اصل دیوان میں نہیں ہے بلکہ ضمیمہ میں ہے ۔ حافظ کی اگر یہ رباعی ہو تو کوئی تعجب نہیں اس لیے کہ ان کا تمام کلام ہی مستانہ ہے اور رباعیات میں خمریات کی کمی نہیں ۔

(۳۱) دارنده چو ترکیب طبایع آراست | از بهر چه او فکندش اندر کم و کاست
گر نیک آمد شکستن از بهر چه بود | ور نیک نیامد این صور عیب کراست

یہ رباعی بھی رباعیات افضل میں شامل ہے اور اس میں اس طرح پر ہے:

دارندہ چو ترکیب چنین خوب آراست باز از چہ سبب فگندش اندر کم و کاست
گر خوب نیامد این بگو عیب کراست ور خوب آمد خرابی از بہر چہ خاست

اس سے پہلے ایک رباعی:

اجزائی پیالۂ کہ درهم پیوست بشکستن آن روا نمی دارد دست
چندین سر و پای نازنین از سر و دست از مہر کہ ساخت وز برائی کہ شکست

اسی قسم کی لکھی جاچکی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ خیال اس وقت بھی عام تھا اور اب بھی۔ کہ آخر نیست سے ہست کرنا اور ہست سے پھر نیست کرنا کیوں ہے۔

(۳۲) پیش از من و تو لیل و نہاری بودہ است گردندہ فلک برائی کاری بودہ است
زنہار قدم بہ خاک آہستہ نہی کان مردمک چشم نگاری بودہ است

یہ رباعی بھی افضل کاشانی سے منسوب ہے جیسا کہ ہم اس سے پہلے لکھ چکے ہیں یہ ایک عام خیال ہے۔ تذکرہ حسینی کشوری صفحہ ۳۳۔ تذکرہ مجمع التفاسیر۔ مجموعہ رباعیات افضل اور تذکرۂ قلمی غلام امام میں افضل سے منسوب ہے۔

(۳۳) از منزل کفر تا بہ دین یک نفس است وز عالم شک تا بہ یقین یک نفس است
این یک نفس عزیز را خوش میدار کز حاصل عمر ما همین یک نفس است

یہ رباعی بھی مجموعہ رباعیات افضل میں موجود ہے اور پہلے مصرع میں عالم کی بہ‌جائے منزل ہے۔

(۳۴) آں لعل گران بہا ز کان دگر است واں درّ یگانہ را نشان دگر است
اندیشہ این و آں خیال من و تست افسانہ عشق را زبان دگر است

مجموعہ رباعیات مولانا روم میں ایک ایسی ہی رباعی ہے ملاحظہ ہو:

ما را بجز این زبان زبان دگر است جز دوزخ و فردوس مکان دگر است
آزادہ دلان زندہ بجان دگر اند آن گوهر پاک شان ز کان دگر است

بہت ممکن ہے کہ یہ رباعی اس سے یا یہ اس سے مستخرج ہو۔

(۳۵) امروز کہ نوبت جوانیٔ من است می نوشم ازانکہ کامرانیٔ من است
عیبش مکنید زانکہ تلخ است خوش است تلخ است ازان کہ زندگانیٔ من است

یہ رباعی سراج الدین قمری شاعر دربار خوارزم شاهی کی ہے۔ اس کو فخر رازی کا شاگرد بتایا گیا ہے۔ اگر ایسا ہے تو خود خیام کو بھی امام فخرالدین رازی سے شاگردی کی نسبت ہے مولوی سید سلیمان صاحب ندوی نے آتش کدہ اور تاریخ گزیدہ کے حوالے سے یہ رباعی انھیں کے نام منسوب کی ہے۔ مگر تذکرۂ روز روشن میں لکھا ہے کہ قمری مازندرانی تھا اور سلطان ابو سعید کے عہد کا شاعر تھا پہلے سراجی تخلص کرتا تھا۔ عبید زاکانی کے ساتھ اس کے مشاعرے اور مطارحے ہوتے تھے۔ عبید زاکانی آٹھویں صدی ہجری کا شاعر ہے۔

(۳۶) گر بر فلکی به خاک باز آرندت ور بر سر نازی به نیاز آرندت
فی الجمله بنه تو جهل تابتوانی آزار مجوئی تا نیاز آرندت

یہ رباعی بھی افضل کاشانی کے مجموعے میں موجود ہے المغنم البارد صفحہ ۱۵۷ میں بھی انھیں سے منسوب کی گئی ہے اور تیسرا مصرع اس طرح پر ہے۔ فی الجمله حدیث مطلق از من بشنو۔ یہ بھی خالص ناصحانہ انداز ہے جس سے خیام کو نسبت نہیں۔

(۳۷) چون آتش سودائی تو جز دود نه داشت مسکین دل من امید بهبود نه داشت
در جستن وصل تو بسی کوشیدم چون بخت نه بود کوششم سود نه داشت

یہ رباعی انوری کی ہے چنانچہ ۵۴۴ کلیات انوری مطبوعہ مطبع نول کشور ۱۸۹۷ع میں موجود ہے اور دراصل اس قسم کا ہجریہ بیان خیام کی رباعیات سے بہت دور ہے یہ رباعی مجموعہ رباعیات خیام کشوری میں موجود نہیں مگر دوسرے نسخوں میں موجود ہے۔

(۳۸) ده عقل ز نه رواق و ز هشت بهشت هفت اخترم از ششجهت این نامه نوشت
کز پنج حواس و چار ارکان و سه روح ایزد بدو عالم چو تو یک کس نه سرشت

یہ رباعی رباعیات افضل کاشانی میں موجود ہے۔ تذکرہ حسینی مطبوعہ کشوری صفحہ ۳۳ میں بھی افضل ہی سے منسوب کی ہے۔ مگر رباعیات افضل میں بتایا گیا ہے کہ یہ رباعی نظامی گنجوی سے بھی منسوب ہے۔ ان دو میں سے کسی کی بھی ہو مگر خیام اس قسم کی عاشقانہ مداحی نہیں کرتا۔

(۳۹) در هیچ سری نیست که اسراری نیست دل را خبر از اندک و بسیاری نیست
هر طایفهٔ روند راهی در پیش الا ره عشق را که سالاری نیست

افضل کاشانی کی رباعیات میں بھی ایک ایسی رباعی موجود ہے ۔ خدا جانے یہ اس سے مستخرج ہے یا وہ اس سے ۔ مگر رباعی دیکھنے کے بعد یہ کہنا دشوار ہے کہ ایک کو دوسری سے تعلق نہیں رباعی افضل :

در هیچ سری نیست که اسرار تو نیست کو را خبر از اندک و بسیار تو نیست
هر طایفه گرفته کاری در دست و انگاه بدست هیچ کس کار تو نیست

(۴۰) ترکیب طبایع چو به کام تو دمی است تو داد کن از هرچه که هردم ستمی است
با اهل خرد نشین که اصل من و تو گردی و شراری و نسیمی و نمی است

یہ رباعی حضرت ابو سعید ابوالخیر کی رباعیات میں بھی شامل ہے ۔ المغنم البارد صفحہ ٦٩ میں مہدی کوکب میر منشی عہد نادری سے منسوب کی گئی ہے اور اس طرح پر نقل کی ہے :

چون حاصل عمر تو فریبی و دمی است بیداد مکن گرت به هردم ستمی است
مغرور مشو به خود که اصل من و تو گردی و شراری و نسیمی و نمی است

(۴۱) دنیا دیدی و هرچه دیدی هیچ است و ان نیز که گفتی و شنیدی هیچ است
سرتاسر آفاق دویدی هیچ است و ان نیز که در خانه خزیدی هیچ است

یہ رباعی بھی افضل کاشانی سے منسوب اور ان کی رباعیات میں موجود ہے ۔ پہلا شعر یوں ہے :-

افضل دیدی که هرچه دیدی هیچ است هر قصه که دیدی و شنیدی هیچ است
سرتاسر آفاق دویدی هیچ است و ان نیز که در کنج خزیدی هیچ است

مجھے شبہ ہے کہ یہ رباعی کسی ہندی شاعر کی ہے ۔ در خانه خزیدن یا در کنج خزیدن ٹکسالی زبان فارسی نہیں ہوسکتی ۔ ایک نسخہ میں دوسرا شعر اس طرح ہے :

هر چند که هر طرف دویدی هیچ است امروز که گوشهٔ گزیدی هیچ است

لیکن جیسا در خانه خزیدن اور در کنج خزیدن خلاف محاورۂ اهلِ ایران ہے

اسی طرح (هر طرف دویدی) بهی فصیح نهیں -

(۴۲) هیهات که این جسم مجسم هیچ است وین دائرۂ سطح مخیّم هیچ است
دریاب که در کشاکش موت و حیات وابسته یک دمیم و آن هم هیچ است

یه رباعی تذکرۂ هفت اقلیم میں نصیرالدین طوسی المتوفی ۶۷۲ سے منسوب کی گئی هے اور نسخه مرتبه مولوی سید سلیمان صاحب ندوی میں بهی محقق طوسی سے منسوب کرتے هوئے اس طرح پر نقل کی هے :

ای بی خبر این شکل مجسم هیچ است وین دائره سطح مخیّم هیچ است
خوش باش که در نشیمن کون و فساد وابسته یک دمیم و آن دم هیچ است

(۴۳) در عالم خاک خاک پاشیدم و رفت صد دشمن و دوست بر تراشیدم و رفت
با چون و چرائی تو مرا کاری نیست چندانکه بداشتی بپاشیدم و رفت

یه رباعی حضرت شیخ احمد غزالی المتوفی ۶۱۷ھ کی هے جو شیخ ابوبکر نساج کے مرید اور حضرت امام محمد غزالی رح کے بهائی تهے - تذکرۂ هفت اقلیم - ذکر احمد غزالی -

(۴۴) می خور که بزیر گل بسی خواهی خفت بی مونس و بی حریف و بی همدم و جفت
زنهار به کس مگو تو این راز نهفت هر لاله پژمرده نه خواهد بشگفت

تذکرۂ روز روشن میں ایسی هی رباعی ملا نورالدین خراسانی المتخلص به حافظ کے نام سے نقل کی هے اور شمع انجمن میں حافظ علی حافظ کے نام سے -

هنگام سحر که نرگس و لاله شگفت مرغ سحری به ناله و آه به گفت
می نوش که بی نشه بسی خواهی بود برخیز که در خاک بسی خواهی خفت

خیام کی رباعی میں راز نهفت بجائے راز نهفته درست نهیں معلوم هوتا اهل زبان کے تصرف کے سوائے اور کیا کہا جائے - یا پهر کسی هندی نے کهه کر رباعیات خیام میں شامل کردی هے -

(۴۵) بر چهرۂ گل شبنم نوروز خوش است در صحن چمن روئی دل افروز خوش است
از دی که گزشت هر چه گوئی خوش نیست خوش باش زدی مگو که امروز خوش است

یه رباعی رباعیات عطار میں شامل هے اور کلیات عطار مطبوعه نول کشور میں صفحه ۱۰۲۹

پر موجود ہے خیام کے رنگ کی رباعیاں عطار کے یہاں زیادہ سے زیادہ ملتی ہیں۔

(۴۶) ترس اجل و بیم فنا ہستی تست ورنه ز فنا شاخ بقا خواهد رست

من از دم عیسوی شدم زنده بجان مرگ آمد و از وجود من دست بهشست

یہ رباعی بھی مجموعہ رباعیات افضل کاشانی میں موجود ہے اور یوں بھی اس کا بیان نہایت الجھا ہوا ہے جو خیام سے تعلق نہیں رکھتا۔

(۴۷) در خواب بدم مرا خردمندی گفت کز خواب کسی را گل شادی نه شگفت

کاری چه کنی که با اجل باشد جفت برخیز که زیر خاک می‌باید خفت

اسی قسم کی رباعی ابھی آپ نے دیکھی ہے:

می خور که بزیر گل بسی خواهی خفت

ممکن ہے کہ وہ اس رباعی سے مستخرج ہو یا یہ اس سے۔

(۴۸) این کهنه رباط را که عالم نام است آرامگه ابلق صبح و شام است

بزمی است که وامانده صد جمشید است قصریست که تکیه‌گاه صد بهرام است

یہ رباعی کلیات خاقانی میں خاقانی سے منسوب کی گئی ہے۔ خاقانی کے یہاں اس قسم کے عبرت انگیز مضامین کے قصاید اکثر پائے جاتے ہیں بلکہ اس قسم کے مضامین اس کا خاص حصہ ہیں۔ اور یہی نہیں بلکہ وہ ہر قسم کے مضامین میں استاد کامل ہے۔

(۴۹) گردون کمری ز عمر فرسودهٔ ماست جیحون اثری ز چشم پالودهٔ ماست

دوزخ شرری ز رنج بیهودهٔ ماست فردوس دمی ز وقت آسودهٔ ماست

یہی رباعی تین شاعروں سے منسوب ہے۔ سلطان ابوسعید ابوالخیر رح المتوفی ۴۰۴ھ حافظ شیرازی المتوفی ۸۹۲ھ اور افضل کاشانی سے۔ افضل کی رباعیات میں دو رباعیاں اور اسی قسم کی موجود ہیں:

حلوائے جهان غلام کشکینهٔ ماست دیبائی جهان خرقه پشمینه ماست

از جام جهان نمائی تا کی گوئی صد جام جهان نمائی در سینه ماست

---

سرتاسر آفاق جهان از گل ماست سر چشمهٔ عقل و روح کلّی دل ماست

افلاک و عناصر و نبات و حیوان عکسی ز وجود روشن کامل ماست

(۵۰) آن قصر که بهرام درو جام گرفت آهو بچه کرد و شیر آرام گرفت
بهرام که گور میگرفتی همه عمر بنگر که چگونه گور بهرام گرفت

یہ رباعی بھی کلیات خاقانی مطبوعہ کشوری میں موجود ہے۔ چونکہ عبرت انگیز ہے اور اس سے پہلے (بہرام است) والی رباعی اس سے منسوب ہے یہ بھی اسی سے منسوب ہوسکتی ہے۔

(۵۱) از باد صبا دلم چو بوئی تو گرفت ما را بگزاشت جستجوئی تو گرفت
اکنون ز منش هیچ نمی اید یاد بوئی تو گرفته بود خوئی تو گرفت

رباعیات ابوسعید ابوالخیر میں ابوسعید ابوالخیرؒ سے منسوب ہے۔ اور آتشکدہ آذر میں مقصود تیرگر کے نام سے۔ مقصود کا اصل نام یوسف شاہ تھا جو مقصود درویش تیرگر کے نام سے مشہور تھا۔ اس کی بعض رباعیاں اور بھی تذکروں میں پائی جاتی ہیں۔ المغنم البارد صفحہ ۱۰۱ پر قلندر کے نام سے لکھی گئی ہے۔

(۵۲) من بندۀ عاصیم رضائے تو کجاست تاریک دلم نور صفائے تو کجاست
ما را تو بہشت اگر به طاعت بخشی این مزد بود لطف عطائے تو کجاست

یہ رباعی شیخ عبداللہ انصاری کی ہے۔ تذکرہ آتش کدہ۔ تذکرہ حسینی۔ تذکرہ صبح گلشن سب اس خیال پر متفق ہیں۔ شیخ علی حزین نے اسی رباعی سے گوشہ پیدا کرکے کیا خوب رباعی کہی ہے:

اے مطرب عاشقان نوائی تو کجاست اے ساقی جاں آب بقائی تو کجاست
گیرم دل من از نظرت افتاد است گیرائی مژگاں رسائی تو کجا است

نیز خیام کے مجموعے میں مندرجہ بالا مضمون کی یہ رباعی بھی پائی جاتی ہے:

یارب تو کریمی و کریمی کرم است عاصی ز چه رو بروں ز باغ ارم است
با طاعتم ار به بخشی آں نیست کرم با معصیتم اگر بہ بخشی کرم است

(۵۳) تا کے ز چراغ مسجد و دود کنشت تا کے ز زیان دوزخ و سود بہشت
رو بر سر لوح بین که استاد قضا اندر ازل انچه بودنی بود نوشت

یہ رباعی عراقی سے منسوب ہے اور دیوان عراقی میں موجود ہے۔

(۵۴) در مجلس دهر ساز هستی پست است  نے چنگ نه نائے و نه دلم در دست است
رندان همه ترک می پرستی کردند  جُز محتسب شهر که دایم مست است

کاس الکرام شرح رباعیات خیام میں اس رباعی کو لسان الغیب کا حوالہ دیتے ہوئے شاہ شجاع سے منسوب کیا گیا ہے۔

(۵۵) امشب که حضور یار جان افروز است  بختم بخلاف دشمنان فیروز است
گو شمع بمیر و مه فرو شو که مرا  آن شب که تو در کنار باشی روز است

یہ رباعی کو مجموعہ رباعیات خیام کشوری میں نہیں ہے۔ مگر نسخہ مطبوعہ الہ آباد میں موجود ہے۔ یہ سعدی سے منسوب ہے اور کلیات سعدی نولکشوری میں موجود ہے مگر ایک نہایت قدیم نسخہ کلیات سعدی میں نہیں پائی جاتی پھر بھی خواہ یہ رباعی سعدی کی نہ ہو مگر خیام سے ایسے مضامین اشتیاقیہ اور عشقیہ کا تعلق نہیں

(۵۶) از آتش این طایفه جز دودے نیست  وز هیچ کسم امید بهبودی نیست
دستی که ز دست چرخ بر سر دارم  در دامن هر که میزنم سودے نیست

یہ رباعی ہفت اقلیم۔ اور تذکرہ حسینی میں سراج الدین قمری سے منسوب ہے۔ اور پہلا مصرع تذکرہ حسینی میں اس طرح ہے  در آتش اهل عصر جز دودے نیست
ایک رباعی اسی قسم کی لکھی جا چکی ہے  چون آتش سودائی تو جز دود نه داشت
معلوم ہوتا ہے کہ ان دونوں رباعیوں میں سے ایک دوسری سے نکالی گئی ہے۔ اگرچہ دونوں کے مطالب کے بدلنے کی کوشش کی گئی ہے۔

(۵۷) بیگانه اگر وفا کند خویش من است  ور خویش جفا کند بداندیش من است
گر زهر موافقت کند تریاق است  ور نوش مخالفت کند نیش من است

یہ رباعی رباعیات افضل میں افضل سے منسوب ہے۔ اور خیام کے رنگ سے منسوب ہونے کی اہلیت نہیں رکھتی۔

(۵۸) تا به توانی غم جهان هیچ مسنج  بر دل منه از آمده نا آمده رنج
خوش می خور و مے بخش دریں دار سپنج  با خود نبری گرچه بسے داری گنج

یہ رباعی مجموعۂ رباعیات افضل میں موجود ہے۔ اور ان کے یہاں اس قسم کی



اور رباعیاں بھی ھیں مثلاً:

با دل گفتم متاع دنیا عرض است — اسباب و زر و سیم سراسر مرض است
گیرم که همه ملک جہاں آن تو شد — با خود چو جوے نمی بری چه غرض است

(۵۹) دل گفت مرا علم لدنی هوس است — تعلیمم کن اگر ترا دسترس است
گفتم که الف گفت دگر هیچ مگوی — درخانه اگر کس است یک حرف بس است

یہ رباعی عشقی کاشانی کی بتائی گئی ھے چنانچہ کاس الکرام شرح رباعیات خیام میں آتشکدے کے حوالے سے عشقی سے منسوب کی ھے اور المغنم البارد صفحہ ٦٢ میں بھی عشقی ھی کے نام سے لائی گئی ھے۔ مگر رباعیات افضل میں افضل کاشانی کے نام سے ھے اور افضل کے یہاں اس مصرع پر اور بھی رباعیاں کہی گئی ھیں چنانچہ دو رباعیاں یہ ھیں:

اے خواجه اگر همیں بهشتت هوس است — خیرات بکن اگر ترا دسترس است
خیرات چو کردهٔ برو ایمن باش — درخانه اگر کس است یکحرف بس است

---

سررشتهٔ عمر ما همیں یک نفس است — جز ذکر خدا هرانچه گویم هوس است
غافل ز قضا مباش و ایمن منشیں — درخانه اگر کس است یک حرف بس است

(٦٠) بنگر ز جہاں چو رخت بربستم هیچ — وز حاصل عمر چیست در دستم، هیچ
شمع طربم ولی چو بنشستم هیچ — من جام جمم ولی چو بشکستم هیچ

یہ رباعی کلیات خاقانی مطبوعہ کشوری میں خاقانی سے منسوب ھے۔ خاقانی کی ملک ھونے کا یقین نہیں کیا جاسکتا مگر خیام کا طرز گفتار بھی نہیں ھے۔

(٦١) آنها که کهن شدند و آنها که نوند — هر یک بمراد خویش یک یک برسند
ایں سفله جہاں بکس نماند جاوید — رفتند و روند و دیگر آیند و روند

یہ رباعی مجموعہ رباعیات افضل کاشانی میں موجود ھے۔ ایک رباعی نصرالله بن عبدالحمید کی تذکرہ ھفت اقلیم میں اس طرح پر نقل کی گئی ھے:

از مسند عزّ گرچه ناگه رفتیم — حمداً لله که نیک آگه رفتیم
رفتند و شدند و نیز آیند و شوند — ما نیز توکلت علی الله رفتیم

خود مجموعہ خیام میں ایک اور رباعی ہے جس کا پہلا شعر یہ ہے :

آنہا کہ فلک دیدۂ و دہر آرایند آیند و روند و باز با دہر آیند

(۶۲) دل چراغی است کہ نور از رخ دلبر گیرد ور بمیرد ز غمش زندگی از سر گیرد

صفت شمع بہ پروانہ ولی باید گفت کیں حدیثی است کہ باسوختگاں درگیرد

یہ رباعی کی بحر نہیں ہے بلکہ قطعہ ہے اور نہ معلوم کس کا ہے - بہرحال نہ خیام کا رنگ ہے اور نہ اس کی رباعیوں کے مجموعے میں شامل ہونے کے قابل - کیونکہ یہ بالکل متغزلانہ انداز ہے اور بہت ممکن ہے کہ کسی غزل کے دو شعر نقل ہوگئے ہوں -

(۶۳) بوسیدہ مرقع اند اس خامی چند نا رفتہ رہ صدق و صفا گامی چند

بگرفتہ ز طامات الف لامی چند بدنام کنندۂ نکونامی چند

اسی انداز کی یہ رباعی مجموعے میں موجود ہے -

(۶۴) نابردہ بصبح در طلب شامی چند ننہادہ بروں ز خویشتن گامی چند

در کسوت خاص آمدہ اند عامی چند بدنام کنندۂ نکونامی چند

دوسری رباعی تذکرہ آتشکدہ میں مغربی المتوفی ۸۰۹ھ سے منسوب ہے اور پہلی سے دوسری رباعی یا دوسری سے پہلی مستخرج مانی جاسکتی ہے - نیز پہلی رباعی رباعیات افضل میں افضل کاشای کے نام سے موجود ہے -

(۶۵) ایں قافلۂ عمر عجب می گزرد دریاب دمی کہ با طرب می گزرد

ساقی غم فردائی حریفاں چہ خوری پیش آر پیالۂ کہ شب می گزرد

یہ رباعی بھی افضل کاشای کی رباعیات کے مجموعے میں موجود ہے -

(۶۶) بر چشم تو ارچہ عاشقاں بگرایند مگرائی بدانکہ عاشقاں نہ گرایند

بربائی نصیب خویش کت بربایند بسیار چو تو شدند و بسیار آیند

یہ رباعی خیام مطبوعہ دارالمصنفین اعظم‌گڑھ مولفہ و مرتبہ مولوی سید سلیمان صاحب ندوی میں ذرا اختلاف کے ساتھ ہے :

گر جملہ جہاں بر تو می آرایند مگر ای بدر کہ زیرکان نگرایند

شعر دوم مصرع دوم مقدم اور مصرع اولی موخر ہے - مگر مجموعۂ منتخبات اشعار

مطبوعه دارالمصنفین میں یہ رباعی حکیم سنائی المتوفی ۵۳۰ یا ۵۳۵ھ سے منسوب ہے اور رباعیات افضل میں افضل کے نام سے - مصرع اول میں بر کی بجائے در اور عاشقاں کی بجائے عالمی اور دوسرے مصرع میں بجائے عاشقاں عاقلاں ہے -

(٦٧) آں کس که گنه به نزد او سہل بود  این نکته بگوید ار که او اهل بود

علم ازلی علت عصیاں کردن  نزدیک حکیم، غایت جهل بود

کہا جاتا ہے کہ رباعی علامه نصیرالدین محقق طوسی کی ہے جو انہوں نے اس رباعی موجوده مجموعۂ خیام کے جواب میں کہی تھی :

من می خورم و هر که چو من اهل بود  می خوردن من به نزد او سہل بود

می خوردن من حق به ازل میدانست  گر می نخورم علم خدا جهل بود

تاریخ گزیده مستوفی میں اس آخری رباعی کو سراج قمری کے نام سے منسوب کیا ہے اور اس طریقه سے یہ دونوں رباعیاں خیام کی نہیں بلکہ وہ رباعی بھی جو محقق طوسی سے منسوب ہے سراج قمری کی نہیں ہوسکتی، کیونکہ نصیرالدین طوسی کی ولادت ۵۹۵ اور وفات ٦٧٢ میں ہے - اور قمری بعد کا شاعر ہے جس کا زمانه سات سو یا آٹھ سو ہجری تک ہے کیونکہ اس کے مناظرے اور مشاعرے عبیدزاکانی سے ہوئے ہیں -

(٦٨) آں مرد نیم کز عدمم بیم آید  آں بیم مرا خوشتر ازیں سیم آید

جانی است مرا به عاریت داده خدا  تسلیم کنم چو وقت تسلیم آید

یہ رباعی امام فخرالدین رازی سے منسوب ہے - ہفت اقلیم قلمی محفوظه یونیورسٹی لائبریری لکھنؤ اور رباعیات افضل کاشانی میں افضل کے نام سے ہے - ردیف بجائے آید کے (بود) ہے -

(٦٩) از واقعۂ ترا خبر خواهم کرد  و انرا بدو حرف مختصر خواهم کرد

با عشق تو در خاک فرو خواهم شد  با مهر تو سر ز خاک بر خواهم کرد

تذکرہ آتشکدۂ آذر اور شمع انجمن میں یہ رباعی سلطان ابویزید آل مظفر برادر شاہ شجاع سے منسوب کی ہے - المغنم البارد میں بھی اسی کا اتباع کیا گیا ہے - مگر کاس الکرام شرح رباعیات خیام میں قطران بن منصور ترمذی کی طرف نسبت کی گئی ہے - جو انوری کا

استاد ہے ۔ بالکل اسی مضمون کی رباعی شیخ نظام‌الدین المویدکی ہے جو اخبارالاخیار شاہ عبدالحق رح میں منقول ہے :

بر عشق تو و بر تو نظر خواہم کرد جاں در غم تو زیر و زبر خواہم کرد
بردرد دلے بخاک در خواہم شد بر عشق سری زگور برخواہم کرد

(۷۰) در عالم جاں بہ ہوش میباید بود درکار جہاں خموش میباید بود
تا چشم و زبان و گوش بر جا باشد بی‌چشم و زباں و گوش میباید بود

اس رباعی کے متعلق بھی اس خیال سے کہ یہ رنگ خیام کا نہیں ہے محققین نے شبہ کیا ہے کہ یہ ناصحانہ انداز اس کا نہیں ہوسکتا ۔ اس قسم کی اور رباعیاں بھی ملتی ہیں چنانچہ پہلوان محمود بوریائی کی یہ رباعی :

با قوت پیل مور می باید بود با ملک دو کون عور می باید بود
ایں طرفہ نگر کہ عیب ہر آدمئی می باید دید و کور می باید بود آتشکدہ

یا در بندگرہ کشائی می باید بود گمرہ شدہ رہ نمائی می باید بود
یک لحظہ ہزار سال می باید زیست یکجائی ہزار جای می باید بود المغنم البارد ص ۱۰۳

یا در راہ خدا جملہ ادب باید بود تا جاں باقی است در طلب باید بود
دریا دریا اگر بکامت ریزند کم باید کرد و خشک لب باید بود خواجہ باقی‌باللہ

یا برخوددر مدح وذم نمی باید زد بیروں از حد قدم نمی باید زد
عالم ہمہ آئینہ حسن ازلی است میباید دید و دم نمی باید زد سحابی استرابادی

(۷۱) آنہا کہ محیط فضل و آداب شدند در کشف علوم شمع اصحاب شدند
رہ زیں شب تاریک نبردند بروں گفتند فسانہا و در خواب شدند

یہ رباعی سحابی استرآبادی المتوفی ۱۰۱۰ ھ سے منسوب ہے ۔ دنیا کے راز کا معلوم نہ ہونا ایک عام خیال ہے ۔ حافظ کا ایک شعر اسی مضمون کا ہے :

جنگ ہفتاد و دو ملت ہمہ را عذر بنہ چوں نہ دیدند حقیقت رہ افسانہ زدند
کس ندانست کہ منزل‌گہ مقصود کجاست اینقدر ہست کہ بانگ جرسے می آید

خود مجموعۂ خیام میں یہ رباعی اسی مضمون کی ہے:

در چرخ به انواع سخن‌ها گفتند　　این بی خبران گوهر دانش سفتند
واقف چو نه گشتند بر اسرار فلک　　اول زیچی زدند و آخر خفتند

(۷۲) تا بود دلم ز عشق محروم نه شد　　کم بود ز اسرار که مفهوم نه شد
اکنون که همی بنگرم از روی خرد　　معلومم شد که هیچ معلوم نه شد

تذکرۂ آتشکده۔ تذکرۂ روز روشن۔ مجموعۂ المغنم البارد میں یہ رباعی امام فخرالدین رازی سے منسوب کی گئی ہے اور اس طرح پر نقل کی ہے:

هرگز دل من ز عشق محروم نشد　　کم ماند ز اسرار که مفهوم نه شد
هفتاد و دو سال فکر کردم شب و روز　　معلومم شد که هیچ معلوم نه شد

نیز رباعیات افضل میں بھی موجود ہے۔

(۷۳) آں عقل که در ره سعادت پوید　　روزی صد بار خود ترا می گوید
دریاب تو این یکدمه صحبت که نهٔ　　آں تره که بدروند و دیگر روید

یہ رباعی بھی مجموعۂ رباعیات افضل میں موجود ہے اور دوسرا شعر اس طرح ہے:

زنهار نگهدار تو فرصت که نهٔ　　آن تره که بدروند و دیگر روید

(۷۴) در دهر هر آنکه نیم نانی دارد　　وز بهر نشست آستانی دارد
نے خادم کس بود نه مخدوم کسی　　گو شاد بزی که خوش جهانی دارد

تذکرۂ حسینی میں یہ رباعی غیاث‌الدین بلخی متخلص به همتی کے نام سے ہے نیز شمع‌انجمن میں همتی کے نام سے ہے مگر اس طرح کہ پہلے مصرع میں در دهر کی بجائے در خانه اور دوسرا مصرعه اس طرح۔ در گوشۂ شهر آشیانے دارد۔ چوتھے میں (گو شاد بزی) کی جگہ انصاف بده۔ اور کلیات خاقانی میں خاقانی کے نام سے ہے۔ رباعیات افضل میں افضل کے نام سے۔

(۷۵) روزی که جزائے هر صفت خواهد بود　　قدر تو بقدر معرفت خواهد بود
در حسن صفت کوش که در روز جزا　　حشر تو بقدر معرفت خواهد بود

یہ رباعی مجموعۂ منتخبات قلمی دارالمصنفین میں نصیرالدین طوسی کے نام سے ہے۔

المغنم البارد میں بھی صفحہ ۱۷۲ پر انھیں کے نام سے منسوب کی گئی ہے اور پہلا مصرع اس طرح ہے :

فردا که حساب شش جهت خواهد بود

نصیرالدین طوسی کے یہاں ایسی عارفانہ ۔ ناصحانہ اور اخلاقی حکیمانہ رباعیاں اور بھی ہیں ۔ یہ رباعیات افضل میں بھی موجود ہیں ۔

(۷۶) گویند بهشت و حور عین خواهد بود و انجا مئی ناب و انگبین خواهد بود
گرما می و معشوق پرستیم رواست چوں عاقبت کار همین خواهد بود

یہ رباعی دیوان حافظ میں موجود ہے ۔ اور حافظ ہی کا رنگ ہے ۔

(۷۷) آنروز که تو سن فلک زین کردند آرایش مشتری و پروین کردند
این بود نصیب ما، ز دیوان قضا مارا چه گنه، قسمت ما این کردند

یہ رباعی مہستی گنجوی کی ہے جو بقول بعض تذکرہ نویسوں کے سلطان سنجر کی بزم عیش کی ایک مغنیہ تھی اور سلطان سنجر اس پر فریفتہ تھا اور بقول بعض بابر کی مطلوبہ تھی ۔ اس کی ایک رباعی کے ساتھ تذکروں میں یہ قصہ بھی مذکور ہوا ہے ۔ کہ سلطان کی محفل عیش گرم تھی ۔ مہستی کو کسی ضرورت سے باہر جانا پڑا ۔ رات کا وقت تھا اور سردی کا زور شور تھا ۔ مہستی باہر گئی تو دیکھا چاروں طرف زمین پر برف جمی ہے ۔ ٹھنڈی ہوا چل رہی تھی ۔ وہ کانپتی ہوئی واپس ہوئی تو بادشاہ نے پوچھا کہ کیا حال ہے ۔ اس نے فی‌البدیہہ یہ رباعی پڑھی ۔ حال‌آنکہ بوڈلین لائبریری کے نسخے میں یہ رباعی بھی خیام کے نام سے منسوب ہے :

شاها فلکت اسپ سعادت زین کرد و ز جملهٔ خسروان ترا تحسین کرد
تا در حرکت سمند زرین نعلت بر گل نه نهد پائی زمین سیمین کرد

غرض کہ یہ نہایت ہی خوش‌گو شاعرہ تھی شاید اسی قسم کا کوئی اور واقعہ ہوگا جس پر یہ رباعی کہی گئی ہے بہر حال یہ رباعی مجموعۂ رباعیات افضل میں افضل کے نام سے اور رسالہ شیخ عبداللہ انصاری میں ان کے نام سے ہے ۔ اگر تقدم زمانی اور قدامت کو ملحوظ رکھا جائے تو شیخ‌الاسلام عبداللہ انصاری سے بھی منسوب ہوسکتی ہے اور

پھر اس کو تقدیر کے مسئلے پر محمول کیا جائےگا ۔ ان کے رسالے میں موجود ہونے سے پورے طور پر خیال ہوتا ہے کہ انھیں کی رباعی ہے ۔

(۷۸) عمرت تا کی به خود پرستی گزرد یا درپی نیستی و هستی گزرد
می‌خور که چنیں عمر که غم درپی‌اوست آں به که بخواب یا به مستی گزرد

کاس‌الکرام شرح رباعیات خیام میں آتشکدہ‌آذر کا حوالہ دیتے ہوئے بتایا گیا ہے کہ یہ رباعی به ادنیٰ تغیر مجد ہمگر کے یہاں موجود ہے ۔

(۷۹) خواهی که ترا رتبت اسرار رسد مپسند که کس را ز تو آزار رسد
از مرگ میندیش و غم رزق مخور کین هر دو بوقت خویش ناچار رسد

یہ رباعی سحابی کی رباعیات میں درج ہے اور شاہ سبحان سے بھی منسوب ہے ۔

(۸۰) گویند هر آن کسان که با پرهیز اند ز انسانکه بمیرند چنان برخیزند
ما با مئی و معشوق از انیم مقیم بو تا که بحشر ما چنان انگیزند

یہ رباعی بھی حافظ کے رنگ کی ہے اور دیوان حافظ مطبوعہ کشوری میں موجود ہے ۔

(۸۱) گویند بہ‌حشر گفتگو خواهد بود وان یار عزیز تند خو خواهد بود
از خیر محض جز نکوئی نآید خوش باش که عاقبت نکو خواهد بود

یہ رباعی شاہ قاسم بن شاہ قوام‌الدین کی ہے ۔ بلکہ اس کا دوسرا شعر انھوں نے اس خط میں بھی لکھا ہے جو میر غیاث‌الدین کو لکھا ۔ تذکرۂ ہفت اقلیم ۔ کشکول بہائی میں اس رباعی کو سحابی سے منسوب کیا گیا ہے ۔

(۸۲) خوش باش که ماه عید نو خواهد شد نے کار کسے به کار او خواهد شد
اے ساقی اگر باده دهی ور نه دهی می دان که سرجمله فرو خواهد شد

یہ رباعی شیخ فریدالدین عطارؒ کے یہاں اس طرح پر موجود ہے :

هرگز نه جفائے کهنه، نو خواهد شد نے کار کسے بکام او خواهد شد
اے ساقی اگر مے دهی و ور نه دهی می داں که سر جمله فرو خواهد شد

(۸۳) دادم به امید روزگارے برباد ما بود ز روزگار خود روزے شاد
زاں مے ترسم که روزگارم نه دهد چندانکه ز روزگار بستانم داد

یہ رباعی انوری کی ہے۔ چنانچہ کلیات انوری مطبوعہ نولکشور میں موجود ہے۔

(۸۴) آنہا کہ بہ فکر در معنی سفتند در ذات خداوند سخنہا گفتند
سر رشتہ اسرار نہ دانست کسے اول زیچے زدند و آخر خفتند

یہ رباعی مجموعے کی اس رباعی سے تراشی ہے۔ یا وہ اس سے۔

(۸۵) در چرخ بہ انواع سخنہا گفتند این بے خبراں گوہر دانش سفتند
واقف چو نہ گشتند بر اسرار فلک اول زیچے زدند و آخر خفتند

(۸۶) فردا الم فراق طے خواہد شد با طالع سعد قصد مے خواہد شد
معشوقہ موافق است و ایام بہ کام اکنون نہ کنم نشاط کے خواہد شد

یہ رباعی بھی شاید اس رباعی مجموعۂ خیام سے تراش کر شامل مجموعہ کی گئی ہے۔

(۸۷) من دامن زہد و توبہ طے خواہم کرد با موے سپید قصد مے خواہم کرد
پیمانہ عمر من بہفتاد رسید ایندم نہ کنم نشاط کے خواہم کرد

(۸۸) با مے بہ کنار جوئے می باید بود وز غصہ کنارہ جوئے می باید بود
این نزہت عمر ما چوگل دو روز است خنداں لب و تازہ روئے می باید بود

یہ رباعی حافظ کی ہے۔ اور صحیح سے صحیح نسخوں میں بھی موجود ہے۔ چونکہ حافظ کے یہاں شراب کی افراط ہے اس لیے ان سے منسوب ٹھہرسکتی ہے۔ تیسرا مصرع اس طرح ہے:

چوں عمر گرانمایۂ ما دہ روز است

(۸۹) یک ناں بہ دو روز گرشود حاصل مرد وز کوزۂ بشکستہ دم آبے سرد
مامور دگر کسے چرا باید بود یا خدمت چوں خودے چرا باید کرد

صبح گلشن اور المغنم البارد میں یہ رباعی ملا شمس الدین نیازی استرآبادی سے منسوب ہے۔ اور مصرع سوم میں (کسے دگر) کی بجائے (کم از خردے) اور وہی زیادہ صحیح اور موزوں ہے۔

(۹۰) کس را پس پردۂ قضا راہ نہ شد وز سر خدا ہیچ کس آگاہ نہ شد
ہرکس ز سر قیاس چیزے گفتند معلوم نہ گشت و قصہ کوتاہ نہ شد

یہ رباعی امام محمد غزالی رح سے بھی منسوب ہے۔ دراصل یہ خیال کہ راز قدرت معلوم ہونا محال ہے، عام خیال ہے۔ چنانچہ اس قسم کی رباعیاں خیام کے مجموعے میں بھی اکثر موجود ہیں۔ المغنم البارد میں بھی افضل کاشانی سے منسوب کی گئی ہے۔

(۹۱) چنداں برو این رہ کہ دوئی برخیزد گر نیست دوئی ز رہروی برخیزد
تو او نہ شوی لیک اگر جہد کنی جائے برسی کز توتوئی برخیزد

یہ رباعی افضل کاشانی سے منسوب ہے اور ان کے مجموعۂ رباعیات میں موجود ہے۔

(۹۲) من مے خورم و ہر کہ چو من اہل بود مے خوردن من بہ نزد او سہل بود
مے خوردن من حق ز ازل میدانست گر مے نخورم علم خدا جہل بود

یہ رباعی سراج الدین قمری سے منسوب ہے جیسا کہ ہم لکھ چکے ہیں۔ اگر محقق طوسی کی رباعی اسی کے جواب میں ہے تو پھر قمری سے نسبت غلط ہوگی ورنہ یہ قصہ ہی غلط ہوگا کہ خیام نے یہ رباعی کہی اور محقق طوسی نے جواب دیا۔ بہرحال تاریخ گزیدہ میں یہ رباعی قمری سے منسوب کی گئی ہے۔ اور تیسرا مصرع یوں ہے:

می خوردنم ایزد بہ ازل مے دانست

(۹۳) آنہا کہ جہاں زیر قدم فرسودند و اندر طلبش ہر دو جہاں پیمودند
آگاہ نمی شوم کہ ایشاں ہرگز زین حال چنانکہ ہست آگہ بودند

---

(۹۴) از دفتر عمر پاک می باید شد در دست اجل ہلاک می باید شد
اے ساقی خوش لقا تو خوش خوش مارا آبے در دہ کہ خاک می باید شد

یہ دونوں رباعیاں افضل کاشانی کے مجموعۂ رباعیات میں موجود ہیں اور انھیں سے منسوب کی گئی ہیں۔

(۹۵) مے خوارہ اگر غنی بود عور شود وز عربدہاش جہاں پر از شور شود
در حقۂ لعل ازان زمرد ریزم تا دیدۂ افعی غمم کور شود

آتشکدۂ آذر میں اس رباعی کو شاہ شجاع المتوفی ۷۷۳ھ سے منسوب کیا ہے۔ شاہ شجاع کے یہاں خمریاتی رباعیاں اور بھی ہیں۔ یہ رباعی مجموعۂ رباعیات خیام

بمبئی میں ہے -

(۹۶) خطے کہ ز روئے یار برخاستہ شد تو ظن بہ بری کہ حسن او کاستہ شد

در باغ رخش بہر تماشا کہ جاں گل بود بہ سبزہ نیز آراستہ شد

یہ رباعی عمعق بخاری شاعر دور سلطان سنجر سے منسوب ہے - ایسی صفاتی رباعیاں خیام سے منسوب نہیں ہوسکتیں - میرے نزدیک یہ رباعی بھی کسی ایسے موقع پر کہی گئی ہے جیسے کہ عنصری نے ایاز کی زلفوں کے ترشنے اور سلطان محمود کے مکدر ہونے پر فی البدیہہ یہ رباعی کہی تھی:

گر عیب سر زلف بت از کاستن است نے جائے بہ غم نشستن و خاستن است

وقت طرب و نشاط و مے خواستن است کاراستن سرو ز پیراستن است

(۹۷) رفتیم ز ما زمانہ آشفتہ بماند با آنکہ ز صد گہر یکے سفتہ بماند

افسوس کہ صد ہزار معنیٔ دقیق از بیخبریٔ خلق ناگفتہ بماند

یہ رباعی المغنم البارد میں شیخ الرئیس کے نام سے منسوب ہے - اور اسطرح نقل ہوئی ہے:

اسرار وجود خام و ناپختہ بماند واں گوہر بس شریف ناسفتہ بماند

ہر کس ز سر قیاس حرفی گفتند واں نکتہ کہ اصل بود ناگفتہ بماند

خیام میں مولوی سید سلیمان صاحب ندوی نے یہ رباعی بہ ادنیٰ تغیر الفاظ معلم ثانی ابونصر فارابی سے منسوب کی ہے - نیز مختار نامۂ عطار میں بھی ملتی ہے - اس قسم کی اور رباعیاں بھی مجموعۂ رباعیات خیام میں موجود ہیں - مگر منقولہ رباعی غلط بھی ہے اور مصرعے آپس میں مربوط نہیں -

(۹۸) زان پیش کہ گور نے ز من آگندہ شود و اجزائے مرکبم پراگندہ شود

اے بادہ سر از گور صراحی بردار باشد کہ دل مردۂ من زندہ شود

خیام کے مجموعے کی ایک دوسری رباعی دیکھئے اور نتیجہ نکالئے کہ کیا وہ اس رباعی سے نکالی گئی ہے یا یہ اس سے:

آنکہ کہ نہال عمر برکندہ شود و اجزام ز یکدگر پراگندہ شود

ور زانکہ صراحی بہ کنند از گل ما حالے کہ پر از بادہ کنی زندہ شود

(۹۹) ساقی علم سیاہ شب صبح ربود برخیز و مے مغانہ را در دہ زود

بکشائے ز ہم دو نرگس خواب آلود برخیز کہ خفتنت بسے خواہد بود

یہ رباعی کلیات خاقانی مطبوعۂ نولکشوری میں خاقانی کے نام سے ہے ۔ اس قسم کی اور رباعیاں بھی مجموعۂ خیام میں آپ نے دیکھی ہیں جیسے : برخیز کہ در خاک بسے خواہی خفت یا :- مے خور کہ بزیر گل بسے خواہی خفت ۔

(۱۰۰) اے دل مطلب وصال معلولے چند مشغول مشو بہ عشق مشغولے چند

پیرامن آستان درویشان گرد باشد کہ شوی قبول مقبولے چند

یہ رباعی مطبوعۂ کشوری میں نہیں ہے مگر بوڈلین لائبریری کے نسخے میں موجود ہے اور دوسرے نسخوں میں بھی پائی جاتی ہے مگر دراصل یہ سیف‌الدین باخرزی المتوفی ۶۵۸ کی ہے ۔ چنانچہ مجموعۂ منتخبات دارالمصنفین میں سیف‌الدین ہی کے نام سے ہے

(۱۰۱) گر بت رخ تست بت پرستی خوشتر ور بادہ ز جام تست مستی خوشتر

در مستی عشق زاں سبب نیست شدم کاں نیستی از ہزار ہستی خوشتر

کاس‌الکرام شرح رباعیات خیام میں مولانا روم کے دیوان کا حوالہ دیتے ہوئے اس رباعی کو مولانا سے منسوب کیا ہے ۔ المغنم‌البارد صفحہ ۸۵ میں بھی مولانا روم ہی کے نام سے لکھی گئی ہے ۔

(۱۰۲) با یار خوشم جام شراب اولیٰ تر وز دست غمم دیدہ پر آب اولیٰ تر

چون عالم دوں وفا نخواہد کردن در عالم دوں مست و خراب اولیٰ تر

اغلب کہ یہ رباعی حافظ کی اس رباعی کا مثنیٰ ہے:

ایام شباب است شراب اولیٰ تر ہر غمزدہ مست مئ ناب اولیٰ تر

عالم‌ہمہ سر بسر خراب است و خراب در جائے خراب ہم خراب اولیٰ تر

(۱۰۳) از چرخ بہ کام سر برافراشتہ گیر وز عمر تمام بہرہ برداشتہ گیر

از گنج و گہر ہرچہ مراد دل تست برداشتہ گیر و باز بگزاشتہ گیر

اس قسم کی رباعیاں اکثر لوگوں کے یہاں پائی جاتی ہیں ۔ چنانچہ خواجہ فرید الدین عطار کے یہاں قریب قریب ایسی ہی رباعی ہے :

از عمر تمام بهره برداشته گیر هر تخم که دل می طلبد کاشته گیر
اول برخیز و گیر هرچه آوردی آخر به دریغ جمله بگزاشته گیر

کمال الدین اسماعیل اصفهانی المتوفی ۶۳۶ھ کی یہ رباعی بھی ایسی ہی ہے :

ایوان سریر فلک افراشته گیر وین زیر زمیں بگنج انباشته گیر
وین سیم که جو جو بهمش می آری خرمن خرمن بجائے بگزاشته گیر

ایک رباعی جو اسی مجموعۂ خیام میں شامل ہے یہ ہے ۔ معلوم نہ ہوسکا کہ یہ کس کی ہے :

کار همه عالم بمرادت شده گیر وین عمر برفته و اجل آمده گیر
گفتی که بکام خویش دستے بزنم خود نتوانی و گر توانی زده گیر

(۱۰۴) اے دل همه اسباب جهاں خواسته گیر وین خانه پر از نعمت و آراسته گیر
خوش باش درین نشیمنِ کون و فساد روز دو سه بنشسته و برخاسته گیر

یہ رباعی بھی اسی قسم کی ہے جو مجموعۂ خیام میں شامل ہے مگر کاس الکرام شرح رباعیات خیام میں آتشکدہ کے حوالے سے شاہی سبزواری سے منسوب کی گئی ہے ۔

(۱۰۵) اے دل همه اسباب جهان خواسته گر باغ طربت به سبزه آراسته گیر
و انگاه بران سبزه شبے چوں شبنم بنشسته و بامداد برخاسته گیر

ہفت اقلیم میں یہ رباعی عاکفی گیلانی کی طرف منسوب کی گئی ہے اور صبح گلشن میں بھی اسی کا اتباع کیا ہے ۔ عطار رح کی ایک دوسری رباعی اسی انداز کی ہے :

هر رنگ که ممکن است آمیخته گیر هر فتنه که ساکن است انگیخته گیر
وین روئے چو ماه آسمانت بدریغ از صرصر مرگ بر زمیں ریخته گیر

نظام الدین سہیلی کی یہ رباعی بھی اسی مضمون کی ہے :

برخیز و لوائے دولت افراشته گیر دنیا همه در زیر نگیں داشته گیر
آفاق از آنِ خویش پنداشته گیر آخر ز جهاں رفته و بگزاشته گیر

(۱۰۶) بازے بودم پریده از عالم راز بو تاکه پرم دمے نشیبے به فراز
اینجا که نیافتم کسے محرم راز زان در که درآمدم بروں رفتم باز

یہ رباعی شیخ فریدالدین عطار رح کی ہے۔ تذکرۂ دولت شاہ سمرقندی میں شیخ فریدالدین عطار کے بیان میں درج ہے اور بجائے "بازے بودم"۔ "مرغے بودم" اور دوسرے مصرعے میں۔ "ز صعب صیدے بہ فراز"۔ تیسرے میں "چون ہیچ کسے نیافتم" ہے۔ یہ رباعی مجموعۂ رباعیات افضل میں بھی موجود ہے اور شیخ الاسلام عبداللہ انصاری سے بھی منسوب ہے۔

(۱۰۷) بر روئے گل از ابر نقاب است ہنوز در طبع دلم میل شراب است ہنوز
درخواب مرو چہ وقت خواب است ہنوز جانا مے خور کہ آفتاب است ہنوز

یہ رباعی بھی شیخ فرید الدین عطار سے منسوب ہے اور ان کی رباعیات کے مجموعے مختار نامے میں موجود ہے۔

(۱۰۸) مے پرسیدی کہ چیست این نقش مجاز گر برگویم حقیقتش ہست دراز
نقشے است پدید آمدہ از دریائے و انگاہ شدہ بہ قعر آن دریا باز

یہ رباعی بھی شیخ فریدالدین عطار کی ہے مختار نامے میں موجود ہے۔ منتخبات دارالمصنفین میں بھی انھیں سے منسوب ہے اور حقیقتاً یہ رنگ تصوف انھیں کا حصہ ہے۔

(۱۰۹) اے واقف اسرار ضمیر ہمہ کس در حالت عجز دستگر ہمہ کس
یارب تو مرا توبہ دہ و عذر پزیر اے توبہ دہ و عذر پزیر ہمہ کس

یہ رباعی شاہ ابوسعید ابوالخیر رح کی ہے اور ان کی اس طرح کی بہت سی رباعیاں ہیں المغنم البارد صفحہ ۱۰۴۔ مولانا جامی کی اسی قسم کی رباعی سنیے:-

اے فضل تو دستگیر من، دستم گیر سیر آمدہ‌ام ز خویشتن دستم گیر
تا چند کنم توبہ و تا کے شکنم اے توبہ دہ توبہ شکن دستم گیر

(۱۱۰) از حادثۂ زمان آئندہ مپرس وز ہرچہ رسد چو نیست پایندہ، مپرس
این یک دم نقد را غنیمت میدان از رفتہ میندیش وز آیندہ مپرس

کاس شرح رباعیات خیام میں اس رباعی کو مولانا روم سے منسوب کرتے ہوئے کہا ہے کہ دیوان مولانا روم میں موجود ہے۔ المغنم البارد صفحہ ۱۸۸ میں یہ رباعی شیخ فریدالدین عطار کے نام سے لکھی گئی ہے:-

اے ذرہ ز اندازۂ ذرات مپرس     یک وقت نگہدار ز اوقات مپرس
قصہ چو کنی دراز در غصہ بسوز     در صنع نگہ میکن و از ذات مپرس

یہی رباعی افضل کاشانی کی رباعیات میں موجود ہے:—

(۱۱۱) مرغے دیدم نشستہ بر بارۂ طوس     در پیش نہادہ کلّۂ کیکاوس
با کلّہ ہمی گفت کہ افسوس افسوس     کو بانگ جرس‌ها و کجا نالۂ کوس

المغنم البارد صفحہ ۱۰۸ میں یہ رباعی شیخ ابوالحسن بلخی کے نام سے اس طور پر درج ہے:—

دوشم گزر افتاد بویرانۂ طوس     دیدم چغدے نشستہ بر جاے خروس
گفتم چہ خبرداری ازیں ویرانہ     گفتا خبر این است کہ افسوس افسوس

(۱۱۲) با روئے نکو شراب روشن درکش     با دوست دل از جفائے دشمن درکش
با سادہ رخے نشین و بگزر از خویش     پیراہن کبر و ہستی از تن درکش

دیوان حافظ کے ایک قدیم مطبوعہ نسخے میں یہ رباعی اس طرح پائی جاتی ہے۔ یہ نسخہ ۱۸۸۱ع میں کلکتہ میں میجر ایچ ایس جرٹ صاحب بہادر کے اہتمام سے طبع ہوا۔ یہ رباعی نسخۂ کشوری میں بھی موجود ہے:—

اے دوست دل از جفائے دشمن درکش     با روئے نکو شراب روشن درکش
با اہل ہنر کوئے گریباں بہ کشائے     وز نااہلاں تمام دامن درکش

(۱۱۳) غم چند خوری ز کار ناآمدہ پیش     رنج است نصیب مردم دوراندیش
خوش باش و جہاں تنگ مکن بردل خویش     کز خوردن غم قضا نگردد کم و بیش

یہ رباعی رباعیات افضل کاشانی میں موجود ہے۔ المغنم البارد میں بھی افضل ہی کے نام سے لکھی گئی ہے۔

(۱۱۴) ابدل مطلب ز دیگراں مرہم خویش     خود باش بہر درد دلی مرہم خویش
تنہا بہ نشین و خویشتن خور غم خویش     از ہمدمت آرزو کند ہمدم خویش

یہ رباعی افضل کاشانی کی رباعیات میں موجود ہے۔ تذکرۂ ہفت اقلیم میں تغیر ذیل کے ساتھ کمال اسماعیل سے منسوب کی گئی ہے۔ دوسرا شعر اس طرح ہے:—

تنہا به نشین و خود همی خور غم خویش ور همدمت آرزو کند همدم خویش

(۱۱۵) ایام شباب رفت و خیل و حشمش تلخ است مرا عیش ولی می چشمش

این قامت همچو تیر من گشته کماں زہ کرده ام از عصا و خوش می کشمش

تذکرہ شمع انجمن صفحہ ۵۲ مطبوعہ ۱۲۹۳ ھ میں یہ رباعی احمد خاں بادشاہ گیلان المتوفی ۹۲۰ ھ سے منسوب کی گئی ہے :-

در کار گه کوزه گرے رفتم دوش دیدم دو ہزار کوزه گو یا و خموش

هر یک بزبان حال با من گفتند کو کوزه و کو کوزه گر و کوزه فروش

یہ رباعی بھی رباعیات افضل میں موجود ہے ۔ سعدی کا ایک قطعہ کیا خوب ہے :-

نرفت از دام قول آن کاسه گر که میگفت با کاسۂ پر خطر

ندانم که سنگ سپهر قضا ترا بشکند پیشتر یا مرا

(۱۱٦) هاں صبح دمید و دامن شب شد چاک برخیز و صبوح کن چرائی غمناک

مے نوش هلا که صبح بسیار دمد او روئے بما کرده و ما روئے بخاک

یہ رباعی شیخ فرید الدین عطار رح کی ہے اور مختار نامے میں موجود ہے ۔ مختار نامے میں اس قسم کی رباعیاں بہت ہیں ۔ ( هاں ) کی جگہ ( چوں ) اور دوسرے شعر کے مصرع اولیٰ میں (هلا) کی بجائے (دمے) ہے ۔

(۱۱۷) با سرو قدے تازه تر از خرمنِ گل از دست مده جام مے و دامن گل

زاں پیش که نا گه شود از گرد اجل پیراهن عمر تو چو پیراهنِ گل

آتشکدۂ آذر میں یہ رباعی کمال اسماعیل اصفہانی کے منتخبات میں نقل کی گئی ہے ۔

(۱۱۸) اسرار حقیقت نه شود حل به سوال نے نیز به درباختن حشمت و مال

تا جاں نه کنی خوں نخوری پنجه سال از قال ترا ره نه نمایند به حال

نفحات الانس مولانا جامی میں یہ رباعی شیخ اوحد الدین حامد الکرمانی المتوفی ۶۳۵ ھ کے نام سے لکھی گئی ہے ۔ دوسری جگہوں میں بھی انہیں سے منسوب ہے ۔ مگر المغنم البارد میں قلندر کے نام سے ہے ۔ اور یہ معلوم نہیں کہ یہ کون سے قلندر ہیں ۔

(۱۱۹) از جرم حضیض خاک تا اوج زحل کردم همه مشکلات گردوں را حل
بیروں جستم ز بند هر مکر و حیل هر بند کشاده شد مگر بند اجل

بعض هم معنی الفاظ کے تغیر کے ساتھ یہ رباعی شیخ بوعلی سینا سے منسوب ہے - سوانحعمری بوعلی سینا - تذکرہ صبح گلشن صفحہ ۱۲ - مجمع الفصحا - منتخبات دارالمصنفین اعظم گڑھ -

(۱۲۰) گر من گنهٔ روئے زمیں کر دستم عفو تو امید است که گیرد دستم
گفتی که بروز عجز دستت گیرم عاجز تر ازیں مخواه کا کنوں هستم

نفحات الانس مولانا جامی میں یہ رباعی اس قصے کے ساتھ شیخ سیف الدین باخرزی المتوفی ۶۵۸ ھ سے منسوب کی گئی ہے - کہ ایک درویش کا جنازہ جارہا تھا شیخ بھی موجود تھے - لوگوں نے عرض کیا کہ حضرت تلقین میت فرمائیے - آپ میت کے سامنے آئے اور یہ رباعی ارشاد فرمائی - تذکرۂ حسینی میں بھی یہی قصہ بیان کیا گیا ہے -

(۱۲۱) با نفس همیشه در نبردم چه کنم وز کردۂ خویشتن به دردم چه کنم
گیرم که ز من در گزرانی به کرم آن شرم که دیدی که چه کردم چه کنم

یہ رباعی مولانا فخر الدین عراقی کی ہے اور ان کے دیوان میں موجود ہے - امیر خسرو دہلوی رح المتوفی ۷۲۵ ھ کی رباعی بھی ایسی ہی ہے :-

یا رب چو ز عقل خود تباهم چه کنم و ز گیسو و زلف روسیاهم چه کنم
گیرم به کرم گناه من عفو کنی آن شرم که دیدۂ گناهم چه کنم

مرزا غالب نے ایک نیا گوشہ پیدا کرکے یہ شعر خوب کہا ہے :-

هفت دوزخ در نهاد شرمساری مضمر است انتقام است اینکه با مجرم مدارا کردهٔ

یا رب تو گلم سرشتهٔ من چه کنم پشم و قصبم تو رشتهٔ من چه کنم
هر نیک و بدی که از من آید به وجود تو بر سر من نوشتهٔ من چه کنم

یہ رباعی رباعیات افضل میں شامل ہے - شیخ فرید الدین عطار رح کی ایسی ہی رباعی یہ ہے :-

چوں مے نه رها نیم زمن، من چه کنم　　سیر آمده ام ز جان و تن من چه کنم

من میخواهم که راه یابم سوئے تو　　ره تو نه دهی بخویشتن، من چه کنم

(۱۲۲) گویند مرا که مے پرستم هستم　　گویند مرا فاسق و مستم هستم

در ظاهر من نگاه بسیار مکن　　کاندر باطن چنانکه هستم هستم

یه رباعی شیخ ابوالحسن خرقانی سے منسوب ہے۔ خیام مولوی سید سلیمان صاحب ندوی صفحه ۲۴۱ - اسی رباعی سے غالباً خیام کے مجموعے میں یه رباعی تراش کر شامل کی گئی ہے:-

گر من ز مے مغانه مستم، هستم　　گر کافر و گبر و بت پرستم، هستم

هر طایفهٔ به من گمانے دارند　　من زانِ خودم چنانکه هستم، هستم

(۱۲۳) گفتم که دگر چشم به دلبر نه کنم　　صوفی شوم و گوش به منکر نه کنم

دیدم که خلاف طبعِ موزون من است　　توبه کردم که توبه دیگر نه کنم

یه رباعی مجموعهٔ رباعیات کشوری میں نہیں ہے۔ مگر مطبوعهٔ الهآباد میں ہے۔ یه کلیات سعدی کشوری میں موجود ہے۔ اس کے علاوه ایک بہت صحیح اور قدیم نسخه مطبوعهٔ کلکته میں بھی موجود ہے۔

(۱۲۴) اے چرخ ز گردش تو خرسند نیم　　آزادم کن که لایق بند نیم

گر میل تو با بےخرد و نااهل است　　من نیز چناں اهل و خردمند نیم

آتشکدهٔ آذر میں یه رباعی اثیرالدین اومانی کی طرف منسوب کی گئی ہے اثیرالدین کمال اسماعیل کا معاصر اور نہایت جید شاعر تها۔

(۱۲۵) ماکز مئے بیخودی طرب ناک شدیم　　وز پایهٔ دوں بر سر افلاک شدیم

آخر همه ز الایش تن پاک شدیم　　از خاک برآمدیم و بر خاک شدیم

موزون الملک لطفی فرزند عرفی کمان‌گر کے یہاں یه رباعی پائی جاتی ہے۔ معلوم نہیں که وه رباعی اس سے مستخرج ہے یا یه اس سے:

یکچند پئے گردش افلاک شدیم　　یکچند پئے دانش و ادراک شدیم

آز آمد و رفتِ خود همی فهمیدیم　　کز خاک برامدیم و در خاک شدیم

(۱۲۶) ما خرقۂ زهد در سر خم کردیم وز خاک خرابات تیمم کردیم
باشد که درون میکده دریابیم عمرے که درون مدرسه گم کردیم

یه رباعی امام محمد غزالی رح المتوفی ۵۰۵ھ کی ھے۔ تذکرۂ شمع انجمن۔ مجمع الفصحا۔ روضات الجنات اور الغزالی موافه مولانا شبلی میں انهیں سے منسوب کی گئی ھے اور مصرع اولی میں (ما خرقه) کی بجائے (ماجامه) ھے۔ نسخه مجموعۂ خیام جےنراین ورما مطبوعۂ ۱۹۰۵ع میں اس طرح ھے:

ما جامه نمازی به سر خم کردیم خود را بمئ لعل چو مردم کردیم
در کوئے خرابات مگر بتواں یافت آں عمر که در صومعهها گم کردیم

(۱۲۷) من باده خورم و لیک مستی نه کنم الا به قدح دراز دستی نه کنم
دانی غرضم ز می پرستی چه بود تا همچو تو خویشتن پرستی نه کنم

یه رباعی کمال اصفهانی کی ھے اور ان کے کلیات میں موجود ھے۔ بجائے (من باده خورم) (می باز خورم) ھے۔

(۱۲۸) چوں نیست مقام ما دریں دیر مقیم پس بے مے و معشوق عذابی است الیم
تا کے ز قدیم و محدث ای مرد سلیم چوں من رفتم جهاں چه محدث چه قدیم

مجھ سے بعض حضرات نے کہا که یه رباعی سنائی کی ھے۔ تلاش کرنے پر سنائی کے یہاں مجھے نہیں ملی مگر حکیم سنائی رح کی ایک ایسی ھی رباعی نفحات الانس میں میری نگاہ سے گزری، جو یه ھے:

قایم به خودی ازاں شب و روز مقیم بیمت ز سموم است و امیدت به نسیم
با ما نه ز آب و آتشت باشد بیم چوں سایه شدی ترا چه جیحوں چه جحیم

(۱۲۹) ما حاصل عمری به دمی به فروشیم صد خرمن شادی به غمی به فروشیم
در یکدم اگر هزار جاں دست دهد در حال به خاک قدمی بفروشیم

یه رباعی مجموعۂ خیام مطبوعۂ نولکشور میں موجود نہیں ھے مگر دوسرے نسخوں میں موجود ھے۔ دراصل یه رباعی شیخ سعدی کی ھے اور قدیم سے قدیم نسخوں میں بھی موجود ھے۔

(۱۳۰) یک چند به کودکی به استاد شدیم یک چند به استادئی خود شاد شدیم
پایانِ سخن شنو که مارا چه رسید از خاک برآمدیم و برباد شدیم

یہ رباعی تھوڑے تفاوت اور تغیر سے دیوان مولانا روم میں موجود ہے۔

(۱۳۱) بر مفرش خاک خفتگاں می بینم در زیر زمیں نہفتگاں می بینم
چندانکه بصحرائی عدم می نگرم نا آمدگاں و رفتگاں می بینم

یہ رباعی شیخ فریدالدین عطار کی ہے جو مجموعۂ رباعیات یعنی مختارنامے میں موجود ہے۔ اور اسی مضمون کی اکثر رباعیاں ان کے یہاں پائی جاتی ہیں۔

(۱۳۲) ہرگه که دریں سبزه طربناک شویم مـانندۂ سبز خنگ افلاک شویم
با سبز خطاں سبزه خورم در سبزه زاں پیش که زیر سبزه در خاک شویم

یہ رباعی آتشکدے میں شاہ شجاع المتوفی ۷۷۳ھ کے نام سے منسوب کی گئی ہے۔

(۱۳۳) آں به که زجام و باده دل شاد کنیم وز نـامده و گزشته کم یاد کنیم
ایں عـاریتی رواق زنـدانی را یک لحظه ز بند عقل آزاد کنیم

یہ رباعی دیوان حافظ میں موجود ہے اور بھی رباعیاں اس قسم کی ان کے یہاں پائی جاتی ہیں۔

(۱۳۴) صبح است دمی بر مئے گلرنگ زنیم ویں شیشۂ نام و ننگ بر سنگ زنیم
دست از املِ درازِ خود باز کشیم در زلفِ دراز و دامن چنگ زنیم

ہفت اقلیم میں یہ رباعی جمال الدین ابہری کے ساتھ منسوب کی گئی ہے اور (دمے) کی بجائے (بیا)، (خود) کے بجائے (خوش)، (دامن) کی بجائے (حلقه) ہے۔

(۱۳۵) گل گفت که من یوسف مصر چمنم یاقوت گرانمایۂ پر زر دهنم
گفتم چو تو یوسفی نشانے بنمائے گفتا که بخوں غرقه نگر پیرهنم

گل کے متعلق سوالات و جوابات کی بہت سی رباعیاں مختارنامۂ عطار میں موجود ہیں۔ اگرچہ تلاش سے یہ رباعی تو مجھے نہیں ملی مگر میرا یہ خیال یقین کی حد پر ہے کہ یہ رباعی بھی شیخ عطارؒ کی ہے۔ اس کے متعلق ایک جواب موجود ہے، ملاحظہ ہو:

با گل گفتم چو یوسف کنعانی در مصرِ چمن ترا رسد سلطانی
گل گفت که من یک ورقم از هر باب خود یک ورق است اینکه تو بر میخوانی

ایک اور رباعی احتیاطاً نقل کی جاتی ہے ورنہ سب کو نقل کرنا تو بڑا کام ہے :

گل گفت کہ دست زرفشاں آوردم خنداں خنداں گل بجہاں آوردم

پندار سر کیسہ گرفتم رفتم ہر نقد کہ بود بسا میاں آوردم

(۱۳۶) اسرار ازل را نہ تو دانی و نہ من وین حرف معما نہ تو خوانی و نہ من

ہست ازپس پردہ گفتگوئے من و تو چوں پردہ برافتد نہ تو مانی و نہ من

یہ رباعی شیخ ابوالحسن خرقانی رح کی ہے ۔ المغنم‌البارد ۔ آتشکدہ ۔ اور ایک تذکرۂ قلمی سب اسی پر متفق ہیں ۔ رباعیات عطار میں اس قسم کی رباعیوں کا ایک پورا باب ہے جن میں سے دو ایک نقل کرتا ہوں :

آں سرّ عجب کہ نی تو دانی و نہ من حل کردن آں نی تو توانی و نہ من

یک ذرہ گر آشکار گردد آں سر یک ذرہ ہمی نی تو بمانی و نہ من

---

چیزیکہ درو نہ تو درانی و نہ من کشف است کہ آں را نہ تو دانی و نہ من

برخیزد اگر پردۂ پندار از پیش او ماند و او نی تو بمانی و نہ من

(۱۳۷) برخیز و مخور غم جہانِ گزراں خوش باش دمی بہ شادمانی گزراں

در طبع جہاں اگر وفائی بودی نوبت بہ تو خود نیامدی از دگراں

آتشکدۂ آذر ۔ تذکرۂ صبح گلشن اور تذکرۂ قلمی میں یہ رباعی کمال اسماعیل اصفہانی سے منسوب ہے ۔ اور کمال کے یہاں اس قسم کی اور رباعیاں بھی موجود ہیں ۔

(۱۳۸) بر سینۂ غم پذیر من رحمت کن بر جان و دل اسیر من رحمت کن

بر پائے خرابات روِ من بخشائے بر دست پیالہ گیر من رحمت کن

مجھے صحیح پتہ نہیں چلا کہ یہ رباعی کس کی ہے مگر اس قسم کی دوسری رباعیاں دوسرے شاعروں کے یہاں ملیں جن میں سے قاسم کی یہ رباعیاں نقل کی جاتی ہیں ۔ المغنم‌البارد صفحہ ۷۵ :

بر دیدۂ چوں سحاب من رحمت کن بر سیل سرشک ناب من رحمت کن

بر جان و دل خراب من رحمت کن بر زاری و اضطراب من رحمت کن

بر ناله و بر زاریٔ من رحمت کن بر مفلسئ و خواریٔ من رحمت کن
بر گریه و بیداریٔ من رحمت کن بر فقر و نگونساریٔ من رحمت کن

حکیم مومن خان مومن دهلوی نے اس مضمون میں ایک نیا گوشه پیدا کرکے یه رباعی کهی هے :

یا رب نظرے بچشم خونبارم کن رحمے به دل سوختۂ زارم کن
گر در خور آتشم بدوزخ مسپار یک شعله ز برق طور در کارم کن

(۱۳۹) این چشم پیاله بین به جان آبستن همچوں سمنے به ارغواں آبستن
نے نے غلطم که باده از غایت لطف آبے است بہ آتشِ رواں آبستن

آتشکدۂ آذر میں یه رباعی عسجدی المتوفی ۴۳۲ ھ سے منسوب کی گئی هے - هفت اقلیم میں بهاءالدین قزوینی کے نام سے هے - بجائے « چشم » کے « جسم » هے اور یهی صحیح هے -

(۱۴۰) دوش از سر روح از صفائے دل من در مے‌کده آں روح فزائے دل من
جامے بمن آورد که بستان و به نوش گفتم نه خورم گفت برائے دل من

یه رباعی مولانا لطف‌الله نیشاپوری المتوفی ۷۸۶ ھ کی هے - خزانۂ عامره میں مولانا آزاد بلگرامی نے اس کے ساتھ یه واقعه بهی لکها هے که وه وقت وفات تنها تها اور یه رباعی ایک پرچۂ کاغذ پر لکهی هوئی اس کے هاتھ میں پائی گئی - المغنم البارد اور دولت شاه کے تذکرے میں بهی اسی سے متعلق بتائی هے - تذکرۂ دولت شاه میں مولانا لطف‌الله کا سال وفات ۸۱۰ ھ بتایا گیا هے - کاس‌الکرام میں اس رباعی کو آتشکدے کے حوالے سے قتالی سے منسوب بتایا گیا هے مگر مجهے قتالی کے یهاں نهیں ملی - پهلا مصرع اس طرح پر هے :

دوشینه پئے صدق و صفائے دل من

(۱۴۱) جانها همه آب گشت و دلها همه خوں تا چیست حقیقت از پسِ پرده بروں
اے با علمت خرد و ز گردوں همه‌دوں اے از تو جهاں پر و تو از وے بیروں

یه رباعی نفحات الانس مولانا جامی میں حکیم سنائی رح کی رباعیوں میں لکهی هے -

اور چونکہ اس قسم کی اکثر رباعیاں سنائی رحمۃ اللہ علیہ کے یہاں موجود ہیں لہذا بہت ممکن ہے کہ یہ بھی انہیں کی ہو ۔ خیام کے مجموعے میں اس قسم کی صوفیانہ رباعیاں نہیں ہیں ۔ اور ہیں تو وہ الحاقی ہیں ۔

(۱۴۲) احوال جہاں بر دلم آساں می کن و افعال بدم ز خلق پنہاں می کن
امروز خوشم بدار و فردا با من انچہ از کرم تو می سزد آں می کن

تذکرۂ حسینی میں یہ رباعی شیخ ابوسعید ابوالخیر رحمۃ اللہ علیہ کے نام سے لکھی گئی ہے اور تذکرۂ ہفت اقلیم میں شاہ شجاع کے نام سے لائی گئی ہے ۔ گمان غالب یہ ہے کہ شیخ ابوسعید رح کی ہے کیونکہ ان کی اکثر رباعیاں اس قسم کی ہیں ۔ جن میں آیات و اسما کے افعال و خواص بتائے گئے ہیں ۔ چنانچہ مولف تذکرۂ حسینی نے اس رباعی کے بارے میں بھی یہ لکھا ہے : "ایں رباعی جہت اخفائے افعال ذمیمہ و آسانی مشکلات و حصول نعمات دنیوی و اخروی در نصف اللیل بقدر مقدور بخواند اثر اسم یا ستّارُ یا مُیسّرُ دارد"۔ اسی طرح اور بھی رباعیاں انھوں نے نقل کی ہیں ۔

(۱۴۳) رندے دیدم نشستہ بر خنگ زمیں نے کفر نہ اسلام نہ دنیا و نہ دیں
نے حق نہ حقیقت نہ شریعت نہ یقیں اندر دو جہاں کرا بود زہرۂ ایں

تذکرۂ ہفت اقلیم ذکر شیخ قطب الدین حیدر میں یہ رباعی خواجہ رکن الدین محمود شاہ سنجان المتوفی ۵۹۷ ھ کی بتائی گئی ہے ۔ اور لکھا ہے کہ یہ رباعی انھوں نے شیخ قطب الدین حیدر المتوفی ۵۲۷ ھ کی مدح میں کہی تھی ۔ شیخ قطب الدین حیدر اپنے وقت کے بڑے با کمال صاحب کشف بزرگ تھے اور ان کو شاہ ابدال کے نام سے پکارا جاتا تھا ۔ نفحات الانس مولانا جامی رحمۃ اللہ علیہ میں ان کا نام قطب الدین مودود بتایا گیا ہے اور یہی صحیح ہے ان کے خلف شیخ احمد مودود تھے ۔

(۱۴۴) دارم ز جفائے فلکِ آئنہ گوں وز گردش روزگارِ خس پرورِ دوں
از دیدہ رخے ہمچو پیالہ پر اشک در سینہ دلے ہمچو صراحی پر خوں

ہفت اقلیم میں یہ رباعی امیر یمین الدین طغرائی فریومدی المتوفی ۷۳۷ ھ سے منسوب ہے ۔ تذکرۂ دولت شاہ سمرقندی میں یہ قصہ بھی اس کے ساتھ لکھا گیا ہے کہ

یہ رباعی امیر مذکور نے اپنے بیٹے امیر محمود بن یمین کو لکھی تھی اس نے جواب میں یہ رباعی لکھ کر بھیجی :-

دارم ز جفائے فلک آئینہ گوں پر آہ دلے کہ سنگ ازو گردد خوں
روزے بہ ہزار غم بشب می آرم تا خود فلک از پردہ چہ آرد بیروں

(۱۴۵) از آمدن و رفتن ما سودے کو وزتار امید عمر ما پودے کو
در چنبر چرخ جان چندیں پاکاں مے سوزد و خاک مے شود دودے کو

تذکرۂ ہفت اقلیم میں یہ رباعی افضل الدین محمد افضل سے منسوب ہے جو سلطان محمود غازی کے زمانے کا شاعر ہے۔ دوسرے مصرع میں (چنبر چرخ) کے بجائے (روزن عمر) ہے حافظ کے دیوان میں بھی موجود ہے۔

(۱۴۶) یاقوت لبے لعل بدخشانے کو وان راحت روح و راح ریحانے کو
مے گرچہ حرام در مسلمانی شد تو مے خور و غم مخور مسلمانے کو

یہ رباعی کاس الکرام شرح رباعیات خیام میں کلیات سلمان ساوجی مطبوعۂ بمبئی کا حوالہ دیتے ہوئے مغربی المتوفی ۸۰۹ھ سے منسوب بتائی گئی ہے۔

(۱۴۷) در دیدۂ تنگ مور نور است از تو در پائے ضعیف پشہ زور است از تو
ذات تو سزاست مر خداوندی را ہر وصف کہ ناسزاست دور است از تو

ہفت اقلیم میں یہ رباعی ملک الکلام عمر ابن محمد الحرقابادی کی طرف منسوب کی گئی ہے اور پہلے مصرع میں بجائے " در دیدۂ تنگ مور " کے " در چشم حقیر مور " ہے۔

(۱۴۸) روزیکہ بود وقت ہلاک من و تو از تن برود روان پاک من و تو
از بسکہ نباشیم دریں چرخ کبود مہ در تابد بر سر خاک من و تو

مختار نامے میں یہ رباعی شیخ فریدالدین عطار کے یہاں موجود ہے۔ کچھ الفاظ کا تغیر پہلے مصرع میں (وقت) کی بجائے روز دوسرے میں (برود) کی بجائے (برھد) تیسرے میں (چرخ) کی بجائے (طاق) چوتھے میں (مہ درتابد) کی بجائے (چہ مہ تابد) شیخ فرید الدین عطار کے یہاں یوں تو اس مضمون کی رباعیاں بہت سی ہیں مگر خصوصیت سے یہ رباعی تو قریب قریب ایسی ہی ہے۔

مے خور کہ فلک بہر ہلاک من و تو    قصدے دارد بجان پاک من و تو
بر سبزہ نشیں دمے کہ بسیار نماند    تا سبزہ بروں دمد ز خاک من و تو

چنانچہ اس کو بھی مجموعۂ خیام میں اس طرح نقل کیا گیا ہے۔ کہ پہلے مصرع میں (مے خور) کی بجائے (ایں چرخ) تیسرا مصرع یوں ہے: بر سبزہ نشیں پیالہ کش دیر نماند۔ غرض کہ یہ رباعی وہی ہے جو مختار نامۂ عطار میں ہے۔ رباعیات افضل کاشانی میں بھی مندرجۂ بالا رباعی موجود ہے۔

(۱۴۹) از تن چو برفت جان پاک من و تو    خشتے دو نهند بر مغاک من و تو
و انگہ ز برائے خشت گور دگراں    در کالبدے کشند خاک من و تو

یہ رباعی المغنم البارد میں فطرت کے نام سے لکھی گئی ہے۔

(۱۵) ناکردہ گناہ در جہاں کیست بگو    آں کس کہ گنہ نہ کرد چوں زیست بگو
من بد کنم و تو بد مکافات دھی    پس فرق میان من و تو چیست بگو

اس رباعی کے ساتھ یہ قصہ بھی بتایا جاتا ہے۔ کہ خیام کا ظرف شراب ایک مرتبہ کسی طرح ٹوٹ گیا تو اس نے یہ رباعی کہی:

ابریق مئے مرا شکستی ربی    بر من در عیش را تو بستی ربی
بر خاک بہ ریختی مئے ناب مرا    خاکم بہ دہن مگر تو مستی ربی

اس رباعی کے کہتے ہی خیام کا چہرہ سیاہ یا مسخ ہوگیا۔ دیکھنے والوں نے حکیم سے یہ کہا۔ تو حکیم صاحب نے مندرجۂ بالا رباعی کہی اور چہرہ بدستور اپنی حالت اصلی پر آ گیا۔ یہ سب کچھ ہے مگر مجھے تو یہ رباعی شیخ فخر الدین عراقی کے دیوان میں ملتی ہے۔ اور اس کے پہلے شعر میں یہ تغیر ہے:

آں کیست کہ بے جرم و گنہ زیست بگو    بےجرم و گناہ در جہاں کیست بگو

تیسرے مصرع میں بجائے (دھی) کے (کنی) ہے۔ یہ رباعی رباعیات سرمد میں بھی موجود ہے۔ المغنم البارد میں اس کو شیخ اوحدالدین کرمانی کے تحت میں لکھا گیا ہے۔ ایک شعر مولانا روم کا قریب قریب اسی مضمون کا ہے:

گر فراق بندہ از بد بندگی‌ست    چوں تو باید بدکنی پس فرق چیست

(۱۵۱) اے زندگی و تن و توانم ہمہ تو جانی و دلی اے دل و جانم ہمہ تو

تو ہستی من شدی ازانی ہمہ من من نیست شدم در تو ازانم ہمہ تو

یہ رباعی بھی دیوان فخرالدین عراقی میں موجود ہے اور اس قسم کے تصوف کا مجموعۂ رباعیات خیام میں شائبہ بھی نہیں۔ افضل کاشانی کے یہاں بھی موجود ہے۔

(۱۵۲) سر از ہمہ ناکساں نہاں داری تو راز از ہمہ ابلہاں نہاں داری تو

بنگر کہ میانِ مردماں کار تو چیست چشم از ہمہ مردماں نہاں داری تو

رباعی کے قوافی وغیرہ کی غلطی سے قطع نظر کرتے ہوئے جب غور کیا جاتا ہے تو یہ مجموعۂ خیام کی ایک دوسری رباعی سے تراشی ہوئی معلوم ہوتی ہے جو یہ ہے:

سر از ہمہ ناکساں نہاں باید داشت راز از ہمہ ابلہاں نہاں باید داشت

بنگر کہ بجان مردماں مے چہ کنی چشم ازہمہ مردماں نہاں باید داشت

(۱۵۳) ہر روز برآنم کہ کنم شب توبہ از جام و پیالۂ لبالب توبہ

اکنوں کہ رسید وقت گل ترکم دہ در موسم گل ز توبہ یا رب توبہ

یہ رباعی بھی مختارنامۂ شیخ فریدالدین عطار میں موجود ہے۔ (ترکم دہ) کی بجائے (برگم نیست) ہے۔ اس قسم کی رباعیاں بھی اکثر پائی جاتی ہیں جو مختلف شعرا سے منسوب ہیں۔

(۱۵۴) آں بادۂ خوشگوار بر دستم نہ واں ساغرچوں نگار بر دستم نہ

واں مے کہ چو زنجیر بہ پیچد برخود دیوانہ شدم بیار بر دستم نہ

یہ رباعی دیوان حافظ مطبوعۂ کشوری وغیرہ میں موجود ہے۔ مگر ایک قدیم مطبوعہ دیوان میں اس کو ملحقات کے ذیل میں لایا گیا ہے۔ اگرچہ حافظ کے کلام میں اس رباعی کا ہونا مستبعد نہیں ہے۔ ایسی چیزیں بہت سی ان کے یہاں پائی جاتی ہیں۔

(۱۵۵) ساقی بہ صبوحی مے ناب اندر دہ مستان شراب را شراب اندر دہ

مستیم و خراب در خرابات فنا آوازہ بہ عالم خراب اندر دہ

یہ رباعی بھی کلیات عطار میں موجود ہے۔

(۱۵۶) مائیم بہ لطف حق تولا کردہ وز طاعت و معصیت تبرا کردہ

آنجا کہ عنایت تو باشد، باشد ناکردہ چو کردہ، کردہ چوں ناکردہ

تذکرۂ ہفت اقالیم میں یہ رباعی شیخ الرئیس بوعلی سینا سے منسوب کی گئی ہے۔ مجموعۂ منتخبات دارالمصنفین میں بھی یہی بتایا گیا ہے۔

(۱۵۷) اے نیک نہ کردۂ و بدی‌ها کردہ 	آنگاہ بہ لطف حق تولا کردہ
بر عفو مکن تکیہ کہ ہرگز نبود 	نا کردہ چو کردہ، کردہ چوں نا کردہ

بعض نسخوں میں یہ رباعی بھی بوعلی سینا سے منسوب بتائی گئی ہے اور ہوسکتا کہ تنوع مضامین کے لحاظ سے دونوں انھیں نے کہی ہوں، ایسا اکثر ہوتا ہے کہ شاعر ایک ہی مضمون کو طرح طرح سے کہتا ہے مگر بعض محققین شاعر کی گفتار کو اس کے کردار سے مطابق کرنا چاہتے ہیں۔ ان کے نزدیک ایسا نہیں ہو سکتا۔ چناں‌چہ مولوی سید سلیمان صاحب نے اپنی تصنیف 'خیام' میں ان دونوں رباعیوں کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ دونوں کا مصنف ایک شخص نہیں ہوسکتا۔ ان میں سے پہلی رباعی مجموعۂ منتخبات کے حوالے سے شیخ بوعلی سینا کے نام سے منسوب کی ہے اور دوسری محقق طوسی کی جو اس کے جواب میں کہی گئی ہے مگر میری تحقیق میں یہ دوسری رباعی شیخ ابوسعید ابوالخیر سے بھی منسوب بتائی جاتی ہے۔

(۱۵۸) گر دولت و بخت باشد و روز بھی 	در پائے تو سر ببازم اے سرو سہی
سہل است کہ من در قدمت خاک شوم 	ترسم کہ تو پائے بر سر من نہ نہی

یہ رباعی مجموعۂ رباعیات مطبوعۂ مطبع نولکشوری میں نہیں ہے مگر مطبوعۂ الہ‌آباد میں ہے اور شیخ سعدی کے کلیات میں پائی جاتی ہے۔ علی‌ہذا یہ دونوں بھی الہ‌آباد ہی کے نسخے میں ہیں اور نولکشوری میں نہیں ہیں اور دونوں سعدی ہی سے منسوب ہیں۔

(۱۵۹) گر کام دل از زمانہ تصویر کنی 	بےفائدہ خود را ز غماں پیر کنی
گیرم کہ ز دشمناں بنالی بر دوست 	چوں دوست جفا کند چہ تدبیر کنی

(۱۶۰) گیرم کہ بہ تقوی و خردمندی رائے 	از دائرۂ شرع بروں نہ نہم پائے
با میل کہ طبع می‌کند چہ تواں کرد 	عیبے است کہ درمن آفریدست خدائے

(۱۶۱) اے دل اگر از غبار تن پاک شوی 	تو روح مجسمی بر افلاک شوی
عرش است نشیمن تو شرمت بادا 	کائی و مقیم خطۂ خاک شوی

ہفت اقلیم میں یہ آخری رباعی امام فخرالدین رازی سے منسوب کی گئی ہے۔ علاؤالدین عطا ملک جوینی نے تاریخ جہانکشا میں ایک بزرگ شیخ احمد بدملی سبزواری کا ذکر کیا ہے جو ۵۸۲ھ میں موجود تھے انھیں سے اس رباعی کو منسوب کیا ہے اور کچھ الفاظ کی تبدیلی ہے۔ مجمع الفصحا میں بدیعی سجاوندی کے نام سے لکھی گئی ہے۔ تاریخ گزیدہ میں امام فخرالدین رازیؒ سے۔ اور غالباً یہ انھیں کی ہے۔ یہ رباعی جلال الدین بلخی سے بھی منسوب ہے۔

(۱۶۲) گر آمدنم بہ خود بُدے نامدمے　　ور نیز شدن بمن شدے کے شدمے
به زاں نه بدے که اندریں دیر خراب　　نے آمدمے نے شدمے نے بدمے

مجمع الفصحا میں یہ رباعی حکیم سنائیؒ سے منسوب ہے۔ رباعیات افضل میں افضل کے نام سے ہے۔

(۱۶۳) با درد قناعت کن و آباد بزی　　در بند فزونی مشو آزاد بزی
منگر به فزونے ز خود و غصه مخور　　در کم ز خودے نگه کن و شاد بزی

یہ رباعی افضل الدین محمد افضل شاعر دور محمود غزنوی کی ہے۔ تذکرۂ ہفت اقلیم میں یہ رباعی انھیں سے منسوب کرتے ہوئے بتایا ہے کہ یہ بیشتر رباعی ہی کہتے تھے۔ پہلے مصرع میں «با درد» کی جگہ «با بادہ» ہے۔

(۱۶۴) گر روئے زمیں به جمله آباد کنی　　چنداں نبود که خاطرے شاد کنی
گر بنده کنی به لطف آزادے را　　بهتر که هزار بنده آزاد کنی

یہ رباعی شیخ ابوسعید ابوالخیرؒ سے منسوب ہے اور ایک قلمی غیر مطبوعہ تذکرے میں بہ ادنیٰ تفاوت شاہ علاءالدولہ کے نام سے ہے، کسی کی بھی ہو مگر اس قسم کا ناصحانہ انداز کلام مجموعۂ رباعیات خیام سے منسوب نہیں ہوسکتا۔

(۱۶۵) ای آں که خلاصۂ چهار ارکانی　　بشنو سخنے ز عالم روحانی
دیوی و ددی و ملک و انسانی　　با تست هر انچه می نمائی آنی

یہ رباعی افضل الدین کاشانی کی ہے اور ان کے مجموعۂ رباعیات میں درج ہے۔

(۱۶۶) هنگام سفیده دم خروس سحری دانی که چرا همی کند نوحه گری
یعنی که نمودند در آئینهٔ صبح کز عمر شبے گزشت و تو بیخبری

تذکرۂ حسینی میں یہ رباعی شیخ ابوسعید ابوالخیر سے منسوب ہے۔ اور بہ‌خلاف اس کے المغنم البارد میں اس کو شیخ رباعی مشہدی کے نام سے نقل کیا ہے۔ اسی قسم کی ایک رباعی زلالی خوانساری کی بھی ہے:

گریال که نوحه میکند وقت گری دانی غرضش چیست ازیں نوحه‌گری
یعنی که گری گری شود عمر تو کم پیمانهٔ عمر پر شود تا نگری

(۱۶۷) اے مایهٔ درماں نفسے به نشینی تا صورت حال دردمنداں بینی
گرمن به تو فرهاد صفت شیفته ام عیبم مکن اے‌جاں که تو اس شیرینی

(۱۶۸) ای بلبل خوش نفس چه شیریں نفسی کز دست و زبان خویشتن در قفسی
شاید که به‌یاران عزیزت نه رسی سرمست هوا و پائے بند هوسی

(۱۶۹) فردا که بنامهٔ سیه در نگری بس دست تحسر که بدنداں ببری
بفروختہ دیں به دنیا از بےخبری یوسف که به ده درم فروشی چه خری

یہ تینوں رباعیاں مجموعۂ مطبوعۂ کشوری میں نہیں ہیں۔ مگر مطبوعۂ احمدی پریس الہ‌آباد میں موجود ہیں اور یہ تینوں شیخ سعدی کے قدیم سے قدیم کلیات میں بھی موجود ہیں۔ ان رباعیوں کے علاوہ مندرجۂ ذیل رباعیاں رباعیات افضل کے مجموعے میں افضل کاشانی کے نام سے جمع کی گئی ہیں۔ یہ رباعیاں خیام سے بھی منسوب ہیں اور بعض دوسرے شعرا سے بھی۔ مگر ان سب کو تحقیق کرنے پر افضل ہی کا کلام سمجھا گیا ہے۔ یہ سب کچھ ہے مگر خیام کے مختلف مجموعوں میں ان کو اسی کے نام سے لکھا گیا ہے:

از رفته قلم هیچ دگرگوں نه شود وز خوردن غم جز به جگرخوں نه شود
هاں تا جگرخویش به غم خوں نه کنی یک ذره از انچه هست افزوں نه شود

افسوس که کار پخته خاماں دارند اسباب تمام ناتماماں دارند
آنانکه به بندگی نمی ارزیدند امروز کنیزان و غلاماں دارند

اے ذات تو سر دفتر اسرار وجود نقش رقمت بر در و دیوار وجود
در پردۂ کبریا نہاں گشتہ ز خلق بہ نشستہ عیاں بر سر بازار وجود

بدخواہ کساں ہیچ بہ مقصد نرسد یک بد نہ کند تا بہ خوشی صد نرسد
من نیک تو خواہم و تو بدخواہِ منی تو نیک نہ بینی و بمن بد نرسد

پیرے سر و رائے بےصوابی دارد گلنار رخت برنگ آبی دارد
بام و در و چار رکن دیوار وجود ویراں شدہ روئے در خرابی دارد

تا زہرہ و مہ بر آسمانند پدید بہتر ز مئے لعل کسے ہیچ نہ دید
من در عجبم ز مے فروشاں کایشاں بہ زانکہ فروشند چہ خواہند خرید

چوں شاہد روح خامہ پرداز شود ہر چیز بہ اصل خویشتن باز شود
ایں ساز وجود را چہ ابریشم طبع از زخمۂ روزگار بے ساز شود

در راہ چناں رو کہ سلامت نہ کنند با خلق چناں زی کہ قیامت نہ کنند
در مسجد اگر روی چناں رو کہ ترا درپیش ندارند و امامت نہ کنند

یہ رباعی شاہ سنجاں سے بھی منسوب ہے:

رازم ہمہ دانائے فلک میداند کو موئے بموئے یک بیک میداند
گیرم کہ تو اینجا شش و پنجے داری با او چہ کنی کہ یک بیک میداند

بودی کہ نبودت بہ خور و خواب نیاز کردند نیازمندت ایں چار انباز
ہر یک بہ تو انچہ داد بستاند باز تا باز چناں شوی کہ بودی ز آغاز

اے چرخ خسیس خس دوں پرور خس ہرگز تو نہ گشتی بمراد دل کس
چرخا فلکا ترا ہمیں بادابس ناکس کس سازی و تو کس را ناکس

پندے دہمت اگر بمن داری گوش از بہر خدا جامۂ تزویر مپوش
عقبیٰ ہمہ ساعتی است دنیا یکدم از بہر دمے ملک ابد را مفروش

تا ظن نه بری که از جهاں می ترسم وز مردن و از کشتن جاں می ترسم
مردن چو حقیقت ست زاں باکم نیست چوں نیک نه زیستم ازاں می ترسم

در جستن جام جم جهاں پیمودیم روزے نه نشستیم و شبے ناسودیم
ز استاد چو وصف جام جم پرسیدیم خود جام جهاں نمائے جم، ما بودیم

یه آخری رباعی زین‌الدین نسوی سے بهی منسوب هے مگر تذکرۂ روز روشن میں زین‌الدین صوفی هروی کے نام سے درج هے:

حق جان جهاں است و جهاں جمله بدن اصناف ملایکه حواس ایں تن
افلاک و عناصر و موالید اعضا توحید همیں است دگرها همه فن

یه رباعی افضل کاشانی کے علاوه شیخ‌الدین حموی المتوفی ۶۵۰ه سے بهی منسوب هے۔ آتشکده میں ان کو شیخ نجم‌الدین کبری کا بهائی اور نفحات‌الانس میں ان کے اصحاب میں سے بتایا گیا هے اور ان کی بهت سی تصانیف اور رباعیاں پائی جاتی هیں:

روزے که گزشته است ازاں یاد مکن فردا که نیامده است فریاد مکن
بر نامده و گزشته بنیاد مکن حالے خوش باش و عمر برباد مکن

ای آں که پدید گشتیم از قدرت تو پرورده شدم بناز از نعمت تو
صد سال به امتحاں گنه خواهم کرد تا جرم من است بیش یا رحمت تو

اے در خم چوگان قضا همچوں گو چپ میخورو راست مے برو، هیچ مگو
آں کس که ترا فکند اندر تگ و پو او داند و او داند و او داند و او

دنیا به مراد رانده گیر آخر چه ویں نامۂ عمر خوانده گیر آخر چه
گیرم به مراد دل بمانی صد سال صد سال دگر بمانده گیر آخر چه

از کبر مدار هیچ در دل هوسے کز کبر بجائے نه رسید است کسے
چوں زلف بتاں شکستگی عادت کن تا صید کنی هزار دل در نفسے

یه رباعی افضل کے علاوه شیخ اوحدالدین کرمانی سے بهی منسوب هے:

گر شہرہ شوی بہ شہر، شرّالناسی ور گوشہ نشیں شوی، ہمہ وسواسی
آں بہ کہ اگر خضر و گر الیاسی کس نشناسد ترا تو کس نشناسی

کچھ رباعیاں مولوی سید سلیمان صاحب ندوی نے بھی ایسی چنی ہیں جو الحاقی ہیں ان میں کی زیادہ‌تر ایسی ہیں جو میں نے بھی ڈھونڈی ہیں مگر بعض ایسی رباعیاں بھی ہیں جو مجھے نہیں مل سکی تھیں بلکہ وہ خالص سید صاحب کی کوششوں کا نتیجہ ہیں مثلاً :

دردا کہ دلم بہ ہیچ درماں نرسید جانم بہ لب آمد و بہ‌جاناں نہ رسید
در بے‌خبری عمر بہ پایاں آمد افسانۂ عشق او بہ پایاں نہ رسید

یہ رباعی شیخ‌الاسلام عبداللہ الانصاری کی مناجات اور منازل السائرین میں موجود بتائی گئی ہے :

درد دل خستہ دردمندان دانند نے خوش منشان خیرہ خنداں دانند
از سرِّ قلندری تو گر محرومی سرّیست دریں شیوہ کہ رنداں دانند

بتایا گیا ہے کہ قلندری کا لفظ خیام کے یہاں کہیں نہیں اس لیے یہ رباعی ان کی نہیں ہوسکتی :

با این دو سہ ناداں کہ چنیں می دانند از جہل، کہ دانائے جہاں ایشانند
خر باش کہ از خری ایشان بہ مثل ہر کو نہ خرست کافرش می دانند

یہ رباعی شیخ الرئیس بو علی‌سینا کی بتائی گئی ہے :

زاں مے خواہم کہ خرمی را سبب است نامش مے و کیمیائے شادی لقب است
سرخ است چو عناب وز آب عنب است آبے کہ بہ رخ بر آتش آرد عجب است

یہ رباعی حسن باخرزی المقتول ۴۶۷ کی ملکیت بتائی گئی ہے :

خیام تنت بہ‌خیمہ می ماند راست سلطاں روح است و منزلش دار فنا ست
فراش اجل ز بہر دیگر منزل از پا فگند خیمہ کہ سلطاں برخاست

یہ رباعی ڈاکٹر فریڈرک روزن نے دیوان مولانا روم میں پائی ہے اور اس کا پہلا مصرع اس طرح ہے : این صورت تن بہ‌خیمہ می ماند راست

مجھے افسوس ہے کہ زوکوسکی نے جو ۸۲ رباعیاں اور دوسرے مستشرقوں نے جو اور کچھ رباعیاں زیادہ کرکے شائع کی ہیں وہ میری نگاہ سے نہیں گزریں - ورنہ ان میں سے شاید اور کچھ ایسی رباعیاں ملتیں جو میرے دسترس تجسس سے باہر تھیں مگر پھر بھی ان بیاسی رباعیوں میں سے ۳۳ رباعیوں کی نقل خیام میں دے دی گئی ہے ان میں سے ۱۴ رباعیاں ایسی ہیں جو میری تلاش کردہ رباعیوں کے علاوہ ہیں ۔ اگرچہ یہ معلوم نہیں ہوسکا کہ زوکوسکی نے صرف شبہ اور اپنے معیار تنقید کی بنا پر انھیں خیام کی ملک نہیں سمجھا یا اور کسی سے منسوب پایا ۔ لہذا بغیر کسی سند و حوالہ کے ہم صرف رباعیاں نقل کیے دیتے ہیں :

مائیم نہادہ سر بہ فرمانِ شراب جاں کردہ فدائے لب خندانِ شراب
هم ساقیٔ ما حلق صراحی در دست هم بر لب ساغر آمده جانِ شراب

---

چوں بلبل مست راہ در دستاں یافت روئے گل و جام بادہ را خنداں یافت
آمد بزبان حال در گوشم گفت دریاب کہ عمر رفتہ را نتواں یافت

---

ابر آمد و باز بر سر سبزہ گریست بے بادۂ ارغواں دمے نتواں زیست
ایں سبزہ کہ امروز تماشا گہِ ماست تا سبزۂ خاکِ ما تماشا گہِ کیست

---

مہتاب بہ نور دامن شب بہ شگافت مے خور کہ دمے چنیں نہ بتوانی یافت
خوش باش و براندیش کہ مہتاب بسے اندر سر خاک یک بیک خواهد تافت

---

حال گل و مل بادہ پرستاں دانند نے تنگ دلان و تنگ دستاں دانند
از بیخبری بیخبراں معذورند ذوقے است دریں شیوہ کہ مستاں دانند

---

زاں پیش کہ نام تو ز عالم برود مے خور کہ چو مے رسد، ز دل غم برود
بکشائے سر زلف بتے بند ز بند زاں پیش کہ بند بندت از هم برود

---

مے خور کہ ز دل کثرت و قلت بہ برد و اندیشۂ هفتاد و دو ملت بہ برد
پرهیز مکن ز کیمیائے کہ ازو یکمن بہ خوری هزار علت بہ برد

هاں تا نه نهی بر تن خود غصه و درد تا جمع کنی سیم سفید و زر زرد
زاں پیش که گردد نفس گرم تو سرد با دوست بخور که دشمنت خواهد خورد

ایام جوانی و شباب اولیٰ تر با خوش پسراں جام شراب اولیٰ تر
ایں عالم فانی چو خراب است به آب از باده درو مست و خراب اولیٰ تر

آں لعل در آبگینهٔ ساده بیار واں محرم و مونس هر آزاده بیار
چوں میدانی که عالمی آمده خاک بادیست که زود بگزرد باده بیار

کردیم دگر شیوهٔ رندی آغاز تکبیر همی زنیم بر پنج نماز
هرجا که پیالهایست ما را بینی گردن چو صراحی سوئے آں کرده دراز

در پائے اجل چو من سر افگنده شوم در دست اجل چو مرغ پر کنده شوم
زنهار گلم بجز صراحی مکنید باشد که به بوئے مے دمے زنده شوم

افتاده مرا بسا مئے و مستی کارے خلقم بچه می کنند ملامت بسارے
اے کاش که هر کدام مستی کردے تا من به جهاں نه دیدمے هشیارے

شمع است و شراب و ماهتاب اے ساقی شاهد بینی چو لعل ناب اے ساقی
از خاک برآر ایں دل پر آتش را بر باد مده بیار آب اے ساقی

جس قدر رباعیاں پیش کی گئی هیں وہ اتنی هیں که ایک سات آٹھ سو کے مجموعے میں سے اگر اتنا حصه نکل جائے تو پھر بقیه پر کسی صورت سے اعتبار نہیں کیا جاسکتا که یه اس شخص کی هیں جس سے پورا مجموعه منسوب هے۔ میرا خیال هے که اس کے بعد اگر یه کهه دیا جائے که خیام نے اپنے معاصرین یا متقدمین کی رباعیوں پر مشتمل ایک مجموعه جمع کیا تھا اور اس میں کچھ شاید اپنی رباعیاں بھی شریک کردی تھیں یا اپنی بالکل نہیں تھیں۔ تو اس پر بحث کرنا هٹدھرمی سے زیادہ نہیں۔ اس کے حسب ذیل وجوہ هوسکتے هیں۔ خیام کے رباعی‌گو هونے کے قدیم سے قدیم گواہ بھی جرح میں بیکار ثابت هوتے هیں۔

سب سے پہلا گواہ امیر عنصر المعالی کیکاوس ہے جس نے اپنے قابوس نامہ مولفہ ۴۷۵ ھ میں شرابخوری کے آداب میں یہ کہہ کر کہ "چنانکہ عمر خیام گفتہ" یہ رباعی پیش کی ہے :

اے دل حذر از مستی و مخموری کن  وز ہمدمی رطل گراں دوری کن
از بادہ شفا خیزد و از مستی رنج  توہ ز شفا مکن ز مخموری کن

اس رباعی میں سب سے بڑا نقص یہ ہے کہ یہ مروجہ اور موجودہ نسخوں میں نہیں پائی جاتی۔ نہ کوئی تذکرہ اس کا گواہ ہے۔ اس لحاظ سے گمان ہوتا ہے کہ عنصرالمعالی نے کسی سے یہ رباعی خیام کے نام سے سنی اور اپنی کتاب میں درج کردی۔ کسی خاص صورت سے اس نے تحقیق نہیں کی۔ دوسرے یہ کہ شراب پینے کے آداب میں مجموعۂ خیام کی اس سے اچھی اچھی رباعیاں موجود ہیں :

گر بادہ خوری تو با خردمنداں خور  یا با صنمے سادہ رخے خنداں خور
بسیار مخور۔ و رد مکن۔ فاش مساز  اندک خور و گہ گاہ خور و پنہاں خور

دوسری گواہی شمس الدین شہرزوری کی کتاب نزہۃالارواح مولفہ (۵۸۶ھ۔ ۶۱۱ھ) کی ہے۔ اول تو یہ کتاب خیام کی وفات (۵۱۷ھ۔ ۵۳۰ھ) کے بہت بعد کی تالیف ہے اور اتنے دن میں ایک غلط بات بھی مشہور ہوسکتی ہے تو خیام جو بجائے خود ایک عالم و فاضل (اور ممکن ہے کہ شاعر) بھی تھا اور اس نے ہمارے خیال کے مطابق ایک مجموعۂ رباعیات بھی جمع کیا تھا۔ اس کے لیے رباعی کو مشہور ہوجانا کونسی بڑی بات تھی۔ دوسرے یہ دو رباعیاں جو ترجمہ فارسی شہرزوری میں دی گئی ہیں :

گویند بہ حشر جست و جو خواہد بود  واں یار عزیز تند خو خواہد بود
از خیز محض جز نکوئی ناید  خوش باش کہ عاقبت نکو خواہد بود

---

از واقعۂ ترا خبر خواہم کرد  و آرا بہ دو حرف مختصر خواہم کرد
با عشق تو در خاک فرو خواہم شد  با مہر تو سر ز خاک برخواہم کرد

مگر ان دونوں رباعیوں کا یہ حال ہے کہ پہلی رباعی تذکرۂ ہفت اقلیم میں شاہ قاسم

بن شاہ قوام الدین سے منسوب کی ہے۔ اور کشکول بہائی میں سحابی سے نسبت دی ہے اور دوسری رباعی قطران بن منصور ترمذی سے منسوب ہے۔ قطران انوری کا استاد تھا اور اس کا زمانہ نزہۃالارواح کی تالیف سے بہت پہلا ہے۔ شاہ قوام الدین کا سنہ وفات معلوم نہیں ہوا۔ اس پر بھی شہرزوری کی شہادت صرف سماعی ہی ہوسکتی ہے اور غلطی کا امکان کافی ہے۔

مرصادالعباد شیخ نجم الدین دایہ میں بھی دو رباعیاں ہیں۔ یہ کتاب ۶۲۰ھ میں تصنیف ہوئی اور اس وقت خیام کی وفات کو ایک کافی مدت گزر چکی تھی۔ مرصادالعباد میں جو رباعیاں ہیں وہ دونوں یہ ہیں ان میں سے بھی ایک رباعی افضل کاشانی کی ہے۔ افضل کاشانی ۵۸۲۔ و بقولے ۵۹۲ میں پیدا ہوا:

در دائرۂ کامدن و رفتن ماست     انرا نہ بدایت و نہایت پیداست
کس می نزند دمے دریں عالم راست     کایں آمدن از کجا و رفتن بہ کجاست

---

دارندہ چو ترکیب طبایع آراست     آنرا نہ بدایت نہ نہایت پیداست
گر زشت آمد پس ایں صورت عیب کراست     ور نیک آمد خرابی از بہر چراست

عطا ملک جوینی نے تاریخ مولفہ ۶۵۸ھ میں یہ رباعی لکھی ہے اور حوالہ دیا ہے کہ سید عزالدین نسابہ نے مرو کے قتل عام کے میدان میں لاشوں کا شمار کرتے ہوئے اس رباعی کو پڑھا:

ترکیب پیالۂ کہ درہم پیوست     بشکستن آں روا نمی دارد دست
چندیں سر و پائے نازنیں از سر دست     از مہر کہ پیوست و بکین کہ شکست

یہ رباعی بھی خواجہ نصیرالدین طوسی اور افضل کاشی سے منسوب ہے۔ نصیرالدین طوسی کی ولادت ۵۹۷ھ اور وفات ۶۷۲ھ میں واقع ہوئی۔ رہا سید عزالدین نسابہ کا قصہ اس میں انھوں نے یہ نہیں کہا کہ یہ رباعی خیام کی ہے بلکہ یہ قول مولف کا ہے کہ یہ رباعی خیام کی پڑھی تھی اور یہ مفید ثبوت نہیں ہے۔ اسی کتاب میں یہ دوسری رباعی بھی دی گئی ہے جو اب خیام سے منسوب ہے مگر مولف نے کوئی حوالہ نہیں دیا۔

لہذا یہ بھی قابل اعتنا نہیں ہے:

مے خور کہ سمن بسے سما خواهد دید خوش زی کہ سہی بسے سہا خواهد دید
زیں یکدم عافیت کہ داری بر خور مے داں کہ چمن چو ما بسے خواهد دید

اسی طرح جن تاریخوں میں حوالہ ہے وہ خیام کے بعد کی اور بہت بعد کی ہیں جب کہ ان کا مجموعہ ان کے نام سے منسوب ہوچکا تھا اور لوگوں کو یہ خیال بھی نہ تھا کہ یہ دوسروں کی رباعیاں ہیں۔ اس پر یہ بھی قیامت ہے کہ ان کی وہ رباعیاں جو ان کتب میں مندرج ہیں دوسرے شعرا سے منسوب ہیں۔

جن رباعیوں کا ہم نے ذکر کیا ان میں بعض ایسی بھی ہیں کہ وہ کسی دسویں یا گیارھویں صدی کے شاعر سے منسوب ہیں مگر لندن کے اس نسخے میں جو مشہور ہے یا برلن وغیرہ کے ان نسخوں میں جو منسوب الیہ شاعر کے دور سے پہلے کے بتائے جاتے ہیں موجود ہیں جس سے گمان ہوتا ہے کہ مخطوطہ نسخے تاریخ کتابت کے بعد کے شاعر سے وہ منسوب ہو ہی نہیں سکتی مگر ہمارے پاس اس کا کوئی جواب نہیں ہے کہ ان نسخوں پر جو تاریخیں دے دی گئی ہیں وہ درست نہیں ہیں اور وہ نسخے مصنوعی ہیں۔ بہت ممکن ہے کہ خیام کے کلام کی قدردانی دیکھنے کے بعد یہ نسخے قدامت ظاہر کرنے کے لیے بنائے گئے ہوں اور آج ہم ایک تاریکی اور دھوکے میں ہوں۔ یہ نسخے معتبر جب ہوسکتے تھے کہ وہ انہیں تاریخوں میں یا ان کے قریب جو ان پر درج ہیں خریدے بھی گئے ہوتے۔ ورنہ ایسی قلمی تاریخیں کوئی قابل اعتبار و استناد نہیں ہیں۔ خصوصیت سے جب کہ تذکرے ان کی تکذیب کررہے ہوں۔

چنانچہ فریڈرک روزن کو جو ۷۲۱ھ کا لکھا ہوا نسخہ ملا وہ اس کا اعتبار نہیں رکھتے اور کہتے ہیں: "در ایں کتاب از ہر چیز جالب توجہ تر تاریخ آنست یعنی در آخر کتاب نوشتہ شدہ "تمت الرباعیات ۷۲۱" اگر صحت ایں تاریخ ثابت شود متن ما باندازہ ۱۴۰ سال شمسی و یا ۱۴۴ سال قمری از نسخۂ اکسفورڈ قدیم تر خواهد بود۔ ولی خط نستعلیق و خوب ماندن کتاب صحت ایں تاریخ را مشکوک میکند"۔

اسی طرح اور جگہ بھی شکوک ظاہر کیے ہیں۔ فریڈرک روزن کا شک ایک اصولی

مگر ادنی بات پر مبنی ہے۔ اگر ہم بیسوں تذکروں اور دیوانوں کو مقدم سمجھ کر اس شک کو پختہ کریں اور یقین کا درجہ دیں تو شاید گنجایش نکل آئے گی۔

انقلابات کا طوفان ہم کو ذرا بھی متعجب نہیں ہونے دیتا جب ہم دیکھتے ہیں کہ آج ایک مصنف کی مستقل کتاب کسی دوسرے مصنف کے نام سے مشہور ہورہی ہے اس کی مثالیں اگر تلاش کی جائیں تو زیادہ تعداد تک پہنچیں گی مگر دو چار کا ذکر کیا جاتا ہے۔ "تذکرۂ رشحات" ۔ ملا حسین واعظ کاشفی کے نام سے مشہور ہے حالاں کہ وہ ان کے صاحبزادے علی بن الحسین الواعظ الکاشفی کی ہے۔ مثنوی " زادالمسافرین" ۔ جو تصوف میں ایک مختصر جامع مثنوی ہے ملا حسین واعظ کاشفی کے نام سے مطبع نولکشور میں چھپی ہوئی ہے۔ حالاں کہ وہ میر حسینی سادات ہروی ۔ مرید شیخ شہاب الدین سہروردی کی تصنیف ہے۔ "ہفت بند" ملا محتشم کاشی کے نام سے مشہور ہے دراں حالیکہ وہ حسن کاشی کا ہے اور ملا محتشم کا صرف مرثیہ ہے۔ مولانا روم کا دیوان شمس تبریز کے نام سے معہ تخلص کے دائر و سائر ہے۔ مخفی رشتی لاہیجانی کا اکثر کلام زیب النساء مخفی دختر شاہ اورنگ زیب عالمگیر سے منسوب ہے۔ چناں چہ یہ غزل تذکروں میں مخفی رشتی کے نام سے ہے مگر زیب النساء کے دیوان میں بھی موجود ہے :

ز سوز عشق تو زآنگونہ دوش تن میسوخت    کہ ہر نفس ز تف سینہ پیرہن می سوخت

اور یہ بوالعجبی صرف یہیں تک کارفرما نہیں۔ شاہنامہ جس کو ابن الاثیر نے قرآن العجم کہا ہے اس میں ایک قول کے مطابق بیس ہزار شعر دقیقی کے شامل ہیں اور سب کا نہیں تو کچھ کا فردوسی نے بھی اعتراف کیا ہے مگر کیا سوائے محققین کے عام پڑھنے والوں کو معلوم ہے کہ شاہنامہ میں دقیقی کا بھی حصہ ہے اور اس کا سنگ بنیاد اسی کا رکھا ہوا ہے۔

میر تقی میر کی غزلیات کلام بسمل فیض آبادی میں یا بسمل کی غزلیں کلام میر میں موجود ہیں۔ سودا کے یہاں قائم کی ایک مثنوی ہے اور لیجیے میر کا یہ شہرۂ آفاق

مطالع مجموعۂ انبساط گلدستہ نشاط ۔ منولال میں بالمکند حضور(۱) کے نام سے موجود ہے اور ممکن ہے کہ مولچند کے مجموعۂ کلام میں یہ پوری غزل شامل ہو:

یہ جو چشم پر آب ہیں دونوں    ایک خانہ خراب ہیں دونوں

اصل میں یہ شہرت کے اعجاز ہیں اور شہرت نے بیشتر ایسا کیا ہے کہ ایک کے سرمایہ کا دوسرے کو مالک بنادیا۔

ان سب باتوں کے بعد غلط رباعیات کو دیکھا جائے - جن میں بعض معنی سے معرا ۔ بعض قوافی سے مبرّا ہیں ۔ بعض کے مصرعوں میں کوئی ربط نہیں ۔ بعض کے مضامین مکرر ہیں بعض میں الفاظ کا ادنیٰ تغیر ہے تو ان کی تعداد بہت زیادہ ہے اور وہ کسی طرح خیام سے منسوب نہیں ہوسکتیں۔ مگر چونکہ ان میں معانی وغیرہ کی تشریح بےربطیوں کی توضیح کی ضرورت پڑے گی اور اس کی وجہ سے یہ مضمون کم از کم اسی قدر اور ہوگا۔ اس لیے اس وقت اس کو ملتوی رکھکر دوسری قسط لکھنے کی ضرورت ہوگی ۔ ورنہ یہ مضمون ایک کتاب کی صورت اختیار کر جائےگا۔

آخر مضمون میں یہ کہنا ضروری ہے کہ ابھی تلاش و تفتیش کا سلسلہ جاری ہے اور ہم عنقریب اور رباعیاں ایسی پیش کریں گے جو دوسرے شعرا کی ہیں۔ فی‌الحال ہم اتنا بتا کر کہ خیام کے مجموعۂ رباعیات میں کسی قسم کی گنجایش نہیں اور کس طرح کی رباعیاں اس کے مجموعے میں نہ ہونا چاہییں یا بہ الفاظ دیگر خیام اگر رباعی‌گو تھا بھی تو اس کے طرز کلام سے کس قسم کا کلام مماثل و مشابہ نہیں ہے۔ وہ حسب ذیل ہے:

شراب کا بیان اس کی رباعیوں میں سب سے زیادہ موجود ہے مگر اس طرح سے کہ زیادہ سے زیادہ ایک مسلمان بھول کر یا از راہ خطا اس کا مرتکب ہورہا ہے۔ اس کا تفقہ اس کی ثقاہت ۔ اس کا علم اس کو اس بات کی اجازت نہیں دے سکتا کہ وہ ایک رند لاابالی یا ایک کافر بیباک ہوکر عملاً نہ سہی قولاً ہی شراب کی طلب‌گاری کرے جیسا کہ اس کے مجموعے میں اکثر اس قسم کی رباعیاں شامل ہوگئی ہیں۔

(۱) گلدستہ انبساط مطبوعۂ کلکتہ صفحہ ۲۹۸ تصحیح داتا رام برہمن۔

ــــ ابریق مئے مرا شکستی ربی بر من در عیش را تو بستی ربی
بر خاک بریختی مئے ناب مرا خاکم به دهن مگر تو مستی ربی

(۲) خیام ایک ظریف ہونے کی حیثیت رکھتا ہے اور وہ اس کا بہر صورت اہل ہے ۔ مگر اس کے ساتھ یہ ستم کہ اس کو فحاش بھی بنادیا جائے گوارا نہیں ہوسکتا ۔ ملاحظہ ہو کیا خیام کی یہی شان ہوسکتی ہے جو ذیل کی رباعیوں میں پائی جاتی ہے :

اے رفتہ و باز آمدہ بلہم گشتہ نامت ز میان نامہا گم گشتہ
ناخن همه جمع آمده و سم گشته ریش از پس کون برآمده دم گشته

---

فاسق خوانند مردمانم پیوست من بے گنہم خیال شاں بین کہ چہ هست
بر من ز خلاف شرع اے اهل صلاح جز خمر و اواطت و زنا چیزے هست

(۳) نہ وہ مفلس تھا اور نہ مفلسی کے خیالات کو نظم کرتا تھا ۔ نہ اس سے اس کی امید ہوسکتی ہے ۔ جیسے :

چون ز آب و گل آفرید صانع ما را کردہ بہ غم زمانہ قانع ما را
پیوستہ ز مے مرا همیں منع کنی خود دست تہی بس است مانع ما را

(۴) وہ قصیدہ گو شاعروں کی طرح بھٹئی یعنی مدّاحی سے اپنے دامن کو آلودہ نہیں کرتا ، جیسے :

اے کردہ ز لطف و قہر توضع خدا در عہد ازل بہشت و دوزخ برپا
بزم تو بہشت است و مرا جرمی نیست چون است کہ در بہشت رہ نیست مرا

(۵) متغزلانہ شاعری اس کی نصب العین نہیں ۔ لہذا وہ فراقیہ رباعیاں نہیں کہتا ۔ یا حسن کے خارجی اوصاف کی طرف توجہ بھی نہیں کرتا جیسے کہ یہ رباعیاں :

آن بت کہ دلم ز ہجر او زار شدہ است او جائے دگر بہ غم گرفتار شدہ است
من در طلب علاج خود چوں کوشم چون آنکہ طبیب ماست بیمار شدہ است

---

لعل تو مئے مذاب و ساغر کان است چشم تو پیالہ و شرابش جان است
آن جام بلوریں کہ ز مے خندان است اشکے است کہ خون دل درو پنہان است

---

بر روئے تو زلف را اقامت ہوس است   سر فتنۂ روم را قیامت ہوس است
ز ابروئے تو محراب نشیں شد چشمت   آن کافر مست را امامت ہوس است

اور جب یہ نہیں تو پھر حسن کے ظلموں کے گلے کیوں کرنے لگا ہے، جیسے:

روزے کہ بود اذا السماء انشقت   روزے کہ بود اذا النجوم انکدرت
من دامنِ تو بگیرم اندر عرصات   گویم صنما بایِ ذنبٍ قُتلت

الفاظ کے گورکھ دھندے اس کے مجموعۂ رباعیات کے شایان شان نہیں اور خیام کبھی اس قسم کی رباعیات نہیں کہہ سکتا کیونکہ وہ متقدمین میں ہے اور متقدمین کے یہاں یہ آورد کی شان۔ یہ مراعات النظیر۔ یہ ضلع جگت نہیں ہوتا:

نفست بہ سگ خانہ ہمی ماند راست   جز بانگ میاں تہی ازو ہیچ نخاست
روبہ صفت است خواب خرگوش دھد   آشوب پلنگ دارد و گرگ وغا است

اس کے مجموعے میں ناصحانہ رباعیاں بھی ہیں۔ مگر ان کا ایسا دل نشیں انداز ہے جو ہر واعظ اور ناصح کے بس کی بات نہیں۔ اس عام انداز بیان کو اس کے طرز بیان میں دخل نہیں ہے:

در کوئے نیاز ہر دلے را دریاب   در کوئے حضور مقبلے را دریاب
صد کعبۂ آب و گل بیک دل نہ رسد   کعبہ چہ روی برو دلے را دریاب

---

ہرگہ کہ غمے ملازم دل شودت   یا قصۂ کار خویش مشکل شودت
حال دل دیگرے بہ باید پرسید   تا خوشدلی تمام حاصل شودت

وہ مذہبی عقاید کا عوام کی طرح ذکر نہیں کرتا۔ اور نہ ان لوگوں کی طرح اپنے گناہوں کی آمرزش اور مغفرت کی دعائیں مانگنا اس کا شعار ہے بلکہ جب تک حکمت و فلسفہ کی آمیزش اس میں نہیں ہوتی اس وقت تک وہ کوئی بات منہ سے نہیں نکالتا:

ساقی قدحے کہ ہست عالم ظلمات   جز روئے تو نیست در جہاں آب حیات
از جان و جہاں و ہرچہ در عالم ہست   مقصود توئی و بر محمد صلوات

---

یک یک هنرم بین و گنه ده ده بخش هر جرم که رفت حسبةً للّٰه بخش
از باد فنا آتش کینی مفروز ما را بسرِ خاکِ رسول اللّٰه بخش

اے دل مے و معشوق مکن در باقی سالوس رها کن و مکن زرّاقی
گر پیر احمدی خوری جام شراب زاں حوض که مرتضاش باشد ساقی

وہ دعائے مغفرت بھی کرتا ہے لیکن اس طرح کہ معلوم ہو ایک حکیم اپنے لیے دعا کرتا ہے ۔ وہ توبہ بھی کرتا ہے مگر اس طرح نہیں :

اندیشۂ جرمم چو بخاطر گذرد از آتش سینه آبم از سر گذرد
لیکن شرطے است بنده چوں توبه کند مخدوم به لطف از سر آں در گذرد

یہ سب وہ چیزیں ہیں جن کی خیام سے امید نہیں ۔ مگر آج اس کے نام نہاد مجموعے میں اس قسم کی بہت سی رباعیاں شامل ہیں جن پر ایک مرتبہ گہری نگاہ ڈالی جائے گی ۔ اس وقت اسی اختصار پر بس کی جاتی ہے ۔

# تاریخ منظوم سلاطین بہمنیہ

گزشتہ سے پیوستہ

تاسف ہوا شاہ کو بھی کمال
شہ مالوی کے جو چھوٹے عیال

کیا ان کو مسرور انعام سے
مکرم کیا اپنے اکرام سے

بہ ہمراہئی مردم خوش سیر
مع چند خواجہ سرا معتبر

روانہ کیا جانب مالوہ
نہ مضطر ہو تا صاحب مالوہ

تھے ہمراہ نرسنگھ اس کے پسر
حضوریٔ شہ سے ہوئے بہرہ‌ور

ضیافت کا سامان اس نے کیا
سوئے کھرڑلہ وہ شاہ کو لے گیا

جواہر نفیسہ دیے دل ستاں
تو الماس اک من دیا بے‌گماں

تھا یاقوت بھی اور درّ عدن
مدارات شہ کی بہ وجہ حسن

جو سردار نامی تھے با امتیاز
بہ حسب لیاقت کیا سرفراز

مراسم وہ خدمت کے لایا بجا
کی تعظیم و تکریم حد سے سوا

وہ ماہور تک آیا ہمراہ شاہ
بجا لایا آداب کے رسم و راہ

دیا شہ نے تب خلعت باز گشت
کہ جاکر کرے ملک کا بندوبست

بیان انتقال پر ملال شاہ بندہ نواز گیسو دراز در سنہ ہشت صد و سی و سہ ہجری

ہے رحلت کا صبح و مسا واقعہ
ازاں جملہ یہ اک ہوا واقعہ

جو سید محمد تھے گیسو دراز
ہوئے فوت وہ شاہ بندہ نواز

ہوئی ان کے مرنے سے کلفت عظیم
سمائی تھی آنکھوں میں عبرت عظیم

وہ تھے ہشت صد اور تینتیس سال
سنہ ہجریہ جو ہوا انتقال

جو بے‌ہوش تھے ہوگئے ہوشیار
نہ سمجھے کوئی اس کو جائے قرار

هر اک چیز دنیا کی هے بے ثبات بقا جس کو هے وه خدا کی هے ذات
هوا شاه احمد کو بهی رنج و غم که اک روز جانا هے سوئے عدم

بیان تقسیم ممالک محروسه و مقبوضه در زمان حیات خود بنام هر سه پسر و نصیحت کردن از نزاع و جنگ باهمی و تاکید و ترغیب دادن توالف۔

کیا ملک تقسیم بیٹوں کے نام محول انهیں پر هوا انتظام
کلم اور ماهور اور رام گیر تو کچھ ملک برآر روشن ضمیر
هوا نام زد یه به محمود خاں ایلچ پور کو هوگئے وه رواں
دگر شاهزاده تها داؤد خاں اسے دے کے سامان اعزاز و شاں
روانه کیا اس کو بهی بے درنگ کیا اور هوا وه مقیم تلنگ
علاءدین تها جو که پور مهیں کیا بادشه نے اسے جانشیں
جو خان محمد تها چهوٹا پسر نه رشد و بلوغت سے تها بهره‌ور
ولی‌عهد کو وه مسلم هوا سفارش بهی کی اس کی حد سے سوا
یه سوگند لی شه نے باهم‌دگر تنازع په هرگز نه باندهیں کمر

بیان جنگ و جدال که فی‌مابین شاه هشنگ و راجه نرسنگه بوقوع آمده و نرسنگه کشته گردید۔

شهٔ مالوه تها پئے کارزار که نرسنگه سے چهین اوں میں حصار
هوئے آٹھ سو اور سینتیس سال هوا مستعد پهر وه بهر جدال
پڑا رن په رن اور گرے سر په سر مقابل میں دونوں هوئے حمله‌ور
هوئی جنگ و نرسنگه کشته هوا شهٔ مالوی نے قلعه لے لیا
بڑهے شاه احمد پئے دار و گیر تو مانع و حائل تها خان نصیر
تها والیٔ آسیر کو یه خیال که مابین دو شه نه هوئے جدال
هوئی گفتگو اور بهت قیل و قال بالآخر کو اس کا یه نکلا مآل
هے کهرله په قابض جو شاه هشنگ کریں شاه احمد نه کچھ اس میں جنگ
وسیع و بسیط هے جو ملک برار رهے شاه احمد کا اس میں قرار

وثیقه بسوگند ایماں ھوا | تو پھر جنگ سے خالی میداں ھوا
سنه آٹھ سو اور تھے بست و ھشت | ھے تاریخ ھجرت کی یه سرگزشت
لکھا مدت سلطنت کا یه حال | زیادہ دو ماہ اور تھے بارہ سال
ھوا دونوں شاھوں سے خالی دکن | محمد[1] رھے اور نه شاہ زمن
ندید از کس خویش و از اجنبی | گرامی تر از اھل بیت نبی
بجاں معتقد بود سادات را | ھماں اھل تقوی و حاجات را
یقینش قوی بود و دینش درست | بجز داد گر یاری از کس نه جست

ذکر سلطنت سلطان علاءالدین بن سلطان احمد شاہ بہمنی

پس از فوت احمد شه بحر و بر | ھوئے رونق افروز ان کے پسر
علاءدین نے اس میں کیا جو جلوس | مزین تھا بیدر بمثل عروس
تھا خان محمد جو ان کا اخی | ترحم کے قابل تھا چھوٹا اخی
تودد تلطف بطرز جمیل | که اقطاع و جاگیر اور اسپ و فیل
وصیت انھیں کر گئے تھے پدر | ھو بیدر ھی میں سلطنت کا مقر
تھے خان دلاور جو افغاں جلیل | مقرب ھوئے بادشاھی وکیل
کیا شه نے خواجه جہاں کو وزیر | امور جز و کل میں یه تھے مشیر
ھو ماقبل 'الملک' لفظ 'عماد' | کہن سال تھا مرد با اعتماد
امیر امیراں کا پاکر خطاب | گیا سمت بیجانگر یه شتاب
جو خان محمد که شہزادہ تھا | معه اس کے ان کو روانه کیا
نه تھا شاھزادے کا سن تمیز | باغوائے نا اھل اور بدتمیز
جو خواجه جہاں اور دیگر عماد | کیا شاھزادے نے ان پر جہاد
ملا رائے بیجانگر سے جو زر | ھوا مدعی سلطنت بے خطر
کیا تخت و تاراج تارائے چور | تو ماتحت اس کے ھوا شولا پور
ازاں جمله مدکل ھے اور نلدرک | لیا چھین و قبضه کیا بے دھڑک
علاءدین شه نے سنا یه جو حال | گئے اور اس کے ھوئے گوشمال

[1] سید محمد بندہ نواز و احمد شاہ بہمنی -

خیال وصایائے مرحوم تھا — جرائم کو اس کے عفو کردیا
تھے داؤد خاں جو بملک تلنگ — ہوئے راہئی آخرت بے درنگ
یہ شہزادہ خان محمد جو تھا — روانہ اسے اس طرف کو کیا
بعیش و نشاط و بناز و نعیم — رہا ایک مدت یہ اس میں مقیم
تھی ملکہ جہاں بنت خان نصیر — وہ تھی زوجۂ شاہ ماہ منیر
منکشیر جو تھا رائے نیکو شیم — تھی دختر بھی اک اس کی اس کے حرم
سراپا تھا اس کا جو زیبا حسیں — محبت تھی اس کی بہت دل‌نشیں
ہوا رشک ملکہ جہاں کو سوا — تو یہ باپ سے حال جملہ کہا
شکایت وہ کی اس کے نقش ضمیر — ہوا سن کے آزردہ خان نصیر
جو سلطان احمد تھا گجرات کا — لیا مشورہ اس سے اس بات کا
ہوا دونوں رائے میں جو اتفاق — بھرا دل میں خاں کے نفاق و شقاق
نو کاویل و نرناله ملک برار — کیا عزم تسخیر جملہ دیار
تھے اس ملک مذکور میں جو امیر — ہوئے متفق وہ بہ خان نصیر
طمع مال و زر دی انہیں اس قدر — پئے جنگ ان سب نے باندھی کمر
ہوئے متفق لفظ وہ جاں نثار — یہ کہتے تھے آپس میں وہ بار بار
ہے اولاد حضرت عمر میں نصیر — وہ ہے سب طرح سے خلافت مصیر
کریں نوکری اس کی ہم اختیار — مخالف سے اس کے کریں کارزار
کوئی ہوئے غازی تو کوئی شہید — خوشا بخت‌ور ہو یہ روز سعید
عریضہ لکھا یہ بہ صد اعتقاد — زیادہ ہوا خان کو اعتماد
تھا آمادہ پہلے سے جو بہر جنگ — کمربستہ اب ہوگیا بے‌درنگ
سوار اور پیادے تھے جو بے‌شمار — وہ داخل ہوئے سب بملک برار
ہوا یہ امیروں کے مافی‌الضمیر — جو ہے خاں جہاں اس کو کرلیں اسیر
مددگار سلطاں ہوا جو اسیر — تو لے جائیں گے اس کو پیش نصیر
ہوا اس سے آگہ جو خان جہاں — تو نرناله میں پہنچا وہ ناگہاں

جو داخل ہوا وہ میان حصار　　عریضہ لکھا شہ کو یہ ایک بار
امیران نامئ جملہ برار　　بخان نصیر ہوگئے جنبہ‌دار
ہوئی خطبہ خوانی بھی یہاں اس کے نام　　قلعہ آ کے گھیریں گے اب بالتمام
علاءدیں نے جو یہ عریضہ پڑھا　　تو یہ حکم فوری خلف کو دیا
سر نام جس کے ہے لفظ خلف　　معہ فوج جائے بشور و شغف
یہ سر لشکر دولت آباد تھا　　یہی افسر دولت آباد تھا
مہم یورش پر ہوا بہ رواں　　بڑھا فوج جنگی کا لےکر نشاں
مغل تیر انداز تھے بےشمار　　امیران نامی بڑے ہوشیار
یہ تفصیل اس کی ہے بے ریب و ظن　　کہ تھے خان قاسم بھی اک صف شکن
فرا خان تھے اک شہامت پناہ　　تو گرد علی خاں بخود و کلاہ
ملقب بکافرکش عالی نسب　　علی میر میراں ز اہل عرب
تھے موسوم اک احمد یکہ تاز　　جواں مردی جن پر کرے فخر و ناز
دگر خان رستم بھی تھے جاں‌نثار　　جہاں دیدہ دیکھے ہوئے کارزار
بدخشی تھے اک ان میں خان‌حسین　　دگر خان خسرو بصد زیب و زین
تھے چنگیز کی نسل میں اے ولی　　کہ مجنون سلطان و شاہ قلی
یورش پر یہ جملہ مقرر ہوئے　　پئے جنگ آمادہ یکسر ہوئے
گیا دولت آباد پہلے خلف　　جو حبشی و دکنی تھے اے ذی‌شرف
ہر اک حد پہ ان کو مقرر کیا　　تحفظ کریں تاکہ وہ جا بجا
جو سرحد گجرات کا تھا مقر　　تعین وہاں کی سپاہ ظفر
گروہ عرب ساتھ لے ہفت ہزار　　توجہ کی اس نے بملک برار
کھلا آمد فوج کا جو نشاں　　نکل آیا قلعہ سے خود خاں جہاں
تھے ہمراہ اس کے بھی دکنی امیر　　ایلچ پور کو وہ ہوئے راہ‌گیر
زبانی بھی یہ خاں جہاں سے کہا　　کرو سد باب اس کی امداد کا
رہو کوندواڑہ پہ با جد و کد　　اسے روکو راجہ جو بھیجے مدد

روہت کھیڑہ کا ہے جو اک پرگنہ / خلف پہنچا اس جا بہ صد طنطنہ

ہوئی بہمنی خاندیسی میں جنگ / شکست نصیر ہوگئی بےدرنگ

خلف نے تعاقب کیا تا بہ دور / نہ چھوڑا اسے تا بہ برہان پور

ہوا جب کہ برہان سے وہ فرار / تو داخل ہوا شہر میں ایک بار

کیا شہر تاراج اور پائمال / خرابی پہ پہنچا رعایا کا حال

جواہر دگر اقمشہ دل فریب / لیا اور کیا ان پہ قتل و نہیب

چلا وقت شب وہاں سے جو ایلغار / تو اسوار ہمراہ تھے چار ہزار

نہ چھوڑا تھا اس سے وہ سمت و نواح / نصیر اپنے دل میں یہ سمجھا صلاح

مسافت کی ہیں کوفتگی میں غنیم / ہے موقع کروں ان پہ حربہ عظیم

سوار اس کے ہمرہ تھے بارہ ہزار / پیادوں کا انبوہ تھا بےشمار

قلعہ سے مسافت تھی وہ دو کروہ / مقابل میں جو آگئے دو گروہ

نہ ٹھیرے مگر معرکہ میں قدم / ہوئے خاندیسی بہت منہزم

معین و مددگار خان نصیر / ہوئے قتل و بعضے ہوئے راہ گیر

معہ توپ خانہ کے ہفتاد فیل / غنیمت ملے یہ بہ طرز جمیل

فتحیاب و منصور با صد طرب / گئے احمد آباد و بیدر کو تب

ہوا شاہزادے کا شہ قدرداں / دیا حکم جاکر بہ صد عز و شاں

امیں اور اعیان درگاہ شاہ / گئے اور لے آئے با عز و جاہ

عنبرچہ کمر چند زنجیر فیل / مع خلعت و تیغ و نیکو جمیل

نوازش یہ فرما کے حد سے سوا / سوئے دولت آباد رخصت کیا

تعمیر دارالشفا حسب الحکم بادشاہ در شہر بیدر و بہ تعین کردن دیگر لوازم

بنی حکم سے شہ کے دارالشفا / اسی شہر بیدر میں اے باصفا

ہوئے وقف قریہ کئی اس کے نام / دوا اور غذا میں تھا مصرف تمام

مسلماں تھے اس میں طبیب و حکیم / معالج تھے وہ بہر جملہ سقیم

تھے قاضی و مفتی امین و متیں / خدا ترس و حامیٔ شرع مبیں

دیا حکم کوئی نہ پیوے شراب بدوں پر تھا شہ کا عقاب و عتاب
بہ نافذ ہوا حکم شاہی دگر قماری جو ہیں ان کو کردو بدر
ہوئے امر ممنوعہ جو مرتکب ز روئے شریعت تھا ان پر غضب
بہ تکلیف شاقہ تھا ان پر عذاب کی تہدید ان پر بہ راہ ثواب
دلیری جو کرتا بہ شرب خمر پلانے اسے سرب کو گرم کر

بہ اغوائے خارجین و منافقین سادات کشی شایع گردید و بادشاہ بیمار و مجروح گشت و بیان انجام کار آں

بد و نیک سے دھر خالی نہیں منافق زیادہ تو کم مومنیں
ہوئے جمع کچھ دشمن اہل بیت خباثت سیر دشمن اہل بیت
عجب بے حیا تھے وہ خانہ خراب سمجھتے تھے سید کشی کو ثواب
یزیدی تھے سادات کے ایخ کن مسلماں، مگر دشمن پنج تن
تھا عباسیہ کا طریق و شعار کیا شاہ نے بھی وھی اختیار
ضلالت کی جانب ہوئے رہنما تھا پیش نظر واقعہ کربلا
جو منبر پہ اک روز خطبہ پڑھا تو سلطان عادل زباں سے کہا
رؤف و حلیم و رحیم و غنی ہے سلطان عادل شہ بہمنی
تھا موجود وہاں ایک تاجر عرب یہ بولا وہ سن کر بہ غیظ و غضب
نہیں ہے تو واللہ عادل کریم نہ ہے تو رحیم اور نہ تو ہے حلیم
رؤف ہے نہ ھی تو رحیم العباد نہیں ہے ترے قول کا اعتماد
ھے کذّاب تو حامی فاسقین تو ھے قاتل زمرۂ طیبین
یہ کلمات بر منبر مسلمیں؟ جو ظالم ھو یہ اس کے شایاں نہیں

رباعی فارسی

سادات کہ پاکیزہ بود گوھرشاں تاج سر عالم است خاک درشاں
آنہا کہ بہ عقب آل یسیں شدہ اند یاسین سیادت ارّہ شو بر سرشاں

سر عام جب یہ کہا آشکار تو رونے لگا شاہ بھی زار زار
زر قیمت اسپ کردی عطا دگر بعد اس کے بہ شہ نے کہا

خدا کے غضب سے نہ پائیں نجات  ہوئے جن کے باعث سے یہ سیئات

کیا مجھ کو بدنام مثل یزید  خدا کا غضب ان پہ ہوئے شدید

غرض پائے شہ جب کہ زخمی ہوا  نہ آئے تھے باہر ز دولت سرا

پیاپے خبر یہ ہوئی منتشر  علاءدین گئے اس جہاں سے گزر

تھا داماد سلطان خان جلال  ہوا مدعی وہ پئے ملک و مال

بخاری جو تھے ایک سید جلال  یہ تھا ان کی اولاد میں خوش خصال

یہ داماد سلطان عالی وقار  تھا نلکنڈہ کا ایک جاگیر دار

اڑی فوت شہ کی خبر یہ کہیں  بہ تصدیق اس کو ہوا یہ یقیں

تصرف میں لایا یہ اس کے نواح  مسلح ہوا وہ بہ جنگ و سلاح

سکندر نواسا جو تھا شاہ کا  ولایت پہ اس کو مسلط کیا

تھا مرکوز و مکنون اہل تلنگ  سکندر ہی ہو بادشاہ تلنگ

علاءدین ہرچند بیمار تھا  مگر مستعد بہر پیکار تھا

تہیہ کیا بہر جنگ و جدال  ہوا جب یہ مسموع خان جلال

گیا سمت ماہور کو بے درنگ  کہ ہے وہ بھی از قصبہ‌ہائے تلنگ

جمع اس نے وہاں فوج کی بے شمار  کیا اس سے بس شہ نے قول و قرار

مؤثر نہ تھا کوئی نامہ پیام  ارادے پہ اپنے تھا وہ تیز گام

تھا محمود خلجی شہ مالوا  سکندر نے مضموں یہ اس کو لکھا

علاءدین شہ جو کہ بیمار تھا  بہ امراض چندیں گرفتار تھا

بہ ملک بقا ہوگیا وہ رواں  اراکیں نے اس کو کیا ہے نہاں

ہے اعیان شاہی کو مدنظر  ہر اک سمت ہوں ملک میں حملہ‌ور

توجہ کریں گر ادھر شہریار  تو لیں چھین ملک تلنگ و برار

سنا جب کہ خلجی نے یہ تذکرہ  لیا بعض حکام سے مشورہ

ہوئے متفق وہ تو انجام کار  مع فوج آیا بہ ملک برار

سنہ آٹھ سو ساٹھ تھے لا کلام  بھیر اور بنکاہ لے کر تمام

سکندر کی کل فوج تھی اک ہزار　　دوئی ہم عناں ایک دل ایک بار
سکندر جو خلجی سے باہم ملا　　علاءدیں کو حیلہ یہ اس دم ملا
ارادے سے اپنے وہ پس پا ہوا　　مگر فوج سے وہ صف آرا ہوا
جو تھا خواجہ محمود گاواں لقب　　وہی ہفت ہزاری تھا عالی نسب
مع بعض افسر بہ جنگ و جدال　　تعین ہوا وہ بہ سمت جلال
دگر اور تھی فوج ملک برار　　گیا اس کو فرمان عالی وقار
جو آیا ہے والئ برہان پور　　کرو جنگ، اس کا گراؤ غرور
دگر قاسم ماہور صف شکن　　یہ سردار لشکر تھا شمشیر زن
عقب سے اسے بھی روانہ کیا　　پئے جنگ خلجی یہ پھر خود چلا
لکھا ہے کہ تھا پالکی میں سوار　　جراحت سے پاؤں کی تھا حال زار
سخن مختصر یہ کہ محمود شاہ　　تھا جس کا کہ ماہور میں خیمہ گاہ
علاءدیں ہوا اس طرف کو رواں　　ہوا فسخ جو کچھ تھا اس کو گماں
علاءدیں کو دیکھا بہ قید حیات　　کیا کوچ، دو پاس باقی تھی رات
طرف ملک کے اپنے لی اس نے راہ　　سکندر نے خلجی سے مانگی سپاہ
تھا اک افسر نامی با شد و مدد　　گیا چھوڑ پاس اس کے بہر مدد
مگر کر گیا اس کے نقش ضمیر　　ملے دکنیوں سے تو کرنا اسیر
ہیں ہمراہ اس کے جو رہوار و فیل　　نظر بند کرنا بطرز جمیل
سکندر کو معلوم جب یہ ہوا　　معیت سے اس کی کنارا کیا
سپہ اس کے ہمراہ تھی دو ہزار　　تو تلکنڈہ میں آگیا ایلغار
ہوا آٹھ سو اور باسٹھ جو سال　　علاءدیں کا ہوگیا انتقال
رہی سلطنت اس کی تیئیس سال　　تھے دس مہ سوا آگیا جو زوال

ذکر سلطنت ہمایوں ظالم[1] بن سلطان علاءالدین بہمنی

ہمایوں ستمگر ہوا بادشاہ　　مجسم سیاست ستم دستگاہ

۱ بادشاہ یازدہم -

غضب اس کی طینت میں تھا امتزاج / پر از خشم رہتا تھا اس کا مزاج

ہر اک شخص پر یہ ستمگار تھا / دل آزار و جبار و قہار تھا

سنی اس نے جاسوس سے یہ خبر / حسن خاں جو شہزادہ ہے نامور

دگر نام جس کا حبیب اللہ شاہ / یہ دونوں ہوئے بیڑ کو رو بہ راہ

ہے یوسف جو ترک کجل اک غلام / ہوا اس کے باعث یہ بیہودہ کام

کیا قید خانے سے ان کو بدر / یقین ہے کہ پیدا ہو بس شوروشر

ہمایوں نے جس دم سنا یہ سخن / دریدہ کیا خشم سے پیرہن

پکڑتا تھا دانتوں سے فرش زمیں / ہوا اس قدر غیظ سے خشم گیں

چباتا تھا غصے سے دندان کو / یقین تھا کہ کھالےگا انسان کو

دہن اور لب خون میں تھے ترلتر / تھا مجروح گویا کہ اس کا جگر

بالآخر کو بیدر میں داخل ہوا / تو دیوان خانے میں داخل ہوا

درندے تھے گوشے میں اس کے اسیر / ہے مردم دری جن کی اصل و خمیر

سیاست ہوئی اس کی کرسی نشیں / حسن خاں کو اس نے بلایا قریں

سوئے شیر پھینکا اسے دفعۃً / دریدہ کیا اس نے اس کا بدن

وہ قیدی عدم کے کنارے گئے / ہوئے دستگیر اور مارے گئے

تھے باقی جو کچھ ان کے اہل و عیال / ہوئے ظلم ظالم سے وہ پائمال

فضیحت کی ان کی بہ ظلم و ستم / ہوئے سب وہ راہی ملک عدم

جفاؤں کا اس سے ہوا وہ صدور / سلف سے نہ اب تک ہوا تھا ظہور

ن پئے نفس امارہ وہ گم کردہ راہ / پکڑتا عروسوں کو مابین راہ

جو لےجاتا اس کو درون سرا / ازالے کے بعد اس کو کرتا رہا

پیے ایک دن چند جام شراب / تھا بےہوش و بدمست مابین خواب

ہوئی ظلمت ظلم تاریک و تار / زن حبشیہ نے نکالا دمار

لگائے عجب ضرب بالائے سر / فنا ہوگیا بستر خواب پر

ن پئے خواہش نفس وہ روسیاہ

مولانا نظیری شاعر المخاطب بملک‌الشعراء در حق او این دو بیت گفتہ :

ای ظالم از آہ دل شب خیز بترس — وز نقش بد شوم شر انگیز بترس

مژگان دم آلودۂ مظلوماں بیں — وز خنجر آبدار خوں ریز بترس

و ایں تاریخ وفات نیز از نتائج طبع بے نظیر آن شاعر روشن ضمیر است :

ہمایوں شاہ آں مردود عالم — تعالی اللہ زہے مرگ ہمایوں

جہاں پر ذوق شد تاریخ فوتش — ہم از ذوق جہاں آرید بیروں

ذکر سلطنت نظام شاہ بہمنی بن ہمایوں شاہ ظالم بن سلطان علاءالدین بہمنی - ۱

ہمایوں گیا جو جہاں سے گزر — پسر اس کا آیا بہ‌جائے پدر

مگر ہشت سالہ تھا طفل صغیر — ہوا جو دکن میں یہ صاحب سریر

لکھا ہے کہ شہزادے کی والدہ — بہت منتظم تھی زن عاقلہ

اکابر میں تھے جو کہ خواجہ جہاں — پئے مشورت تھے وہی درمیاں

تھی اک ماہ باو زن نیک نام — ذریعے سے اس کے تھے سارے پیام

مہمات میں سلطنت کے کلام — یہی عرض کرتی تھی اندر تمام

بلوغت کو پہنچا نہ تھا چونکہ شاہ — تو معمول تھا یہ کہ ہر صبح گاہ

محل سے طلوع ہوتا فیروز بخت — اٹھاتے تھے سب اس کو بالائے تخت

تو محمود کاوان و خواجہ جہاں — یسار و یمیں ہوتے با عز و شاں

سنا یہ جو سلطان خلجی نے حال — کہ شاہ نظام ہے بہت خورد سال

پئے قصد بیدر روانہ ہوا — تو مخدومہ نے کوچ یہاں سے کیا

در و گنج و آلات و جملہ حرم — تو تجار و محمود کاواں بہم

کیا جا کے ان سب نے اس میں قیام — کہ فیروزآباد جس کا ہے نام

فقط خان ملو ہی اک وہاں رہے — حصار ارک کے نگہباں رہے

جو ہے دولت آباد و بیڑ و برار — کیا قبضہ ان پر بہ‌صد گیر و دار

خلایق کو اس نے کیا جو مطیع — ہوا رایت خلجیہ بس رفیع

۱ بادشاہ دوازدہم-

کہ ناگاہ گجراتی محمود شاہ       بڑھا اپنی سرحد سے لے کر سپاہ

اگرچہ سن و سال میں تھا صغیر       مگر آیا رن میں پئے دار و گیر

تھا فیروز کی سمت عزم نظام       تو پہلے سے اس کا کیا انتظام

روانہ کیا اک ادھر نامہ بر       تو کل کیفیت سے اسے دی خبر

تو محمود گجرات نے بست ہزار       مدد کے لیے بھیجے جنگی سوار

امیران نامی بھی تھے معتمد       گئے سب یہ ارسال بہر مدد

چلے یاں سے بیدر کو خواجہ جہاں       جو مرکز تھا پھیری ادھر کو عناں

تو محمود گاواں بھی با چہل ہزار       تھے دکنی بھی اور اس میں فوج برار

ہوئے سمت دارالامارہ رواں       تو ملّوؤ خلجی اڑے درمیاں

جو محمود گاواں کی آمد سنی       رہ مالوہ دل میں اس کے ٹھنی

تھا ملو سے خلجی پئے کارزار       سنی آمد فوج جو ایک بار

نہ ثابت رہا اس کا وہ حوصلہ       عناں پھیری اس نے سوئے مالوہ

روانہ ہوئی یاں سے جنگی سپاہ       شہ مالوہ کے ہوں تا سد راہ

تو محمود گاواں بہ صد ایلغار       معہ فوج جرار عشریں ہزار

گئے بیڑ و قندھار پر مثل شیر       عدو کو لیا چار جانب سے گھیر

ہوئی جب کہ خلجی پہ بہ گیر و دار       گیا گوندواڑہ میں با حال زار

بصد اضطراب اور بہ‌حال خراب       تگ و دو سے مندو میں پہنچا شتاب

ہوئی پھر یہ تجویز شاہ نظام       کریں شاہ محمود کو شاد کام

رہ و رسم کے ہیں جو طرز جمیل       تو بھیجے مع ہدیہ رہوار و فیل

گیا سمت گجرات محمود شاہ       یہ بیدر میں آئے کہ تھی تخت‌گاہ

بیان ورود غم و اندوہ در ہنگام سرور و شادمانی و حکایت عجیب لیل و نہار

مورخ نے اس جا یہ ہے لکھا       ہوا شاہ کا جب کہ جشن طوی

مزین مفرح تھی سب انجمن       بشاشت کے عالم میں سب مرد و زن

قضا را گئی جب گزر نصف شب ‏ ‏ تو فریاد و نالہ تھا روتے تھے سب

زمین و زماں ھوگئے سبز فام ‏ ‏ ھوا دھر سے کوچ شاہ نظام

گلے ناشگفت از کیانی درخت ‏ ‏ یکایک فرو ریخت از باد سخت

خط حسن بر گل نہ انگیختہ ‏ ‏ اجل خاک بر وے فرو ریختہ

غرض بعد دو سال و یک ماہ شاہ ‏ ‏ بہ ملک عدم ھوگیا رو بہ راہ

ذکر شاھئی ابوالمظفر محمد شاہ بہمنی کہ در عمر نہ سال بجائے برادر بتختش رسید[1]

تھی شاہ محمد کی وہ کم سنی ‏ ‏ رکھا سر پہ جو تاج اک بہمنی

مہمات ملکی میں تھے ھم عناں ‏ ‏ کہ محمود کاواں و خواجہ جہاں

محل سے جو ماں ان کی کرتیں خطاب ‏ ‏ سر انجام دیتے یہ اس کو شتاب

ھوئے خواجۂ ترک ایسے دخیل ‏ ‏ نہ تھا ان کی نظروں میں کوئی جلیل

تھے اقطاع پہ جتنے امیر قدیم ‏ ‏ مبدل کیا ان کو بے خوف و بیم

یہ کی اپنی جانب سے طرح جدید ‏ ‏ مقرر کیے اور بہ لطف مزید

جو محمود کاواں نے دیکھا یہ حال ‏ ‏ اگر دخل دیتے تو ھوتا ملال

امور جز و کل سے تھے برکنار ‏ ‏ نہ باقی رھا ان کا کچھ اختیار

تھی مخدومہ جو اک زن عاقلہ ‏ ‏ پسر سے کہا کردو تم فیصلہ

سنہ اٹھ سو اور ستر تھے وہ بے گماں ‏ ‏ تھے دیوان ان روزوں خواجہ جہاں

ھوا حسب ایمائے شہ اس سے کام ‏ ‏ کہ 'الملک' آخر ھے اول 'نظام'

بضربات شمشیر بر روئے خاک ‏ ‏ کیا روبرو شہ کے اس کو ھلاک

بتدبیر زاں پس خردمند زن ‏ ‏ بفرمان خود ساخت ملک دکن

جہانے ز عدلش باسودگی ‏ ‏ رخ دھر شستہ ز آلودگی

ازاں پس بالطاف مخصوص شاہ ‏ ‏ تھے محمود کاواں باعزاز و جاہ

عنایت ھوئی شاہ کی بے حساب ‏ ‏ دیا خلعت خاص و پایا خطاب

امیران شاھی کے افسر ھوئے ‏ ‏ وہ منصب کہ جس سے مفخر ھوئے

---

[1] بادشاہ سیزدھم -

جو سلطان محمد شہ تاج و تخت — ہوئے چاردہ سالہ فیروز بخت

سر نام جس کے ہے لفظ نظام — توجہ ہوئی ان پہ شہ کی تمام

ہوا وہ سر فوج ملک برار — بہ تسخیر کہرلہ کیا جاں نثار

خلاصہ سخن یہ کہ تا ایک سال — پئے قلعہ کی اس نے جنگ و جدال

ہوا آخرش کو یہ انجام کار — مخالف کا مجمع تھا بارہ ہزار

یہ تھے راجپوت اور افغاں تمام — توجہ ہوئی ان کو سوئے نظام

مقابل میں دونوں فریق آ گئے — شجاعت کے جوہر کو دکھلا گئے

کھنچیں تیغیں ہونے لگی جنگ سخت — ہوئی لشکر مالوی کی شکست

قلعہ سے گئے تھے جو باہر نکل — در قلعہ پر پھر اڑے ان کے دل

تھا دنبال میں ان کے جیش نظام — پس و پیش مخلوط تھے بالتمام

ہوا اہل قلعہ کو تب یہ گماں — کہ آتے ہیں ساتھی ہمارے یہاں

جو کھولا در قلعہ کو بالتمام — ہوئے داخل قلعہ وہ وقت شام

ہوا دکھنیوں کا قلعہ میں عمل — رہے کچھ جو باقی تو تھے مثل شل

نہ پہنچایا جانوں کو ان کی ضرر — قلعہ سے مگر کردیا تھا بدر

درون قلعہ رہ گئے دو نفر — دلیر و شجاع و جری نامور

ہوا برطرف جب کہ وہ ازدحام — زن و مرد باہر گئے بالتمام

فقط راجپوتوں میں تھے دو نفر — یہ گویا ہوئے وہ بصد کر و فر

مخاطب ہوئے یوں بہ سمت نظام — ہوئی جنگ میں عمر اپنی تمام

شجاعوں کی دیکھی بہت صفدری — مگر مثل تیرے نہ دیکھا جری

شجاعت کا رستم کے سنتے ہیں نام — حقیقت ہے کیا اس کی پیش نظام

جو ہو اذن تو چومیں آکر قدم — قلعہ سے تو اب کوچ کرتے ہیں ہم

نہ تھا آلۂ حرب، نے تھی حسام — طلب کردہ آئے وہ پیش نظام

پئے پائے بوسی بڑھائے قدم — فنون سپاہی میں تھے برق دم

جماعت کھڑی تھی جو قرب نظام — بچالاکی لی چھین ان سے حسام

عجب تیز دستی سے کی دستبرد
عجب حیلہ سازی سے کی دستبرد

دو دستی چلی ان کی ایسی حسام
ہوا جملہ چو رنگ جسم نظام

کیے حربے اوروں پہ بھی بیدرنگ
ہوئے کشتہ خود بھی وہ مابین جنگ

جو تھے خان عادل اخی نظام
تاسف تحیر تھا ان کو تمام

ہوا اہل قلعہ پہ ان کا گماں
جماعت عقب میں کی ان کے رواں

وہ تھا خواب غفلت میں سارا گروہ
قلعہ سے مگر دور تھے اک کروہ

گئے تھے جواں جو برہنہ حسام
اسی دم کیے قتل وہ بالتمام

حفاظت قلعہ کی تھی مدنظر
سوار اور پیادے وہاں چھوڑ کر

تھی حمّال کے سر پہ نعش نظام
غنیمت بھی موفورہ تھی بالتمام

روانہ ہوئے جانب بارگاہ
غنیمت رکھی لاکے سب پیش شاہ

جو خدمت پسندیدۂ شاہ کی
ترقی ہوئی عزت و جاہ کی

ہزاری ہوئے صاحب حوصلہ
ملا ان کو جاگیر میں وہ قلعہ

امیروں میں شہ کے ہوئے منتظم
خدا کا ہوا ان پہ فضل و کرم

جو والی مندو تھا پرخاش پر
پئے صلح مایل ہوا خیرہ سر

ہے 'الملک' کے قبل لفظ 'شریف'
فرستادہ محمود شہ کا ظریف

ہوا آستاں بوس گردوں اساس
سفیر آیا شاہ محمد کے پاس

بجا لاکے آداب شاہی تمام
کیا عرض محمود شہ کا پیام

محبت کا جادہ جو ہے مستقیم
رواسم ہیں اس کے نہایت قدیم

ہشنگ اور احمد میں تھی رسم و راہ
جو سابق میں لازم ہے اس کا نباہ

برار ہے جو اک ملک مثل چمن
مسلم رہے وہ بہ شاہ دکن

جو کھرڑلہ کا ہے ایک حصن حصین
جز و کل مضافات حصن حصین

بہ والی مندو مسلم رہے
ہر اک اپنی سرحد پہ قایم رہے

جو سلطان کھرڑلہ پہ قابض ہوا
تنازع ہوا اس میں مابین کا

نہ ہو نقض عہد اور نہ ہو گیر و دار
مواثیق سابق رہیں برقرار

تنازع یہ ہوجائے جو بر طرف — رعایا کی جانیں نہ ہوئیں تلف
کیے منتخب شاہ نے دو سفیر — خردمند و ذی‌علم و روشن ضمیر
تھے اک شیخ احمد تو دیگر شریف — روانہ ہوئے دونوں مرد ظریف
یہ والی مندو سے جاکر کہا — یہ کہتے ہیں سلطان فرماں روا
محبت کا جادہ تھا جو کچھ بہم — ہنوز اس پہ مضبوط و راسخ ہیں ہم
جو مدراس ہے ایک ملک وسیع — بہ کثرت ہیں اس میں قلاع رفیع
ہنود و مجوس اس میں کرتے ہیں راج — نہیں مجھ کو کھرڑلہ کی کچھ احتیاج
بحمدالله یہ بہمنی دود ماں — کریں نقض عہد اس سے ہیں برکراں
برادر مرا جب کہ تھا خورد سال — اراکین دولت میں تھا اختلال
تمھارے ہی لشکر نے کی ابتری — ہوئی کس کی جانب سے غارت‌گری
مرے ملک میں جو ہوئے واقعات — وہ ہیں عہد چنگیز کے واقعات
جو گزرا سو گزرا مگر بعد ازیں — ہو اصلاح مابین خاطر نشیں
جو کچھ شیخ احمد صدارت پناہ — وہ ہے اہل اسلام کا خیر خواہ
دیانت میں از بس کہ ہے معتبر — وہ مصلح ہے اور دافع شور و شر
وہ مابین میں جو کہ دیویں قرار — مناسب ہے اس کو کریں اختیار
حوالئی مندو میں پہنچا سفیر — تو سب پیش قدمی کو آئے امیر
مدارات و اعزاز و اکرام سے — کیا خوش اسے شہ کے انعام سے
رسائی ہوئی بخت مسعود کی — ملاقات سلطان محمود کی
بلا واسطہ پیش صاحب سریر — کیا عرض جو کچھ تھا مافی‌الضمیر
جو ارکان دولت تھے شہ کے قریں — کہا سچ ہے شک اس میں ہرگز نہیں
ہر اک کی زباں پر یہی تھا سخن — ہوئے بے شبہ ہم ہی پیماں شکن
ہوا نقض عہد اپنی جانب سے سب — خدا سے یہ امید رکھتے ہیں اب
فراواں جو ہے رحمت کاملہ — ہمیں بخش دے اور نہ لے مواخذہ
کہا شاہ محمود نے بعد ازیں — ہے مابین میں مصلحت کے قریں

رہیں دوست دو بادشاہ غنی — رہیں متحد خلجی و بہمنی

کریں محو سابق کے دل سے خیال — سر نو ہو باہم محبت کمال

نہ سرزد کوئی امر ہوئے خلاف — کدورت سے ہوجائیں دل صاف صاف

بہ اولاد و احفاد از جانبین — روابط ضوابط ہوں با زیب و زین

نہ ہرگز کبھی ہو نفاق و شقاق — رہے ایک دل باہمی اتفاق

محمد شہ بہمنی کی طرف — تھے اک شیخ احمد بہ عز و شرف

تھے سلطان محمود کے اک وکیل — سلام اللہ آل نبی میں جلیل

ہوا الغرض عہد نامہ رقم — موکد بہ ایمان و قول و قسم

جو علماء مشایخ تھے ذی احترام — مواہیر ان کے ہوئے ارتسام

لکھا دونوں شاہوں نے بر حاشیہ — تجاوز کرے جو کہ از معاہدہ

کریں اس پہ نفریں خدا ؤ رسول — گرفتار لعنت ہو وہ بوالفضول

یہ تھا عہد نامے کا اک ماحصل — کریں تاکہ طرفین اس پر عمل

ہر اک شاہ کا یہ رہے بندوبست — ہوں حد تجاوز سے کوتاہ دست

دگر اور جو کچھ ہے ملک خلاف — ہو توفیق جس کو کرے وہ مصاف

ہوا عہد نامہ یہ جس دم درست — نگہبان قلعہ کو لکھا نخست

ابھی خالی کھرلہ کا کردو قلعہ — کریں قبضہ اس پر شہ مالوہ

ملازم تھے محمود کے مثل کرد — کیا حسب فرمان ان کو سپرد

تو شیخ احمد صدر ذی احترام — مرخص ہو آئے بعین المرام

ہوا آٹھ سو اور ستتر جو سال — ہوئی قحط سالی دکن میں کمال

برار اور گجرات تا مالوہ — تو بیدر تلنگان اور مرہٹہ

ہوئے شہر ویران اور دہ خراب — زمیں خشک سالی سے بےآب و تاب

ہوا قحط باراں کا جو دو برس — گئی خلق پانی کو بالکل ترس

وزان پس جہاں را بہ گردید حال — کہ قطعاً نبارید باراں دو سال

برآمد یکے ہائے ہوئے ز دہر — ز مردم تہی ماند بازار و شہر

سوم سال رحمت کی آئی نسیم
ہوا موجزن بحر رب کریم

نزول آب باراں کا جس دم ہوا
سر نو جہاں سبز و خرم ہوا

تھے محمود گاواں جو مرد عقیل
جو دیکھا کہ ہے ملک شاہی طویل

ہوا رائے صائب کا یہ اقتضا
ضوابط نئے ملک میں ہوں ادا

کیا عرض سلطاں سے با قل و دل
پسندیدہ مطبوع ہوئے وہ عمل

ازاں جملہ یہ اک ہوا بندوبست
ہوئی چار قسمت کی تقسیم ہشت

سر لشکر سمت بھی اس قدر
مگر خود انھیں اس سے پہنچا ضرر

دو قسمت ہوا جملہ ملک برار
یہ تفصیل اس کی ہے اے ذی وقار

جو گاویل تھا وہ بفتح‌الله خاں
تو ماہور میں تھے خداوند خاں

ملی خان عادل کو یہ دست برد
کیا دولت آباد ان کو سپرد

اسی طرح تقسیم کی ہر طرف
یہی حکم نافذ ہوا ہر طرف

بہ عہد علاءدیں حسن بہمنی
یہ تھا انتظام حسن بہمنی

تھے سر فوج کے جملہ تابع قلاع
اٹھاتے تھے وہ رایت ارتفاع

حصون متیں پر تھا یہ داعیہ
تھے سرکش بھی اور کرتے تھے سامنا

بدیں وجہ یہ آصف جم حشم
بطرز دگرگوں ہوئے منتظم

شرایط سے تھا حزم کے جو بعید
لہذا کیا انتظام جدید

مع دولت آباد و بیجانگر
بہ تجویز شاہنشۂ بحر و بر

تو گاویل و نرناله گلبرگه بھی
یہ حصن حصین و متیں تھے سبھی

بہ حکام دیگر مسلّم ہوئے
تو محمود سے جملہ برہم ہوئے

جو تھے مردم منصبی ذی وقار
مفوض ہوئے ان کو جملہ حصار

یہ محمود گاواں سے پہنچا الم
کیا اس وجہ سے انھیں متہم

بہ رائے اڑیسہ تھا خط رقم
کہ خواجہ کی مہر اس پہ تھی مرتسم

یہ مضمون نامہ تھا اے با ادب
تھی خواجہ کی جانب سے اس کی طلب

محمد جو ہے بادشاہ دکن
وہ غافل ہے بے ہوش، سرّ و علن

دگر یہ بھی مضموں تھا اس میں لکھا     شریک ہم بھی ہوں ہو جو جنگ آزما

مورخ نے در اصل یہ ہے لکھا     یہ خط جعل کا مہر خواجہ سے تھا

غرض مہر خواجہ تھی جس کے سپرد     کسی شخص نے اس سے کی دستبرد

رکھا بادشہ کے جو پیش نظر     پئے مرسلہ تھا وہ آشفتہ تر

جو محمود گاواں سے پرساں ہوا     جو منکر ہوئے یہ تو حیراں ہوا

غم و غصہ شہ کو تھا حد سے زیاد     لکھا تھا کسی نے ز راہ عناد

غضب قہر سے شاہ تھے خشم گیں     یہ بولے مجھے علم اس کا نہیں

اگرچہ مری مہر ہے مرتسم     نہیں ہے مگر میرا خط رقم

کہا خواجہ نے گو ز روئے حلف     مگر قہر شہ تھا بہ شور و شغف

ہوئے قتل محمود جو بے گناہ     تو برہم ہوئے جملہ اعیان شاہ

مسمی بہ جوہر تھا خواجہ سرا     پئے قتل حکم اس کو شہ نے دیا

دو زانو نشستہ تھے وہ قبلہ رو     ہوئے قتل جو خواجۂ نیک خو

ہوا پیش جو سخت یہ مرحلہ     تھا ورد زباں کلمۂ طیبہ

طریقہ ہے یہ اہل آگاہ کا     دم ذبح ہو نام اللہ کا

شہادت کا درجہ ہے یہ منجلی     کہ کہتے ہیں الحمد للہ ولی

ملا عبدالکریم ہمدانی این قطعہ گفتہ:

شہید بے گنہ مخدوم مطلق     کہ عالم را ز جودش بود رونق

اگر خواہی تو تاریخ وفاتش     فرو خواں قصۂ قتل بہ ناحق

و دیگرے چنین گفتہ:

سال فوتش گر کسے پرسد بگوئے     بے گنہ محمود گاواں شد شہید

و ملا سامعی کہ مداح و ندیم و نوکر او بود تاریخ وفات او گفتہ:

چوں خواجہ جہاں نبود ہرگز حرام خواری     در دل ہنود میکرد پیوستہ جان کاری

کشت او شہید و مغفور اے سامعی بتحقیق     تاریخ کشتن او جوئے از حلال خواری

در بلدۂ بیدر مدرسہ از آثار خیر اوست کہ قطعۂ تاریخش سامعی گفتہ

این مدرسۂ رفیع محمود بنا چوں کعبہ شد است قبلۂ اهل صفا
آثار قبول بیں کہ شد تاریخش از آیت «ربنا تقبل منا»

و مولانا جامی قدس سرہ مکاتیب باو میفرستاد او نیز جواب می نگاشت و در قصاید ملا جامی قصیدہ‌ایست کہ مخصوص بنام او کردہ است مطلعش اینست

مرحبا اے قاصد ملک معانی مرحبا اهلا کز جان و دل نذر تو کردم اهلا
هم جہاں را خواجہ وهم فقر را دیباچہ اوست آیت الفقر است لیکن تحت استار الغنا

و دیگر فرمودہ است

جامی اشعار دل‌آویز تو جنسیست لطیف بودش از حسن بود لطف معانی نارش
همرہِ قافلۂ ہند رواں کن کہ رسد شرف عز و قبول از ملک التجارش

---

ہوا قصد جو احمدآباد کا تو پیدا ہوا رنگ اضداد کا
تو فتح‌اللہ بھی اور خداوند خاں معِ فوج و لشکر کے آئے یہاں
دو فرسخ یہ اترے تھے شہ سے جدا سنا یہ تو فسخ عزیمت ہوا
گیا آدمی جو برائے طلب علیحدہ اترنے کا پوچھا سبب
جواب افسروں نے یہ شہ کو دیا ہوا خواجہ محمود پر افترا
ہوئے تابع بدگمانی جو شاہ کیا قتل ناحق اسے بے گناہ
نہیں ایسے اشخاص سے کچھ عجب کریں متہم ہوں اسیں تعب
یہ تب شاہ نے خفیہ بھیجا پیام جو آؤ تو شورے میں کچھ ہوں کلام
جو تحقیق ہوجائے یہ ماجرا تو دوں خواجہ کے دشمنوں کو سزا
بلانے جو آیا تھا اس سے کہا اگر خان عادل یہاں آئےگا
تو بےعذر آئیں‌گے یہ خیر خواہ معہ اس کے ہوں گے قدم بوس شاہ
بغیر از مواسا جو چارہ نہ تھا سوئے خان عادل کے فرماں گیا
بسرعت ہوا وہ بھی وہاں سے رواں گیا نزد فتح‌اللہ وہ ناگہاں
جو تھا جانب شہ سے سب کو نفاق ارادہ ہوا ایک بالاتفاق

پئے مدعا سب ہوئے تیز گام — که خودسر ہوئے ' تھا نہ کچھ شه سے کام

جو جاگیر خواجه تھی بیجانگر — وه لی خان عادل نے با کرّ و فر

طرف دار اس حد کا وه ہوگیا — نشان اس کی عظمت کا اس میں گڑا

تھا اک خان دریا دگر ملّو خاں — مع فخر ملک اور امیران و خاں

مطیع اور منقاد عادل ہوئے — اسی سمت و اقطاع کے عامل ہوئے

سر نام جس کے تھا لفظ نظام — که الملک و دکنی بھی ہو انضمام

طرف‌داری دولت[1] کی اس کو ملی — رہا جا کے اس میں یه با خوش‌دلی

عماد اور حبشی خداوند خاں — حصول مقاصد میں با عز و شاں

باقطاع خود تھے جو ان کے قدیم — ہوئے دونوں یه جا کے اس میں مقیم

گئے احمدآباد بیدر میں شاه — ہر اک اپنے مقصد په تھا رو بہ‌راه

عماد اور عادل خداوند خاں — نه آئے یه سب شہر کے درمیاں

بہ‌جائے دگر سب کی تھی بارگاه — کنارا کیا خود بنے بادشاه

ہوا شاه کو بھی وثوق و یقیں — مطیع ہوں مرے اب یه ممکن نہیں

خزانه رہا اور نه ملک و سپاه — فقط نام کو ره گئے بادشاه

جو برہم ہوا سلطنت کا یه رنگ — کیا پھر نه سلطاں نے بھی عزم جنگ

کسی سے نه پھر کچھ تعرض کیا — ہر اک اپنے اقطاع کا حاکم بنا

ملک اور حسن اور لفظ نظام — معه الملک و بحری یه پورا ہے نام

یہی پیشوا اور نایب ہوا — جز و کل میں شه کے یه نایب ہوا

ہوا پھر یه سلطاں کو سودائے خام — که لوں خان عادل سے میں انتقام

پئے صید شہر و قلعه ملکواں — کیا کونچ بیدر سے با عزّ و شاں

کیا تھا امیروں کو شه نے طلب — مع فوج جنگی کے آئے وه سب

مگر تھا وہی طور و طرز قدیم — علیحده ہوئے شاه سے وه مقیم

مگر کونچ کے وقت وه بالتمام — الگ دور سے کرتے شه کو سلام

---

۱ مراد از دولت‌آباد.

لکھا ہے پس از سیر شہر و حصار پئے عزم رجعت ہوئے شہریار
جو تھا برسیو رائے بیجانگر دیا حکم عادل کو جاؤ ادھر
فروغ و ترقی ہو اسلام کو کرو سرنگوں اہل اصنام کو
عماد اور خداوند و فتح اللہ خاں ایلچ پور بےاذن شہ تھے رواں
جو کثرت سے پیتا تھا یہ شہ شراب باالآخر علیل ہو بہ حال خراب
سنہ آٹھ سو اور ستاسی ہوئے جو شاہ محمد عدم کو گئے
شہنشاہ جہاں شاہ محمد کہ در بحر فنا ناگہ فرو شد
دکن چوں شد خراب از رفتن او "خرابئ دکن" تاریخ او شد

۸۸۷

ذکر جلوس محمود شاہ بہمنی[۱] بن محمد شاہ بہمنی

تھے بارہ برس کے یہ محمود شاہ ہوئے رونق افروز دیہیم و گاہ
جہاں قصر شاہی میں رکھا تھا تخت مزین پئے شاہ اقبال و بخت
دو کرسی تھیں اس کے یسار و یمیں لکھا ہے کہ وہ ساخت نقرہ کی تھیں
محب‌اللہ شاہ اور سید حبیب مشایخ تھے اس عصر کے اور نجیب
پس از فاتحہ تاج وہ بہمنی رکھا سر پہ محمود شہ بہمنی
چپ و راست پکڑے تھے شہ کا یہ تخت بٹھایا اسی طرح بالائے تخت
طرف دار اربعہ پئے تہنیت مع فوج آئے بہ صد تمکنت
تھیں سلطان محمود کی والدہ عفیفہ و با عصمت و عاقلہ
تھا فتح‌اللہ جو سلطنت میں عماد وزارت سے اس کو کیا باد و شاد
علاءدیں تھا جو کہ اس کا پسر سر فوج تھا وہ ازیں پیشتر
ایلچ پور اس کو روانہ کیا دگر بندوبست اس طرح پر ہوا
عماد اور فتح‌اللہ بحری نظام یہ سب ملک کے تھے مدارالمہام
تھیں محجوب سلطان کی جو والدہ ہر اک امر میں ان سے تھا مشورہ
مگر حاسدوں کو ہوا جو حسد تھا سلطان کم سن بھی اور بے خرد

[۱] بادشاہ چہاردھم۔

کیا فوجیوں نے اسے برخلاف — ہوا مثل شمشیر وہ بے غلاف
کیا اس طرح سے اسے پر عناد — ہے فتح اللہ جو سلطنت میں عماد
سمجھتا ہے سلطان کو وہ حقیر — مگر سلطنت کا ہے مالک وزیر
ہوئی بات یہ شہ کے نقش ضمیر — دلاور کو تھا حکم قتل وزیر
جو یہ خان حبشی کو فرمان دیا — کمربستہ وہ قتل پر ہوگیا
دلاور معہ ایک شخص دگر — تھا شمشیر در دست اور کینہ ور
جو آئے وہ باہر پس از مشورہ — گرا ان پہ شمشیر کا صاعقہ
وہ تھے مرد میدان جنگ و نبرد — کیا زور بازو سے حملوں کو گرد
قلعہ سے نکل آیا جس دم وزیر — ایلچ پور کو وہ ہوا راہ گیر
ملک تھے حسن جو کہ بحری نظام — ہوئے سمت گجرات وہ تیزگام
ضروری مہم ہوتی سلطان کو جب — تو فتح اللہ اس وقت ہوتے طلب
یہ آتے تھے ہمراہ لےکر سپاہ — رفاقت بھی کرتے تھے ذی دست گاہ
جو ہوتا تھا شہ عازم بارگاہ — جدا ہوتے دونوں ز اثنائے راہ
فقط دور سے کرتے جھک کر سلام — نہ تھا شہ کے جلسے سے کچھ ان کو کام
ملک تھا جو اک بحری احمد حسن — ہوا خیرہ سر وہ بھی سرّ و علن
بالآخر وہ سرکش ہوا اس قدر — لیا اس نے آباد[1] و احمد نگر
جو حاصل ہوئی ثروت خسروی — حکومت سے دل ہوگیا بس قوی
روانہ کیا ایک اپنا سفیر — لکھا تھا جو کچھ اس کے مافی الضمیر
مشرح تھا یہ نامۂ اتحاد — سوئے عادل و خان فتح عماد
بہ تاکید و اصرار یہ تھا رقم — سزاوار و لایق اب اس کے ہیں ہم
لوازم جو کچھ بادشاہی کے ہیں — رواسم جو ظل الٰہی کے ہیں
بجالائیں ہم تینوں بالاتفاق — ارادہ ہوا یہ تو با طمطراق
تھا اقبال و بخت ان کا جو پائے بوس — تو بجنے لگا بادشاہی کا کوس

---

[1] دولت آباد.

باظہار شاہی دیا یہ قرار | بجے پنج وقتہ یہ لیل و نہار
ہوئے جب کہ یہ صاحب تخت و تاج | دیا خطبہ و سکہ کا بھی رواج
گرا خطبہ و سکہ سے شہ کا نام | ہوئی سلطنت بہمنیہ تمام
سنہ نُہ صدی میں تھے دس سال کم | ہوئے شہ جو معزول جاہ و حشم
بہت پست فطرت تھا عشرت گزیں | جو دشمن تھے ان کو کیا ہم‌نشیں
امور اہم میں نہ کرتا تھا قیاس | تزلزل میں تھے سلطنت کے اساس
سفاہت ہوئی اس کے جو پس پدید | ہوا تب مسلط امیر برید
نہ باقی رہا کچھ اسے اختیار | نہ محمود کو تھی مجال فرار
قطب شاہ[1] جس دم ہوا بادشاہ | رکھے رسم سابق کے اس نے نگاہ
غرض پنج ہزار ہوں وہ شخصیات | انھیں سر بہ سر بھیجے حین الحیات
جو نُہ‌صد پہ افزوں ہوئے بست و چار | تو محمود پہنچے بدار القرار
لکھا مدت سلطنت کا یہ حال | کہ کی سلطنت اس نے سینتیس سال
لکھا ہے یہ قاسم نے اس شہ کا حال | فراغت طلب تھا خفیف الخیال

احوال احمد شاہ بہمنی[2] بعد فوت سلطان محمود امیر برید خلف‌الصدق او احمد شاہ بہمنی را بر تخت شاہی مثل سرفروش بنشاند:

تھے محمود شہ کے جو احمد خلف | ہوئے بادشاہ وہ بہ عز و شرف
مسلط تھے لیکن امیر برید | جز و کل پہ ان کا تھا حکم شدید
تھے احمد بھی اپنے پدر کی مثال | وہی ان کی خلقت میں سب تھے خصال
نہ تھا مشغلہ اور کچھ روز و شب | مئے و شاہد و عیش و رقص و طرب
جو بدمست دیکھا بہ‌حدّے شدید | یہ تدبیر سوچا امیر برید
عمارات شاہانہ ترتیب دی | پئے جلسۂ عیش ترغیب دی
درختان موزوں و آب رواں | چمن در چمن مثل باغ جناں
بساط و صراحی و طنبور و جام | مہیا تھا سامان عشرت تمام

[1] قطب شاہ والی گولکنڈہ۔ [2] بادشاہ پانزدہم۔

مرصع جو اک تاج تھا بہمنی     تو جام مرصع بھی تھا بہمنی
تھا موجود ہر دم یہ اسباب عیش     نہ تھا رنج کوئی بجز خواب عیش
موکل معین تھے ہر صبح و شام     کہ محبس سے باہر نکالے نہ گام
دو سال اور اک ماہ ہوئے جو بسر     گئے شاہ احمد جہاں سے گزر

ذکر علاءالدین شاہ بہمنی بعد رحلت احمد شاہ امیر برید برائے اصلاح دولت خویش بر سریر دولت بنشاند:

علاءدین احمد کے جو تھے پسر     کیا سلطنت پر انہیں جلوہ گر
شجاع و خردمند و نیکو سیر     نہ تھا مثل اوضاع جد و پدر
صفات ذمیمہ سے تھا اجتناب     نہ بھولے سے لیتا یہ نام شراب
مدارا کیا وہ بہ خلق سعید     ہوا دوست اس کا امیر برید
کیا اس طرح اپنے دشمن کو رام     کہ آزاد مطلق ہوا بالتمام
بہ تدبیر چاہا کروں اس کو زیر     مقدر میں اس کے تھا جو ہیر پھیر
نہ تدبیر کوئی ہوئی چارہ گر     اجل آ گئی اس کے بالائے سر

ذکر ولی‌اللہ شاہ بہمنی

علاءدین عدم کو ہوئے تیزگام     ولی‌اللہ ہوئے ان کے قائم مقام
سلاطین میں یہ جو شامل ہوا     تو خطبے میں نام اس کا داخل ہوا
بہ ظاہر تھا دشمن سے بس اختصاص     تھا مکنون دل یہ کہ ہوئے خلاص
ہوا اس سے آگہہ امیر برید     رکھا پاس اپنے بہ قید شدید
ولی‌اللہ کی منکوحہ تھی دلربا     امیر برید اس پہ عاشق ہوا
بدیں وجہ مسموم سلطاں ہوا     جو تھا امر مشکل وہ آساں ہوا

ذکر کلیم‌اللہ شاہ بہمنی

لکھا ہے کلیم‌اللہ شہ بہمنی     تھے چھوٹے اخی ولی بہمنی
فقط نام کو یہ ہوئے بادشاہ     نہ تھا کوئی ساماں اعزاز و جاہ
تھے نُہ صد پہ پینتیس ہجری فزوں     ہوئے وارد ہند جو بابر شیوں

ہوا ان کی آمد کا شور و شغف — گئی کوکبے کی چمک ہر طرف

تھے جتنے سلاطین صاحب سریر — عرایض مع تحفہ بھیجے سفیر

کلیم اللہ نے بھی بہ غرض حصول — لکھی عرضی اور ایک بھیجا رسول

ہوا تھا نہ حاصل جو اس کا ثمر — کہ اعلان اس کا ہوا سربسر

نہ پائی جو دشمن سے اپنے مفر — فراری ہوا وہ بہ احمدنگر

جو برہان تھا وہاں کا فرماں روا — وہ تعظیم کرتا تھا حد سے سوا

بالآخر بہ حکم قضا و قدر — اجل آئی اس کی بہ احمدنگر

کلیم اللہ پر ہوگیا اختتام — ہوا بہمنی پھر کسی کا نہ نام

گئی دولت بہمنی جو گزر — ہوئے طائفے پنج پھر جلوہ گر

۱ قطب شاہ و عادل نظام و عماد

بریدی تھے بیدر میں فرحان و شاد

---

۱ عادل شاہ' نظام شاہ' قطب شاہ' عماد شاہ و برید شاہ -

# تبصرے


| نام کتاب | صفحہ |
| --- | --- |
| **ادب** | |
| تبصرہ یا استہزاء | ٥٨٧ |
| بیسک ورڈس (ڈکشنری) | ٦٠٣ |
| اصطلاحات | ٦١٣ |
| منتخب داغ | ٦١٥ |
| ساز و آہنگ | ٦١٦ |
| کملا | ٦١٧ |
| بیٹے | ٦١٧ |
| دنیائے آرزو | ٦١٨ |
| کیا خوب آدمی تھا | ٦١٨ |
| کتاب العلم | ٦١٩ |
| مورخ کے افسانے | ٦١٩ |
| **رسایل** | |
| رسالۂ اضطراب | ٦١٦ |

# تبصرے

## تبصرہ یا استہزاء؟

تبصرہ ایک فن ہے لیکن اردو تبصرہ نگار اس کی فنی خصوصیتوں سے عموماً نابلد ہوتے ہیں اور اسے فنی حیثیت سے نہیں برتتے۔ اگر کسی وجہ سے (اور یہ وجہ عموماً غیر متعلق ہوتی ہے) کوئی کتاب پسند ہے تو اس کی مدح میں قصیدے پڑھے جاتے ہیں اور اگر پسند نہیں تو پھر ہجو کی بوچھار ہوتی ہے۔ دونوں صورتوں میں کوئی ادبی معیار پیش نظر نہیں ہوتا اور سمجھ بوجھ، صداقت، حقیقت کو پس پشت ڈال دیا جاتا ہے۔ اگر تصنیف عام پسند ہے یا کسی دوست نے شائع کی ہے، کسی مشہور و معروف مصنف کے قلم سے نکلی ہے یا کسی ذی مرتبہ شخص کی فکر کا نتیجہ ہے تو پھر اس کی تعریف، مبالغہ آمیز تعریف لازمی ہے۔ لیکن اگر کسی تصنیف میں آزادیٔ فکر سے کام لیا گیا ہے یا اس میں عام پسند اور روایتی چیزوں کے نقایص بیان کیے گئے ہیں یا اس سے تبصرہ نگار کے ذاتی، قومی و ملی احساسات کو صدمہ پہنچا ہے تو پھر وہ آپے سے باہر ہوجاتا ہے، فہم و ادراک کو پس پشت ڈال کر ہذیان سرائی کرنے لگتا ہے۔ تبصرہ لکھنے کے بدلے وہ محض اپنے جذبات کا اظہار کرتا ہے۔ ایسی حالت میں وہ کتاب کو ٹھنڈے دل سے نہیں پڑھ سکتا۔ اس لیے اس کے خیالات کی کوئی وقعت نہیں ہوسکتی۔ اردو میں غالباً صرف ایک شخص نے فن تبصرہ کی اہمیت کو سمجھا اور اسے پستی سے نکال کر بلندیوں کی طرف لے جانے کی کوشش کی۔ وہ شخص عبدالحق صاحب ہیں اسی وجہ سے جو تبصرے «اردو» میں نکلتے تھے وہ دوسرے تبصروں سے زیادہ قیمتی اور اہم ہوتے تھے۔ لیکن افسوس ہے کہ اپنی دوسری مصروفیتوں کی وجہ سے وہ اس طرف خود متوجہ نہیں ہوسکتے۔

میں نے «اردو» جنوری نمبر میں «اردو شاعری پر ایک نظر» اور

«گل نغمہ» کے ریویو دیکھے تو میں ہنس کر خاموش ہوگیا لیکن بعض احباب نے کہا کہ «اردو» ایک مقتدر رسالہ ہے اور چونکہ یہ ریویو «اردو» میں نکلے ہیں اس لیے اگر ل۔ا اور م۔ی کی ستم ظریفیوں کا انکشاف نہیں کیا گیا تو ممکن ہے کہ دونوں کتابیں غلط فہمی کا شکار بن جائیں۔ اسی لیے چند سطریں قلمبند کی جاتی ہیں۔ میں عبدالحق صاحب کا ممنون ہوں کہ مجھے انھوں نے اس کی اجازت دی کہ میں «اردو» میں اپنے خیالات کا اظہار کرسکوں۔

معلوم ہوتا ہے کہ ل۔ا صاحب میرے دو جملوں («شاعری کی ہندستان میں قدر و منزلت نہیں» اور «اردو شعری کا مستقبل امید افزا نظر نہیں آتا») سے اس قدر برافروختہ ہوئے، ان کے احساسات کو کچھ ایسا صدمہ پہنچا کہ وہ ہجوگوئی پر آمادہ ہوگئے۔ انھیں غیر شعوری طور پر اس کا بھی احساس ہوا کہ جو نظریے اس کتاب میں پیش کیے گئے ہیں ان کا رد ممکن نہیں (کیونکہ اس کتاب میں صرف رائے زنی نہیں کی گئی ہے بلکہ ہر بات کے ثبوت میں اٹل مثالیں پیش کی گئی ہیں) اس لیے وہ استہزاء پر آمادہ ہوگئے۔ اس فیصلے کے بعد اس کی ضرورت ہی نہ تھی کہ وہ کتاب کا بہ غور مطالعہ کریں اور اسے سمجھنے کی کوشش کریں۔ ل۔ا صاحب کو معلوم نہیں کہ جو چیز غور و فکر کے بعد لکھی جاتی ہے اسے غور و فکر کے بعد ہی سمجھا جاسکتا ہے۔ صاف ظاہر ہے کہ ل۔ا صاحب نے اسے سمجھنے کی مطلق کوشش نہ کی۔

ل۔ا صاحب پہلے ایک اصولی بات بیان کرتے ہیں جس کا ماحصل یہ ہے کہ «مشرقی» ادب کو «مغربی» معیار سے جانچنا غلطی ہے۔ مجھ سے بھی وہ ایک اصولی بات سن لیں۔ ادب انسانی تجربات اور انسانی زندگی کی روح ہے۔ یہ بنیادی تجربات، یہ زندگی ہر قوم، ہر ملک، ہر زمانے میں یکساں ہوتی ہے۔ اس لیے وہ معیار بھی جن سے ادب کی جانچ پرتال کی جاتی ہے لازمی طور پر یکساں ہوں گے اور سطحی اختلافات کے باوجود ہر قوم، ہر ملک، ہر زمانے میں یکساں نظر آئیں گے۔ اس لیے «مغربی ادب و معیار» اور «مشرقی ادب و معیار» کا تفرقہ مہمل ہے جسے فہم سلیم کبھی تسلیم نہیں

کرسکتی (مزید تفصیل کے لیے دیکھو «معاصر» فروری سنہ ۱۹۴۱ع صفحہ ۶۳) بہرکیف اس «اصولی» بات کے بعد لایق تبصرہ نگار مجھ پر یورپ زدگی کا الزام عاید کرتے ہیں اور ڈاکٹر عبدالرحمن بجنوری مرحوم کو اپنی مدد کے لیے بلاتے ہیں۔ عبارت کا جو حصہ نقل کیا گیا ہے اسی کے کچھ بعد بجنوری مرحوم جس یورپ‌زدگی کا الزام وہ طالب‌علم اور انگریزی تعلیم یافتہ پر رکھتے ہیں خود بھی اسی کے مرتکب ہوتے ہیں: «دنیا میں اگر کسی شاعر سے غالب کا مقابلہ ہوسکتا ہے تو وہ شعرائے المانیہ کا سرتاج یوحنا ولف گانگ فان گیٹے المعروف بہ گیٹے ہے» اس کے بعد جتنے مغربی مصنفین اور فن‌کاروں کے نام ممکن تھے گنائے گئے ہیں: گیٹے، ایری‌اوسٹو، میکائل‌آنجاو، ورجل وغیرہ وغیرہ۔ حقیقت یہ ہے کہ شاید ہی کسی ایک مقالے میں یورپ‌زدگی کا اس قدر مفصل نمونہ مل سکے جیسا بجنوری مرحوم کے مقدمے میں ملتا ہے۔ ایسے شخص کو ل۔ا صاحب اپنی مدد کے لیے بلاتے ہیں ع

چہ دلاورست دزدے کہ بہ کف چراغ دارد

اگر انہیں بجنوری مرحوم کی یورپ‌زدگی کا مفصل بیان دیکھنا ہو تو وہ «معاصر» جون ۱۹۴۱ع کے منتظر رہیں۔ بہرکیف اگر میں نے مغرب سے استفادہ کرنے کا مشورہ پیش کیا تو یہ کوئی نئی بات نہ تھی۔ یہ مشورہ تو زمانہ ہوا حالی و آزاد (جنھیں ل۔ا صاحب قابل عظمت سمجھتے ہیں) نے پیش کیا تھا پھر مجھے کیوں مورد الزام قرار دیتے ہیں؟ فاضل تبصرہ نگار فرماتے ہیں:- «یہ کوئی نہیں کہتا کہ جن چیزوں کا ذکر ابھی ہوا (یعنی نقد و نظر کے مغربی معیار) ان کو حرف غلط سمجھکر رد کردیا جائے۔ جہاں تک ہماری زبان کے ادبی اور لسانیاتی عوارض اجازت دیں ان سے استفادہ کیا جائے»۔ اگر وہ کتاب کا بہ غور مطالعہ کرتے تو انہیں حصۂ اول صفحہ ۱۶۲ پر یہ دو جملے نظر آتے: «لیکن مغربی ادب سے بھی کوئی مفید شے حاصل نہیں ہوسکتی اگر اردو شعرا اس کی بھی اسی طرح کورانہ تقلید کریں جیسے انھوں نے فارسی کا تتبع کیا» اور «ذاتی حسیات و تصورات، شخصی تجربات کی اپنے ماحول، اپنے مذاق کا لحاظ رکھتے ہوئے ترجمانی کریں۔»

استعجاب و تاسف ہے کہ ل۔ا صاحب اپنے جذبات سے اس قدر مجبور ہوجاتے ہیں کہ وہ دانستہ حقیقت کو چھپاکر "اردو" کے قارئین کو اس کتاب کی طرف سے بدظن کرنا چاہتے ہیں۔ فرماتے ہیں: "شاعری کا صحیح مفہوم کیا ہے اس کا اظہار کہیں نہیں کیا گیا ہے" میں نے کتاب کے پہلے باب میں شاعری کی ماہیت اور اہمیت، شاعر کے اوصاف، نظم کی خصوصیتوں کا مختصر لیکن جامع بیان کیا ہے ناظرین ملاحظہ فرمائیں۔ فرماتے ہیں: "وہ فارسی جس کی غلامی کا طوق ولایت سے نیا گڑھوا کر مصنف نے اردو غزل کے گلے میں ڈالا ہے" یہ غلامی کا طوق میں نے "ولایت سے" نیا نہیں گڑھوایا ہے یہ طوق حالی و آزاد (جن کی ل۔ا صاحب عظمت کرتے ہیں) نے ہندوستان میں گڑھا تھا۔ میں نے لکھا ہے "اردو شاعری نے فارسی کے سایے میں پرورش پائی" (حصہ اول صفحہ ۶) اس حقیقت سے کسی ذی فہم کو اختلاف نہیں ہوسکتا۔ اور میں نے یہ جملہ "اصغر، عزیز، حسرت، کیفی، فانی اور سیماب" کی غزلوں پر تنقید لکھتے ہوئے نہیں تحریر کیا ہے جیسا ل۔ا صاحب کے بیان سے ظاہر ہوتا ہے۔

مختلف اقتباسات جو میری کتاب سے پیش کیے گئے ہیں ان میں منصف مزاج تبصرہ نگار نے عجب ستم ظریفی سے کام لیا ہے۔ کہیں سے وہ ایک جملہ انتخاب کرلیتے ہیں کہیں سے آدھا جملہ، متفرق جگہوں سے جملے چن کر ایک دوسرے میں ضم کردیتے ہیں۔ کسی جگہ بیچ سے عبارت حذف کردیتے ہیں۔ غرض ہر طرح کا "تصرف" جائز خیال کرتے ہیں۔ تفصیل کی گنجایش نہیں اس لیے میں تین مثالیں پہلے حصے سے اور صرف دو مثالیں دوسرے حصے سے پیش کرتا ہوں۔

(۱) میر | "میر کی قوت حاسہ مخصوص و محدود قسم کی تھی" پھر فرمایا ہے:- "میر کی دنیا تنگ تھی" میر کے کلام پر تبصرہ ان جیسے الفاظ پر ختم ہوتا ہے:- "میر کے کلام میں خامیاں بھی ہیں اصل نقص لیکن کلام کی ناہمواری ہے۔ اس کا معتدبہ حصہ نہایت ہی پست و مبتذل ہے"۔

میر کی شاعری کے محاسن و نقایص میں نے نو صفحوں میں بیان کیے ہیں۔ منصف مزاج حضرات یہ صفحے دیکھ لیں (حصہ اول ۲۸-۳۷) میں یہاں ان صفحوں

کو نقل نہیں کرسکتا لیکن ایک مختصر حصہ پیش کرتا ہوں ۔ اس سے اندازہ ہوجائے گا کہ میں نے کیا لکھا ہے اور اسے ل۔ا صاحب نے اپنی ستم ظریفی سے کیا بنا دیا ہے:—

" جب میر اپنے جذبات کی ترجمانی کرتے ہیں ، ایسے جذبات جو ذاتی طور پر محسوس کیے گئے ہیں تو ان کے اشعار میں ایک حیرت انگیز سادگی رونما ہوتی ہے ۔ سیدھے سادھے ، مختصر ، نرم و ملایم الفاظ میں وہ اپنے منفرد احساسات و تاثرات کا نہایت صفائی ، درد انگیزی اور جامعیت کے ساتھ اظہار کرتے ہیں اور ان کے شعر میں ایسا ترنم ہوتا ہے ۔ کہ گویا ان میں روح موسیقی جلوہ گر ہے ۔ حیرت ہوتی ہے اس پر کہ وہ ان معمولی الفاظ میں کیا جادو بھر دیتے ہیں جس سے ان کا اثر دل پر اس قدر گہرا ہوتا ہے ۔ ان الفاظ میں ایک کیمیاوی تغیر ظاہر ہوتا ہے اور ان کی فطرت بدل جاتی ہے ۔ ہر لفظ اپنی جگہ پر نہایت سہولت و آسانی سے جم جاتا ہے ۔ الفاظ کی ترتیب بھی وہی ہوتی ہے جو بول چال میں مستعمل ہے ۔ یہ تو ظاہر ہی نہیں ہوتا کہ غزل لکھی گئی ہے بلکہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا کوئی باتیں کررہا ہے اور باتیں بھی ایسی جو دل کی گریباں گیر ہوجائیں ۔ اگر ہر لفظ کو الگ الگ دیکھا جائے تو ان میں کوئی خاص بات نہیں لیکن ان کے میل سے ایک خاص سحر پیدا ہوجاتا ہے "۔ کیا ل۔ا صاحب نے یہ حصہ دیکھا تھا؟ اگر دیکھا تھا تو تبصرہ لکھتے وقت کیا وہ اسے یک قلم بھول گئے؟ پھر میری سمجھ میں نہیں آتا کہ آخری جملے کے نقل کرنے سے ان کا کیا مطلب ہے ۔ کیا وہ یہ دعوی کرتے ہیں کہ میر کے سارے اشعار اچھے ہیں؟ کیا انہیں عبدالحق صاحب کا یہ قول یاد نہیں؟ " میری یہ رائے میر صاحب کے منتخب کلام کی نسبت ہے ورنہ ان کی ضخیم کلیات میں رطب و یابس سب کچھ بھرا پڑا ہے ۔ مولانا (آزردہ) نے ان کے کلام کی نسبت اپنے تذکرے میں صحیح لکھا ہے کہ " پستش بغایت پست و بلندش بغایت بلند است ' "

**۲ درد**

"جن تجربات کی درد ترجمانی کرتے ہیں وہ غیر مانوس ہیں اور اکثر درد ان تجربات کو اس جوش و وجد کے ساتھ محسوس نہیں کرتے جو میر کا حصہ ہے۔ اس لیے درد کے اشعار میر کے اشعار سے کم تاثیر کے حامل ہیں ۔ رعایت لفظی

بھی موجود ہے قند مکرر - دل آوارہ - اثر مطلق نہیں '۔ ہم نہیں سمجھے کہ قند مکرر اور دل آوارہ میں رعایت لفظی کیوں کر پیدا ہوگئی - شاعری کے صحیح مفہوم کی طرح رعایت لفظی کا مفہوم بھی مصنف کے ذہن میں خانہ زاد ہی ہوگا - پہلے فرمایا تھا: 'درد کے اشعار میں تاثیر کم ہے' (صفحہ ۴۲) اگلے صفحے پر ارشاد ہوتا ہے: 'ہر ہر لفظ اثر میں ڈوبا ہوا نظر آتا ہے' فاعتبروا یا اولی الابصار -

یہاں ل ۔ ا صاحب نے یہ انصاف پسندی دکھلائی ہے کہ صفحہ ۴۲ سے اپنے مطلب کے کچھ جملے چن کر جوڑدیے ہیں پوری عبارت یہ ہے :- "جن تجربات کی درد ترجمانی کرتے ہیں وہ غیر مانوس ہیں ' اور اکثر درد ان تجربات کو اس جوش و وجد کے ساتھ محسوس نہیں کرتے جو میر کا حصہ ہے اس لیے درد کے اشعار میر کے اشعار سے کم تاثیر کے حامل ہیں - جس طرح میر کے کلام میں دو قسم کے اشعار ملتے ہیں شخصی اور مصنوعی ' یہی واقعہ درد کے ساتھ بھی وابستہ ہے بعض اشعار سے فوراً یہ نتیجہ مترشح ہوتا ہے کہ یہ وجدانی کوایف دل پر گزرے ہیں جن کی عکاسی صفحۂ کاغذ پر منظور ہے لیکن اکثر ایسے اشعار بھی ملتے ہیں جو محض رسماً لکھے گئے ہیں - درد فرماتے ہیں: ' بندے نے کبھی شعر بدون آمد کے سوا اہتمام آورد سے موزوں نہیں کیا ' پھر بھی صاف مثل روز روشن ہے کہ بعض جذبات نے دل میں ہیجان پیدا کیا ہے اور بعض نے سطح دریا پر کوئی لہر بھی نہیں رونما کی :-

کہا جب میں ترا بوسہ تو جیسے قند ہے پیارے ‌ ‌ ‌ لگا تب کہنے پر قند مکرر ہو نہیں سکتا
دل آوارہ الجھے یاں کسی کی زلف سے یارب ‌ ‌ ‌ علاج آوارگی کا اس سے بہتر ہو نہیں سکتا
نہیں چلتا ہے کچھ اپنا تو تیرے عشق کے آگے ‌ ‌ ‌ ہمارے دل پہ کوئی اور تو ڈر ہو نہیں سکتا

یہاں محض آورد ہے یہ اشعار اصلیت و صداقت سے مبرّا ہیں - صاف ظاہر ہے کہ درد نے ان اشعار میں محض مروّجہ خیالات کا رسمی اظہار کیا ہے - ان خیالات نے ان کے دل و دماغ میں کچھ بھی ہیجان نہیں پیدا کیا ہے - رعایت لفظی بھی موجود ہے "بوسہ - قند - قند مکرر" ' "دل آوارہ ' زلف ' آوارگی" اثر مطلق نہیں - ان خیالات نے خود شاعر کے دل کو مسرور نہیں کیا ' اس کے تخیل کو پر پرواز

پھیلانے پر آمادہ نہیں کیا۔ اس لیے ان میں روح شاعری مفقود ہے۔ اس طرز میں اور درد کے مخصوص رنگ میں آسمان و زمین کا فرق ہے'۔ دیکھا! میں نے 'رعایت لفظی' کو کسی "خانہ زاد" مفہوم میں نہیں استعمال کیا ہے۔ میں نے اسی مفہوم میں استعمال کیا ہے جسے ہر ذی فہم سمجھتا ہے۔ اس کے علاوہ صفحۂ ۴۲ پر کہیں یہ جملہ نظر نہیں آتا کہ "درد کے اشعار میں تاثیر کم ہے" جملہ یہ ہے: درد کے اشعار میر کے اشعار سے کم تاثیر کے حامل ہیں' غالباً ل۔ا صاحب ان دونوں جملوں کا ایک ہی مفہوم سمجھتے ہیں۔ میر اور درد کے اشعار میں تاثیر کے لحاظ سے درجے کا فرق ہے اس لیے میرے اس جملے اور دوسرے جملے میں کوئی تضاد نہیں۔ دوسرا جملہ میں نے درد کی اس غزل کے اشعار سے متاثر ہوکر لکھا تھا جس کا مطلع ہے:—

ارض و سما کہاں تری وسعت کو پاسکے　　میرا ہی دل ہے وہ کہ جہاں تو سما سکے

غالباً ل۔ا صاحب اس غزل اور مذکورۂ بالا اشعار میں تاثیر کے لحاظ سے کوئی فرق نہیں محسوس کرتے۔

**۳ مثنوی**

قصیدے کے بعد مثنوی تنقید کی زد میں آتی ہے۔ "سحر البیان" میں میر حسن نے میر داستان کی شان میں یہ لکھا تھا:—

سوا ان کمالوں کے کتنے کمال　　مروت کی خو آدمیت کی چال

رذالوں سے نفروں سے نفرت اسے　　سدا قابلوں سے تھی صحبت اسے

اس پر بگڑکر ارشاد ہوتا ہے: اسے دیکھ کر ہر ذی فہم یہی کہے گا کہ ایسے کامل جانور دنیا میں نظر نہیں آتے (جانور پر خط ہم نے کھینچا ہے) ان الفاظ کو سن کر ہر ذی فہم یہی کہے گا کہ یہ مخلصانہ اور شریفانہ انتقاد کی زبان نہیں۔ کیا کیمبرج کے چڑیا خانے میں ایسے جانور سدھائے نہیں جاسکتے؟

میں نے یہ لکھا تھا: "..ہر جگہ عاشق معشوق نما کا اسی انداز سے بیان ہوتا ہے۔ اس کی رنگین ادائی، اس کی زلف دراز، نگاہ جادو، کافر بھویں، اس کے رخ منور، لب لعلیں، دہن تنگ کا ذکر ہر جگہ ملتا ہے صرف وہ حسن ہی میں تمام حسینان جہاں

سے برتر نہیں ہوتا، اس میں ساری نیک انسانی خصوصیات بھی مجتمع ہوتی ہیں۔ شاہزادۂ بےنظیر کے کمالات ملاحظہ ہوں:—

دیا تھا زبس حق نے ذہن رسا — کئی سال میں علم سب پڑھ چکا
معانی و منطق بیان و ادب — پڑھا اس نے منقول و معقول سب
خبردار حکمت کے مضمون سے — غرض جو پڑھا اس نے قانون سے
لگا ہیئت و ہندسہ تا نجوم — زمیں آسماں میں پڑی اس کی دھوم
کیے علم نوک زباں حرف حرف — اسی نحو سے اس نے کی عمر صرف

خوش نویسی میں وہ طاق، کمان کشی میں شہرہ آفاق، موسیقی میں بڑی دستگاہ اور مصوری میں بھی کمال۔ ان کے علاوہ:—

سوا ان کمالوں کے کتنے کمال — مروت کی خو آدمیت کی چال
رذالوں سے نفروں سے نفرت اسے — سدا قابلوں سے تھی صحبت اسے

«اسے دیکھ کر ہر ذی فہم یہی کہے گا کہ ایسے کامل جاور دنیا میں نظر نہیں آتے»۔ سمجھ والے سمجھ سکتے ہیں کہ «مخلصانہ اور شریفانہ انتقاد کی زبان» میں نے استعمال کی ہے یا ل۔ ا صاحب نے۔ میں نے بےنظیر کو جاور نہیں کہا ہے۔ کہنے کا مقصد صرف یہ ہے کہ میر حسن کردار نگاری میں واقعیت کا لحاظ نہیں کرتے۔ وہ اس قدر مبالغے سے کام لیتے ہیں کہ بےنظیر کی شخصیت ناقابل وثوق ہوجاتی ہے۔ ہر ذی فہم سیاق کلام سے یہی مطلب سمجھے گا۔ ہندستان میں مشہور و مقتدر مصنفوں کو تقدس کا جامہ پہنادیا جاتا ہے اور انہیں تنقید سے بالاتر سمجھا جاتا ہے لیکن یہ زاویۂ نظر غلط ہے۔ خدا کی ذات کے سوا اور کوئی ذات کامل نہیں۔ اگر کسی مصنف میں اہم نقایص ہیں تو ان کا انکشاف صرف جایز ہی نہیں بلکہ ایک اہم ادبی خدمت ہے۔ لیکن ل۔ ا صاحب نے تو «جذبۂ پرستش» کی انتہا کردی اور اردو شعرا کے ساتھ وہ ان کے تخلیق کیے ہوئے کردار کو بھی مقدس اور تنقید سے بالا سمجھنے لگے۔

تبصرے کے دوسرے حصے میں بھی ل۔ ا صاحب بعض جملے نقل کرکے اپنی خفگی کا اظہار کرتے ہیں۔ دو مثالیں ملاحظہ ہوں:—

۱ شوق قدوائی

... "ارشاد ہے: "شاعر قصداً سادہ طرز اختیار کرسکتا ہے لیکن کامیابی کے لیے شرط ہے کہ وہ اس کو آمد کے سانچے میں ڈھال سکے یعنی اپنی کاوش اپنے تکلف کو مخفی رکھ سکے اسی میں شوق کامیاب نہیں ہوتے"۔ معترض ایک قابل رحم مغالطے میں پڑے ہوئے ہیں۔ ہمارے ہاں شعر کی تعریف ہی میں قصد کی شرط لازمی ہے۔ وہ سادہ طرز ہو یا رنگین طرز، آپ کے مغرب میں جو مشاہیر شعرا آپ کے پیر و مرشد ہیں کیا ان کا کلام ذہن کی اضطراری حالت کا مولود ہے یا آپ کے خیال میں شاعر یا ناثر بغیر ارادے کے اپنے طرز کو برقرار رکھ سکتا ہے۔ میں بڑی یہی کہتا ہوں کہ "قصد کی شرط لازمی ہے"، لیکن قصد و ارادہ سے مصروف لینا اور قصد و ارادہ کو مخفی رکھنا دو مختلف چیزیں ہیں۔ کیا ل۔ا صاحب نے انگریزی کا یہ مقولہ نہیں سنا ہے کہ Art lies in concealing art.

۲ اقبال

... "خضر راہ"، پر تبصرہ کرتے ہوئے ارشاد ہوتا ہے: "... یہ ربط یہ ارتقائے خیال مکمل نظم میں بھی موجود ہے۔ لیکن اکثر علیحدہ بند میں نظر نہیں آتا۔ مثلاً جس بند میں زندگی کی ماہیت پر عمیق فلسفیانہ روشنی ڈالی گئی ہے وہاں اشعار میں ربط و تسلسل نہیں۔ ارتقائے خیال تو سرے سے مفقود ہے۔ اسی طرح اکثر خیالات کی اہمیت ایسی چھاجاتی ہے کہ شعریت گھبراکر حلقۂ وزن سے نکل جاتی ہے" (۷۷) یہ تنقید اس بند سے تعلق رکھتی ہے جو اس شعر سے شروع ہوتا ہے:—

شب سکوت افزا ہوا آسودہ دریا نرم سیر		تھی نظر حیراں کہ یہ دریا ہے یا تصویر آب

اس بند میں ربط و تسلسل کا فقدان ہمیں تو کہیں نہیں معلوم ہوتا۔

یہ تنقید خضر راہ کے پہلے بند سے تعلق نہیں رکھتی۔ اس بند پر جو تنقید میں نے لکھی ہے وہ یہ ہے (صفحہ ۷۶):—

"پہلا بند شعریت سے لبریز ہے۔ شاعر آغاز نظم میں عقبی زمین پیش کرتا ہے خیالات و جذبات تلاطم خیز ہیں اس لیے وہ شاعرانہ اوصاف کو پیش نظر رکھنے میں کامیاب ہوتا ہے۔ "ساحل دریا"، "سکوت"، "طلسم ماہتاب"، "انجم کم ضو"، ہر شے صاف صاف نظار

آتی ہے - پھر شاعر کا وجود تنہا ، اور اسی تنہائی میں یک بیک خضر جہاں پیما کا نمودار ہوکر سرگرم گفتگو ہونا نہایت حسن و خوبی کے ساتھ بیان کیا جاتا ہے - کس قدر حسین ہیں یہ اشعار :-

شب سکوت افزا ہوا آسودہ دریا نرم سیر    تھی نظر حیراں کہ یہ دریا ہے یا تصویر آب
جیسے گہوارے میں سوجاتا ہے طفل شیرخوار    موج مضطر تھی کہیں گہرائیوں میں مست خواب
رات کے افسوں سے طایر آشیانوں میں اسیر    انجم کم ضو گرفتار طلسم ماہتاب

اشعار ایک دوسرے سے بے نیاز نہیں - یہ مربوط ہیں اور مکمل بند میں صاف ارتقائے خیال نظر آتا ہے ل - ا صاحب کی غلط بیانی کا اس سے محکم ثبوت ممکن نہیں - جو جملے انھوں نے نقل کیے ہیں وہ اس بند سے تعلق رکھتے ہیں جس میں "زندگی کی ماہیت پر عمیق فلسفیانہ روشنی ڈالی گئی ہے - " اگر ل - ا صاحب کو وہ بند یاد نہیں تو اپنی یاد تازہ کرلیں -

ان مثالوں سے ظاہر ہوگیا ہوگا کہ ل - ا صاحب نے اپنے تبصرے میں ناقابل بیان احساسات سے مصرف لیا ہے - تفصیل کی گنجایش نہیں ورنہ اسی "تبصرہ" پر ایک مفصل کتاب لکھی جاسکتی ہے اور تبصرہ نگار کی ذہنیت کا انکشاف کیا جاسکتا ہے -

اب "گل نغمہ" سے متعلق م - ی صاحب کی گل فشانیاں دیکھیے - شروع میں فرماتے ہیں : " ڈاکٹر صاحب کا مطالعہ اور شغل منصبی اگرچہ سائنس سے متعلق رہا " معلوم نہیں م - ی صاحب کو کہاں سے یہ الہام ہوا کہ مصنف "گل نغمہ" کا مطالعہ اور شغل منصبی سائنس سے متعلق رہا - غالباً ڈاکٹر کے لفظ سے انھوں نے دھوکا کھایا اور انھیں طبیب سمجھ لیا - یا شاید انھیں میرے اس جملے سے غلط فہمی ہوئی : "پھر کالج میں سائنس کا طالب علم ہوا " اگر م - ی صاحب نے میری کتاب دیکھی تھی تو کاش وہ " گل نغمہ " کا اشتہار بھی جو کتاب کے آخر میں ہے دیکھ لیتے - انھیں معلوم ہوتا کہ یہ ڈاکٹر صاحب ام - بی - بی - ایس نہیں بلکہ پی - ایچ - ڈی ہیں اور سابق صدر شعبۂ عربی و فارسی و اردو پٹنہ یونیورسٹی بھی ہیں - اسی طرح م - ی صاحب پر دوسرا الہام یہ ہوا ہے کہ مصنف کسی کے " غلط مشورے " سے گمراہ ہوگئے - کاش انھیں اس کا علم ۱۹۰۱ء

میں ہوتا اور وہ مصنف کو متنبہ کردیتے! اسی الہامی طور پر وہ " زبان درگور " کا ماخذ میر کے مشہور قطعے کو بتاتے ہیں ۔ اگر وہ اشارات کو دیکھ لیتے تو انہیں معلوم ہوجاتا کہ یہ نظم گویا بستر مرگ پر لکھی گئی تھی اور اس میں کسی کی تقلید نہیں ۔

فاضل تبصرہ نگار کا نزلہ خاص طور سے " برسات اور شاعر " پر گرا ہے ۔ طوالت کے خوف سے میں صرف ایک حصہ نقل کرنے پر قناعت کرتا ہوں ۔ فرماتے ہیں:— " بیان تسلسل سے جو قطعہ کی شرط اول ہے معصوم ہے اول شعر کے دوسرے مصرع میں تشبیہ عامیانہ ہے جب کہ وجہ شبہ ندارد ہے ۔ شروع کے دونوں شعر آپس میں بے واسطہ ہیں اگرچہ دوسرے شعر میں " جو " نے اس نقص پر پردہ ڈالنے کی کچھ کوشش کی ہے ۔ چوتھا مصرع قاری کو اس سے زیادہ حیرت میں ڈال دیتا ہے جو دلبر سے یکایک دوچار ہوجانے میں ہوتی ہوگی کہ ڈالیاں ہلنے سے پتے پتے میں تازہ بہار کیوں کر آجاتی ہے" ۔ بیان تسلسل سے معصوم ہیں ۔ بیان میں وہ تسلسل ہے جو نظموں میں ہوتا ہے اور جس سے عموماً اردو قطعے معصوم ہوتے ہیں ۔ تشبیہ عامیانہ مطلق نہیں ۔ تبصرہ نگار کی فہم کا قصور ہے ۔ پہلے دو شعر بے واسطہ ہیں ان میں ایسا ناگزیر ربط ہے جسے ہر ذی‌فہم سمجھ سکتا ہے ۔ پتے پتے میں تازہ بہار ہوا چلنے سے آجاتی ہے ۔ جناب م ۔ ی صاحب اپنی آنکھوں سے مصرف لیں ۔ جہاں جہاں م ۔ ی صاحب نے مصنف کی قوت مشاہدہ پر اعتراض کیا ہے وہاں انھوں نے اپنی کم نظری ظاہر کی ہے ۔ ان اعتراضات کا جواب دینا تضییع اوقات ہے ۔ اگر م ۔ ی صاحب اپنی قوت مشاہدہ سے کام لیں تو انھیں معلوم ہوجائےگا ساری جزئیات حقیقت پر مبنی ہیں ۔ وہ کمرے میں بیٹھ‌کر مہمل اعتراضات کرنے کے بدلے فطرت کا مطالعہ کریں تو ان کی آنکھیں کھل جائیں گی ۔ (مزید تفصیل کے لیے دیکھو " اردو شاعری پر ایک نظر " حصۂ دوم باب ہفتم)

اس تبصرے میں بقیہ اعتراضات زبان اور آورد سے تعلق رکھتے ہیں ۔ میں اس سلسلے میں ایک دوسرے تبصرے سے چند جملے نقل کرنے پر قناعت کرتا ہوں "۰۰۰۰ نظمیں فرسودہ خیالات اور عامیانہ جذبات سے پاک ہیں ۔ شاعر نے پہلے خود محسوس کیا ہے اس کے بعد اس کا احساس شعر کے قالب میں ڈھل گیا ہے ۔ شاعری زندگی کا آئینہ ہوتی ہے ۔

اس مقولے کے ثبوت میں "گل نغمہ" پیش کیا جاسکتا ہے ۔ زندگی کے بے رنگ خاکوں میں شاعر نے تصورات کے رنگ بھرے ہیں ۔ اس لیے یہ شعری تصویریں دلکش اور ولولہ انگیز بن گئی ہیں ۔ جدید بحروں کے ساتھ ساتھ الفاظ کے انتخاب میں بھی خاص اہتمام کیا گیا ہے ۔ جس کی وجہ سے اشعار کی روانی میں موسیقیت کا جزو شامل ہوگیا ہے"
(ساقی دہلی)

کلیم الدین احمد

---

( نوٹ از اڈیٹر )

" اردو شاعری پر ایک نظر " ایک تنقیدی تالیف ہے ۔ اردو میں مولانا حالی کے " مقدمۂ شعر و شاعری " کے بعد کوئی کتاب اس موضوع پر ایسی نہیں لکھی گئی جو قابل لحاظ ہو ۔ ایک دو کتابیں جو لکھی گئیں وہ ایسے حضرات کی قلم سے نکلی ہیں جنھیں اس فن سے کوئی لگاؤ نہیں ۔ ان کی تنقید یا تو بالکل سطحی اور ناقص ہے یا سرقہ یا ترجمہ جو بے سوچے سمجھے بغیر کسی تعلق کے، کسی ادیب یا شاعر کے سر چپکا دی گئی ہے ۔ کلیم الدین صاحب نے اردو شاعری اور مغربی ادب دونوں کا بڑے غور سے مطالعہ کیا ہے اور اصول تنقید سے پورے باخبر ہیں ۔ انھوں نے اس تنقید میں بہت سی وہی باتیں کہی ہیں جو آپ کو مقدمۂ شعر و شاعری میں ملیں گی، لیکن ایک نئے ڈھنگ سے، اور اس کے سوا وہ کچھ اور بھی کہنا چاہتے ہیں ۔ انھوں نے ہماری شاعری کے عیوب بڑی بے باکی سے بیان کیے ہیں اور وہ بڑے بڑے اساتذہ بھی جن کے نام کا لوگ کلمہ پڑھتے ہیں ان کی تنقیدی نظر سے نہیں بچے ۔ اس معاملے میں انھوں نے بڑی قابل تعریف آزادی سے کام لیا ہے ۔ اور بعض ایسی سچی اور بے لاگ باتیں کہیں ہیں کہ ان کی صداقت ماننی پڑتی ہے ۔ لیکن کہیں کہیں وہ اپنے جوش تنقید میں یا مغربی اثر میں آکر حد سے تجاوز کرگئے ہیں ۔ رائے میں اختلاف کی گنجایش ضرور ہے اور ہے لیکن اس میں کلام نہیں کہ کلیم صاحب نے جو کچھ لکھا ہے وہ بہت غور کے بعد اور سمجھ کر لکھا ہے ۔

میں انہیں ل۔ا صاحب کی طرح "مغرب زدہ" تو نہیں کہتا لیکن اس قدر کہنے میں مجھے تامل نہیں کہ وہ ہر چیز کو مغربی نظر سے دیکھتے ہیں۔ میر، سودا، درد وغیرہ کے متعلق یہ کہنا کہ وہ مغربی ادب سے واقف ہوتے تو بڑے اعلی پایے کے شاعر ہوتے۔ حیرت ہی کی نہیں، ہنسی کی بات معلوم ہوتی ہے۔ تعجب ہے کہ یہ الفاظ ان کی قلم سے کیسے نکلے یہ پایۂ تنقید سے گری ہوئی بات ہے اور خود قابل نقاد کے مرتبے کے شایاں نہیں۔ دنیا میں مغربی ادب ہی ایک ادب نہیں، اور بھی ادب ہیں اور ایسے ہیں کہ مغرب نے بھی ان کے سامنے سر جھکایا ہے اور ان سے استفادہ کیا ہے۔

جس طرح زبان کے ظہور کے بعد اور زبان کے مطالعے سے صرف و نحو کے قواعد مرتب کیے گئے، اسی طرح ادب کے وجود میں آنے کے بعد اور اس کے مطالعے سے اصول تنقید وضع ہوئے۔ اگر ارسطو کے بعد سے اب تک مختلف زبانوں میں ادبی تنقید پر جو کچھ لکھا گیا ہے اس پر نظر ڈالی جائے تو صاف معلوم ہوگا کہ تنقید کے ڈھنگ کس کس طرح بدلتے رہے ہیں۔ جس طرح مشرقی تمدن و تہذیب میں فرق ہے اسی طرح مغربی اور مشرقی مفکرین اور ادیبوں کے روش خیال و فکر میں بھی فرق ہے۔ گو اکثر وہ ایک ہی نتیجے پر پہنچتے ہیں لیکن ان کے فکر کے رستے جدا جدا ہیں۔ ادب پر بہت کچھ ملک کے حالات معاشرت و زندگی، آب وہوا اور ماحول کا اثر ہوتا ہے۔ اور شاعر اور ادیب اس سے نہیں بچ سکتا۔ اس لیے ہمیں اپنے شاعر کے نقطۂ نظر کو بھی دیکھنا ضروری ہے۔ مثال کے طور پر یہ بات غور کرنے کے قابل ہے کہ ہمارے شاعر کا تخیل حسن کی نسبت کیا ہے اور اس کے پاس اس کے ادا کرنے کے کیا اسلوب ہیں۔

غزل پر کلیم صاحب نے جو تنقید کی ہے اس میں بہت سی پتے کی باتیں ہیں جو قابل غور ہیں۔ لیکن اس کا دوسرا پہلو بھی ہے۔ ہمارے شاعر کا کمال اس میں ہے کہ وہ ایک شعر یعنی دو مصرعوں میں اپنے کسی جذبے یا خیال کی مکمل تصویر کھینچتا ہے۔ اسے جزییات میں جانے کی ضرورت نہیں کیوں کہ اس کا شعر

جزئیات پر حاوی ہے ۔ اس کے پڑھنے کے بعد کسی انتظار کی ضرورت نہیں رہتی وہ تسکین قلب کے لیے بالکل کافی ہوتا ہے ؛ یہی نہیں بلکہ اس میں بعض ایسے نازک خیال چھپے ہوتے ہیں جن کے تصور سے لطف شعر دوبالا ہوجاتا ہے ۔ مثلاً فاضل نقاد نے میر کے اس شعر کی بےحد تعریف کی اور وہ بلاشبہ اس کا مستحق ہے :

کہا میں نے گل کا ہے کتنا ثبات
کلی نے یہ سن کر تبسم کیا

یہ بہت ہی لطیف اور کامل شعر ہے ۔ لطف اور تسکین قلب کے لیے اس میں کسی اور چیز کے انتظار کی ضرورت باقی نہیں رہتی ۔ اگر شاعر اس خیال کی جزئیات میں پڑجاتا تو شعر کا سارا حسن غارت ہوجاتا ۔ پھول کا حسن اس کی پنکھڑیوں کے تجزیے میں نہیں ۔ ایک بلّی کسی خوش نوا بلبل کے چہچہے سے ایسی مسحور ہوئی کہ اس نے ان چہچہوں پر ہمیشہ کے لیے قبضہ حاصل کرنے کی کوشش کی ۔ جھپٹ کر بلبل کو دبوچ لیا اور چیر پھاڑ کر تار تار کردیا لیکن کہیں اسے وہ نغمہ نہ ملا جس نے اس پر جادو کا سا اثر کیا تھا ۔ یہی حال شعر کا ہے ۔

فاضل نقاد نے غالب کی ایک غزل کے ایک ایک شعر کا تجزیہ کرکے ان کی بےربطی وغیرہ دکھائی ہے اور جس نظر سے انھوں نے یہ تنقید کی ہے یعنی غزل کے سلسلے میں، اس کی صحت میں شک نہیں ۔ لیکن جس ڈھنگ سے ہر شعر پر الگ الگ انھوں نے اپنے خیالات ظاہر کرکے ان کو ناقص ٹھیرایا ہے اس کے بر محل ہونے میں شبہ ہوتا ہے ۔ مثلاً اس غزل کا مقطع ہے :-

عشق نے غالب نکمّا کردیا
ورنہ ہم بھی آدمی تھے کام کے

اس کے متعلق فرماتے ہیں "کام کے آدمی تھے، اس ٹکڑے کا مطلب واضح نہیں کس کام کے تھے ؟ کن معیار (ھکذا) پر پورے اترتے تھے ؟ مذہبی یا دنیاوی، اخلاقی، سیاسی یا قومی ؟ عشق نے کیوں نکما کردیا ؟ قصور عشق کا ہے یا اپنا ؟" ۔ یہ سب ملایانہ اعتراض ہیں ۔ قاری کو پڑھتے وقت مطلق ان باتوں کا خیال نہیں آتا ۔ وہ "نکما" اور

«آدمی تھے کام کے» کے معنی خوب سمجھتا ہے اور اس سے لطف اٹھاتا ہے۔ اس کے بعد اس کے دل میں نہ کوئی سوال پیدا ہوتا ہے اور نہ کسی اور بات کے انتظار کی ضرورت رہتی ہے۔ شاعر بعض وقت ایک شعر کیا ایک مصرع میں خیال یا جذبے کی ایسی سچی اور مکمل تصویر کھینچ دیتا ہے جسے پڑھکر یا سن کر آدمی محو ہوجاتا ہے۔ مثلاً مولانا حالی نے ایک جگہ لکھا ہے کہ نواب مصطفی خاں شیفتہ نے میر انیس کا یہ مصرع:

آج شبیر پہ کیا عالم تنہائی ہے

پڑھکر فرمایا کہ بس یہ ایک مصرع کافی ہے آگے کچھ لکھنے کی ضرورت نہ تھی۔ یا میر کا یہ مصرع:

اب کے بھی دن بہار کے یوں ہی گزر گئے

بالکل کافی ہے۔ اس میں جو ارمان اور حسرتیں بھری ہوئی ہیں وہ سب سامنے آجاتی ہیں اور ان کے سمجھنے کے لیے کسی تفصیل کی حاجت نہیں۔ تفصیل اور جزئیات میں جانے سے اکثر اوقات نظم پھسپھسی اور بےاثر ہوجاتی ہے۔

محض اس دلیل پر کہ غزل کی صنف دنیا کے کسی اور ادب میں نہیں پائی جاتی اسے مردود قرار نہیں دیا جاسکتا۔ اور نہ یہ خیال قابل قبول ہے کہ ایک شعر میں جذبہ یا خیال پورا ادا نہیں ہوتا۔ اردو فارسی میں ہزارہا ایسے شعر ہیں کہ جن میں کوئی خیال یا جذبہ کامل حسن کے ساتھ ادا ہوگیا ہے۔ ہندی کا دوہرا بھی اسی قبیل سے ہے۔ اس کے دو مصرعوں میں بھی بڑی خوبصورتی سے پورا خیال یا جذبہ ادا کردیا جاتا ہے۔ اس قسم کے شعر اور دوہرے اپنی خوبیوں کی وجہ سے زباں‌زد خلایق ہوجاتے ہیں۔ اور ایسے شعر اور دوہرے اپنے حسن، اثر اور لطف میں کسی نظم سے کم نہیں ہوتے۔ غزل میں بیشک عیب ہیں اور وہ بھی ایک دو نہیں، لیکن اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ اسے ادب سے یک‌لخت خارج کردیا جائے۔

کاش کلیم صاحب «نغمۂ گل» پر بھی اسی صفائی سے تنقید کرتے جیسی انھوں نے دوسرے اساتذہ کے کلام پر کی ہے اور انہیں اصول تنقید سے اسے جانچتے اور پرکھتے۔

یہاں وہ کچھ مرعوب معلوم ہوتے ہیں اور ان کی تنقید تقریظ سے بدل گئی ہے۔ نظم کا جو نمونہ انھوں نے پیش کیا ہے وہ ان کی رائے کی تصدیق نہیں کرتا۔

کسی مسئلے میں اختلاف رائے ہونے کے یہ معنے نہیں کہ اس کی خوبیوں پر پردہ ڈال دیا جائے۔ «اردو شاعری پر ایک نظر» ہمارے تنقیدی ادب میں بڑی قابل قدر کتاب ہے۔ اس کے مطالعے سے بہت سی نئی باتیں معلوم ہوں گی، بہت سی پرانی باتوں کی یاد تازہ ہوجائے گی اور بعض ایسی رائیں بھی نظر آئیں گی جنھیں پرکھنے اور سوچنے کی ضرورت ہے۔ افسوس اس کا ہے کہ کتاب بہت بڑی اور بہت غلط چھپی ہے۔ کہیں کہیں لفظ غلط استعمال ہوئے ہیں ان پر نظر ثانی کی ضرورت ہے۔ لیکن کتاب ہر حال میں مطالعے کے قابل ہے اس میں بہت سی باتیں اور رائیں غور و فکر کے لیے ملیں گی اور یہ بہت بڑی خوبی ہے۔

---

# بیسک ورڈس (ڈکشنری)

جناب اڈیٹر صاحب رسالۂ اردو

رسالۂ اردو بابتہ ماہ اپریل سنہ ۴۱ء میں تبصرے کے عنوان کے تحت بیسک ورڈس (ڈکشنری) مرتبۂ آرتھولاجیکل انسٹیٹیوٹ پر جناب م۔ا۔خ صاحب نے تقریباً ۲۰ صفحات میں جو «تنقید» ضیافت طبع کے لیے فرمائی ہے اس کی نوعیت ان تمام تنقیدوں سے بالکل جداگانہ ہے جو عموماً رسالۂ اردو اور دوسرے معیاری رسالوں میں شایع ہوتی رہتی ہیں۔ تنقید کا مسلّمہ مقصد حسن و قبح پر ایمانداری اور ذمہ‌داری کے ساتھ روشنی ڈالنا ہوتا ہے تاکہ ناظرین کو صحیح رائے قایم کرنے میں مدد ملے لیکن ہمیں یہ دیکھ کر تعجب اور افسوس ہوا کہ فاضل نقاد نے اس سے دیدہ و دانستہ گریز کیا ذاتیات پر حملہ کیا اور غلط بیانیاں کیں اور ہندستان کا ایک مؤقر رسالہ سہواً ان کا آلۂ کار بن گیا۔ اگر اس قسم کی افسوس ناک «تنقید» اردو کے کسی اور رسالے میں شایع ہوتی تو شاید «جواب جاهلاں باشد خموشی» پر عمل کیا جاتا لیکن محض رسالۂ

اردو کی اہمیت کی خاطر یہ ضروری ہوگیا ہے کہ ناظرین کو حقیقت سے آگاہ کرکے ان کو گمراہ کن کوشش سے بچایا جائے۔

جناب م ۔ ا ۔ خ صاحب کے ذاتی اور ادبی اعتراضات کا خلاصہ یہ ہے:

۱ ۔ مسٹر مائرس (نگرانِ کار) ہندستانی زبان سے "قطعی بے بہرہ" ہیں اور ان کے کارکن جو غالباً دکھنی ہیں اردو ہندی سے ناواقف ہیں ۔

۲ ۔ بیسک ورڈس ڈکشنری کی زبان جس کو ہندستانی بتلایا گیا ہے وہ دراصل ہندستان میں "کہیں بولی نہیں جاتی"۔

۳ ۔ اس میں مسلسل یہ کوشش ہے کہ ہندستانی زبان کے روزمرہ اور رایج لفظوں کو ترک کیا جائے اور ایسے سنسکرت لفظ لائے جائیں جو خود بنارسی ہندی تصنیف کرنے والے بھی نہیں بولنا چاہتے ۔

۴ ۔ "جہاں تک ہندستانی محاورات کا تعلق ہے وہ بھی عجیب و غریب ہیں" اور بالکل غلط استعمال کیے گئے ہیں ۔

۵ ۔ لسانیات اور "بیسک" کے متعلق اپنا انوکھا نظریہ واضح فرماتے ہوئے مطبوعہ ترجمے کے ایک جزو کے محاذی خود کا "صحیح" ترجمہ دیا گیا ہے ۔

۱ ۔ مسٹر مائرس نے اردو دانی کا کوئی دعویٰ نہیں کیا ہے اور جب خود فاضل نقاد یہ فرماتے ہیں کہ "لکھنے والے کوئی دکھنی صاحب ہیں جو پیشے کے وکیل معلوم ہوتے ہیں" تو پھر مسٹر مائرس پر چوٹیں کیوں؟ کیا اس سے یہ شبہہ نہیں ہوتا کہ فاضل نقاد مسٹر مائرس پر خار کھائے بیٹھے ہیں! یہ شبہہ اور قوی ہوجاتا ہے جب کہ نفس مضمون سے ہٹ کر "بیسک ہندستانی" کے متعلق خامہ فرسائی کی جاتی ہے ۔

اس موقع پر یہ بتلادینا مناسب ہے کہ "بیسک" کا کام ایک سے زیادہ افراد کے سپرد کیا جاتا ہے چناں چہ "بیسک ہندستانی" کے کارکنوں میں شمالی ہند اور دکن دونوں کے ذی علم اصحاب شامل ہیں جو اردو عربی داں اور ہندی سنسکرت داں ہیں اور ان میں سے کسی کا پیشۂ وکالت سے دور کا بھی تعلق نہیں ہے ۔ ان

کی اردو یا ہندی دانی کا پتہ آگے چل کر ثابت ہوگا۔

۲۔ "ہندستانی" کا لفظ چاہے اب معرض بحث میں آگیا ہو لیکن یہ اس زبان کے لیے جسے غالباً فاضل نقاد اردو کہنا پسند کرتے ہیں کئی صدیوں سے استعمال ہورہا ہے۔ ہندستان کی عام اور مشترکہ زبان کا یہ نام اہل یورپ نے دیا ہے۔ بقول جناب معتمد صاحب انجمن ترقی اردو، اردو کے انگریز محسن گلگرسٹ نے اردو اور ہندستانی کو ایک معنی ہی میں استعمال کیا ہے۔ جناب مولوی عبدالحق صاحب نے بھی متعدد مواقع پر تقریر اور تحریر میں ہندستان کی عام اور مشترکہ زبان کے لیے "ہندستانی" کی اصطلاح استعمال فرمائی ہے وہ ایک جگہ فرماتے ہیں:

"یہ جو اعتراض ہے کہ ہندستانی کی دوڑ صرف معمولی بول چال اور کاروبار تک ہے اور ادب میں اس کو کوئی حیثیت حاصل نہیں.... اس زبان کی ریڈریں تیار کرائیے .... لڑکے ابتدا سے ایسی زبان.... کے عادی ہو جائیں گے جو ہر شخص سمجھ سکتا ہے اس طرح ہندستانی کے رواج کا سب سے بڑا ذریعہ مدارس ہوسکتے ہیں۔"

"ہماری زبان" کے پرچوں میں اب بھی ہندستان کی عام اور مشترکہ زبان کے لیے "ہندستانی" کا لفظ برابر لکھا جاتا ہے۔

یہ ان چند اقتباسات سے واضح ہوگا جو گریرسن کی مشہور کتاب سے لیے گئے ہیں:

| | |
|---|---|
| ۱۔ لکھنؤ | ایک شخص کے دو بیٹے تھے۔ ان میں سے چھوٹا باپ سے کہنے لگا۔ ابا جان جایداد میں ہمارا جو کچھ حصہ ہے ہم کو دے دیجیے چناں چہ اس نے اپنا اثاثہ دونوں کو تقسیم کردیا۔ |
| ۲۔ دہلی | ایک شخص کے دو بیٹے تھے ان میں سے چھوٹے نے باپ سے کہا کہ اے باپ! جو حصہ مجھ کو پہنچتا ہے مجھے دے۔ اس نے اپنا مال و متاع انھیں بانٹ دی؟ |
| ۳۔ بنارسی | کسی منشیا کے دو پترا تھے ان میں سے چھٹکے نے پتا سے کہا کہ ہے پتا اپنی سمپتی میں سے جو میرا امس ہو سو مجھے دیجیے تب اس |

نے ان کو اپنی سمپتی بانٹ دی ۔

| | |
|---|---|
| ۴ ۔ بمبئی | ایک آدمی کے دو بیٹے تھے ان میں سے چھوٹے چھوکرے نے بولا بابا میرے بھاگ کا مال ماجے دیو ۔ هور اس نے اون میں بھاگ پاڑ دیا ۔ |
| ۵ ۔ مدراس | ایک آدمی کے دو بیٹے تھے ۔ ان میں کا چھوٹا باپ کو بولیا اوبا! لو منجے پونچتیا سو مال کا حصه منجے دے ڈال اس پو باپ اپنی آستی کے |

حصے بھا کو دونو کو بانٹ ڈالیا ۔

آرتھولاجیکل انسٹیٹیوٹ (کیمبرج) نے اس زبان کے لیے هندستانی اصطلاح اختیار کرکے کونسا ایسا گناہ کیا ہے کہ وہ قابل گردن زدنی هو ۔ اگر یه "هندستانی" هندستان میں کہیں نہیں بولی جاتی تو آخر وہ کونسی زبان هے جو هندستان کے شمال اور جنوب مشرق اور مغرب میں بولی اور سمجھی جاتی هے ۔

۳ ۔ بیسک هندستانی کا مقصد یه هے که اس کے سیکھنے والے بعد میں چاهیں تو اردو یا هندی یعنی فارسی عربی آمیز هندستانی یا سنسکرت آمیز هندستانی سیکھ سکیں اور اگر یه خواهش نه هو تو ان کا ذخیرۂ الفاظ دلی کے مولوی یا بنارس کے پنڈت، بمبئی کے شہری یا مدراس کے بیوپاری سے تبادلۂ خیالات کے لیے کافی و وافی هو ۔ فاضل نقاد کا یه اعتراض که بیسک هندستانی میں ایسے الفاظ شامل کیے گئے هیں جو بنارسی هندی بولنے والے بھی استعمال نہیں کرتے سراسر غلط فہمی یا ناواقفیت پر مبنی هے اور اس اعتراض کو قوی کرنے کے لیے افسوس هے که انھوں نے بڑی بددیانتی سے کام لیا هے مثلاً بیسک ورڈس ڈکشنری میں

advertisement. کے ساتھ اشتہار اور قوسین میں (وگیا پن)

attempt. کے ساتھ کوشش اور قوسین میں (پریتن)

against. کے ساتھ خلاف اور قوسین میں (وردھ)

دیا گیا هے لیکن انھوں نے اردو کے ان مسلمه الفاظ کو چھوڑ کر صرف هندی الفاظ لے لیے هیں تا که ناظرین کے جذبات کو بھڑکا کر اور ان کو ورغلا کر اپنا همخیال بنالیں ۔

فاضل نقاد اگر ناگری پرچارنی سبھا اور انڈین پریس الہ آباد کی مطبوعات کا مطالعہ کرنے کی زحمت گوارا فرمائیں تو ثابت ہوجائے گا کہ ہندی کے پرستار مندرجۂ بالا الفاظ استعمال کررہے ہیں اور وہ اخبارات اور رسالوں مثلاً سرسوتی، ارجن وغیرہ میں بھی پائے جاتے ہیں - بعض الفاظ ایسے غیر مانوس ہوتے ہیں کہ ان کا سراغ ہندی کی سب سے بڑی فرہنگ شبد ساگر میں بھی نہیں لگتا -

قوسین کے الفاظ بطور مترادف کے دیے گئے ہیں - تا کہ بیسک ہندستانی کے متذکرہ مقاصد کی پوری طرح تکمیل ہوسکے -

وگیاپن بمعنی اشتہار دیا گیا ہے - ہندی جاننے والے خوب جانتے ہیں کہ جس معنی میں وگیاپن استعمال کیا گیا ہے اس معنی میں اس سے زیادہ مروّج اور موزوں دوسرا لفظ نہیں ہے -

پرچار تبلیغ کے معنوں میں آتا ہے اور ہندی اردو دونوں میں مستعمل ہے - جہاں اردو میں اشتہار استعمال ہوتا ہے وہاں ہندی میں وگیاپن آتا ہے - علی ھذاالقیاس -

۴ - فاضل نقاد کے نزدیک اردو محاورے "عجیب و غریب ہیں" چنان چہ مثال کے طور پر لفظ کھنچنا بمعنی کشش غلط بتایا گیا ہے - در اصل کھنچنا کشش ہی کے معنے دیتا ہے - فرہنگ آصفیہ جس کو سب مانتے ہیں اس میں یہ لکھا ہے :

کھنچنا - کشش ہونا - جیسے ان کی طرف دل کھنچا جاتا ہے -

کھنچاؤ - کشش - کھینچ -

کھنچاوٹ - کشش - جذب - صفحہ ۶۱۷

چنان چہ آتش نے اسی معنی میں لکھا ہے :

کون ہے جو اس کی جانب کو کھنچا جاتا نہیں حسن کی دولت سے وہ گل مرجع کل ہوگیا

اور ناسخ نے لکھا ہے :

کھنچا جاتا ہے عالم ہر طرف سے تیری جانب کو بہ جائے مرکز عالم ترے رخسار کا تل ہے

تو پھر کسی نے یہ کیوں لکھا ہے :

میں جتنا کھینچتا ہوں اور کھنچتا جائے ہے مجھ سے

بات یہ ہے کہ اردو جاننے والے اس کو کئی اور معنوں میں بھی استعمال کرتے ہیں :

۱ ۔ کشیدہ ہونا ۔ دور ہونا ۔
۲ ۔ کشید کرنا ۔ جیسے عرق کھنچنا ۔
۳ ۔ طول پکڑنا ۔ عرصہ لگنا ۔ دراز ہونا ۔ جیسے مقدمہ بہت کھنچ گیا ۔

حال بیمار روئے و زلف نہ پوچھ صبح کر کھنچ گئی تو شام نہیں
شاید کہ کام صبح تک اپنا کھنچے گا میر احوال آج شام سے درہم بہت ہے یاں

۴ ۔ نکلنا ۔ جیسے روح کھنچ گئی :

آخری سانس الہی توبہ روح کھنچ آئی تھی گویا میری

۵ ۔ اترنا ۔ نقل ہونا ۔ جیسے نقشے کھنچنا ۔

مگر یہ یاد رکھنا چاہیے کہ جب کھنچنا دوری کے معنوں میں آتا ہے تب بھی اس میں کشش کا تضمن باقی رہتا ہے ۔ البتہ کشش معکوس ہوتی ہے ان دونوں معنوں کی مثال ظفر شاہ دھلی کے اس شعر میں ہے :

جیسے ہیں کھنچے ویسے ہی یاں آئیں وہ کھنچ کر یارب کشش دل میں اثر ہوئے تو یوں ہو

فاضل نقاد کے دوسرے اعتراضات بھی اسی قسم کے ہیں ۔ طوالت کے خوف سے آنکھ ڈالنا اور آنکھ مارنا کے متعلق یہ کہنا کافی ہے کہ بیسک والوں نے جو معنی لیے ہیں اس کی تائید اساتذہ کے کلام سے ہوتی ہے :

(بہ‌معنی نظر کرنا) اے سیہ بختی تری تاثیر کے قایل ہیں ہم
آنکھ ڈالی جس دوشالے پر وہ کمبل ہوگیا (امانت)

(بہ‌معنی محبت کرنا) پھیری ہر اک نے عین ملاقات میں نگاہ
صدمے اٹھائے آنکھ حسینوں پہ ڈال کے (امانت)

(بہ‌معنی محبت کرنا) اب تو اس شوخ چشم قاتل پر
آنکھ ڈالی ہے دیکھیے کیا ہو (امیر)

(بہ‌معنی اشارہ کرنا) ہے کونسی یہ وضع بھلا سوچیے تو آپ
باتیں ادھر کو کیجیے ادھر آنکھ ماریے (انشاء)

(محبت کی نظر کرنا) غنچے سے مسکرا کے اسے زار کرچلے
نرگس کو آنکھ مار کے بیمار کرچلے (سودا)

۵ - غالباً "تنقید" کو تعمیری صورت دینے کے بہانے فن لسانیات کے متعلق اپنا نظریہ پیش کیا ہے جو بے موقع اور ناقابل التفات ہے -

فاضل نقاد نے اپنا نام مخفی رکھا ہے اور اپنے نظریے کی تائید میں کوئی سند بھی نہیں پیش کی ہے - آپ کی رائے ہے کہ مختلف زبانوں کے ہم‌آواز لفظ، ہم‌شکل اور ہم‌اصل ہوتے ہیں مثلاً :

| | |
|---|---|
| لوبھ | love |
| ہردے | heart |
| ڈر | danger |

متعدد ایسے الفاظ بھی ہیں جن کی مناسبت واضح نہیں کی گئی ہے - جیسے :

| | | |
|---|---|---|
| پر | full | |
| مرزا | mister | |
| لکھنا | look | |
| یخ | ice | وغیرہ |

اور آپ اپنی بیسک اسی نظریے کے تحت ترتیب دینا چاہتے ہیں یہ آپ ہی کو مبارک -

کچھ عرصہ ہوا زبان اردو کے ایک شیدائی نے یہ دعوی کیا تھا کہ انگریزی زبان اردو سے نکلی ہے - مثلاً "وہ کا بولا ری" انگریزی میں Vo-ca-bu-la-ry ہے ممکن ہے فاضل نقاد اپنی بیسک سے اس دعوے کی تائید میں مزید مواد فراہم کردیں - لیکن ہم ان کی خدمت میں یہ عرض کرنا چاہتے ہیں کہ فن لسانیات ایک سائنس کا درجہ حاصل کرچکا ہے - تحقیق کے میدان میں ذاتی جذبات صحیح رہبری نہیں

کیا کرتے - غیر زبانیں تو رهیں ایک طرف ایک هی لفظ جو هندستان کی دو زبانوں میں موجود هے - هم‌شکل - هم‌اصل - اور هم‌آواز هونے کے باوجود بالکل مختلف معنی دیتا هے مثلاً:

| | | | |
|---|---|---|---|
| مرهٹی | بھالو (گیدڑ) | هندستانی | بھالو (ریچھ) |
| " | بھوندو (بیوقوف بنانے والا) | " | بھوندو (بےوقوف) |

باڑی بنگالی میں مکان کے معنی دیتا هے - اردو میں کھیت کے ساتھ آتا هے - باڑا هندی میں گھر کے لیے استعمال هوتا هے مگر اردو میں صرف ترکیبوں میں آتا هے جیسے امام باڑہ وغیرہ -

هر ترجمے میں ذاتی پسندیدگی یا نا پسندیدگی کو بہت زیادہ دخل هوا کرتا هے - اگر یہ بات نہ هوتی تو مقدس کتابوں یا غیر زبانوں کے شاہ‌کاروں کے بیسیوں ترجمے نہ هوتے رهتے 'بیسک ورڈس ڈکشنری' کے دیباچے میں یہ صراحت هے کہ بیسک انگریزی کا ترجمہ محدود الفاظ میں هے - اور نوآموز کی ضروریات کے لیے کیا گیا هے - هر مدرس جانتا هے کہ لفظی ترجمہ همیشہ غیر زبان سیکھنے والے کی سہولت کا باعث هوتا هے - کیوں‌کہ الفاظ کے معنی ذهن نشین کرنے کے لیے اس سے زیادہ مفید کوئی طریقہ نہیں - خصوصاً کتب لغات میں اس بات کا خاص طور سے لحاظ رکھا جاتا هے کہ لفظ کے معنی آسان‌ترین لفظ کے ذریعے واضح کیے جائیں - چنان‌چہ هتھیلی کے معنی کف دست دینا مفید نہیں - اسی لیے مؤلف فرهنگ آصفیہ اور صاحب نوراللغات لکھتے هیں :-

هتھیلی = هاتھ کا گڑھا

اسی طرح 'پیچھا کرنا' مستعار معنوں میں آتا هے - اس کے معنی دیے هیں 'تعاقب کرنا' لیکن تعاقب کرنا خود مشکل هے اس لیے یوں سمجھایا گیا هے - تعاقب کرنا = پیچھا کرنا - کسی کے پیچھے جانا -

فاضل نقاد نے فصیح اردو میں بلالحاظ تعداد الفاظ ترجمہ کیا هے جو بعض جگہ یقینی بھلا معلوم هوتا هے لیکن اپنے نظریے کی توجیہہ کے بعد چاهیے تو یہ تھا کہ

وہ اپنے مجوزہ الفاظ میں ترجمہ کرتے جس کی غالباً صورت یہ ہوتی:

| مجوزہ بیسک م-ا-خ | بیسک ہندستانی | |
|---|---|---|
| پیالہ پر ہے | پیالہ بھرا ہوا ہے | The cup is full |
| اس کے ساتھ لابھ کرو | اس سے محبت (پریم) کرو | Love him |
| مجھے کچھ یخ دو | مجھے کچھ برف دو | Give me some ice |
| ایک کتاب، لکھو | کوئی کتاب دیکھو۔ | Look at a book |

فاضل نقاد نے بڑی نوازش سے مطبوعہ ترجمے کی صحت کرنے کی کوشش کی ہے لیکن ان کے مصححہ تراجم غلط ہیں جو غالباً انگریزی زبان سے کم واقفیت کا نتیجہ ہیں مثلاً:

| | |
|---|---|
| تازہ معلومات | Knowledge at first hand |
| بلانے کی گھنٹی سن کر ملازم کا جواب دینا | Answering a bell |
| اسے کوئی تجربہ حاصل نہ ہوا | He is not any wiser |

افسوس کہ ہم بہ قول فاضل نقاد کے اس سے زیادہ تفصیلی جواب دینے کی ضرورت محسوس نہیں کرتے صرف چند صفحوں پر سرسری نظر میں جو کچھ مل گیا ہے۔ وہ ضیافت طبع کے لیے نہیں بلکہ بھانڈا پھوڑنے کے لیے حاضر ہے۔

کارکنان دی آرتھولاجیکل انسٹیٹیوٹ (بمبئی)

---

**بیسک انگلش** | از سید خیرات علی زیدی (آئی - ٹی - سی) - مددگار مدرسۂ فوقانیہ - میدک - حیدرآباد - دکن - ۸۲ صفحات - قیمت غیر مجلد ایک روپیہ آٹھ آنے۔

بیسک یا بنیادی انگریزی ایسے (۸۵۰) انگریزی لفظوں کا انتخاب ہے جن سے روزمرّہ کی زندگی میں ۲۰ ہزار انگریزی لفظوں کا کام لیا جاسکتا ہے۔ اس طریقۂ تعلیم کے دو خاص مقصد ہیں: اول یہ کہ انگریزی زبان کو بین المللی مددگار زبان کے طور پر رایج کیا جائے۔ دوسرے یہ کہ عام انگریزی سیکھنے والوں کو آسان اور ابتدائی زبان آجائے۔

انگریزی زبان کو آسان بنانے کا خیال کوئی نیا خیال نہیں ہے - انیسویں صدی کے اواخر سے یہ کوشش ہو رہی ہے کہ اینگلو سیکسن یک بولے لفظ (One syllabled) زیادہ استعمال ہوں اور کلیسیائی تعلیم نے جو لاطینی اثر انگریزی زبان پر قایم کردیا ہے وہ زایل ہوجائے - حقیقت یہ ہے یورپ میں سائنٹفک ایجادات کے زمانے سے پہلے تمام علمی ادارے کلیسا کے مرہون منت تھے ' لاطینی زبان نہ صرف مذہب پر بلکہ ادبیات پر بھی چھائی ہوئی تھی - سنسکرت کی طرح اس کے سیکھنے کے لیے بچوں کی زندگی کے آٹھ بے بہا سال گرامر اسکولوں میں ضایع کیے جاتے تھے - اور نتیجہ یہ ہوتا تھا کہ مادری زبان سے بچوں کو نفرت ہونے لگتی تھی - اور زندہ لفظوں اور محاوروں کی جگہ مردہ زبان کے الفاظ اور جملے ' موقع بے موقع بازار ' مجالس ' و ادبیات میں اصلی زبانوں کا خون کرتے ہوئے نظر آتے تھے - شکر ہے کہ یورپ اس غلطی سے تایب ہوگیا ہے -

جنگ عظیم کے بعد جب بین الملیت اور جمہوریت نئے لباس میں نمایاں ہوئی ' تو ابن خلدون کا نظریۂ لسان پھر عملی طور پر دنیا کے سامنے آیا - قوموں نے محسوس کرنا شروع کیا کہ ملک و مذہب سے بالاتر یا کم از کم مساوی ایک اور چیز ہے جو نہ صرف افراد کو بلکہ مختلف قوموں کو ایک دوسرے سے وابستہ کرسکتی ہے - یعنی ہم‌زبانی - اسی نقطۂ نظر سے سید رشید رضا مرحوم نے مصر سے یہ صدا بلند کی کہ قرآن کا کسی غیر زبان میں ترجمہ کرنا نہایت ہی مکروہ ہے - انگلینڈ اور امریکہ نے انگریزی زبان کو بین المللی زبان بنانے کی ابتدا کی - ترکوں نے غیر ترکی زبانوں سے نفرت کا اظہار کیا - ایران نے خالص پہلوی لفظوں کی تلاش شروع کی اور ہندستان نے ملکی زبانوں کو ترقی دےکر انگریزی کو ثانوی درجہ دینے کا اعلان کردیا -

یورپ والے بین الملیت میں صرف یورپ و امریکہ کی مسیحی اقوام و ملل کو داخل سمجھتے ہیں ' حتی کہ ٹرکی کو یہ فخر کبھی حاصل نہ ہوا کہ وہ باوجود یوروپین ہونے کے یورپ کے انٹرنیشنل دائرے میں داخل سمجھی جاتی - ہندستان اور چین کا تو کیا ذکر - لیکن محققین و مبصرین السنہ کا خیال ہے کہ یورپ میں نہیں تو ایشیا و

افریقہ میں تو ضرور صرف ہندستانی زبان کی اس ترقی‌یافتہ صورت کو جسے اردو کہتے ہیں بین‌المللی زبان بن جانے کا موقع حاصل ہے - اور بنیادی انگریزی یا کوئی یوروپین زبان اردو کا مقابلہ نہیں کرسکتی -

بہر حال زیر نظر رسالے کا مقصد یہ ہے کہ یہ بتائے کہ بیسک انگلش کے لفظوں کا انتخاب کافی غور و خوض کے بعد کیا گیا ہے، اس لیے بیسک کی کتابوں کی مدد سے، کم سے کم مدت میں، انگریزی زبان سکھائی جا سکتی ہے - قابل مؤلف نے بیسک یا بنیادی لفظوں کی فہرست درج کردی ہوتی تو اس کتاب کی افادیت بڑھ جاتی - اس رسالے میں بعض مضامین اڈولف مائرز کی کتاب Basic and the teaching of English in India (The times of India press Bombay. 1938) سے ماخوذ معلوم ہوتے ہیں - اردو داں حضرات کے لیے مذکورہ کتاب کا پورا ترجمہ بہت مفید ہوسکتا ہے -

---

# اصطلاحات

جغرافیہ - ارتھمیٹک - جیومیٹری - الجبرا

(مرتبہ ہندستانی کمیٹی - صوبہ بہار)

۱ - جغرافیہ کی اصطلاحات کی فہرست میں بہت سے ایسے روزمرّہ کے متداول الفاظ بھی لکھ دیے گئے ہیں جو اصطلاح نہیں بلکہ معمولی لفظ ہیں -

۲ - حساب وغیرہ میں عجیب و غریب اصطلاحیں وضع کی گئی ہیں -

۳ - معلوم ہوتا ہے کہ وضع اصطلاحات سے پہلے واضعین کو کوئی ہدایات نہیں دی گئیں کہ وہ کن اصولوں پر یہ کام کریں -

۴ - اصطلاحات کے دیکھنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ واضعین اصطلاحات نہ ہندی جانتے ہیں نہ اردو - (ہندی سے میری مراد اودھی - پوربی یا برج ہے - میں بہاری - بھوجپوری - چھتیس گڑھی وغیرہ کو اس قابل نہیں سمجھتا کہ ان سے وضع اصطلاحات میں مدد لی جائے - )

۵ - میری تجویز یہ ہے کہ اردو میں جو اصطلاحات وضع ہوچکی ہیں وہ بالفعل رایج کردی جائیں - اور جب تک ماہرین فن (جو صرف بہاری اسکولوں کے مدرس نہ ہوں) ہر اصطلاح پر بحث نہ کرلیں، کوئی نئی اصطلاح کم از کم 'اردوئے ہندستانی' میں نہ لی جائے -

---

## منتخب داغ (مرتبہ احسن مارہروی مرحوم)

مجلد قیمت پانچ روپے - بڑی تقطیع صفحات ۴۷۷

احسن مرحوم مرزا داغ کے ارشد تلامذہ میں سے تھے - بڑے پختہ کار اور خوش‌گو شاعر تھے - انھوں نے داغ کے کلام کا بہت گہرا مطالعہ کیا تھا - ایک زمانے میں فصیح‌اللغات لکھنی شروع کی تھی اور ایک بڑا حصہ شایع بھی ہوا تھا، اس میں ان محاورات سے بحث کی تھی جو مرزا داغ نے اپنے کلام میں استعمال کیے تھے - داغ کے کلام کے ایک اچھے انتخاب کی بہت ضرورت تھی - اس کام کے دوران میں انھوں نے مجھے لکھا کہ میں داغ کے کلام کے ان اشعار کا انتخاب کررہا ہوں جن میں اضافت اور حرف عطف نہیں آیا اور کلام کا یہ حصہ بھی معتدبہ ہے - میں نے انھیں لکھا کہ "آپ کس خبط میں مبتلا ہیں - اضافت اور حرف عطف سے آپ کو کیوں چڑ ہے - اضافت اور حرف عطف کو اگر موقع محل سے اور سلیقے سے استعمال کیا جائے تو اس سے بیان میں حسن پیدا ہوجاتا ہے اور اضافت اور حرف عطف کا ترک کوئی کمال نہیں - آپ اگر داغ کے کلام کا ایک اچھا انتخاب کردیں تو بڑے کام کی چیز ہوگی اور مقبول بھی ہوگا اور اس کی ضرورت بھی ہے" -

میرا لکھنے کا یہ اثر ہوا کہ انھوں نے حصہ دوم کا اضافہ کیا - پہلے حصے میں صرف وہ اشعار ہیں جن میں کہیں اضافت اور حرف عطف نہیں آیا اور اس میں رطب و یابس سب کچھ آگیا ہے - دوسرے حصے میں صرف وہ اشعار ہیں جن میں اضافت اور حرف عطف موجود ہے اور جو ان کے بہترین اشعار ہیں - میرا جو منشا تھا وہ پورا نہ ہوا - میں چاہتا تھا کہ مرزا کا بہترین کلام ایک جا ہوجائے - اب یہ ہوا کہ پہلے حصے میں پڑھنے والے کو خود انتخاب کرنا پڑے گا - ایک ہی غزل

کے دو ٹکڑے ہوگئے ہیں ۔ کچھ پہلے حصے میں اور کچھ دوسرے میں ۔ تاہم مرحوم نے اس میں بڑی جدت کی ہے اور مرزا داغ کے اچھے سے اچھے شعر اس میں آ گئے ہیں اور ظاہر ہے کہ احسن مرحوم سے بہتر کون انتخاب کرسکتا تھا ۔

شروع میں احسن مرحوم کے حالات ہیں ۔ اس کے بعد مرحوم کا ایک مقدمہ ہے جس میں مرزا داغ کے حالات اور ان کے کلام پر تبصرہ ہے ۔

امید ہے کہ داغ کے کلام کے قدردان اس انتخاب کی قدر کریں گے ۔

---

**ساز و آہنگ** | جناب سیماب اکبرآبادی کی نظموں کا مجموعہ ۔ تقطیع بڑی ۔ صفحات ۳۰۴ قیمت مجلّد تین روپے ۔ ملنے کا پتہ ۔ مکتبہ قصرالادب ۔ دفتر شاعر ۔ آگرہ ۔

یہ سیماب صاحب کی تازہ نظموں کا مجموعہ ہے ۔ ایک ایسا ہی دیوان کار امروز کے نام سے پہلے شایع ہوچکا ہے ۔ سیماب صاحب کی ادبی مصروفیتیں گوناگوں ہیں ۔ ان کے دم سے ان کا محلہ نائی منڈی کیا ادبی منڈی بنا ہوا ہے ۔ حضرت سیماب نے ہمہ گیر طبیعت پائی ہے ۔ جبھی تو دیکھا جاتا ہے کہ عہد حاضر سے متعلق شاید ہی کوئی موضوع ہو جس پر اس دیوان میں نظم نہ ملے ۔ سیماب صاحب ان چند بزرگوں میں سے ہیں جو باوجود کہنہ سالی اور کہنہ مشق ہونے کے جوں توں زمانے کے ساتھ چل رہے ہیں ۔

آج کل ادب میں خارجیت کا زور ہے ۔ اسی سے نوجوان مذاق مرتب ہونے ہیں ۔ چناں چہ سیماب صاحب اس راز کو سمجھے اور اس کے مطابق لایحۂ عمل قرار دیا ۔

ان نظموں کو موضوع کی رعایت سے پانچ حصوں پر تقسیم کیا گیا ہے (۱) نوائے عصر (۲) صلائے تہذیب (۳) شعر و حکم (۴) معتقدات (۵) نغمۂ معصوم ۔

نہایت غور کے قابل یہ دلچسپ بات ہے کہ معتقدات والے باب میں جہاں ایک نظم معراج النبی پر ہے وہاں ایک نظم "وہ بانسری کہاں ہے؟" بھی موجود ہے ایسی چیزیں اردو اور اردو والوں کی رواداری اور فراخ دلی کے زندہ ثبوت ہیں ۔

نغمۂ معصوم یعنی بچوں کی نظمیں بھی خوب ہیں اور جناب اسمٰعیل میرٹھی مرحوم کی یاد دلاتی ہیں ۔